ہی اپنی برہسپتی سمرتی میں کہا ہے کہ استری کو زنا کرانے سے جو پاپ ہوتا ہے وہ نیچا ہوتے ہوتے پردور ہوجاتا ہے۔ جیسے برہمن کا پاپ وید پڑھنے سے۔ غرضیکہ کئی سال تک جنگ ہوا آخر الامر شکر کے کہنے سے چندرمان نے وہ استری برہسپتی کو دیدی جس کو وہ مہاراج[1] خوشی خوشی گھر میں لے گئے۔ مگر وہ[2] حاملہ ہوچکی تھی۔ برہسپتی کے گھر جاکر بیٹا[3] پیدا ہوا جس کا نام بدھ دیوتا رکھا گیا چندرمان[4] نے تکرار کیا کہ بیٹا میرا ہے اس پر برہسپتی نے دینے سے انکار کیا جس پر جنگ کی نوبت ہوئی۔ آخر الامر برہماجی نے دیوی تارا سے پوچھا کہ یہ کس کا تخم ہے اس نے جواب دیا کہ چندرمان کا۔ برہمانے بدھ کو چندرمان کے حوالہ کیا۔ پھر اسی بھاگوت میں لکھا ہے کہ ایک دفعہ دیوتوں[5] اور دیتیوں سے لڑائی کرتے ہوئے دس ہزار سال کے منقضی ہونے پر تھک کر ایک جگہ جاکر کمان کے سرے کو سر کے نیچے[6] رکھکر سو رہے دیوتوں نے بیکنٹھ میں تلاش کی۔ جب وہاں نہ ملے تو تلاش کرتے ہوئے اُس جنگل میں آئے اب سوتے کو جگانا گناہ سمجھکر دلال ہو جلاہوں کی طرح عقل دوڑانے لگے آخر یہ قرار پایا۔ کہ دمری[7] یعنی بھوبرے جانور پیدا کرکے اُس سے یہ خدمت لی جاوے چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ مگر اُس نے انکار کیا۔ کہ مجھے اس پاپ (جگانے) سے کیا لابھ ہوگا۔ دیوتوں نے کہا کہ ہم تجھے یگیہ میں بھاگ دیا کرینگے جس پر راضی ہوکر اُس نے اُس کمان کی رسّی[8] کو کاٹا۔ مگر کاٹتے ہی بڑا شور ہوا۔ اُس کمان کی ضرب سے وشنو[9] کا سر کٹ کر سمندر میں جا گرا۔ سب دیوتا حیران ہوئے۔ پھر برہماجی بولے کہ بھائیو کرنیکا پھل اوشیہ بھوگنا پڑتا ہے چنانچہ سب[10] سے پہلے خود مجھے پھل بھوگنا پڑا۔ یعنی میرا سر شیو نے کاٹ ڈالا۔ اور خود[11] شیوجی بھی محروم نہ رہے ایسے ہی کاموں سے اُس کا لنگ بدن سے کاٹا گیا اور اندر دیوتا اہلیا کے ساتھ زنا کرنے سے سہسر بھگ ہوکر مان سروور کے تالاب میں شرمسار رہے آخر سب نے دیوی[12] کی تعریف کی جس پر وہ راضی ہوئی۔ اور حکم دیا کہ گھوڑیکا سر کاٹکر لگا دو۔ چنانچہ لگایا گیا۔ جس پر اُس روز سے وشنو[13] گھر بدا اُتار ہوا ہے۔ بدن آدمی کا سر گھوڑے کا ہے۔ اس ادھیا سننے کا بہت پن ہے جو سنے گا اُس کی مکت ہوجاویگی پھر اس بھاگوت میں لکھا ہے کہ راجہ اوپری چر[14] उपरिचर جنگل میں شکار کے لئے گیا وہاں پر اپنی استری گرتگا کی یاد میں اُسے احتلام[15] ہوا اُس نے نطفہ کو کسی درخت کے

۱ دیوی بھاگوت اسکند ۱ ادھیا ۱۱ شلوک ۳۷
۲ 〃 〃 〃 ۱ 〃 ۱۱ 〃 ۴۰
۳ 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۵۵ و ۵۶ و ۵۷
۴ 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۵۹ و ۶۰
۵ 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۴ و ۵
۶ 〃 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ و ۶ و ۷ و ۸
۷ 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 ۱۶ و ۱۷ و ۱۸ سے ۲۴ تک
۸ 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 ۲۵
۹ 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 ۱۶ سے ۲۹ تک و ۳۰ سے ۳۸ تک
۱۰ 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 ۴۴
۱۱ 〃 〃 〃 〃 〃 ۵ 〃 ۴۵
۱۲ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱ 〃 ۴۶ سے ۶۰ تک
۱۳ 〃 〃 〃 〃 〃 ۱ 〃 ۱۰۴ سے ۱۰۹ تک
۱۴ 〃 〃 〃 ۲ 〃 ۱
۱۵ 〃 〃 〃 ۲ 〃 ۱ 〃 ۱۷ و ۱۸ و ۲۱ و ۲۲ و ۲۶ و ۲۷

پتہ میں بند کرکے (بطور پارسل کے) شاہین یا جرہ شکاری پرندے کے ذریعہ گھر کو روانہ کیا۔ راستہ میں بعالم ہوا ایک اور جرہ مل گیا۔ جنگ شروع ہوا۔ وہ جگہ دریائے جمن کے اوپر تھی۔ وہ پارسل گر پڑا۔ نیچے[1] ایک اچھپر نام جو کسی رشی کی بدعا سے مچھلی بنی ہوئی تھی۔ دریا میں تیر رہی تھی۔ گرتے ہی اُس نے منہ میں لے لیا وہ حاملہ ہوگئی جب میعاد حمل منقضی ہوئی تو وہ ایک نشا یعنی ماہی گیر نے گرفتار کر لی۔ شکم چیرنے پر ایک لڑکا اور ایک لڑکی نکل آئی۔ وہ ہر دو کو راجہ ونسو کے پاس لے گیا۔ راجہ نے لڑکا لے لیا۔ اور لڑکی اُسے واپس دیدی اُس نے اُسے پالا اور اُس کا نام مچھودری یا مستودری۔ کالی کالکا تن گندھا ہوا اور بڑی ہونے دریا جمن پر باپ کے ساتھ کشتیبانی کرتی تھی۔ ایک[2] دن قضاکا پراشر منی بید کے جاننے والے وہاں آگئے۔ اور عبور دریا کا ارادہ کیا۔ ملاح روٹی کھا رہا تھا۔ لڑکی کالی کو اجازت دی کہ تو کشتی میں لیجاکر انہیں پار کر دے۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ جب دریا کے بیچ پہنچے۔ منی جیو بھی بدگمان ہوئے۔ غلبہ شہوت نے مجبور کیا۔ اور اس کا داہنا ہاتھ اپنے ہاتھ سے پکڑا کالی نے انکار کیا۔ اور منی کو بہت نصیحت کی۔ مگر اُس نے نہ مانا۔ آخر اُس نے اقرار کیا۔ کہ دریا کے پار جاکر کام کرینگے۔ جب کنارہ پر پہنچے تب منی نے ہاتھ پکڑا اُس نے پھر نصیحت کی مگر وہ نہ مانا تب کالی نے کہا کہ میرے بدن[3] سے مچھلی کی بڑی بدبو آتی ہے رشی نے دعا کی جس سے وہ جوجن گندھا ہوگئی۔ یعنی اُس کے بدن سے ۴ کوس تک مشک کی بو آنے لگی۔ اُس نے کہا کہ میرا باپ[4] کنارہ پر دیکھتا ہے روز روشن ہے رشی نے دعا کرکے گہیر پیدا کر لی پردہ ہوگیا۔ پھر اُس نے کہا کہ آپ[5] کام چیشٹیا کرکے چلے جاوینگے میرا پھر کیا حال ہوگا۔ مجھے بکار سے زائل ہوجانے کے سبب سے کون قبول کریگا۔ میرا گذارہ کس طرح چلیگا۔ میرا باپ کیا کہیگا۔ لوگ کیا کہینگے۔ رشی نے دعا کی۔ کہ بکار سے پھر بدستور ہوجاوے گا۔ کہ آخر الامر ان سب شرائط کے پھر اُس نے برمانا۔ کہ[6] میرا لڑکا تیرے جیسا ہو اور خوبصورتی روز افزوں اور خوشبو ہمیشہ رہے کہ ان سب کے بعد وہ بدفعلی ہوئی وصحبت کے بعد لڑکا ہوا۔ اُسی جگہ پر جس کا نام بیاس یا کرشن دوپیائن رکھا گیا۔ پراشر جی بھی چلے گئے۔ اور بیاس جی ست ماتا سے اجازت لیکر جنگل کو چلے گئے اُسی[7] شیوجی یا مچھودری پر راجہ شنتن بدر بھیکم عاشق ہوا اور اس[8] سے شادی کی اسی کے شکم سے چترانگد راور بچتر بیرج دو راجا پیدا ہوئے۔ اور جب یہ دو نو مرگئے تو اُن کی بتفصیل عورتیں بیوہ رہ گئیں۔ اسی کا امبا امبالکا۔ ان تینوں[9] عورتوں کے ساتھ بیاس جی نے نیوگ کئے جن سے دہرتراشٹ اندھا۔ پانڈو اور بدر پیدا ہوئے جو ہندوستان کے نامی گرامی راجہ ہوئے۔ جو کورو پانڈو مشہور ہیں + فقط

۱ دیوی بھاگوت اسکند ۲۔ ادھیا ۱ شلوک ۲۸ سے ۳۲ تک
۲ 〃 〃 〃 〃 〃 ۳۵ سے ۴۰ تک
۳ 〃 〃 ۲ 〃 ۲ 〃 ۱ سے ۵ تک
۴ 〃 〃 ۲ 〃 ۲ 〃 ۸ سے ۱۲ تک
۵ 〃 〃 〃 〃 〃 ۲۰ سے ۲۴ تک
۶ 〃 〃 〃 〃 〃 ۲۵ سے ۲۸ تک
۷ 〃 〃 ۲ 〃 ۲ 〃 ۲۸ سے ۳۰ تک اور ۲۲ و ۲۳ سے [illegible]
۸ 〃 〃 〃 ۳ 〃 ۱ سے ۱۴ تک
۹ 〃 〃 〃 〃 〃
۱۰ 〃 〃 〃 〃 ۶ 〃 ۲ و ۳ و ۴ تک

# مورتی پرکاش

سب سے پہلے پرماتما نراکار کی ستتی سنرادار ہے جسے مورتی کرن شانتی اور جیو کو گیان ہوتا ہے ست گیان سے رہت جیوا نیک پرکار کے اندھکار میں پھنسا ہؤا نجات یا موکش سے دور ہو جاتا ہے - پس اس سنسار ساگر سے پار ہونے کے واسطے سچا - مضبوط معقول جاوید گیان ہے - اور اِس کے بغیر نجات کا دم بھرنا یا وشواس دینا یا بھول دگیان ہے نادان ہی وہ انسان جسکو راستی کی ضرورت نہیں اور اندھا ہی وہ شخص جسمیں گیان کا ظہور نہیں (مورتی پوجا) جو اس وقت گھر گھر دکھائی دیتی ہے اسکی حقیقت و صداقت کی اس رسالہ میں تلاش ہے اور بڑی بڑی مستند پرمانک کتابوں سے اسکی ثابت شہادتوں اور پرمانوں کا پرکاش ہے - مجھے اس سے کسی کا دل دکھانا مقصود نہیں اور نہ پکش پات کا بڑھانا مطلب ہے پس جو دھرماتما سچائی کا طالب - ہٹ دھرمی کو چھوڑ کر مطالعہ کریگا - وہ دونوں زندگی ہر مراد سے بھریگا - اے پرماتما ودیا کا پرکاش کر اور اودیا کا ناش + 

دلائل عقلی

(۱) جس طرح دریا لوٹے میں بند نہیں ہو سکتا - اور اگر بند ہو تو دریا نہیں اس طرح کوئی سرب بیاپک ایک جگہ رک نہیں سکتا - اور مورتی پوجا ہونے سے سرب بیاپک نہیں رہتا + 

(۲) ہر ایک جسم یا شریر کے واسطے ضروری ہے - کہ طول و عرض عمق رکھتا ہو - اور اُن کے واسطے مکان اور زمان کی بھی ضرورت - پس کوئی جسم انادی اور ناش رہت نہیں ہے - اور پرماتما چونکہ انادی اور ناش رہت مکان دلیش کال وستو سے مُبرا ہے - وہ اس واسطے شریردھاری نہیں ہو سکتا + 

(۳) مورت یا تصویر بغیر عکس یا سایہ یا شریر کے نہیں ہو سکتی ہے اور جسکا جسم نہیں اسکا عکس نہیں - اور سایہ عندالعقل محال ہے پس نراکار پرماتما کی مورتی کبھی نہیں ہو سکتی + 

(۴) شری کرشن - رامچندر - ہنومان - بھیرو - دیوی - شیوجی - گنیش - برہما - وشنو - درگا - جگن ناتھ - بدری نرائن - کال وغیرہ - بزرگوں کی تمام مندروں میں مورتیں دکھلائی دیتی ہیں - مگر پرماتما یا برہم کی مورتی کسی مندر میں نہیں ہے جس سے خود ہی ظاہر ہے - کہ ایشور کی کوئی مورتی نہیں + 

(۵) بزرگان مندرجہ بالا نمبر ۴ کو ہر ایک بُدھی مان جانتا ہے کہ کسی ایک وقت میں موجود تھے - اور ایک وقت پیدا ہوئے اور اب نہیں ہیں - شریر چھوڑ گئے - اُن کی عمدہ نصیحتیں البتہ کارآمد ہیں - اور فائدہ مند ہو سکتی ہیں - مگر اُن کی مرتی تصویروں کی پرستش سے گیان کا پراپت ہونا عقل سلیم تسلیم نہیں کرتی ہے + 

(۶) آجتک کسی جیو نے پرماتما یا برہم کو جسم ظاہری سے یا اور حواس متعلقہ سے نہیں دیکھا ہے پس اس کی تصویر بنانی اگیان کی نشانی ہے + 

(۷) جو چیز جسمانی یعنی شریر والی ہے - وہ ہمیشہ متغیر و تبدل ہوتی رہتی ہے - ایک حالت میں نہیں رہ سکتی - پرمیشور چونکہ ہمیشہ ایک رس اور اچل ہے - اس واسطے اُس کی مورتی نہیں + 

(۸) جسم یا شریر کی خاصیت ہے - کہ روگ بیماری - خوف - گھٹنا - بڑھنا - چلنا - خشک ہونا - گلنا - ان سے ایک نہ ایک میں مبتلا رہتا ہے اور سنسکرت کی اصطلاح میں شریر کو چھن بھنگر کہا گیا ہے اور شری پرماتما چونکہ ان عوارض سے مبرا شدہ ہے پس وہ جسمانی نہیں ہے - اور نہ ہو سکتا ہے + 

(۹) اکثر ہمارے مورتی پوجک بھائی یہ سند پیش کرتے ہیں - کہ مورتی پوجا پرماتما کے دھیان وگیان کی پرتھم سیڑھی ہے - ہم دقت حاصل کرنے گیان کے چھوڑ دینگے مگر یہ عذر ان کا بھی معقول نہیں ہے کیونکہ اول تو آجتک کبھی نہیں سنا گیا - کہ کسی مورتی پوجک نے انت کال تک مورتی کو چھوڑا ہو - بلکہ سینکڑوں مرتے وقت بھی گلے میں لٹکا کر مرتے ہیں + 

دوم - سیڑھی سے مراد منزل مقصود تک پہنچنا یعنی گیان کا حاصل کرنا ہے - اب دیکھنا چاہیئے - کہ گیان کے پراپت ہونے کے واسطے کونسی سیڑھی بہتر ہے آیا وید کی تعلیم سے گیان ہو سکتا ہے یا مورتی پوجا سے چونکہ اس میں سب بدھی مانوں کا اتفاق ہے - کہ گیان کے حصول کی ودیا ہی سیڑھی ہو سکتی ہے - نہ کہ مورتی پوجا - پس مورتی پوجا کسی طرح جایز نہیں ہے + 

(۱۰) بعضے بھائیوں کا یہ عذر ہے - کہ چنچل من بغیر مورتی کے قائم نہیں رہ سکتا - اور ہم مورتی کو آگے رکھ کر پرماتما سے لو لگاتے ہیں - اب ہمیں دیکھنا چاہیئے کہ یہ ان کا فرمانا کہاں تک معقول ہے - ہمنے خود مورتی پوجا کے زمانہ میں سینکڑوں مرتبہ دل کو آزمایا - مگر کبھی اُس کو برقرار قائم نہ پایا - جوں ہی کرشن جی کی تصویر پر دھیان جاتا تھا - فی الفور بھاگوت کا وسم سکندھ یاد آتا تھا - اور آنکھ کان - ناک جسم وغیرہ پر خیال جانے سے من کی حالت بیقرار تھی - اور گرڑ اور شیشناگ اور کھیر سمندر کے واقعات سوچ سوچ کر طبیعت کی ایک اور یادگار تھی - نہ رامچندر کی تصویر سے چین تھا اور نہ مہادیو کی مورت سے شانتی پراپت ہوتی تھی - چونکہ تجربہ میں آجانا زبانی باتوں سے عمدہ ہے پس ہر طرح سے مجرب ہے - کہ مورتی پوجا سے من کو شانتی دشوار بلکہ محال ہے اور بغیر ودیا کے اودیا کا جانا جھوٹھ بلکہ خام خیال ہے - اور علاوہ براں من کا دیگ بہت بڑا ہے وہ کسی مورتی مان پدارتھ سے رُک نہیں سکتا - پس اس کا دیگ روکنے کے واسطے ایک مہان سرب بیاپک جوتی پرماتما ہی ایسا ہے - جو اُن کے دیگ کو متفرقات کی طرف جانے سے روک دے - اس لیئے پرماتما نراکار گیان سروپ کا دھیان بہتر ہے - اور مورتی پوجا سے من کا رکنا اسنبھو ہے + 

ویدوکت پرمان

नतस्य प्रति- نمبر (۱) یجروید مقدس کا ادھیا ۳۲ - منتر ۳ -
मा अस्ति यस्य नाम महद्यशः हिरण्यगर्भ इत्येष मामा
हिंसीदित्येषा यस्मान्न जात इत्येषः॥

ترجمہ - جو پرمیشور ماتا کے سنیوگ سے نہ کبھی اوتپن ہؤا نہ ہوتا ہے - اور نہ ہوگا - نہ شریر دھارن کر کے بالک - جوان اور برد ہوتا ہے اس کی پرماتما یعنی ناپ کا سادھن پرتی مِب عکس یا سدرش یا تصویر کسی پرکار کی نہیں ہے - کیونکہ وہ مورتی رہت - انت سیمار رہت اور سب میں بیاپک ہے - جو تیج والے سوریہ آدکوں کی اُتپتی کا کارن ہے - اُسی کی اپاسنا کرنی یوگیہ ہے - اور کی نہیں + 

सपर्य्यगाच्छुक्रमका- نمبر (۲) - یجروید ادھیا ۴۰ - منتر ۸ -
यमव्रणमस्नाविरं शुद्धमपापविद्धम॥ कविर्मनी
षी परिभूः स्वयम्भूर्याथातथ्यतोऽर्थान्व्यदधा
च्छाश्वतीभ्यः समाभ्यः॥ यु० अ० ४० मं ८

ترجمہ - جو سب کے جاننے والا - سب کے من کا ساکشی سب کے اوپر براجمان اور انادی سروپ ہے اور جو اپنی انادی پرجا کو انتریامی روپ سے اور وید کے دوارا سب بیوہاروں کا اوپدیش کیا کرتا ہے - سو سب میں بیاپک اننت پراکرم والا - سب پرکار کے شریر سے رہت اور سب روگوں سے رہت ناڑی کے بندھن

سے رہت سب دکھوں سے الگ - اور سب پاپوں سے نیارا ہے - وہی سب کی اوپاسنا یوگیہ ہے - دوسرا کوئی نہیں +

अन्धन्तमः प्रविशन्ति ये- + نمبر ۳ - یجروید ادھیا ۴۰ منتر ۹ +
सम्भूतिमुपासते ॥ ततो भूय इव ते तमो य उ सम्भूत्याꣳ रताः ॥ य० अ- ४० मं- ९॥

ترجمہ - جو اسنبھوتی ارتھات انوتپن انادی پرکرتی کارن کی برہم کے ستھان میں اُپاسنا کرتے ہیں - وہی اندھکار یعنی اگیان اور دکھ ساگر میں ڈوبتے ہیں اور سنبھوتی جو کارن سے اوتپن ہوئی کاریہ روپ پرتھوی آدی بھوت پاکھان اور برکھ آدی اویو اور منش آدی کے شریر کی اوپاسنا برہم کے ستھان میں کرتے ہیں - وہ اس اندھکار سے ادھک اندھکار - یعنی مہا مورکھ چرکال - گھور - دکھ روپ - نرک میں گر کے مہاکلیش کو بھوگتے ہیں +

वेदाहमेतं पुरुषं म- نمبر ۴ - یجروید ادھیاء ۳۱ - منتر ۱۸ -
हान्तमादित्यवर्णं तमसः परस्तात्। तमेव विदित्वाति मृत्युमेति नान्यः पन्था विद्यतेऽयनाय ॥ य० अ ३१ मं १८

ترجمہ - اس منتر میں یہ عقدہ حل کیا گیا ہے - کہ کس پدارتھ کو جان کے منشیہ گیانی ہوتا ہے (وید فرماتا ہے) کہ پرمیشور کو ہی تتحاوت جانکے ٹھیک ٹھیک گیانی ہوتا ہے جو سب سے بڑا سب کا پرکاش کرنیوالا ہے - اور اودیا اندھکار یعنی جسمانی آلائشوں سے اور اگیان آدی دوشوں سے الگ ہے - وہی پرمیشور سب کا اشٹ دیو ہے - اس کو جانے بنا کوئی منشیہ کامل گیان وان نہیں ہوتا - اُس پرماتما کو جان اور پراپت ہو کے منشیہ جنم مرن آدی کلیشوں کے سمندر سے پار ہو کر پرانند یعنی موکش کو پراپت ہوتا ہے پرماتما کے سوا مُکتی کا کوئی راستہ نہیں +

एको देवः सर्व- + نمبر ۵ - شویتا شوترا اُپنشد ادھیا ۶ - انوواک ۱۱ +
भूतेषु गूढः सर्वव्यापी सर्वभूतान्तरात्मा सर्वाध्यक्षः सर्वाधिवासः साक्षी चेता केवलो निर्गुणश्च ॥

ترجمہ - ایشور ایک ہے - اور سب کا پرکاش کرنیوالا چیتن سروپ ہے - اور سب جگت کے بھوت پرانیوں میں بیاپک ہو رہا ہے - اور انتریامی ہے - اوکرموں کا ادھی پتی یعنی سوامی ہے - اور سب کا ادھار بھوت ہے - سب کا ساکھی سہایتا دینے والا لیکن خود کسی کی سہایتا لینے سے ہر طرح مُبرا ہے - سب کا سہایک اور جگت کے گنوں سے رہت ہے - (یعنی کبھی ساکار نہیں ہوسکتا) +

क्लेशकर्मविपाकाशयै- + نمبر ۶ - یہ یوگ شاستر کا سوتر ہے +
रपरामृष्टः पुरुषविशेष ईश्वरः ॥ योग सू०

ترجمہ - اس کا ارتھ یہ ہے کہ اودیا آدی کلیشوں یعنی جہالت وغیرہ آلائشوں سے پاک اور کشل اور اکشل یعنی سکھ دکھ اور تعصب اور ہٹ دھرمی - طرفداری وغیرہ نا مائم سے بُری پھل - ایک کرموں کی واشنا سے رہت وہ سب جیووں سے اعلیٰ اور مہا ایک ایشور ہے +

**اُپنشدوں کے پرمان**

सत्यं ज्ञान- نمبر ۱ - تیتری اُپنشد ولی ۲ - انوواک ۱
मनन्तं ब्रह्म यो वेद निहितं गुहायाम् ।

ترجمہ - برہم ست سروپ گیان سروپ اور اننت سروپ ہے - جو وید سے پرا پتی یوگ ہے +

نمبر ۲ - کٹھ اُپنشد - ادھیا - ۱ ولی ۳ - واک ۱۵ +

अशब्दमस्पर्शमरूपमव्ययम्। तथाऽरसं नित्यमगन्धवच्च यत् ॥ अनाद्यनन्तं महतः परं ध्रुवं निचाय्य तं मृत्युमुखात् प्रमुच्यते

ترجمہ - پرماتما - شبد - سپرش - روپ - رس گندھ (جو کان چرم اور آنکھ و زبان و ناک کے وشے ہیں) اُن سے پرے ہے - یعنی وہ نہ شبد اور نہ روپ - اور نہ سپرش - اور نہ گندھ اور نہ رسنا میں آسکتا ہے - وہ نت اور انادی ہے انادی اور اننت ہے - جیوآتما سے سرلیشٹ اور اٹل ہے - اس کی ارادھنا کر کے منشیہ موت کے منہ سے چھوٹتا ہے - یعنی موکش کو پراپت ہوتا ہے +

न तस्य कार्यं करणं च- + نمبر ۳ - شویتا شوترا اُپنشد ۶ - ۸ -
विद्यते न तत्समश्चाभ्यधिकश्च दृश्यते। परास्य शक्तिर्विविधैव श्रूयते स्वाभाविकी ज्ञानबलक्रिया च ॥

ترجمہ - اس پرماتما کا نہ شریر ہے اور نہ اندریہ ہیں نہ اس کے برابر نہ اس سے بڑا کوئی دکھائی دیتا ہے اس کی شکتی سب سے بڑی ہے اور نانا پرکار یعنی بہت قسم کی سُنی جاتی ہے - اس کے گیان اور بل اور کریا سبھاوک ہے +

न तस्य कश्चित्+ نمبر ۴ - شویتا شوترا اُپنشد - ادھیا ۶ - انوواک ۹
त्पतिरस्ति लोके न चेशिता नैव च तस्य लिङ्गम् ।
स कारणं करणाधिपाधिपो न चास्य कश्चिज्जनिता न चाधिपः ॥

ترجمہ - پرماتما کا جگت میں کوئی پتی نہیں ہے اور نہ کوئی اُس کا جنتا ہے وہ سب کا کارن ہے اور جیو کا وہی پتی بھی ہے اُسکا نہ کوئی اُتپتی کرتا ہے اور نہ ادھی پتی ہے +

यद्वाचानभ्युदितं येन वाग- + نمبر ۵ - کین اوپنشد ۱ +
भ्युद्यते। तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ केन उ० ॥

ترجمہ - جو بانی کا سادھن نہیں ہے یعنی اودیا یکت بانیوں سے پرسدھ نہیں ہوسکتا جو سب کی بانیوں کو جانتا ہے اسے تو تم اُسی کو پرمیشور جانو اور کو نہیں +

यन्मनसा न मनुते येनाहुर्मनो- + نمبر ۶ - کین اُپنشد +
मतम्। तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥
केन उ ॥

ترجمہ - جو من سے اچھا کر کے من میں نہیں آتا - اور جو من کو جانتا ہے اسی برہم کو تو جان اور اُس کی اُپاسنا کر +

نمبر ۷ - کین اُپنشد ۳ +

यच्चक्षुषा न पश्यति येन चक्षूंषि पश्यति। तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ के० उ

ترجمہ - جو آنکھ سے نہیں دیکھ پڑتا - اور جس سے آنکھیں دیکھتی ہیں - اسی کو تو برہم جان - اور اسی کی اوپاسنا کر یعنی اس سے بھن جو سوریہ بجلی آگ آدی پدارتھ ہیں - اُن کی اُپاسنا مت کر +

यच्छ्रोत्रेण न शृणोति येन- + نمبر ۸ - کین اُپنشد ۴ +
श्रोत्रमिदं श्रुतम्। तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ॥ केन - उ ॥

ترجمہ - جو شروتر یعنی کان سے نہیں سنا جاتا - اور جس سے شروتر سنتا ہے اُسی کو تو برہم جان اور اُسی کی اُپاسنا کر +

نمبر ۹ - کین اپ نشد - ۵ +

यत्प्राणेन न प्राणिति येन प्राणः प्रणीयते। तदेव ब्रह्म त्वं विद्धि नेदं यदिदमुपासते ५॥ केन ३॥

ترجمہ - جو پرانوں سے چالیمان نہیں ہوتا - اور جس سے پران گمن کو پراپت ہوتے ہیں - اُس کو تو برہم جان - اور اُسی کی اُپاسنا کر جو اُس سے بھن ہیں یہ وایو ہے - اُس کی اُپاسنا مت کر +

نمبر ۱۰ - کٹھ اُپ نشد - ۵ - ۱۳ +

नित्योऽनित्यानां चेतनश्चेतनानामेको बहूनां यो विदधाति कामान्। तमात्मस्थं येऽनुपश्यन्ति धीरास्तेषां शान्तिः शाश्वती नेतरेषाम्॥

ترجمہ - پرماتما نت ۱۱ اور چیتنا اور ایکتا میں سب کے لاثانی ہے - اور سب کو بھی یوگ پھل ایک اور سب کے جیو کا ساکھشی اور انتریامی ہے - جو ایسے پرماتما کو گیان کے نین سے اچھی طرح جانتے ہیں - وہ ہی شانتی پاتے ہیں اور کسی طرح سے شانتی نہیں مل سکتی - پس گیان اور پریم آنند کے طالب کو لیئے سچدانند سروپ پرماتما کی عبادت کرنی چاہیئے - نہ کہ کسی جڑ پدارتھ کی جکا سوائے اگیان کے اور کوئی نتیجہ نہیں ملتا ہے +

نمبر ۱۱ - شویتا شوتر اُپ نشد - ۳ - ۱۹ +

अपाणिपादो जवनो ग्रहीता पश्यत्यचक्षुः स शृणोत्यकर्णः। स वेत्ति वेद्यं न च तस्यास्ति वेत्ता तमाहुरग्र्यं पुरुषं महान्तम्॥ १९॥

ترجمہ - پرمیشور نراکار ہے - لیکن اس میں شکتیاں سب ہیں - ہاتھ اس کے نہیں لیکن ہاتھ کی شکتی ایسی ہے - کہ سب چراچر کو پکڑ کے تھام رکھا ہے - پاؤں نہیں لیکن سب سے زیادہ بیگ والا ہے - آنکھ نہیں لیکن چراچر کو یتھاوت سب کال میں دیکھتا ہے - کان نہیں چراچر کی بات سنتا ہے - من بدھی چت اہنکار تو نہیں لیکن من نشچے اور سمرن رہت ہے - اور اپنے سروپ کا آپ ہی جاننے والا ہے - وہ سب کچھ جانتا ہے - لیکن کوئی یہ نہیں جان سکتا کہ وہ کتنا بڑا ہے کس طرح کا ہے یا کتنی سامرتھ رکھتا ہے - اس پرمیشور کو گیانی اور شاستر سب اُتکرشٹ پورن اور سناتن کہتے ہیں +

**سنسکرت کی اور پشتکوں کے پرمان**

نمبر ۱ - کرشن گیتا ادھیا ۔ شلوک ۲ +

अव्यक्तं व्यक्तिमापन्नं मन्यन्ते मामबुद्धयः। परं भावमजानन्तो ममाव्ययमनुत्तमम्॥

ترجمہ - مورتی سے رہت جو پرمیشور ہے - اُس کو خرد بے یعنی مورکھ لوگ مورتی والا مانتے ہیں اور پرم سبھاؤ یعنی مطلب اصلی کو نہیں جانتے کہ وہ سب نام اور ویکتی وغیرہ سے رہت ہے +

نمبر ۲ - کرشن گیتا ادھیا ۹ - شلوک ۱۱ +

अवजानन्ति मां मूढा मानुषीं तनुमाश्रितम्॥

ترجمہ - مورکھ لوگ منیشر کی دیہ دھارن کرنے والا - اور پیدا ہوا پرمیشور کو مانتے ہیں - کہ وہ سب کا مہیشور یعنی مالک ہے - اور سرب بیاپک ہونے سے یک جا مورتی مان نہیں ہو سکتا +

نمبر ۳ - بھاگوت میں درج ہے +

यस्यात्मबुद्धिः कुणपे त्रिधातुके स्वधीः कलत्रादिषु भौम इज्यधीः। यत्तीर्थबुद्धिः सलिले न कर्हिचिज्जनेष्वभिज्ञेषु स एव गोखरः॥

ترجمہ - جو دہاتو وغیرہ اشیاء ارضی میں تم بدھی کرتے ہیں - اور ندی - نالہ

پہاڑ مکان وغیرہ میں تیرتھ بدھی اور سنتری تیرتھ میں سمتا بدھی رکھتے ہیں وہ انسان حیوان مطلق کے گروہ سے گدھے یا بیل ہیں +

نمبر ۴ - مہابھارت میں ذکر ہے +

मृच्छिलाधातुदार्वादिमूर्तावीश्वरबुद्धयः। क्लिश्यन्ति तपसा मूढाः परां शान्तिं न यान्ति ते॥

ترجمہ - جو جیو پرماتما نراکار سرب بیاپک نیاء کاری کی دھات - پتھر - لوہا - پیتل - چاندی - سونا وغیرہ کسی قسم کی مورتی بناتے ہیں - وے اگیانی اور پاپی ہیں +

نمبر ۵ - ایک مہاتما کا واک ہے -

तीर्थेषु पशुयज्ञेषु काष्ठपाषाणमृण्मये। प्रतिमादौ मनो येषां ते नराः मूढचेतसः॥

ترجمہ - تیرتھوں اور پشو ہنسک یگوں میں کاشٹ پاشان اور مٹی کی پرتماؤں یعنی تصویروں میں جن کا من ہے وہ آدمی مورکھ چت والے ہیں +

**مورتی پوجا کے بارہ میں بابا نانک اور دیگر گورو صاحبان کی رائے - نقل از گرنتھ صاحب -**

۱ - محلہ ایک - بابا نانک صاحب - گھر میں ٹھاکر نظر نہ آوے - گلے میں پاہن لٹکاوے - بھرمے بھولا ساکت پھرتا - نیر وردے کھپ کھپ مرتا - نہ پاتھر بولے نہ کچھ دیو - پھوکٹ کرم نسپھل ہے سیو - (۲) بابا نانک صاحب پاہن نیر کھاوے - بھائی گیا مانگیں کیا دیں - نام وہونے آدمی دہر ہیگ جیوں کرم کریں (۳) بابا نانک صاحب پاتھر لے پوجے مگدھ گوار - جو آپ ڈوبے تم کہاں تارن ہار (۴) نانک صاحب - ایکو سمرو نانکا جو جل تھل رہیا سمائے - دوجا کاہے سمریئے جو جمتے مر جائے (۵) ایضاً - جمے نہ مرے آوے نہ جائے نانک کا پربھو رہیا سمائے - (۶) محلہ پنجم - روپ نہ ریکھ رنگ تیرے گن تے پربھ بھن - تے ہو جاوے نانکا - جس ہووے سو پرسن (۷) ایضاً سنگی تھا کر رکھی اشٹم تنتھ گوبند جنما سی - بھرم بھولے تر کرنت کچرائن جنم مرن رہت نارائن (۸) محلہ پنجم سنگی اپرادہ دیہ ٹھورن سو مکھ جلے جو کہے ٹھاکر جونے (۹) محلہ دہم - مویا - کاہو نے پاہن پوج دھرا سر کاہو نے سنگ گلے لٹکائیو - کاہو لکھیو ہر اچی دشا میں - کاہو پچھم کو سیس نوائیو - کیوں ان کو پوجت ہے - اور کیوں پشان کو پوجن دھائیو کرو رکریا اگو رجھیو جگ سارا سری بھگوان بھید نہ پائیو (۱۰) تاہیں تے پچھانت نہ مہا پشو جا کو پرتاب ہتیوں پائیں - پوجتیں - پرمیشور کو جی کے ہیرے پر لوگ پراہیں - پاپ کرو پرمارتھ کر چھ پائیں - تے اتی پاپ نجائیں - پائی پڑھ پرمیشور کی جڑ پاہن میں پرمیشور نہیں (۱۱) سو یا پاہن پرمیشور کیا پوجے سب سنسار نس بھروسے جو رہے سو ڈوبے کالی دھار (۱۲) کبیر صاحب جو پاتھر کو کہتے ہیں دیو تنکی نسپھل جاوے سیو - جو پاتھر کی پائن پائیں - تنکی کھال اجائیں اجائیں (۱۳) بھاٹ بہت ارلا پئی کر گرا کا سار - بھوگن ہار بھو گیا اس مورت کے مکھ چھار (۱۴) پاشان گھڑ کے مورت کینی دے کے چھاتی پائے - جو اوہ مورت ساچی ہے تا گھڑن ہارے تو کھائی - اور پشتکوں سے ۱۵ - کبیر صاحب پتھر پوجے ہر ملے تو ہم پوجیں پہاڑ - اس پتھر سے چکی بھلی جو پیس کھائے سنسار (۱۶) پاتھر پوجے مول لے سن اُنتھ تیرتھ نہلائے - دیکھے دیکھے سوانگ دھر بھولے بھٹکا کھائے - دادو صاحب - دادو دنیا باوری مڑھیاں پوجیں اوت - آپ موئے جگ چھاڑ گئے ان سے مانگے پوت (۱۸) پتھر پیوے دھوئیکے پتھر پوجے پران -

انت کال پتھر بھی بھوڈ ہے اس گیان (۱۹) پاہن کی پوجا کرے کرائے آتما گھات میت
کھوں ستی نہیں سو پرانی دوزخ جات - ایک مہاتما کا واک (۲۰) پتھر
کو بھوگ لگانے وہ کیا بھوجن کھا سکے - اندھے آگے دیپک بالے بر تھا
تیل جلا وسکے رہے ✤

اسے پرماتما پرکاش سروپ - اپنی پرم دیالتا سے اسکے پڑھنے بڑھانیوالوں کو ست
مارگ وید کی طرف چلنے کا گیان عطا کر - جس سے یہ اودیا کا جال آریہ ورت سے جلد
دور ہووے - اوم شانتی شانتی - مورتی پرکاش سماپت ہوا ✤

## عطر روحانی بجواب گلاب چمن

### دوہا

جتنے پھول جہان کے اُن پر من مت بھول ۔ سر پر کھڑی خزان ہے ہو گا بہت ملول
آدمدھ اور انت سے جو نیارا ہے ایک ۔ نسدن درڑھ کر پریم سے اُسکی پکڑو ٹیک
نرگن سگن پار برہم کبھو نہ ہوئے اُتار ۔ سرب شکتی اور گیان سے نردھاران ادھار
سرشٹی کے آرنبھ میں وید کئے پرکاش ۔ رشی چار کے ہر دے میں جیسے آدے سواس

### کبت

دیانند اور آنند ملکے بنے سوامی دیانند سورج اور چاند کی مثل مشہور ہیں
دھیان اور گیان اکیلے جہاں ہیں شانت کئے پوپ جو پیٹ کے مزدور ہیں
دو دیا سے دیں جو نویں بیدانت والے پوجا کراویں اپنے گیان سے مغرور ہیں
پول ان کا پھول پھالی جال کو جلا دینا ڈھول کی اتار بھالی کئے چکنا چور ہیں

## خلاصہ از پوتھی گلاب چمن مصنفہ گلاب داس موسنتھ

پوتھی ایک گلاب چمن بھاشا اندر جان ۔ گلاب داس کی کرت ہے خاص پنجاب زبان
جس سے بہت وید انتی پھنسے اندر بھوگ ۔ پاپ پن نہیں مانتے کرتے یوگ ابوگ
مکھ پر یوجن یہی ہے اس پوتھی میں جان ۔ شنکا دل سے دور کر بھوگ کرے انسان
آدسے لیکر انت تک دیکھی چمک گلاب ۔ آئی گندی باشنا من ہو یا بے تاب
راہ میں ملے مہاتما اُن سے پوچھا حال ۔ بولے پوتھی گلاب چمن دشمن جان کمال
اس کارن سے سوچکر کہوں جواب بنائے ۔ نا اس چھوٹے باغ پر مت کوئی من بھرمائے
پڑھے مانو تو کہہ دیر کہتے داس گلاب ۔ یہ بیکار رلیں ہے منج تمام خراب
دو جا ہیں ماں باپ جو بھائی بند ادر میت ۔ ان سے موہ تیاگ دے کر فقیری ریت
تیجا جو ہے استری آدے وہ کس کام ۔ مت کر محنت چاکری بھوگ سدا آرام
کر بیک کی پارنتا کہتے ہیں مہاراج ۔ کل لوگ اور وید کی سبھی تیاگ دو لاج
کرتے دور اندیشیاں منہ سے جھڑے گلاب ۔ ننگے ہو ہو بیٹھتے بن دیکھے در باب
کر نکھید تن دیکھیو جیہ نہ تن میں کوئی ۔ بدھی و دارے جیو ہے دیہ سچے ہوئی
وید پوران کو کھو جکے کہتے کیا وچار ۔ ایک پرماتم نت ہے اور نہ کو دستار
نات پرج کل گرنتھ کا یہ ہے نشچے جان ۔ جیو کہے ہوں اہنگ برہم اور دو جا مان

ست بمعنی پانی ✤

بھوگ اندر بو کا کرم ہے جیو سدا نرلیپ ۔ پاپ پن نہیں چیز کچھ جھوٹے سمجھے وکھیپ

### چوپائی

بیر گیان ننگ برہم - اہنگت ہماسمی ۔ ایہنگ آتما برہم - تتوم اسی
چار ویدوں کے چار مہا واک ۔ مول یہی ہے کہوں بیباک
کرم کانڈ ہے سارا وید ۔ کرم گیان میں رہتا بھید
اس کارن سب دھندے چھوڑ ۔ مہا واک سے من کو جوڑ
سوہنگ جاپ پکارے وید ۔ جیو برہم میں مول نہ بھید
جو چیت چاہے وہ کھاؤ نسنگ ۔ پہنو جو کچھ بانگے انگ
بھول سے ایشور ہو گیا جیو ۔ گیان ہوئے پھر ایشور بھیو
اور دوجا کوئی ایشور ناہیں ۔ جو کچھ ہے سو ہے من ماہیں
اور گیان پرتھا سب جان ۔ گیان یہی سکھ بھوگ جہان

### دوہا

پرشارتھ کو چھوڑ دے اوتم پرمت ڈول
ترشن گھنیا کی طرح تم ہر دم کرد کلول

## عطر روحانی بجواب گلاب چمن

### دوہا

برہما سے لے بیاس تک جتنے گیانی ہوئی ۔ چار وید منتب تھے نشچے جانو سوئی
مانو کہہ و بہ ہ در لبھ ہے ملے نہ بارم بار ۔ اس کارن اس دیہ سے کر اپنا نستار
کرم اُپاسنا اور گیان تینوں ملکر جان ۔ ایک بھگتی تب ہوئی ہے پورن لئے وگیان
کرم سے بیت اُپاسنا برتی ہوتی صاف ۔ اور اُپاسنا کرم بن جان گیان خلاف
بن گیان کے پرم کبھی پھر ماویں دن رات ۔ بنا گیان اُپاسنا کی بھی آدھی رات
اصل پریوجن جان لے کر کے سوچ وچار ۔ اس مثال پر غور کر تینوں بات تیار
بھوجن بنانا کرم ہے اُپاسنا کھانا جان ۔ ترپتی ہونا گیان ہے اور سبھی اگیان
بستر بنانا کرم ہے اُپاسنا پوشش جان ۔ گرمی سردی شرم کو ڈھکنا ان جان گیان
ودیا پڑھنا کرم ہے عمل اُپاسنا جان ۔ بھرم نوارن گیان ہے تینوں تو پہچان
پیدا ہونا کرم ہے ودیا اُپاسنا جان ۔ پر اُپکار گیان ہے جس سے ترے جہان
جن کو بُدھی گیان کی وہ سمجھے ہیں خوب ۔ بن ملنے ان تین کے کب پاوے محبوب
دیہ کو چھوڑیں جھگڑیں بدشیک کرم تیاگ ۔ مکھ سے مت کھو گیان جب اندر دشیں آگ
جو جانے ہے بھوگ کو پیدا ہوا بشر ۔ وہ اگیانی سور ہے یا سوان یا خر
نہیں کچھ جلوہ گیان کا اُسکے من پرکاش ۔ وہ چمگادڑ آندھ ہے یا اُلو بن باس
کرم اُپاسنا گیان سے جو ہے مانو کھ ہین ۔ اُسکو وید پکارتے دُشٹ مہان ملین
سندھیا کرنا کرم ہے اُپاسنا پرانا یام ۔ ارتھ سہت جو دھیان ہے وہ ہے گیان مدام
سیوا ماتا اور پاپ کی نت کرم پہچان ۔ یجر وید میں حکم ہے دیوتا ان کو مان
شردھا سیتی ٹہل کر نیت کر دچت لائے ۔ یہی ترپن شرادھ ہے مو انہ بھوجن کھائے
جنم سمیں ماں باپ جو ٹہل کریں دن رات ۔ دُکھ اُٹھا یہیں انت کھٹن بھوگیں نرک اُپات

ہر مانو کھ پر فرض ہے سیوا کریں ہمیش
ان کی سیوا کا ہے کیے جاں یہیں کلیش

رام چند مہاراج جو بدھن تھے ودوان
آگیا پالن باپ کی بن کو گئے پچھان

اور ہزاروں بدھی مان ہن کر یہ فرمان
ماتا باپ کے سرن پر ہو گئے ہیں قربان

چاہیئے سو نا شکہہ مت آپ کھائے جگ دے
مکر سے بنکہ فقیر سے کیا پرشارتھ نہ بھیئے

پر سنیاسی ہونا اُتم بد نر بان
پرشارتھ کا مول ہے اور بڑھاوے گیان

ودیادان سنیاس لیئے اُپدیشی سنسار
مورکھ جو سنیاس لیئے آپ ڈوبے منجدھار

ودیادان سنیاس لیئے رسوچ جگت اُپکار
مورکھ جو سنیاس لیئے دیکھی سندر نار

ودیادان سنیاس لیئے وید کا کرتے کاش
مورکھ جو سنیاس لیئے چرس بھنگ کا ناش

مورکھ جب سنیاس لیئے تب اگوری جان
مانو کھ گندگی کھائے ہے کہتے سوال سمان

رن کی چاہ کے کارنے جو کوئی بنے فقیر
دین دنی کے بیچ میں سمجھو ہوئے حقیر

جگت چھوڑ کر جائیگا تو بتلا کس کون
ساری پرتھوی جگت ہے جس پر کرنے گون

جتنی رہنا کب دھرم ہے بن دھارے برہم چرج
سب جگ جیکر جتی ہوئے مچے فتور اور ہرج

بند ہووے روزگار سب لوٹ نہ جاوے پرداہ
ناں تم سمجھو سوچ کر کبھو نہ ہووے نباہ

استری کرنا دھرم ہے وید حکم سچ جان
گرہست آشرم کبو قت میں من نہ ہو گے حیران

استری ڈھال گناہ کی رہے پاپ سے دور
جو کچھ پاپ ابھوگ کا اُس سے بچے ضرور

اول کر دو برہم چرج اور پیچھے کرو گرہست
تیجا بان پرست ہے چوتھا ہے سنیشٹ

اردھنگی ہے استری حکم منو کا جان
بن استری جگ ہیئے کہاں تیاگو جھوٹھ گمان

جھوٹھی لاج جہان کی تیاگو کرو وچار
ست حکم جو وید کا وہ نہیں تیاگن ہار

وید کہے جب ایک برہم تیاگو اور پکھنڈ
پاپی لکارن جگت میں بنے سام اور ڈنڈ

برہم گیا تا جگت کا جیو بھرا اگیان
برہم بیاپک سرب ہیں جیوا دہونگان

اب بتلاؤں جیو کو سمجھو کر کے خیال
بدہی دوارے پرکھنا ہے یہ بات محال

بدھی اور من چت سب آسرے جیو کے جان
بناں سہارے جیو کے جیسے نہ پران ہان

دیہہ کو تیاگے جیو جب پڑی رہے تب دیہہ
رہے نہ شدھ بدھ چتونا کرے نہ کوئی سنیہہ

دیہہ کا مالک جیو ہے اور شاکھی پربھو پہچان
دیہہ ریل جیو ڈرائیور اور انجنیر ہے جان

لکھا صاف ہے وید میں شو کھم دیہہ سے من
من سے پرے مکھ ہے بدھ سے جیو کٹھن

پرے جیو سے برہم ہے جسکا سب پرکاش
سرب بیاپی برہم ہے ست چت آنند بھاش

بدھی من اور چت سب ذرا سوچ کر دیکھ
آشرت سب ہیں جیو کے پربھو نیارا ایکھ

ادھیائے چالیسواں تو ت یجر وید کا جان
اُس میں جیو اور ایش کا برنن کیا بکھان

رگ وید میں دیکھ ہے برہم کا گیان وچار
حالت پوری جیو کی تجھپر ہوئی اظہار

سام وید میں برہم کو نشچل کھوج ہمیش
اتھرو وید برہم جیو کا کامل ہے اُپدیش

نشچت ویدوں میں نہ فرضی مہاواک
پوچھ کسی ودوان سے کھول دھرم کی تاک

لیکن ان کا ارتھ بھی آپ نے سمجھا اور
ایکتا جیو اور برہم کی نہیں ان میں کر غور

ساری شرتی تیاگ کر دو اکھشر لیئے دھار
ان سے داس گلاب جی کبھو نہ ہوں نستار

ایکتا جیو اور برہم کی نپٹ اسنبھو جان
یہ سراپا بھرم ہے نہیں گیان اگیان

## چوپائی

کرم اُپاسنا تیرا گیان
ان سے ملکر ہے وگیان

ان چاروں کا کامل حال
ویدوں میں ہے پڑھکر بھال

کرم اُپاسنا پوری جان
پورا گیان ہے کل وگیان

سنیں گرنتھ سپر مکھ ہے وید
گیان دیدیں پاویں کھید

سوہنگ جاپ نہیں وچ وید
اس کا سن ہے غم اور کھید

مہاواکھ کا ارتھ ہے اور
ویدانت دھوانتی کو پڑھکر غور

ودیا بن کب ہووے گیان
بن ودیا نر پشو سمان

ویدانت شاستر جو کرت ویاس
اس سے مٹتے سب وسواس

صاف لکھا ہے پڑھو وچار
سب سکھ میٹھا برہم اک سار

بھوگوں پر مت ڈول اگیانی
نت وستو کی سار نہ جانی

دیہہ گروشے پاپ بھوگ کرے
آوت جاوت جنمے مرے

بل سے دھووے ہو دیہہ انیت
شدھ کہاں آوے کا چی بھیت

وشے کامنائیں دن کرے
من ہیں دھیان پربھو نہیں دھرے

جیہا اس کے ہو آدھین
پھنسے جال ہیں جیسے ہیں

من کامنا بھوگ ہیں چھیٹے
گر یہہ گمان نہ من سے مٹے

بھگت بھاو ترے سنسار
بن بھگتی نر ہوئے خوار

## دوہا

پار برہم کرتار ہیں بھول نہ کبھوں جان
سرب گیا تا پار برہم کیسے ہوئے نادان

برہم مثال سمندر کے جیو مچھلی جان
نہ ہو ہیں سمندر اور نہ ساگر ہیں پہچان

بھوگ لکھے جو کرشن کے گوپیوں کے سنگ جا
وہ سب بھاگوت کار کے کیول کلپنا جان

کر کے انت سماپتی کہہ دیا صاف پکار
سچا چمن ہے وید کا جس ہیں سدا بہار

نہیں دکھیپ نہ کچھ بات سچ سچ کیا بیان
بن ودیا اور وید کے کبھو نہ ہوئے گیان

---

# سانچ کو آنچ نہیں

بنام آنکہ نامش حی جاوید
رساند نا امیداں را بامید

## بھومکا

دھرم سبھاؤں کے عموماً اوپدیشک اپنے دیاکھیانوں میں جب آن سے اور کچھ بن نہیں آتا۔ تو سری سوامی جی مہاراج کو ہی کوس کر دل کو ٹھنڈا کر لیا کرتے ہیں۔ مگر ان کے چار پانچ مشہور اوپدیشک علمیت دکھلانے کو ستیارتھ پرکاش کی غلطیاں بھی نکالا کرتے ہیں جو ان پڑھوں کے مقابلہ میں ذرا وقعت کے قابل سمجھے جاتے ہیں۔ ہم نے فیروزپور۔ لاہور۔ امرتسر۔ لودہیانہ۔ پشاور۔ وزیرآباد۔ گجرات راولپنڈی۔ ملتان۔ لاہن۔ سہارنپور۔ بنارس۔ دہرہ دوار کے مقامات میں ان کے دیاکھیانوں کو سنا اور ان کے ماہوار رسالے اور تین چار چھوٹے ٹریکٹ بھی مطالعہ کئے۔ سب میں مجموعی طور پر وہی اعتراض اور دلائل دیکھے۔ انہی نوں ہمارے پاس ایک مہربان نے رسالہ سری سوامی دیانند سورسوتی کی مہان نامی ارسال کیا جنہیں ایک صاحب شیونرائن پرشاد کایستھ سکینہ نے تصنیف کیا ہے*

انہوں نے اُن سب اعتراضوں کو یکجا کر کے ۵۳ صفحے کی چھوٹی تقطیع میں یہ رسالہ لکھا ہے۔ ہم اعتراضوں کو دیکھکر خوش ہوتے ہیں۔ اور ایشر جانتا ہے کہ اگر ست کی تحقیقات سے اعتراضات کئے جاویں تو چشم ماروشن دل ماشاد ہر وقت حق کے مخالفوں کو جواب دینے پر تیار اور کسی صحیح اعتراض کے قبول کرنے

سے کبھی انکار نہیں کرتے۔ اور انکار کر ہی کس طرح سکتے ہیں۔ جبکہ ہم ایک ایسے نیم کے پابند ہیں جن کے سبب سے ہمیں تمام مذاہب باطلہ سے نرالہ فخر ہے۔ یعنی "ستیہ کے گرہن کرنے اور جھوٹ کے چھوڑنے میں ہمیشہ تیار رہنا چاہیئے" یہی وجہ ہے۔ کہ ہم اس رسالہ کو بھی اپنی عادت کے موافق غور سے کئی بار پڑھکر اُس کے جواب لکھنے پر قلم اُٹھاتے ہیں۔ امید غالب ہے کہ اِسے پڑھکر حق کی متلاشی طبیعتیں اور ست سے کسی طرح بہکے ہوئے دل ضرور راستی کی طرف متوجہ ہونگے +

اعتراضوں کا جواب

**اعتراض**۔ جو لوگ سوامی جی مہاراج کے زیادہ معتقد ہیں۔ وہ تو یہاں تک دعویٰ کرتے ہیں۔ کہ مذہب کے متعلق جتنے امور ہیں۔ سب ستیارتھ پرکاش میں مندرج ہیں۔ یہی ایک پستک ہے۔ وید اور دہرم شاستر اور سب ست شاستروں کا کام دیسکتی ہے۔ اگر اس بھارت ورش کا بھلا ہوتا ہے۔ تو اسی کے وسیلہ سے ہوگا۔ اور اگر اس دلیش کی اُنتی ہوگی۔ تو اسی کے ذریعہ ہوگی۔ سوامی جی نے ہمارے اوپر بڑی دیا کرکے دریا کو کوزہ میں بھر دیا ہے۔ (صفحہ ۲) +

**تردید**۔ یہ اپنے پبلک کو مغالطہ میں ڈالنے والے الفاظ لکھے ہیں ہم ایسا ہرگز نہیں مانتے ہیں کہ وید اور ست شاستروں کا کام بھی ایک پستک دیسکتی ہے۔ آریہ سماج کے ہر ایک ممبر کا اعتقاد ہے۔ کہ وید ست ودیاؤں کا پستک ہے" وید کا پڑھنا پڑھانا۔ سننا سُنانا آریوں کا پرم دھرم ہے"۔ ویدوں سے بڑھکر ہم کسی کتاب کو قابل قدر نہیں سمجھتے اور نہ وید مقدس کے سوا کسی اور گرنتھ پر ہمارے مذہب کی بنیاد ہے۔ بھارت ورش اور سنسار کا بھلا جو کچھ ہوگا۔ وہ وید مقدس پر عملدرآمد کرنے سے ہوگا۔ اور ویدک دھرم کے ماننے سے لیکن اب یہ سوال باقی رہا۔ کہ پھر ستیارتھ پرکاش کیا ہے؟ اسکا جواب یہ ہے کہ وہ آریہ سماج کے بانی اور وید مقدس کے فاضل شارح شری سوامی دیانند جی مہاراج کی تصنیف ایک ویدک پستک ہے۔ اور ایسی اُن کی تصنیف کردہ ۹۳ کتابیں اور ہیں۔ جن میں ۱۵ ویاکرن کے متعلق اور باقی تمام دھرم سمبندھی ہیں۔ اُنہیں میں سے ایک ستیارتھ پرکاش ہے اس میں سوامی جی نے ہندوستان بلکہ تمام دنیا کے ادیان کا نہایت عالمانہ تحقیقات سے خلاصہ مگر صحیح حال لکھا ہے۔ اور اُن کے مقابلہ میں ویدک دہرم کی خوبیاں بھی بتلائی ہیں۔ اور یہاں تک ہی صبر نہیں کیا۔ بلکہ ویدک دھرم کے متعلق کئی ضروری باتوں کا خلاصتاً بیان بھی کیا ہے۔ اور زیادہ تر نیائے پور یک معقول دلایل سے صدہا اعتراضات کی تردید کی ہے۔ پس ستیارتھ پرکاش غیر مذاہب کے متعلق سوامی جی کی تحقیقات کا ذخیرہ اور ویدک دہرم کی طرف لوگوں کا رہنما ہے لیکن بھومکا اور وید بھاشیہ نہایت اعلیٰ درجہ کی بے بہا کتابیں ہیں۔ جن میں وید مقدس کے متعلق پورانک اور تانترک مت والوں کے سراپا باطل اعتراضوں کا ابطال اور یورپین فلاسفروں کے دہریہ پن کے خیالات کا بطلان نہایت واضح علمی و عقلی شہادتوں سے کیا ہے۔ بام مارگیوں اور بت پرستوں کے تمام سکوک کو مٹاکر دیوتا پرستی اور عناصر پرستی کی بنیاد کو منہدم کر دیا ہے جنکے سبب آفتاب وید مقدس اپنی اصلی روشنی میں جہاں تاب ہوا ہے۔ یہ انہیں مبارک تصنیفات کا نتیجہ ہے۔ ورنہ سنسکرت زبان اور ویدک تعلیم سے بام مارگی بھاشیہ کاروں کی بدولت لوگوں کو جتنی نفرت ہوگئی تھی۔ ہمارے بیان کرنے کے سوائے آپکی دھرم سبھا اور اُس کے حامیوں سے بھی مخفی نہیں۔ کسی نے سچ کہا ہے + ؎

ہے سینتہ بھاشا ترا مظہر مطالب وید — زباں ہوتی ہے جس طرح ترجمانِ دل

**اعتراض**۔ پہلے ستیارتھ پرکاش میں صفحوں کے صفحے مردوں کے شرادھ کی تائید میں رنگے ہوئے ہیں۔ اور دوسرے ستیارتھ پرکاش میں مردوں کے

شرادہ کا اُلٹا کھنڈن کیا۔ یہ پریس والوں کی غلطی نہیں ہے۔ سوامی جی کی ہے۔ المختصر ۴ و ۵ +

**تردید**۔ یہ آپ کا اور دھرم سبھا کے اکثر پنڈتوں کا بے بنیاد الزام ہے۔ اور ممبران آریہ سماج کی نظر میں اُسکی ذرا بھی وقعت نہیں ہے۔ تعصب کے سبب آپ مانیں یا نہ مانیں۔ مگر ہم آپ کو اصل واقعہ سے آگاہ کرتے ہیں۔ آپ و ناظرین اُس پر غور کریں +

ستیارتھ پرکاش بار اول بسال ۱۸۷۵ء بنارس میں طبع ہوا ہے لیکن اُس ہی سال کی طبع شدہ چند اور کتابیں بھی ہیں۔ بلکہ اُس سے ایک دو سال پہلے کی + سب سے اول کتاب جو آریہ سماج کے واسطے طبع ہوئی۔ وہ بھاشیہ سہت سندھیا اُپاسنا ہے۔ یہ بزبان سنسکرت بمبئی میں طبع ہوئی۔ اشون سمت ۱۹۳۱ کو مطابق ۱۱۔ اکتوبر ۱۸۷۴ء۔ آریہ پرکاش پریس میں) اُس کے صفحہ ۲۰ و ۲۱ پر مرتک شرادہ کا کھنڈن ہے۔ پھر یہ گرنتھ اُسی سال میں مطبع نولکشور میں طبع ہوا ہے اُس میں بھی صفحہ ۱ سطر ۳ میں مرتک شرادہ کا کھنڈن ہے۔ صرف یہی نہیں بلکہ ۲۔ اگست ۱۸۷۵ء کو جو سوامی جی نے پونا میں دیاکھان دیا ہے۔ اُس میں بھی مرتک شرادہ کا کھنڈن کیا ہے اور یہاں تک ہی نہیں بلکہ پہلی سنسکار ودہی میں بھی مرتک شرادھ کا کھنڈن کیا ہے۔ جو سمت ۱۹۳۴ بکرمی کو تصنیف ہوئی۔ اُس کے سوا جو لکچر سوامی جی نے ۱۸۷۴ء میں بمقام ماتھرس دیا اُس میں بھی مرتک شرادہ کا کھنڈن کیا تھا منشی کھنیالال صاحب الکھ دھاری نے اپنے رسالہ میں اُس پر نوٹ کیا ہے اِن کے علاوہ وید بھاشیہ بھومکا جو بھادوں سُدی ۱ سمت ۱۹۳۳ مطابق ۲۰ اگست ۱۸۷۶ء کو تصنیف ہوئی۔ اُس کے صفحہ ۲۵۱ سے ۲۶۴ تک مرتک شرادہ کی تردید موجود ہے۔ وید بھاشیہ کے ساتھ پہلے ہی دگیاپن دیا گیا کہ مرتک شرادہ وید ورددہ ہے اس کے علاوہ سوامی جی نے بروقت معلوم ہونے اُس مطبوعہ غلطی کے ایک نوٹس بھی چھاپکر شایع کر دیا تھا۔ بنابران کبھی بھی آریہ سماج میں بحیثیت مجموعی ویدک حکم تسلیم ہوکر مرتک شرادھ جایز نہیں جانا گیا۔ اور نہ کسی ممبر کا اعتقاد ہے۔ یا کبھی آریہ سماج کے قیام کے بعد ایسا عقیدہ رہا۔ پس یہ اعتراض سراپا بے بنیاد ہے۔ ضرور پریس والوں کی بھول ہے۔ کیونکہ آریہ سماج کے قایم کرنے سے ایک مدت پہلے سوامی جی اِس خیال کو چھوڑ چکے تھے۔ ممبران آریہ سماج ایسے واہی اعتراضوں سے کچھ اندیشہ نہیں کرتے۔ کیونکہ آنراکہ حساب پاک است از محاسبت چہ باک +

**اعتراض**۔ سوامی جی پیشتر کے سارے رشی مُنیوں سے زیادہ لیاقت رکھتے تھے۔ وہ خود اِس کے گواہ ہیں۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔ کہ جو برہما آدک مہرشیوں کے بنائے گرنتھ ہیں۔ اُن کو پرتہ مان ارتھات ویدوں کے انکول ہونے سے پرمان اور جان میں وید وردہ بچن ہیں۔ اُن کا اپرمان کرتا ہوں" اُس آخری فقرے میں سوامی جی نے صاف لکھدیا ہے۔ کہ براہمن وغیرہ گرنتھوں میں وید ورددہ بچن ہیں۔ (۱۲۱-۱۴) +

**تردید**۔ بھائی صاحب آپ اِس کا مطلب بالکل نہیں سمجھے۔ سوامی جی نے چونکہ وید کو سوتہ پرمان مانا ہے۔ اور تمام رشی مُنی بھی انہیں سوتہ پرمان مانتے تھے۔ پس ضروری ہوا کہ سوتہ پرمان اور پرتہ پرمان کے معنے کئے جاتے۔ اگر سب رشیوں نے ویدوں کو سوتہ پرمان مانا ہے۔ تو صاف ظاہر ہے کہ اُنہوں نے کسی رشی یا کسی گرنتھ کی کسی بات کو جو وید ورددہ ہے۔ اُسے پرمان نہیں

کیا۔ ایک مہاتما کا واک ہے +
स्मृतेर्वेद विरोधेतु परित्यागो यथाभवेत् तथैव लौकिकं वाक्यं स्मृति बाधे परित्यजेत् ॥

یعنی جس طرح سمرتی کا قول وید کے وردوہ ہونے سے تیاگنے کے لایق ہے اسی طرح لوکک باتیں سمرتی کے خلاف تیاگ دینی چاہیئے۔ ایک اور مہاتما نے بھی کہا ہے +

श्रुति स्मृति पुराणानाम विरोधो यत्र दृश्यते ॥

یعنی شرتی۔ سمرتی پورانوں (اتہاس) کا جہاں وردوہ ہو۔ وہاں شرتی سمرتی کے وردوہ میں شرتی کو ماننا چاہیئے۔ اور سمرتی اور پورانوں کے وردوہ میں سمرتی بلوان ہے۔ ایسا ہی منو نے لکھا ہے۔ کہ جو سمرتی کہ وید کے خلاف ہو۔ وہ تیاگنے کے لایق ہے +

مہابھاشہ میں لکھا ہے + नैवेश्वर आज्ञापयति नापि धर्म सूत्रकाराः पठन्ति ॥ अ॰ १ पा॰ १ आह्नि॰ ६ सू॰ ४१ =

یعنی نہ تو ایشور نے وید میں آگیا دی۔ اور نہ دھرم سوتر کار رشی فرماتے ہیں۔ پھر ہم شرتی اور سوتروں کے خلاف کسی کا قول کیسے تسلیم کریں۔ حضرت منو کا بھی مطلب سوامی جی کا ہے۔ اور اس سے تو شاید کسی خود غرض کے سوائے کوئی عقلمند انکار نہیں کر سکتا کہ سمرتیوں اور براہمنوں۔ اتہاسوں اور سوتروں تک میں ملاوٹ کر دی گئی ہے۔ خواہ وہ بکا رادہ ہو یا بغیر ارادہ کے۔ نروکت میں بھی صرف دو گرنتھوں کے مقابلہ کرنے سے پچاسوں جگہ پاٹھ بھید دکھلائی دیا ہے۔ جو پنڈت ست برت ساماشرمی جی نے ظاہر کر دیا ہے (دیکھو نروکت مطبوعہ ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ) اور یہی حال منو سمرتی کا ہے۔ اور نہ اس سے براہمن گرنتھ مستثنیٰ ہیں۔ اور وام مارگیوں کے دست برد سے وہ ہرگز نہیں بچے۔ ورنہ بچ سکنا اُن کا ممکن تھا۔ کیونکہ اول تو اُن کی کوئی تعداد مقرر نہیں۔ دوم اُن کی حفاظت کا کوئی معقول قاعدہ نہیں۔ اور بام مارگیوں کے زمانہ میں خاصکر اُنہیں کو وید مانا جاتا تھا۔ اور اندھیر نگری چوپٹ راجا کی طرح اُنہیں کو ویدوں کا قایم مقام سمجھا گیا۔ تنتروں کے مول بھی یہی گرنتھ ٹھہرائے گئے۔ اور اُنہیں کے حوالے ہر جگہ بام مت کے گرنتھوں میں پائے جاتے ہیں۔ پس ان میں وید وردوہ بچنوں کے ملانے سے کون مرد میدان ہے جو ممبران آریہ سماج کے سامنے انکار کر سکے۔ ہم ایک دو نہیں۔ بیسیوں مقام دکھلانیکو حاضر ہیں +

اعتراض۔ سوامی جی نے ستیارتھ پرکاش کے صفحہ ۲۰۶ پر لکھا ہے۔ کہ رام نام سمرن نشپھل ہے۔ ہری۔ رام۔ کرشن۔ نارائن۔ شیو اور بھگوتی نام سمرن سے پاپ کبھی نہیں چھوٹتا۔ چلو بھگوت بھجن اور نام رام سمرن سے تو چھٹکارا ملا +

تردید۔ بے شک رام۔ ہری وغیرہ کے ناموں کے سمرن سے پاپ نہیں چھوٹتے اور نہ پاپ ایسی چیز ہے کہ بغیر سزا ملے کے چھوٹ سکے اور ویدک طریقہ کے مطابق رام۔ ہری۔ کرشن یہ تینوں پرمیشور کے نام نہیں ہیں۔ بلکہ پہلا نام پرشرام۔ بلرام۔ رامچندر۔ ان تینوں کا یا تینوں میں سے ہر ایک کا ہے۔ ہری بندر اور گھوڑے کا نام ہے۔ کرشن۔ کرشن چندر۔ اور بیاس کا نام ہے۔ اور کرشن پکش یعنی اندھیری ۱۵ راتریوں کا بھی نام ہے۔ پرمیشور کا ہرگز نہیں۔ اور وید مقدس کے کسی منتر میں یا نروکت وغیرہ کسی ویدک کوش میں بھی یہ پرمیشور کے نام نہیں لکھے۔ اور رام اجودھیا باشی۔ شوکیلاش باشی اور کرشن دوارکا باشی کے پرمیشور اور ایشور ہی اُتار مانے جانے کے بعد یہ نام پرمیشور کے گھڑے گئے ورنہ اس سے

پہلے کسی گرنتھ میں یہ نام پرمیشور کے نہیں۔ بنا بر آں انکا ورد کرنا پاپ چھڑوانے کے عوض پاپ کا بھاگی بناتا ہے۔ کیونکہ شاستر میں لکھا ہے کہ ایشور کو چھوڑ کر جو کسی دیوتا کی اُپاسنا کرتا ہے۔ وہ پشو ہے۔ باقی رہے نارائن اور شیو۔ بھگوتی یہ سارے تو نہیں۔ مگر ایک دو ضرور وید میں استعمال ہوئے ہیں۔ اور رشی منیوں نے تینوں نام ایشور کے واسطے استعمال کئے۔ ان کے ورد کرنے میں پاپ نہیں ہے۔ بذات خود یہ اُتم ہیں۔ مگر پاپ انکے جاپ سے نہیں چھوٹ سکتا۔ وہ پھل بھوگا نے سے چھوٹیگا۔ توبہ والوں کی طرح نام سمرن سے اور خصوصاً مالا ٹکٹک ٹیک دل ہے دو بدر۔ چہ با تسبیح بدست زاہد حشمش بحال مردم۔ بقول کبیر جی کے مالا پھیری نہ من پھیرا گھس گھس گیو کر۔ بالکل فضول اور لایعنی حرکت ہے اور اصل میں اپنے اوپر خوش اعتقادی جمانے کے واسطے یہ ایک قسم کا دام ریاکاری ہے اسی واسطے سوامی جی نے اس کو منع کیا ہے۔ ہاں ایکانت میں ایشور کی دھیان اور اُسکے سمرن کو کسی جگہ بُرا نہیں کہا۔ بلکہ اُس کی ہدایت کی ہے۔ (دیکھو وید بھاشیہ بھومکا پرارتھنا دشے) جس طرح سوامی نے لکھا ہے۔ اسی طرح پاتنجلی جی نے یوگ میں لکھا ہے +

तस्य वाचकः प्रणवः ॥२१॥
तज्जपस्तदर्थभावनम् ॥२८॥ पा॰ १

یعنی ایشور پرماتما کا واچک یعنی جتلانے والا۔ یا سنبھودھن کرنے والا سب سے اُتم نام اوم ہے۔ یوگی جن یا اوپاسک کو چاہیئے۔ کہ اس اوم اکشر کا جپ کرے لیکن اُس کے ارتھوں کو سمجھکر۔ کیونکہ سشرت میں دھنونتری جی فرماتے ہیں +

यथा खरश्चन्दनभारवाही भारस्य वेत्ता न तु चन्दनस्य एवं हि शास्त्राणि बहून्यधीत्य अर्थेषु मूढाः खरवद् वहन्ति ॥

یعنی جیسے گدھے کے اوپر چندن لادنے سے وہ بوجھ کو جانتا ہے۔ نہ کہ چندن کو ایسے ہی شاستروں کے پاٹھ ماتر کرنے سے اگر ارتھ (معنے) سے محروم ہے۔ تو صرف گدھا ہے +

اعتراض۔ ہون سے بھی آزادی مل جاتی ہے۔ ہوم کیا ہے۔ وایو شدھی کی ترکیب (۱۶) +

تردید۔ یہ آپ نے آریہ سماج سے یا سوامی جی سے ہی مخالفت نہیں کی۔ بلکہ تمام رشیوں اور منیوں بلکہ خود وید مقدس سے۔ حضرت رشیوں وغیرہ کا یہی ارشاد ہے۔ اور آپکے مانے ہوئے خدا یعنی کرشن جی نے بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ (دیکھو گیتا ادھیائے ۳ شلوک ۱۴ و ۱۵) منو جی نے بھی ایسا ہی لکھا ہے (ادھیائے ۳ شلوک ۷۰ و ۷۶) اور آپکے مانے ہوئے شو سروپ شنکراچارج نے بھی ایسا ہی تسلیم کیا ہے۔ دیکھو گیتا بھاشیہ (ادھیائے تین) بے شک ہون کا پھل وہی ہے۔ جو وید میں ارشاد ہے۔ اور ویسا ہی سوامی جی نے ستیارتھ پرکاش سنسکار ودھی اور بھومکا میں اندراج فرمایا ہے۔ آپکا اعتراض قلت تدبر سے ناشی ہے۔ پس سب کو اُس ایشور آگیا کی حتی الوسع تعمیل کرنی چاہیئے +

اعتراض۔ بھلے چنگے میں آچمن اور مارجن کرنا بیفائدہ ہے کیونکہ آچمن بموجب تحریر سوامی جی کے کف اور پت کی نورتی کے لیے ہے اور مارجن آلس دور کرنے کے لیے تو ہے اور جل پر ایپت نہ ہو تو نہ کرے۔ (۱۶) +

جواب۔ آچمن کا پھل وہی ہے جو سوامی جی نے لکھا ہے۔ مگر فہم سخن گر نکند مستمع + قوت طبع ز متکلم مجو۔ دیکھو منو سمرتی میں بھی لکھا ہے۔ (ادھیا ۲-

شلوک ۵۳ و ۶۰ و ۶۱ و ۶۲ و ۷۰) ان میں آچمن کا ذکر ہے - ۵۳ میں تو آچمن بھوجن کے بعد لکھا ہے وہاں مطلب صرف بقاعدہ طب بدد ہاضمہ کے واسطے جل کا استعمال ہے - کیونکہ ویدک شاستر کے مطابق بھوجن کے بیچ میں جل پینا نہیں چاہیئے - ۶۰-۶۲-۷۰ تک سندھیا میں آچمن کی ودھی ہے - وہاں بھی مطلب پاکیزگی اور صفائی سے ہے - مگر شاید آپ کے نازک خیال میں کف نورتی اور پت نورتی صفائی نہیں - گلے کی خشکی کا دور ہونا ہی وہاں مطلب ہے - کیونکہ پرانایام میں اکثر ایسا ہوتا ہے - کہ علی الصباح اُٹھکر بھی عموماً یہ حالت ہوتی ہے - جو لوگ سندھیا کرتے ہیں - وہ اس بات سے بخوبی آگاہ ہیں - آپ کی بلا جانے اپنے حقیقی رشتہ دار آریہ بھائیوں سے آچمن کے فوائد پوچھئے - جو نت پرتی سندھیا کرتے ہیں - غرضیکہ ہر طرح آچمن سے کف اور پت کی نورتی مراد ہے - خواہ وہ گلے کی ہو - یا زبان کی شلوک ۷۰ میں بھی وید پڑھنے سے پہلے آچمن کرنیکا حکم ہے - مطلب وہی گلے کی کف و پت کی نورتی ہے - کیونکہ سوانس کی آمد و رفت سے گلا خشک ہو جاتا ہے اور لکچر میں پانی پینے سے بھی یہی مطلب ہے اگر یہ باتیں نہ ہوں یا پانی نہ ہو - تو سندھیا میں کوئی ہرج نہیں - اگر ہم آچمن یا مارجن نہ کریں - پانی سے آلس کا دور ہونا تو ایک بدیہی بات ہے خواب کی نورتی کا بھی یہ ایک اعلیٰ ذریعہ ہے اور ایک قسم کا سلف میسمیرزم بھی ہے یہ تو ہے سوامی جی کی فلاسفی - اب آپکو چاہیئے کہ ہوم اور مارجن اور آچمن کے متعلق شیو اور نارائن کے واسطے کوئی پورانک فلاسفی ہم کو بتایئے +

اگر صدق داری بیار دبیا

**اعتراض** - سنسکار ودہی میں یگیوپویت کرنیوالے بالک کو تین دن کا اپواس کرنا لکھا ہے اور ستیارتھ پرکاش صفحہ ۴۴۱ پر لکھا ہے کہ کسی کا اپواس ست نہیں ہے - برت سے کشٹ ہوتا ہے اِن دونوں میں پرسپر ورودھ ہے - سوامی جی کا آخری حکم بھی ہے کہ اُپواس کرنا ست نہیں - جس میں آرام ملے وہی ست ہے (۱۶) +

**تردید** - افسوس کہ لوگ دیدہ دانستہ حق سے منہ چھپایا کرتے ہیں دیکھئے کہ کیسی بری بات ہے حضرتِ من وہاں ایسا ہرگز نہیں +

ستیارتھ پرکاش صفحہ ۴۴۰ و ۴۴۱ میں سوامی جی نے اس بات کا ذکر کیا ہے کہ جینی لوگ جو عام ہندوؤں کے برتنوں کو بُرا کہتے ہیں اور اپنے برتنوں کو اچھا یہ اُن کی غلطی ہے وہاں کی اصلی عبارت یہ ہے - اپنے بچا کھشن آدمی برتوں کو اتی سرشیٹ اور نومی آدمی کو ڈوشٹ کہنا موڑھتا کی بات ہے کیونکہ دوسرے کے اُپ داموں کی قونند اور اپنے اُپ داموں کی سُتتی کرنا سجنوں کا کام نہیں - ہاں جو ستیہ بھاشن آدی برت دھارن کرتے ہیں - وے تو سب کے لئے اوتم ہیں - جینیوں اور انیہ کسی کا اپواس ستیہ نہیں ہے " باقی رہی سنسکار ودہی - اُس میں بھی ایسا نہیں ہے وہاں تو تین دن ودّدہ - جو - اماکھیا - دجدہ دہ دہی کھنڈ - کیسر کے مرکب سے بنتا ہے) - کے کھانے پینے کا ارشاد ہے - یعنی تین دن صرف اِن تینوں میں سے کوئی خوراک کھاوے - مطلب یہ ہے کہ ستوگنی خوراک کھاوے جس سے وہ نیم میں رہنا سیکھے - اور اس سے آگے تمام برت یعنی نیموں کو پالن کرنے میں تت پر ہو - وہ تو یگیوپویت کا ایک سادھن یا طریقہ رشی پرینت ہے پس آپ کا الزام سراپا بے بنیاد ہے - بتلایئے آپ نے یہ کتنا خلاف واقعہ لکھا - کہ کسی کا اپواس ست نہیں برت سے کشٹ ہوتا ہے مگر یہ بالکل ستیارتھ پرکاش صفحہ ۴۴۱ میں نہیں ہے - اور وہ نہ سنسکار ودہی میں ایسا ارشاد ہے - افسوس کہ لوگ الزام دینے کی خاطر حق کی کچھ پرواہ نہیں کرتے +

۱۷ - **اعتراض** - جنیؤ کی بنجز اس سے زیادہ کچھ توقیر نہیں - کیونکہ سوامی جی نے اُسے ودیا کا چنہ مانا ہے - ستیارتھ پرکاش ۳۸۵ +

**تردید** - بھائی کایستھ صاحب - آپ یگیوپویت کو کیا جانیں - معاف رکھئے - خواہ مخواہ اعتراض کرنے سے باز آیئے - یگیوپویت فی الحقیقت ودیا کا چنہ ہے بڑا صاف پرمان اس کا یہ ہے کہ اُس کے بعد ہی ودیا چنہ ارمبھ کرایا جاتا ہے - خود یہ لفظ بھی یگ اُپویت سے مرکب ہے جس کے معنی کبھی بھی اُسکے علاوہ نہیں ہیں - جو سوامی جی نے بیان کئے - پنچ یگیہ کا ادہکار - (یعنی برہم یگیہ - دیو یگیہ - پتری یگیہ - اتتھی یگیہ - وشو دیو یگیہ) بھی یگیوپویت کے بعد ہوتا ہے - اور برہم یگیہ کے دوسرے معنے وید ادہین بھی ہیں - اُسی وقت سے اُسے گایتری سکھلائی جاتی ہے - شاستر میں کہیں نہیں لکھا - کہ جو ودیا نہ پڑھے اُسے یگیوپویت پہنایا جاوے - تین آشرم جنہیں پنچ مہایگ کرنیکا بموجب وید کے فرض ہے تینوں ورن جنہیں وید ادہین ضروری ہے - وہی یگوپویت پہننے کے مستحق ہیں اور اُنہا میں یگیوپویت کا ادہکار ہے - اور یہی سبب ہے - کہ یگیوپویت کے تین تار ہوتے ہیں - خود اوم پرماتما کا مقدس نام بھی تین ہی اکھشروں سے مرکب ہے - ودیا ہر تھیاں تین ہیں - اور گایتری کا اُچارن بھی تین حصہ کرکے کیا جاتا ہے یہ بھی تین تار ہونیکا باعث ہے - تین گانٹھ بھی تین مشہور عقدوں کا حل ظاہری اور باطنی سربستہ راز ہے - برہمچریہ - ودیا ادہین - ایشور کی فرمانبرداری یعنی بھگتی - غرضیکہ ایسے ایسے بیسیوں پوتر اصولوں پر اس کی بنیاد ہے اور سب کی جلن ودیا ہے - ہمارے فاضل دوست پنڈت بھیم سین جی نے بھی اس پر اچھی بحث کی ہے - اور اسی واسطے منو جی نے لکھا ہے کہ جو ودیا نہ پڑھے - یا سندھیا و پنچ یگیہ نہ کرے اُسی جنیو اُتار کر شودروں میں داخل کرنا چاہیئے - اور اسی واسطے مہابھارت میں لکھا ہے +

ब्राह्मणो पि क्रियाहीनाः शूद्रा द्प्यवरोभवेत । शूद्रो
पिव्रत संयुक्तो ब्राह्मणाः स युधिष्ठिर:

کہ برہمن یعنی دوج اپنے مقررہ وید ادہین کرما سے رہت ہونے پر شودر ہو جاتا ہے - اور شودر برہمچریہ آدی برت کرنے سے برہمن ہو سکتا ہے - شاستر کی ودہی یہ ہے - کہ جنیو ناف سے اوپر ہونا چاہیئے - نہ کہ زانو تک تا کہ کان پر چڑھانیکی ضرورت نہ ہو - خرابی بہ واقعہ ہوئی - کہ برہمن یا پروہت اپنے جسم کے پیمانہ سے بناتے ہیں - نہ کہ یجمان کے حساب سے - رشی چونکہ آزاد - مہاتما ایکانت سیوی ہوتے تھے بنا بر ان یہ اُن کا کم خرچ بالا نشین تمغہ ہے - اگر راجہ لوگ اِس کے موجد ہوتے تو غالباً سنہری ہوتا - مگر - برگ سبز است تحفۂ درویش - کے بموجب ایک سادھارن چیز یعنی سوت سے اِسے بنایا جاتا ہے - تا کہ کچھ خرچ نہ ہو - اور سب لوگ ست دھرم کے پوتر اصول کو گرہن کر سکیں - ایک وقت عورتیں بھی اِسے پہنتی تھیں - وید میں کوئی ممانعت نہیں - اور نہ کسی رشی کا کوئی سوتر ہے کہ نہ پہنے - مگر مردوں کے شودر ہونے کے سبب وہ مہا شودر ہو گئیں - ایک وقت یہ مقدس دھرم اور ودیا کا رشتہ تمام دنیا میں پھیلا ہوا تھا - جیسے کہ آجکل تار برقی - مگر اب صرف پارسیوں اور آریوں کے سوا کسی قوم میں نہیں ہے - ایشور کرے کہ لوگ ست دھرم کو گرہن کر اس پوتر رشتہ کو سویکار کریں +

**اعتراض** (۱۷ و ۱۸) ستیارتھ پرکاش صفحہ ۲۵۹ میں لکھا ہے - جس کا خلاصہ یہ ہے - ڈاڑھی مونچھ کبھی نہ رکھنا چاہیئے اور گرم ملک میں چوٹی تک منڈوا ڈالنی چاہیئے چونکہ ہندوستان گرم ملک ہے - یہاں کے باشندوں کو

سانچ کو آنچ نہیں

# آریہ سماج میں شانتی پھیلانے کا اصلی اوپاؤ اور رامچندر جی کا سچّا درشن

حصّہ اول

## مانس کھانا پاپ ہے یعنی وید مقدس اور ست شاستروں کے رو سے گوشتخوری کی تردید اور مخالفون کے اعتراضوں کا جواب۔

جس وقت سنسار میں ویدک دھرم کا پرچار تھا۔ اور ست شاستر انوسار لوگ ایسے جیون کا سُدھار کرتے تھے۔ اُس وقت نہ تو عناصر پرستی کا نام تھا اور نہ بُت پرستی کا وہم و گمان ایشور کے دیراہ ور نرسنگھ وغیرہ اوتار نہیں مانے جاتے تھے اور نہ اُسے گوپیوں کے ساتھ ہاس بلاس اور راس لیلا کرنے کے کلنک لگائے جاتے تھے۔ ایک جگدیشور کے سوا کسی دیوتا کی پرستش نہیں جانتے تھے اور پنچ مہایگیوں کے علاوہ کسی پیر پرستی یا گرہ پوجا کو نت کرم نہیں مانتے تھے۔ اُس سمیہ ماتا پتا اتھتی۔ آچاریہ اور پرماتما۔ ان پانچ کے سوا کسی اور سے سروکار نہ تھا۔ اور نہ کوئی اور پرستش کے قابل شمار ہوتا تھا چاروں ورن اور چاروں آشرم گُن کرم انوسار جاری اور ساری خدائی کا اسپر عملدرآمد تھا۔ اُس زمانہ کے دیوتے دیب گُن یُکت۔ ستوگنی۔ شانت۔ آتما۔ کام۔ کرودھ۔ لوبھ۔ موہ۔ اہنکار۔ یعنی پانچ وکاروں سے آزاد۔ عابد اور نیک نہاد ہُوا کرتے تھے۔ نہ تو اُنڈوں کا لی۔ جوالا۔ پشوپتی ناتھ۔ یا بھیروجی صفحہ دُنیا پر براجمان تھے۔ اور نہ چامُنڈا ڈاکنی شاکنی وغیرہ نام دہاری دیوتے قابل پرمان تھے۔ اور اگر کہیں خدانخواستہ یہ موجود تھے۔ تو بھی اس قالب اور اس خوراک سے سراپا مفقود تھے۔ نہ اُن کی یہ صورتیں تھیں اور نہ ایسی بھیانک مورتیں ایک عظیم الشان زمانہ تک اسی طرح ست کا دور دورہ رہا۔ اور حق پرستی کا نام عالم میں شُہرہ۔ آخرالامر دیوسوت منو کی ۲۸ چوکڑی کے تین یُگ گزر جانے کے بعد چوتھے یُگ (کلجگ) کی سندھی کے سمیہ ہر کمالے را زوالے کے بموجب اُنتی کی شکھر (چوٹی) پر چڑھی ہوئی آریہ قوم کو کاہلی نے آگھیرا۔ اور عیاشی اور بدمعاشی نے اُن کے کشور دل پر ڈیرا جما دیا۔ شراب خوری۔ گوشت خوری۔ مچھلی کے کباب۔ زنا۔ مدرا یکے بعد دیگرے پھیلنے لگے۔ اول اول راجاؤں میں ماس کا آغاز ہُوا۔ کیونکہ بہ نسبت اوروں کے یہ سامان انہیں جلدی اور آسانی سے میسّر ہو سکتے ہیں۔ اور کوئی ڈنڈ دینے والا بھی نہیں ہوتا۔ اور نہ کسی کا خوف ہوتا ہے۔ راجاؤں کے پروہت یا آچاریہ عموماً پالیسی باز ہوتے ہیں۔ جدھر راجا کی رُچی دیکھی۔ جھٹ اُسی کے مطابق شلوک بننے شروع ہو گئے بقول سعدی ؎

اگر شہ روز را گوید شب است ایں ... بباید گفت اینک ماہ و پروین

اور ایک دوسرے موقعہ پر لکھا ہے۔

خلافِ رائے سلطان رائے جُستن ... زخونِ خویش باید دست شُستن

ست پُرشوں اور مہاتماؤں یا عوام الناس سے پوشیدہ رکھنے کے واسطے عام بول چال میں اِن اشیاء کے دوسرے نام رکھے گئے۔ مد کا نام تیرتھ۔ مانس کا نام شُدھی اور پشپ یعنے پھول اور مہا پرشاد مچھلی کا نام جل تُمبکا۔ ندر کا نام چیتکی بیٹھن کا پنچمی۔ طوائف کا نام دیوانگنائیں۔ اپچھران اور گل بُدھو۔ اور اِن چیزوں کے استعمال کرنے والوں کے نام کول۔ آرد ریہ۔ شامبھوگن۔ اور جو لوگ انہیں بُرا سمجھتے اُن کا نام کنٹک۔ بھوکھ۔ ششنگ پشو کہا۔ مطلب اس تمام مکاری اور فریب کا یہ تھا کہ کوئی پہچان نہ کر سکے۔ اور کسی پر یہ راز ظاہر نہ ہو۔ اول پوری پچوری۔ شراب اور

زنا سے اس کا آغاز ہوا۔ گوشت اُس کے بعد شامل کیا گیا۔ بلکہ اختیاری رکھا گیا۔ کیونکہ انہیں معلوم تھا یا تجربہ کر کے دیکھ لیا تھا کہ زنا اور شراب کے ساتھ گوشت خوری سے انسان بچ نہیں سکتا۔ اور پھر اس گوشت خوری کے دو حصّے کئے گئے۔ خشکی کے جانوروں کا مانس۔ اور بحری جانوروں کا مانس۔ غرضیکہ آہستہ آہستہ مرغ مرغا سے لے بکری بکرے تک پہنچے۔ مگر یہاں صبر کس طرح ہو سکتا تھا۔ گائے۔ بھینس اور آدمی تک نوبت پہنچی۔ اور اُس وقت بام مارگ نہ رہا۔ بلکہ اگھور اور کول ہو گیا یعنے سراپا ظلمت و اندھکار۔ چنانچہ اُن کے گرنتھوں میں لکھا ہے

अघोरात् परतरं नास्ति। कोलात परतरं नास्ति

زناہ بھی صرف خاوند والی عورتوں تک محدود نہ رہا۔ طوائفوں۔ بیواؤں سے گذر کر چوڑھی چماری۔ دھوبن۔ قصائن۔ کلالن۔ چنڈالن تک پھیل گیا۔ اور ماتا اور بہن کی تمیز نہ رہنے دی شرابنوشی کے عوض بھر دیئے گئے۔ بدچلن اور زانی راجاؤں کے خوش کرنے کے کارن جنہوں نے سب سے اچھے شلوک بنائے۔ وہی زیادہ منظور نظر ہو کر جاگیردار اور منصبدار بنائے گئے۔ اس نامبارک منشاء کے پورے کرنے کے واسطے وید منتروں کے ارتھوں میں تاویلیں ہونے لگیں۔ اور بقول شخصے۔ کا ماتر انام نہ بھیم نہ لجیا۔ اور جب ویدوں سے اُن کی خاطرخواہ کامنا پورن نہ ہوئی اور نہ پنچ مکاروں کے سدھ کرنے کے واسطے وا منتر مل سکے۔ تو لاچار ہو کر ویدوں کو سکنڈ کلاس میں ٹھیرا کر اُن سے اوپر فسٹ کلاس میں شامبھوی وِدیا کے گرنتھ مقرر کئے گئے۔ جیسا کہ ہٹ دیپکا میں لکھا ہے۔

वेदशास्त्र पुराणानि समस्तगणिकायथा।
एकैव शांभवीविद्या गुप्ताकुलवधूरिव ॥

کہ وید اور شاستر اور پُران برہمن گرنتھ یہ تو طوائفوں کی طرح ظاہر باتوں کا اپدیش کرتے ہیں۔ صرف ایک شامبھوی ودیا یعنے بام مارگ کے گرنتھ ہی ہیں۔ جو پردہ نشین عورت کی طرح نقاب میں باتیں کرتے ہیں۔ (مفصل دیکھو ستیارتھ پرکاش مطبوعہ ۱۸۸۶ء)

ناظرین! آپ سمجھ گئے ہونگے۔ اس شلوک کا خاص مطلب اور مخفی منشا خود بام مارگیوں نے بھی جب وید سے اپنی اچھیا پورتی خاطرخواہ صدہا تاویلیں کرنے پر بھی نہ دیکھی تو لاچار کنارہ کیا اور صاف کہہ دیا کہ وید اُن گپت باتوں یعنے پانچ مکاروں کی ہدایت نہیں دیتے۔ وہ تو ظاہر کرم کانڈ اور سندھیا گایتری کے ہادی ہیں ٭ پھر بام مارگی راجاؤں نے اور اُن کے تو کول گرہستیوں نے شرادھ وغیرہ ست کرموں اور اتیتھی ستکاروں میں بھی مانس ہی دینا شروع کیا۔ اُس زمانہ کی کتابوں میں لکھا ہے کہ صدہا مرتبہ اِن لوگوں نے اور پشو تو درکنار غیر لوگوں کے بال بچّے قتل کر خود کھا لئے یا آئے ہوئے مہمانوں کو کھلا دیئے۔ اور لاکھوں مرتبہ دیوتاؤں پر انسانوں کا خون بہا دیا۔ بھاگوت جاننے والے جڑ بھرت کی کہانی سے اچھی طرح واقف ہیں۔ دام مارگ کے واسطے نہ تو زندہ ودوانوں کو دیوتا مانا گیا اور نہ کسی مرے ہوئے رشی مُنی کی پوجا کی گئی۔ بلکہ نئے دیوتا اور نئی دیویاں ایجاد ہوئیں۔ جنکا ست شاستروں میں اشارہ و کنایہ بھی نہیں۔ مثلاً پشوپتی ناتھ۔ کالی۔ چنڈی۔ چانڈالی۔ مہاکالی۔ کامکھشیا۔ جوالا چامنڈا۔ بھوت ناتھ۔ بھیرو۔ ڈاکنی۔ شاکنی۔ بگلا مکھی وغیرہ اور اسی طرح اُن کی خوراک بھی تمام رشی مُنیوں کے خلاف مقرر کی گئی ہے۔ مانس۔ شراب۔ مُردہ۔ ہڈی۔ قے۔ اور ایسے ہی مکروہ اُن کے لباس اور سواریاں قائم کی گئیں۔ چونکہ رگ ویچ مارگ

تانترک - کول - مشعل کُشاں - ذاکریا - اسماعیلی وغیرہ سب اِسی دام مارگ کی شاخیں ہیں - اب تک بھی جو ہندو لوگ دیوی اور بھیرو کو نہیں مانتے اور ویشنو کہلاتے ہیں وہ ماس و شراب کے استعمال کو سخت گناہ سمجھتے ہیں - منتروں اور جنتروں کے لکھنے کے واسطے بھی خون کی سیاہی اور ہڈی کے قلم اور چمڑے کے کاغذ سے کام لیا گیا - پوتر یگیہ اور شدہ ہون گندے ماس مدرا سے اپوتر کئے گئے - اور نئے نئے ایک اکشر اور دو اکشر کے منتر بنا کر گومیدھ اور اشومیدھ اور اجامیدھ سِدھ کئے گئے - اور جاہلوں اور معترضوں کو تسلی دی گئی کہ ہم جانوروں کو پھر منتروں سے زندہ کر لیا کرتے ہیں مہابھارت کے زمانہ سے لیکر بودھ کے زمانہ تک یہ طوفان بے تمیزی ہر گاہ مد براں مزید کرد کبھی کبھی آہستہ اور کبھی کبھی خوب زور سے جاری رہا - ویددان مہاتما برہمن کبھی مختلف اوقات میں سانئد کے ساتھ مخالفت کرتے رہے اور ان مذموم رسوم کے مٹانے میں ہمہ تن کوشاں رہے مگر یتھا راجہ تتھا پرجا قطعی اس خرابی کی جڑھ نکاٹ سکے - سب سے پہلے اِس کا کھنڈن مہاراج کرشن و دیاین شری وید بیاس جی نے کیا - چنانچہ وہ فرماتے ہیں -

सुरा मत्स्याः पशोर्मांसं द्विजातीनां बलिस्तथा।
धूर्तैः प्रवर्तितं ह्येतन्नैतद्वेदेषु कल्प्यते॥
म० शा० अ० २६४ श० ६

ترجمہ - شراب - مچھلی - اور دیگر پشوؤں کا ماس اور انسانوں کی بلی دُہورت لوگوں نے چلائی ہے - وید میں ہرگز اس کی اجازت نہیں ہے -

بیاس کے فرزند ارجمند شکھدیو منی جی فرماتے ہیں -

यूपं कृत्वा पशून् हत्वा कृत्वा रुधिरकर्दमम्।
यद्येवं गम्यते स्वर्गो नरके केन गम्यते॥ १॥

ترجمہ - بکری سے باندھ اور پشوؤں کو مار کر زمین کو خون آلودہ کرنا اگر اس طرح انسان سورگ میں جاتا ہے - تو تبلائیے نرک میں کس طرح جاویگا -

सत्ययूपं तपोऽग्निश्च प्राणाश्च समिधो मम।
अहिंसापरमोधर्म एषधर्मः सनातनः॥ २॥

ترجمہ - ست برت ہمارا یوپ ہے - تپ ہماری اگنی ہے اور پران اپان ہماری سمدھا ہے کیونکہ اہنسا پرم دھرم ہے اور یہی سناتن سے مانا گیا ہے -

प्राणा यथात्मनोऽभीष्टा भूतानामपि ते तथा।
आत्मौपम्येन भूतानां दयां कुर्वन्ति पण्डिताः॥ ३॥

ترجمہ - پران جیسے انسان کو پیارے ہیں - ایسی طرح اور جیووں کو بھی ہیں - اس طرح سے اپنی طرح ودوان لوگ سب پر دیا کرتے ہیں -

اسی طرح اور کئی مہاتما میدھا دی بودھاین وغیرہ ست دھرم کا اُپدیش اور ان دید ورودھ باتوں کا کھنڈن کرتے رہے مگر دُشٹ پرچار بڑھ رہا تھا - اور یہاں تک بڑھ چکا تھا - کہ استریوں کو پشوؤں کے سنگ صحبت کرائے جانے کی بھی نوبت آگئی تھی - اور صرف آریہ ورت میں ہی نہیں بلکہ سب دیشوں میں یہہ خرابی پھیل چکی تھی - مثنوی رومی میں روم ویش کی ایک کہانی درج ہے - اسماعیلی فرقہ جہاں موجود ہے اُس کا یہ عام دستور ہے - ملک اٹلی میں بھی ایسی ہی کام ہوتے تھے - پراسٹچیوٹ روم یعنے بدکار مستورات کے مکان جن کے سب نمونے شہر نیپلز کے عجائب خانہ میں موجود ہیں - یہ کارروائی سب شہر پومپائی میں ہوتی تھی - جو ۶۷ء ۱۸ میں آتش فشاں پہاڑ کے لاوہ کے سبب تباہ ہو گیا - (مفصل دیکھو آریہ سماچار میرٹھ ماہ پھاگن سمبت ۱۹۳۹ بکرمی) نظامی نے سکندر نامہ میں بھی لکھا ہے

زمن باد مشعل کُشاں دور دار ❊ چراغِ مرا روز پر نور دار

غرضیکہ جب یہ بام مارگ بہت زور پکڑ گیا - اور اس نے نہایت درجہ تک خرابی پھیلا دی تو کرم سے ۲۵۰۰ برس پہلے کپل وستو میں بودھ نے پیدا ہو کر اور اس اگھور دام مارگ سے تنگ ہو کر دیا دھرم کا پرچار شروع کیا - بودھ مت کی بنائے گرنتھوں میں دیدوں پر بخیال خود بڑے بھاری الزام لگائے ہیں اور بڑے زبردست اعتراض کئے ہیں - مگر حقیقت میں کوئی اعتراض صحیح نہیں کیونکہ جو اعتراض ہیں وہ دام مارگ مذہب پر ہیں - اور انہیں کی بیان کردہ کلنکت باتوں پر ہیں نہ کہ وید مقدس پر - دام مارگ سے لیکر بودھ وغیرہ مت متانتروں نے جو جو اعتراض وید مقدس پر کئے ہیں وہ سارے کے سارے ترمول ہیں ❊

خیر کچھ ہی ہو - بودھ نے دام مارگ یا بقول خود ویدک مت والوں پر اعتراض کئے - اور اس خوبی سے کئے کہ لوگوں نے ناستک بننا سویکار کیا - مگر گوشت خور ویدک بننے سے متنفر ہو گئے اور ایسے ویدوں کو بھی اُنہوں نے جواب دیا - کیونکہ اگر چہ بید ہر اور ساین کے ارتھ صحیح ہیں - تو ایسے دھرم شاستر کے ماننے سے ناستک ہونا ہزار درجہ بہتر ہے؟ اور اگر دام مارگ صحیح ہے - جیسا کہ عموماً ہندوؤں کا اعتقاد ہے - تو لا مذہب ہونا اُس سے عمدہ ہے - بودھ کی تعلیم سے اگر چہ لوگ ایشور اور وید سے شردھا رہت ہو گئے - اور اُس ویدوکت دھرم یعنے بام مارگ کی نندا ہونے لگی - لیکن صحیح بات یہ ہے کہ عملی طور پر ایک بات (ایشور کی ہستی کے انکار) کے سوا اور تمام تردیدوں پر عملدرآمد ہونے لگا یعنے پشوؤں کو مار کر یگیہ کرنا بند ہو گیا - اور بلی دیشو و یو یگیہ ہر روز دیا گیا - اندھے - لولے - لنگڑے عاجز محتاج آدمی اور جانوروں کے واسطے شفا خانے اور غریب خانے تیار ہو گئے - یتیم خانے جاری کئے گئے - (دیکھو منو ادھیائے ۳ / ۹۲) تناسخ اور شبھ کرموں پر زندگی کا مدار رکھا گیا - اگر چہ بودھ خود اتنا کامیاب نہ ہوا مگر اُس کے بعضے اصول بالکل ویدوکت تھے - جس طرح آجکل بعضے آدمی پرانوں یا مہیدھر کے ترجمے پڑھکر عیسائی ہو جاتے ہیں - بجنسہ یہی حال بودھ کا تھا - نہ اُس کا قصور اور نہ ویدوں کا - یہہ سارا کا سارا قصور بام مارگیوں کا تھا - جنہوں نے بودھ کے آتما کو مجبور کیا - کہ وہ اس دھرم کو ترک کرے ❊

اِس بودھ کے ناستک مت کی تردید کرنے والے سب سے پہلے بھٹ پادکمارل آچاریہ ہوئے اُن کی بابت ذکر ہے - کہ وہ جس وقت وید شاستر کو پڑھ چکے - تو ایک دن ایک مکان کے نیچے سے گذر رہے تھے - محل کے اوپر ایک راجکماری دھرم کی بُری حالت کو سوچ سوچکر یہہ آدھا شلوک پڑھ رہی تھی -

किं करोमि क्व गच्छामि को वेदानुद्धरिष्यति।

کہ میں کیا کروں اور کہاں جاؤں - اس اندھکار بودھ مت کے زمانے میں کون ویدک دھرم کی حفاظت کریگا - تب اُس کے جواب میں کمار آچاریہ بولے -

मा विभेषि वरारोहे भट्टाचार्योऽस्ति भूतले॥

کہ اے پیاری مت سوچ کر بھٹ آچاریہ پرتھوی پر موجود ہے - اس کے بعد یہ عام پرسِدھ ہے - کہ انہوں نے بودھ مت کا کھنڈن شروع کیا - مگر ساتھ ہی بام مارگ کا بھی - ان کے بنائے گرنتھوں میں بھی ماس شراب کا برابر کھنڈن موجود ہے - اس کے بعد ۲۲ سو برس کا عرصہ ہوا - کہ شنکر آچاریہ ہوئے - اُنہوں نے بھی ماس شراب کے پرچارک متوں کا اُسی طرح کھنڈن کیا - جس طرح کہ بودھ اور جینیوں کا اور ابھی تک اُن کے مت ایدنائی ماس اور شراب کو بُرا جانتے ہیں - سوائے چند بام مارگی گوسائیوں کے - بعد ازاں ۱۱۵۰ء میں رامانج ہوئے - اُنہوں نے تو کھلم کھلا برخلاف بام مارگی اور ماس آہاریوں کے ویشنو مت کا پرچار کیا - اُن کی زندگی کا سار تمام تر رامچندر جی کی زندگی تھی اور اُن کا نتیجہ تھا کہ وہ ہرگز ماس آہاری نہیں تھے - انہیں کے مت میں ۱۴۸۸ء میں کبیر ہوئے - اُس نے بھی دین اسلام ترک کر کے ویشنو مت سویکار کیا - اور گوشت خوری وغیرہ کے مسائل کی تردید شروع کی - کبیر جی کا قول ہے

ان جھٹکا اُن لبسمل کینا دیا دوہاں سے بھاگی | کہے کبیر سُنو بھائی سادھو آگ وہاں گھرلاگی
جیو بدھ دھرم کرتھا ہوا دھرم کہاں کہو بھائی | آپس کو منی ور کر تھا پیوہ کا کو کہت قصائی
کبیرا تیری جھونپڑی گل کٹین کے پاس | کرن گے سو بھرن گے تو کیوں بھیؤ اودا س

اُنہیں ایام میں یا اِس سے کچھ پہلے ایک سادھو ہو گئے - اُنہوں نے بھی کئی عمدہ باتوں کا پرچار کیا جن کا نام دادو تھا - اُن قول ہے - ❦

پاہن پرمیشور کیا کرلئے آتما گھات | ست کہوں ستنشے ہنیں سچ پرانی دوزخ جات

اِس سے کچھ پہلے ایک مہاتما جامبھ جی دہلی کے گردنواح میں ہوئے ہیں - اُنہوں نے علمائے اسلام سے مباحثہ کر کے بہت کچھ اُنہیں قائل معقول کیا - اور صدہا آدمیوں کو دین اسلام سے نفرت دلا کر ویدک دھرم کا پیرو بنایا - اور ایسا ہی اوپدیش چیتن نے کیا - لیکن بام مارگی دُنیا سے بالکل کم نہ ہوئے - وہ بدستور پوشیدہ پوشیدہ اپنا کام جتنا ہو سکا کرتے رہے اور بدکاری میں قدم دھرتے رہے -

مُسلمانی جوروستم کے زمانہ میں ایک اور مہاتما ادھوجی ہو گئے ہیں - اُنہوں نے بھی ہزار و آدمیوں کو قبت پرستی اور گوشتخوری اور جیو برہم کی ایکتا سے ہٹا کر ایشور کی بھگتی کا اُپدیش دیا - مگر دین اسلام کا کھنڈن بھی ساتھ ہی کرتے تھے - بنا برآں متعصب بادشاہ کے حکم سے قتل کرائے گئے - بابر کے عہد میں بابا نانک جی نے بھی جہاں تک ہمیں علم ہے - گوشت خوری کی تردید کی - اور گوشتخوروں کو اِس کے ترک کرنے کا اوپدیش دیا چنانچہ ہے - ❦

بھنگ مچھلی سراپان جو جو پرانی کھائے + دھرم نیم جتنے کئے سبھی رساتل جائے

جے رت لگے کپڑے جامہ ہوئے پلیت + جے رت کھاوے مانسا تن نرمل کھان چیت
اسنکھ مُوکھ اندھ گھور اسنکھ چور حرامخور + اسنکھ امر کو جائیں جور
اسنکھ گل دو ہتیا کمائیں + اسنکھ پاپی پاپ کر جائیں
اسنکھ ملیچھ مل بھچھ کھائیں + خوب کھانا کھچڑی جا میں امرت لون

ہیاروٹی کارنے گلا کٹاوے کون

مانس کھانڑے کرے تو اج | چھری دگا یئں تن گل تاگ
تن گھر برھمن پورے ناد | اُتان ہی آوے آدھے سواد
کوڑی راس کوڑا بیوپار | کوڑ بولیں کریں آدھار
شرم دھرم کا ڈیرا دور | نانک کوڑ رہیا بھرپور
متھے ٹیکا تیڑدھوتی لگائی | ہتھ چھری جگت قصائی

عرصہ ۵۰۰ برس کا ہُوا کہ سائیں آچاریہ اور اُس کے قریب زمانہ میں ہی مہیدھر ہوئے یہ دونوں بام مارگی تھے - اُنہوں نے راجاؤں کو بس میں کر کے ویدوں کے ذریعہ سے بام مارگ کے پرچار پر مضبوط کمر باندھی - اور انہیں ایام میں ایک گوسائیں شاور ہوئے - اُنہوں نے بھی بام مارگی ہونے کے کارن مانس شراب کا خوب پرچار کیا - اوّل نے رگوید پر بھاشیہ بنایا - اور دوسرے نے یجُروید اور تیسرے نے میمانسا پر - ہم زیادہ طول دینا نہیں چاہتے - کہ اُن کی کتابوں سے اصل عبارت نقل کریں کتابوں کے نام سے ہی آپ سمجھ جاوینگے کہ مہیدھر نے منتر مہودہی بنایا - اور مسٹر شاور نے شاور تنتر بس آپ جان سکتے ہیں - کہ اُنہوں نے ان بھاشیوں میں ست دھرم کا کس قدر ستیاناش کرنے کی کوشش کی بہت کچھ بام مارگ کا پرچار اُن کے بھاشیوں میں سے بھی ہُوا - اور لوگ ست دھرم سے گمراہ ہوئے اور یہ طوفان بے تمیزی روز بروز بڑھتا گیا - انہیں بھاشیوں کی برکت ہے کہ پنڈت جگن ناتھ شاستری جیسے رنڈیوں کے چاہِ ذقن میں غوطہ کھا کر مسلمان ہو گئے +

## مانس کی بابت شری سوامی دیانند جی مہاراج کا اُپدیش

عنقریب تھا کہ صدہا پنڈت لامذہب ناستک - محمدی یا عیسائی ہو جاتے - اور ویدک دھرم کو لوگ نفرت کی نگاہ سے دیکھ کر کنارہ پکڑتے - کہ یک لخت ایک مہاتما روح نے اِس سنسار میں تاریخ مبارک سمت ۱۸۸۱ بکرمی گجرات میں جنم لیا - اور پورن جوان ہو کر ست شاستروں کے پٹھن پاٹھن اور ویدوں کے ابھیاس سے نتیجہ کر لیا - کہ اِس وقت کی تمام حالت بالکل ویدوں کے خلاف ہے - چنانچہ کاشی وغیرہ میں صدہا پنڈتوں کے ساتھ شاستراتھ کر کے سب پول کھول دیئے بقول شخصے -

کیا کاشی آدی میں شاستراتھ بھاری | ہوئے شانت سب پوپ دُش کرم جاری
دیا اور آنند ہے مول جن کی + | گھو دھرم جگیا سوا پیا دتن کی +

کرتے ہوئے شروع ۱۸۷۵ء میں بمقام بمبئی سب سے اوّل آریہ سماج قائم کیا - اور کئی ویاکھیان مانس اور شراب وغیرہ کے کھنڈن پر دیئے - اور اسی طرح مورتی پوجا وغیرہ وید وروددھ وشیوں پر - بعدازاں جولائی ۱۸۷۵ء میں بمقام پونا ویاکھیان دیئے - جو اُسی وقت بزبان مرہٹی طبع ہو گئے -

۸ - جولائی ۱۸۷۵ء "اہنسا پرمو دھرمہ دھرتی کھما اتیادی - دھرم اور ادھرم انیک ہیں پرنتو اُن میں وشیش ریتی سے یہ دھرم اور یہ ادھرم ہے اُس کو ہم پہلے کہتے ہیں اوّل اہنسا کا لکشن

अहिंसासत्यास्तेय ब्रह्मचर्यापरिग्रहाय माः

دیکھو یوگ شاستر پاد ۲ سوتر ۳۰ +

اہنسا اِس کا ارتھ عام طور پر تو یہ ہے کہ پشوؤں کو نہ مارنا - مگر ویاس جی نے اِس کا خاص ارتھ اِس سے بڑھ کر کیا ہے -

सर्वथा सर्वदा सर्वभूतानाम नभिद्रोहः अहिंसा हे या

یعنے سب طرح اور ہمیشہ سب پرانیوں سے وِرودھ یا ویر کا تیاگ اِس کا نام اہنسا ہے (صفحہ ۱) پھر ایک اَور ویاکھیان ۲۰ جولائی ۱۸۷۵ء کو سنسکار پر دیا - اُس میں یگیہ کی تشریح کرتے ہوئے فرمایا ہے "یگیہ میں مانس نویں پنڈتوں کی بناوٹ ہے - ہوم دیوتاؤں کا ہو اور مانس پشوؤں کا ڈالا جاوے - یہ بیوستھا پرمیشور کی ہو - ہمیں اعتبار نہیں - کیونکہ پرمیشور کی بیوستھا میں ایسا انیائے نہیں ہو سکتا - یہ تو ہم نے پشوؤں کے نہ مارنے کی بابت کہا - لیکن کیا کسی ہوم میں پشو مارے بھی جاتے ہیں - اِس شنکا کا اُتر دیتے ہیں - ہوم دو پرکار کا ہے - ایک راج دھرم سمبندھی - دوسرا سارماجک - اب تک تو ہم نے سماجک ہوم کا نردین کیا - اور باقی رہا راج دھرم سمبندھی ہوم اُس کی بیوستھا ساری کی ساری جُدا ہے اُس میں پشوؤں کے مارنے کی کیا عزت ہے - اُس میں منش بھی مارے جاتے ہیں یعنے یُدھ سمبندھی ہزاروں منش کے پران لینے راج دھرم میں درست ہیں - جو جنگلی جانور دُشٹ کھیتوں کو خراب کرتے ہیں - اُن کا مارنا ٹھیک ہے - اور جنگلی شیر وغیرہ کا بھی مارنا صحیح - مگر یہ ہوم سمبندھی مانس اہار یعنے گوشت خوری جو کہتے ہیں وہ بالکل ایوگ ہے کسی پران دھاری کو تکلیف دینا کیسے ہو سکتا ہے - کسی جیو کے پران لینے سے یہ دھرم ایشور نہیں ہو سکتا" (صفحہ ۶) +

سوامی جی نے جو اُپدیش بمبئی میں بسال ۱۸۷۵ء دیئے - اور جس اصول پر بمبئی آریہ سماج قائم ہُوا اُسی کے مطابق لیلا دھر ہری داس نے ایک کتاب ستیہ استیہ وچار ۱۸۷۶ء میں طبع کرائی - اُس کے صفحہ ۲۶ سے ۴۳ تک مانس شراب وغیرہ کا کھنڈن موجود ہے - پھر سوامی جی نے بھادوں سمت ۱۹۳۳ مطابق ستمبر ۱۸۷۶ء میں بھومکا تصنیف کرنا آرمبھ کیا اُس کے صفحہ ۱۷۱ و ۲۷۱ پر لکھا ہے "سب بھوتوں سے ہمیشہ اور ہر طرح ویر نہ کرنا اہنسا ہے - جو اُپاسک کے واسطے ضروری ہے - المختصر" - پھر صفحہ ۲۷۶ سے ۲۷۸ تک مانس شراب وغیرہ کا کھنڈن کرتے ہوئے لکھتے ہیں - "اتیادی انیک ارتھ کتھا تنتر گرنتھ میں لکھی ہیں - وہ سب وید آدی شاستر سیکتی پرمانوں سے وِرودھ ہونے کے کارن شریشٹ پُرشوں کے گرہن کرنے یوگ نہیں - کیونکہ مدھ آدی سیون سے مکتی کبھی نہ

ہوسکتی - پرنتو گیان کا ناش اور دُکھ ارتھات نرک کی پراپتی ویرگھہ کال تک ہوتی ہے ،،
سمت ۱۹۳۴ مطابق ۱۸۷۷ء میں سوامی جی نے آریہ اودیش رتن مالا تصنیف کی اور بمقام امرتسر طبع کروائی - اُس کے نمبر ۱۴ میں لکھا ہے - (آریہ) جو سریشٹ سوبھاؤ - دھرماتما - پرُوپکاری - ست وادی گُن یکت اور آریہ ورت دیش میں سب دن سے رہتا ہو وہ آریہ ہے -
نمبر ۵۷ - پروپکاری کی تشریح کی ہے - اپنی سامرتھ سے دوسرے پرانیوں کے سُکھ ہونے کے لئے جو تن من دھن سے برتین کرتا ہے - وہ پروپکار کہلاتا ہے +
نمبر ۴۲ - دسیو - اناریہ جو اناری آریوں کے سوبھاؤ اور نواس سے پرتھک ڈاکو چور - ہنسک کہ جو دُشٹ منُش ہیں - وہ دسیو کہاتے ہیں +
پھر سوامی جی نے لاہور میں جو ۱۸۷۷ء میں لیکچر دیئے ہیں - اُن میں سے ایک ویاکھیان میں فرمایا - کہ میں جو ایسا مضبوط اور ہرشٹ پُشٹ ہوں - مانس کھانے اور ہاڑ چبانے سے نہیں ہوا - بلکہ ان آدہک کے کھانے اور برمھچریہ سے ،، اور بھی کئی دفعہ اُنہوں نے مانس کا کھنڈن کیا +
پھر سوامی جی نے گوکرونا ندھی سمت ۱۹۲۷ مطابق ۱۸۸۰ء میں تصنیف کی اور یہی گرنتھ اُن کی زندگی میں دوبارہ ۲۰ - اپریل ۱۸۸۳ء مطابق بساکھ سمت ۱۹۳۹ کو شایع ہوا - اُس کے صفحہ ۶ سے ۱۴ تک ہر طرح کے مانس و شراب کا کھنڈن کیا ہے - اور بڑے پُر زور دلائل سے - پھر سوامی جی نے بھادر پد شکل سمت ۱۹۳۹ مطابق ۱۴ ستمبر ۱۸۸۲ء کے ستیارتھ پرکاش سماپت کیا - اُس میں بمقامات ذیل مانس کا کھنڈن لکھا ہے -
صفحہ ۴ - پر لکھتے ہیں "کیونکہ جیسے پشو بلوان ہو کر نربلوں کو دُکھ دیتے اور مار بھی ڈالتے ہیں - جب منُش شریر پا کے ویسا ہی کرم کرتے ہیں تو وے منُش سوبھاؤ یکت نہیں - کنتو پشووت ہیں - اور جو بلوان ہو کر نربلوں کی رکشا کرتا ہے وہی منُش کہاتا ہے اور جو سوارتھ وش ہو کر پرائی ہانی کی ہنسا کرتا رہتا ہے - وہ جانو پشوؤں کا بھی بڑا بھائی ہے" (ستیارتھ پرکاش کا دیباچہ) +
صفحہ ۴۷ پر لکھا ہے کہ ماتا اور پتا کو اتی اوچت ہے کہ گربھا دھان کے پہلے درمیان اور بعد مادک درب - مدھ - دُرگندھ - رُوکھے - بُدھی ناشک پدارتھوں کو چھوڑ کر جو شانت آروگیہ - بل - بُدھی - پراکرم - اور سوشیلتا سے سبھیتا کو پراپت کریں ویسے گھرت (روغن) دوگدھ (دودھ) مشٹ شرینی) ان پان آدی سریشٹ پدارتھوں کا سیون کریں - کہ جس سے رج بیرج سب دوشوں سے رہت ہو کر اتی اُتم گُن یکت ہو" (سمولاس ۲)
صفحہ ۳۵ جس پرکار ارگیہ ودیا اور بل پراپت ہو - اُسی پرکار بھوجن چھادن اور بیوہار کریں کراویں - ارتھات جتنی کھشدھا ہو اُس سے کچھ نیون بھوجن کریں - مدھ - مانس آدی کے سیون سے الگ رہیں" (سمولاس ۲) +
صفحہ ۵۰ و ۵۱ - پر برمھچاری اور برمھچارنی کا ذکر کرتے ہوئے خاص طور پر مدھ مانس - پرانیوں کی ہنسا - جوا - جھوٹ - تمباکو وغیرہ کی ممانعت کی ہے (سمولاس ۲) +
صفحہ ۱۴۴ و ۱۴۶ - تک راج دھرم کا ذکر کرتے ہوئے کہتے ہیں "کام سے اُتپن دُشبو میں سے سب سے بڑے یہ ہیں - نشہ بازی - جوا بازی - زنا کاری - شکار کھیلنا - یہ سارے کے سارے ایک دوسرے سے بڑھکر بُرے ہیں - دُشٹ عادتوں میں پھنس جانے سے مرجانا اچھا ہے - المختصر (سمولاس ۶) +
صفحہ ۲۶۴ - جو لوگ مانس بھکشن اور مدھ پان کرتے ہیں - اُن کے شریر اور ویریہ آدی دھاتو بھی دُرگندھ آدی سے دوشت ہو جاتے ہیں - اِس لئے اُنکے سنگ کرنے سے آریوں کو بھی یہہ کو لکھشن نہ لگجائے - یہہ تو ٹھیک ہے ،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۶۵ - اِتنا اوشیہ چاہئے - کہ مدھ مانس کا گرہن کدا پی بھول کر بھی نہ کرے (سمولاس ۱۰)

صفحہ ۲۶۶ - ہاں مسلمان - عیسائی آدی - مدھ مانس آہاریوں کے ہاتھ کے کھانے میں آریوں کو بھی مانس آدی کھانا پینا اپرادھ پیچھے لگ پڑتا ہے - پرنتو آپس میں آریوں کا ایک بھوجن ہونے میں کوئی بھی دوش نہیں دیکھتا - ،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۶۷ - اور مدھ مانس اہاری ملیکش کہ جن کا شریر مدھ مانس کے پرمانوؤں ہی سے پورت ہے - اِن کے ہاتھ کا نہ کھاویں - ،، (سمولاس ۱۰) +
صفحہ ۲۶۸ - گائے - بکری - ہاتھی - گھوڑے - اونٹ - بھیڑ - گدھے وغیرہ سے بھی بڑے اُپکار ہوتے ہیں - اِن پشوؤں کے مارنے والوں کو سب منُشیوں کی ہتیا کرنے والے جانئے گا - ،، (سمولاس ۱۰) +
پرشن - جو سبھی اہنسک ہو جائیں تو بیاگھر آدی پشو اتنے بڑھ جائیں کہ سب گائے آدی پشوؤں کو مار کر کھا جائیں - تمہارا پورشارتھ ہی ویرتھ ہو جائے +
اوتر - یہہ راج پُرشوں کا کام ہے - کہ ہانی کارک پشو وا منُش ہوں اُن کو ڈنڈ دیویں اور پران سے بھی دیوکت کر دیویں +
پرشن - پھر کیا اُن مانس پھینک دیں -
اُتر - چاہے پھینک دیں - چاہے کُتے آدی مانس آہاریوں کو کھلا دیں - وا جلا دیں اتھوا کوئی مانس اہاری کھاوے تو بھی سنسار کی کچھ ہانی نہیں ہوتی - کنتو اُس منُش کا سوبھاؤ مانس اہاری ہو کر ہنسک ہو سکتا ہے - جتنا ہنسا اور چوری وشواس گھات چھل کپٹ آدی سے پدارتھوں کو پراپت ہو کر بھوگ کرنا ہے - وہ ابھکش اور اہنسا دھرم آدی کرموں سے پراپت ہو کر بھوجن آدی کرنا بھکش ہے - جن پدارتھوں سے سواستھ روگ ناشک - بُدھی بل - پراکرم - ورِدھی - اور آیو بردھی ہو جائے - اُن تندل آدی گندم - پھل - مول - کند - دودھ گھی - میٹھا - آدی پدارتھوں کا سیون یتھا یوگ پاک میل کرکے یتھوچت سمے پر متاہار بھوجن کرنا سب بھکش کہاتا ہے - جتنے پدارتھ اپنی پرکرتی سے ورودھ وکار کرنے والے ہیں - اُن اُن کا سروتھا تیاگ کرے اور جو جو جس جس کے لئے وہت ہے - اُن ان پدارتھوں کا گرہن کرنا یہہ بھی بھکش ہے ،، (سمولاس ۱۰)
صفحہ ۲۷۶ - جیسے کہ مدھ سیون - بال اوستھا میں وواہ اور سویچھا چار آدی دوش بڑھ جاتے ہیں - ،، (سمولاس ۱۱) +
صفحہ ۲۸۲ - پشچات جب وشیا سکت ہوئے تو مانس مدھ کا سیون گُپت گُپت کرنے لگے (سمولاس ۱۱) ۲۸۶ و ۲۸۷ - ارتھات یگیہ میں مانس کھانے میں دوش نہیں ایسے پامرپن کی باتیں وام مارگیوں نے چلائی ہیں - مانس بھکشن کرنے - مدھ پینے پر ستری گمن کرنے آدی میں دوش نہیں - یہ کہنا چھوکراپن ہے - کیونکہ بنا پرانیوں کے پیڑا دیئے مانس پراپت نہیں ہو سکتا - اور بنا اپرادھ کے پیڑا دینا دھرم کا کام نہیں - ،، (سمولاس ۱۱)
صفحہ ۲۹۹ پشو مار کر ہوم کرنا وید آدی ست شاستروں میں کہیں نہیں لکھا ،، (سمولاس ۱۲)
صفحہ ۳۰۱ اور جو مانس کھاتا ہے - یہ بھی اِنہیں بام مارگی ٹیکا کاروں کی لیلا ہے اِس لئے اُن کو راکھشس* کہنا اوچت ہے - پرنتو ویدوں میں کہیں مانس کا کھانا نہیں لکھا -

* راکھشس کا لکشن - سمرت ہے - ویدک میں اس ارتھ یہہ ہیں -

जमघेरारूनेनुबद्धं कोरअहारमकुरमाहारणोसुविनास
यतमस्वपनायासंबहुलमीर्ष्यमराजसंविद्यात ॥

ترجمہ - سہن شکتی سے رہت - ہٹ کرنیوالا - غصہ سے مارنیوالا - کٹھور خوراک میں رُچی رکھنے والا - مانس کو بہت چاہنے والا - سونے کے واسطے بہت شرم کرنیوالا اور بہت ایرشا کرنیوالے کو راکھشس کہتے ہیں +



راجیندر جی کا ستیارتھ

اس لیئے اتیادی متھیا باتوں کا پاپ اُن ٹیکاکاروں کو اور جنہوں نے ویدوں کے جاننے سُننے بنا من مانی نِندا کی ہے۔ لسندیہہ اُن کو لگیگا۔ سچ تو یہہ ہے کہ جنہوں نے ویدوں سے ورودھ کیا اور کرتے ہیں اور کرینگے۔ وے اودشیہ ادویا روپی اندھ کار میں پڑکے سُکھ کے بدلے دارُن دُکھ جتنا پاویں۔ اتنا ہی نیون ہے۔ اِس لیئے مُنش ماتر کو ویدانوکول چلنا سموچت ہے۔ جو بام مارگیوں نے متھیا کپول کلپت کرکے ویدوں کے نام سے اپنا پریوجن سِدھ کرنا ارتھات حسب دلخواہ۔ مدھ پان۔ مانس کھانے اور پرستری گمن کرنے آدی دُشٹ کاموں کی پردرتی ہونے کے ارتھ ویدوں کو کلنک لگایا۔ اِنہیں باتوں کو دیکھ کر چارواک۔ بودھ نتھا جینی لوگ ویدوں کی نندا کرنے لگے۔ اور پرتھک ایک رودھ انیشرواوی (منکر از خدا) ارتھات ناستک مت چلالیا۔ جو چارواک آدی ویدوں کا مول ارتھ وچارتے۔ تو جھوٹھے ٹیکاؤں کو دیکھکر ستّ ویدوکت مت سے کیوں ہاتھ دھو بیٹھتے؟ کیا کریں بیچارے विनाशकाले विपरीत बुद्धि جب نشٹ بھرشٹ ہونے کا سمیہ آتا ہے تب مُنش کی اُلٹی بدہی ہو جاتی ہے۔" (سمولاس ۱۲) +

صفحہ ۶۷۹ و ۶۸۱ پر عیسائیوں اور یہودیوں کے خدا کی بابت گوشت خوری کا الزم لگایا ہے اور گوشتخوری پر اعتراض بھی کیا ہے۔ اعتراض نمبر ۹ و ۱۵ (سمولاس ۱۳) +

صفحہ ۷۳۱ ۵ وغیرہ میں مسلمانوں پر گوشتخوری کی بابت اعتراض کیئے ہیں (س ۱۴)

صفحہ ۷۶۹ کے نمبر ۲۸ میں سومنتبیہ (اپنے اعتقاد) کے بیان میں فرمایا ہے تیرتھ یما دی کا ذکر ہے۔ اور یم کی تشریح (دیکھو صفحہ ۷۸ سمولاس ۳) +

نمبر ۲۸- یگیہ کی تشریح جس میں سب بیئوں کو سُکھ پُہنچانا ہے۔ اُس کو اُتم سمجھتا ہوں اور ایسا ہی نمبر ۱۳ و ۱۴ میں بھی اسی کی طرف اشارہ ہے۔ اور انت میں پرکرن دوسرے کا حوالہ دیا ہے۔ دیکھو صفحہ ۵۸۱ اور دوسرے پرکرن میں دیکھو مانس کا کھنڈن۔ (صفحہ ۳۳۴ پر) مشہور محقق پنڈت تارا ناتھ ترک واچس پتی اپنے کوش میں لکھتے ہیں +

कामाचार पु वामः वेदादिविरुद्धे आचारः । तन्त्रोक्ते मद्यमांसादिसेवनरूपेआचारे ॥ शब्दस्तोम महानिधि पृष्ठ १०१६

شبد ستوم مہا ندھی مطبوعہ بار دوم ۱۸۷۶ء کلکتہ صفحہ ۱۰۱۶۔

ترجمہ۔ یہہ مت بام مارگ وید آدک ست شاستروں کے خلاف طریقہ کو کہتے ہیں۔ یہ بالکل تنتروں کے مطابق ہے۔ اس طریقہ میں مدھ مانس وغیرہ چیزوں کا سیون کرنا پڑتا ہے +

## ویدسے مانس کھنڈن کے پرمان (۱) منتر اتھروید

यआमं मांसमदन्ति पौरुषेयं चये क्रविः । गर्भान् खादन्ति केशवास्तानितो नाशयामसि ॥ अथर्व का० ८-६-१३ ॥

ترجمہ۔ جو کچّے مانس کو کھاتے ہیں اور جو آدمی کے بنائے ہوئے مانس کو یعنی پکاکر کھاتے ہیں۔ اور جو انڈوں کو کھاتے ہیں۔ ایسے دُشٹوں کا میں ناش کرتا ہوں۔

(۲) منتر اتھروید۔

यथा मांसं यथा सुरा यथाक्षा अधिदेवने यथा पुंसो वृषण्यत स्त्रियां निहन्यते मनः । एवा ते अघ्न्ये मनोऽधि वत्से निहन्यताम् ॥ अथर्व का० ६-७०-१० मं १

ترجمہ۔ جیسے مانس۔ جیسے شراب۔ جیسے جوا۔ (دیرانی اور ایرانی سے داؤ لگانا)۔ اور جیسے زنا (بھیچار) سے من پاین ہوتا ہے۔ ایسے ہی اے ستری تیرا من بھی پر پرش میں ہین ہوتا ہے۔ اسی وید منتر کی تفسیر منوسمرتی میں کی گئی ہے۔

पानमक्षाः स्त्रियश्चैव मृगया च यथाक्रमम् । एतत्कष्टतमं विद्याच्चतुष्कं कामजे गणे ॥ मं० अ० ७ श्लो० ५०

ترجمہ۔ نشہ پینا۔ جوا کھیلنا۔ زنا۔ شکار کھیلنا۔ یہہ چاروں کام سے اُتپن ہونے والی خرابیاں بمقابلہ ایکدوسرے کے بہت دُکھدائی ہیں۔

اور پھر ۵۳ میں صاف بتلایا ہے۔ کہ دُشٹ دیسنوں میں پھنسنے سے مرجانا اچھا ہے کیونکہ جو دُشٹ آچاری پُرش ہے۔ جتنا وہ زیادہ جیئےگا۔ اتنا زیادہ پاپ کریگا۔

(۳) منتر رگوید

ये वाजिनं परिपश्यन्ति पक्वं य ईमाहुः सुरभिर्निर्हरेति । ये चार्वतो मांसभिक्षामुपासत उतो तेषामभिगूर्तिर्न इन्वतु ॥ ऋ० मं० १ अ० १२ सू० १६२ मं० १२ ॥

بھاوارتھ۔ جو لوگ اگن اور جل کو شُدہ کرنا۔ پکانا اور اُس کا بھوجن کرنا جانتے۔ اور مانس کو چھوڑکر بھوجن کرتے ہیں۔ وے اُتّم آدمی ہوتے ہیں۔

(۴) منتر رگوید۔

यन्नीक्षणं मांस्पचन्या उखाया या पात्राणि यूष्ण आसेचनानि । ऊष्मण्यापिधाना चरूणामङ्काः सूनाः परिभूषन्त्यश्वम् ॥ ऋ० मं० १ अ० १२ सू० १६२ मं० १३

بھاوارتھ۔ جو مُنش مانس آدی کے پکانے کے دوش سے رہت برتنوں کے دھرے جل آدی اُس میں چھوڑنے اگنی کو جلانے اور اُس کو ڈھکنوں سے ڈھانپنے کو جانتے ہیں۔ وے پاک وِدیا میں کوشل ہوتے ہیں۔ یجُروید کے ادھیائے ۲۵ منتر ۳۶ پر سوامی جی لکھتے ہیں۔ جو کوئی گھوڑے آدی اُپکاری پشوؤں اور اُتّم پکھشیوں کا مانس کھاوے تو اُن کو نہایت اپرادھ او نشیہ ڈنڈ دینا چاہئے + اور اسی طرح یجُروید بھاشیہ ادھیائے ۲۵ منتر ۳۴ کے بھاوارتھ میں لکھتے ہیں۔ ہے مُنشو جیسے وِدوان جن مانس اہاریوں کو ترورت کر گھوڑے آدی پشوؤں کی بردھی اور رکھشا کرتے ہیں۔ ویسے تم بھی کرو۔ اور اگنی آدی گھنوں سے الگ رکھو۔

(۵) یجُروید ادھیائے ۱۳ منتر ۳۷ میں

प्रजां मे पाहि शंस्य पशून्मे पाहि

ترجمہ اے جگدیشور آپ میری پرجا اور پشوؤں کی پالن کیجئے۔

(۷) یجُروید ادھیائے ۳۶ منتر ۱۸ میں — मित्रस्याहं चक्षुषा सर्वाणि भूतानि समीक्षे ॥

ترجمہ۔ میں متر کی درشٹی سے سب پرانیوں کو بھلے پرکار دیکھوں۔

(۸) یجُروید ادھیائے ۳۶ منتر ۸ میں

शं नो अस्तु द्विपदे शं चतुष्पदे

ترجمہ۔ اے پربھو آپ کی کرپا سے دوپائے اور چوپائے سب کا کلیان ہو۔

(۹) یجُروید۔ ادھیائے ۱۳ منتر ۵۱ کا بھاوارتھ۔ مُنشوں کو اچت ہے۔ کہ بکری اور سور آدی سنرشیٹ پشو پکھشیوں کو نہ ماریں اور اُن کی رکھشا کرکے اوپکار کے لیئے سنکیت کریں۔

(۱۰) یجُروید۔ ۱۳ ادھیائے منتر ۵۰ کا بھاوارتھ۔ ہے راجن! جن بھیڈ آدی کے روم اور توچا مُنشوں کے سُکھوں کے لیئے ہوتے ہیں اور جو اونٹ بھار اُٹھاتے ہیں۔ مُنشوں کو سُکھ دیتے ہیں۔ اُن کو جو دُشٹ جن مارا چاہیں۔ اُن کو سنسار کے دُکھدائی سمجھو۔ اور اُن کو اچھے پرکار ڈنڈ دینا چاہیئے۔

(۱۱) یجُروید ادھیائے ۱۳ منتر ۴۹ کا بھاوارتھ۔ ہے راج پُرشو! تم لوگوں کو چاہیئے۔ کہ جن بیل آدی پشوؤں کے پربھاؤ سے کھیتی آدی کام ہوتے ہیں۔ اور جن گو آدی سے دودھ۔ گھی آدی اُتّم پدارتھ ہوتے ہیں۔ اور جن کے دودھ آدی سے سب پرجا کی رکھشا ہوتی ہے اُن کو کبھی مت مارو۔ اور جو جن اِن اُپکارک پشوؤں کو ماریں۔ اُن کو راجہ آدی نیائے ادھیش اتینت ڈنڈ دیویں۔

(۱۲) یجروید ادھیائے ۱۳ منتر ۴۸ کا بھاوارتھ۔ منشوں کو اُچت ہے۔ کہ ایک کھُر والے گھوڑے آدی پشوؤں اور اوپکارک بن کے پشوؤں کو کبھی نہ ماریں۔ جن کے مارنے سے جگت کی ہانی اور نہ مارنے سے سب کا اوپکار رہوتا ہے۔ اُن کا سدیو پالن پوشن کرے۔ اور جو ہانی کارک پشو ہوں اُن کو مارے۔

(۱۳) یجروید ادھیائے ۱۳ منتر ۴۷ کا بھاوارتھ۔ کوئی بھی منش سب کے اوپکار کرنے ہارے پشوؤں کو کبھی نہ ماریں۔ کنتو اِن کی اچھے پرکار رکھشا کر۔ اور اِن سے اوپکار لیکر سب منشوں کو آنند دیویں۔ جن جنگلی پشوؤں سے گاؤں کے پشو کھیتی اور منشونکی ہانی ہو۔ اُن کو راج پُرش ماریں اور بندھن کریں۔

(۱۴) ایسا ہی اتھروید کانڈ ۵ ورگ ۲۱ منتر ۲-۱ اور کانڈ ۲ ورگ ۳۵ منتر ۵ و کانڈ ۱۲ ورگ ۲ منتر ۱۵ میں صاف طور پر طاؤس۔ بکرا۔ کونج۔ بھیڑ۔ گھوڑے۔ گائے۔ بکری وغیرہ بے آزار جانوروں کے مارنے کی سخت ممانعت کی گئی ہے۔ اور کانڈ ۴ ورگ ۳۶ منتر ۷ و ۸ اور کانڈ ۵ ورگ ۲۹ منتر ۱۰ و ۱۲ میں مانس کھانے والوں کو راکھشس۔ پشاچ۔ پاتر دھاتو یعنے دُشٹ بیان کیا گیا ہے۔

## اسی طرح کناد مُنی ویشیشک شاستر میں لکھتے ہیں۔

तद्दुष्टभोजने न विद्यते॥ वै० अ० ६ अ० हि० १ सू० ६

ترجمہ۔ وہ آتمک گیان دُشٹ بھوجن میں نہیں ہے۔

दुष्टहिंसायाम। वै० अ० ६ अ० हि० १ सू० ९

ترجمہ۔ دُشٹ بھوجن وہ ہے جس میں ہنسا ہو۔

तस्य समभिव्याहारतो दोषः। वै० अ० ६ अ० हि० १ सू० ८

ترجمہ کیونکہ اُس کے کھانے اور کھانے والے کے سنگ سے دوش لگتا ہے۔

तदुष्टे न विद्यते॥ वै० अ० ६ अ० १ सू० ६

ترجمہ۔ لیکن ہنسا سے رہت بھوجن میں وہ دوش نہیں ہے۔

पुनर्विशिष्टे प्रवृत्तिः वै० अ० ६ अ० हि० १ सू० १०

ترجمہ۔ اور ہنسا رہت بھوجن سے ہی عمدہ کاموں میں پرورتی ہوتی ہے۔
اِس کے بھاشیہ میں گوتم مہا مُنی جی نے لکھا ہے۔ صفحہ ۳۵۔

तत्र सामान्यानि धर्मसाधनानि अहिंसाभूतहितत्वं सत्यवचनमस्तेयं॥

اسی کے مطابق منو بھی لکھتا ہے $\frac{۱۰}{۱۲}$۔ اہنسا۔ ست۔ استیئے۔ شوچ۔ اندری نگرہ۔ یہ سادھارن دھرم چاروں ورنوں کے واسطے ہے۔

## مہا مُنی پتنجلی جی کی رائے۔ از یوگ شاستر۔

अहिंसासत्यास्तेयब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमाः। यो० पा० २ सू० ३०

ترجمہ۔ اہنسا۔ ست۔ استیئے۔ برھمچریہ۔ اپری گرہ۔ یہ پانچ یم ہیں۔

तत्राहिंसा सर्वथा सर्वदा सर्वभूतानामनभिद्रोहः। उत्तरे च यमनियमास्तन्मूलास्तत्सिद्धिपरतया तत्प्रतिपादनाय प्रतिपाद्यन्ते०।

اس پر ویاس جی نے تفسیر کی ہے۔ سب پرکار سے سب کال سے سرب پرانیوں سے ور دروہ کے تیاگ کو اہنسا کہتے ہیں۔ یہ اہنسا ستیہ آدی باقی یموں کا مول ہے۔ اس کے سدھ ہونے سے سب سدھ ہوتے ہیں۔ اور وے سب اِسی کو پشٹی کرنیکے لئے اُپدیش کئے گئے ہیں۔
اِس ویاس بھاشیہ کے اوپر بھوج دیو راج رشی اپنی برتی میں کہتے ہیں۔

तत्र प्राणवियोगप्रयोजनव्यापारो हिंसा च तवां

नघ्नं हे तुस्तद्भावो ऽहिंसा०

ترجمہ۔ کہ کسی پرانی کے پران کا بیوگ کرنا۔ اس کا نام ہنسا ہے۔ وہ سب انرتھوں کا کارن ہے اُس کے نہ کرنے کو اہنسا کہتے ہیں۔ ہنسا سب پرکار تیاگنے یوگیہ ہے۔ سمادھی پراپت کرنے میں پہلا سادھن یم ہے۔ اور یم میں پہلا اُپدیش اہنسا ہے۔ (دیکھئے اِس سے صاف طور پر ظاہر ہے۔ کہ گوشت خوری ایشور پراپتی کی جڑھ کاٹتی ہے) ٭

जातिदेशकालसमयानवच्छिन्नाः सार्वभौमा महाव्रतम्। यो० पा० २ म० ३१

ترجمہ۔ جاتی۔ دیش۔ کال۔ اور سمیہ کے لحاظ سے ہنسا چار پرکار کی ہوتی ہے۔ پس سب جاتیوں کو۔ سب دیشوں میں ہر وقت اور ہر حالت میں اہنسا دھرم کو پالن کرنا چاہیئے۔

वितर्का हिंसादयः कृतकारितानुमोदिता लोभक्रोधमोहपूर्वका मृदुमध्याधिमात्रा दुःखाज्ञानानन्तफला इति प्रतिपक्षभावनम्॥ योग अ० २ सू० ३४

ترجمہ۔ مانس کھانے کے لئے ہنسا کرنا کرانا وانومتی دینا ہوتا ہے۔ لوبھ۔ موہ آدی کرودھ کے ہے سے ہنسا کے بہُت بھید ہیں۔ وے سب ہی دُکھ اگیان آدی انت پاپ کے۔ ایشور آ بیوستھا سے دینے والے ہیں۔ یعنی اِن سب پرکار کی ہنسادان کے کرنے سے کرنے والے کو انت دُکھ اور اگیان روپی پھل پراپت ہوتے ہیں۔

अहिंसाप्रतिष्ठायां तत्सन्निधौ वैरत्यागः यो० पा० २ सू० ३५

ترجمہ۔ جب اہنسا (کسی پرانی ماتر کو کسی پرکار کا دُکھ نہ دینا) یہ دھرم نشچے ہو جاتا ہے تب اُس پُرش کے من سے ویربھاؤ چھوٹ جاتا ہے۔

## مخالفوں کے پیش کردہ منتروں کا ترجمہ جن سے وہ بخیال خود مانس بھکشن سدھ کرنا چاہتے ہیں

अपूपवान्मांसवांश्चरुरेह सीदतु। लोककृतः पथिकृतो यजामहे ये देवानां हुतभागा इह स्थ॥ अथर्व कां० १८ वर्ग ४ मं० २०

صفحہ ۳۴۸

यं ते मन्थं यमोदनं यन्मांसं निपृणामि ते। ते ते सन्तु स्वधावन्तो मधुमन्तो घृतश्चुतः॥ अथर्व कां० १८ वर्ग ४ मं० ४२

منتر ۲۰ کے مشکل شبدوں کے ارتھ! اپوپ وان) تل آدی (مانس) مردار شریر (دیکھو اُنادی کوش پاد ۳ سوتر ۶۴) (چرو) ہون کی سامگری (سیدوتوں) یہہ بناہے دے پورب سد دھاتو سے جس کے معنے نشٹ کرنے کے ہیں۔ (دیکھو دھاتو پاٹھ صفحہ ۱۲ سطر ۲۴) یہ دونوں منتر ۲۰ و ۴۲۔ ایک ہی کنڈ کا کے اور یہہ تمام سولھویں سنسکار یعنے مرتک شریر کے جلانے کی بابت ہیں۔ اِس کنڈ کا میں ۸۹ منتر ہیں۔

ہم ناظرین کو اِس تمام کنڈ کا کے دیکھنے کی سفارش کرتے ہیں۔ اور چند منتروں کے ٹکڑے اپنے ارتھ کی تائید میں پیش کرتے ہیں۔ اِس ورگ کا پہلا منتر جیو کی طرف مخاطب ہو کر پڑھا جاتا ہے۔ جس جیو نے شریر چھوڑ دیا ہے۔ جس کے معنے یہ ہیں کہ پرمیشور جگت سرشٹی کے پیدا کرنے والے بھنڈار میں پرواز کرنیوں کے مارگ سے۔ دوسرے منتر میں دیویان اور سورگ لوک لفظ موجود ہیں۔ جس کا ارتھ یہ ہے۔ کہ تو اُن دو راستوں سے جا جن سے بھجن کرنے والے سورگ لوک کو جاتے ہیں۔ دو مارگ یعنے پتری یان اور

دیو بان پر سدھ ہیں (مفصل دیکھو ویدبھاشیہ بھوم کا صفحہ ۲۰۵) تیسرے منتر میں بھی سورگ یا ترا - آدیتا وغیرہ شبد موجود ہیں - دسویں منتر میں بھی ذکر ہے - کہ ہے اگنی آپ اس جیو کو سورگ لوک میں سینکڑوں سوکھشم شکتیوں سے رشمی والی بجلی دوارا لیجاؤ - جہاں مُکت جیو آنند بھوگتے ہیں - قدیم رشی اور آجکل کے اعلےٰ فلاسفر سورج کی کرنوں دوارا جیو کی گتی مانتے ہیں (ہربرٹ سپنسر کے شستے ڈی آف ٹرڈٹھ مطالعہ کرو)

منتر نمبر ۲۰ کا ترجمہ - تل ورہون کی سامگری کے ساتھ مرتک شریر کو جلادو - اس میں مانس کھلانے یا جیو کو مارنے کا ہرگز ذکر نہیں -

منتر نمبر ۴۲ کا ترجمہ - جو گھی - چاول - مردہ شریر کا مانس تجھ میں ڈالتا ہوں - وے سب پرشست ان ادھوریا اور جل کے جھرنے والے ہوں -

چونکہ یہ ساری کنڈ کا مرتک سنسکار کے بارے میں ہے - اس واسطے اس سے مانس بھکشن سدھ کرنا بڑی بھاری بھول ہے - یہہ تو ایسی ہی بات ہے - جیسے کہ بھوکھے سے کسی نے پوچھا کہ چاند اور سورج کیا ہیں - جواب دیا کہ دو روٹیاں - ایسے ہی جہاں لفظ مانس دیکھا نہ مضمون سے مطلب اور نہ منشا سے غرض گوشت خوری کا خیال آگیا -

صفحہ ۳۶۰ - एतद्वा ड स्वादी यो म दधिग वे च्.र
वा मां सं वा त दे व ना श्नीयात । अथ नै को० ९ व० ६
के ड का ३ मं० ३ ९ ॥

(مشکل الفاظ کے معنے) (سواویہ) لذید - سوا و لذت کو کہتے ہیں - (ادھی گوم) ادھی کے معنے اوپر کے ہیں - (دیکھو ویدانگ پرکاش ادیہ آرتھہ صفحہ ۳) مثلاً ادھی راج راجاؤں کے اوپر وغیرہ - گوم بنا ہے گو + اج پر یتہ سے گو کے معنے دشٹا یا گوبر کرنے کے ہیں - (دیکھو دھاتو پاٹھہ صفحہ ۹۲ سطر ۱۸) (کھیشر) دودھ - مانس کے معنے گوشت (نہ اشنی یات) نہیں کھانا چاہیئے - اشن دھا تو کھانے کے ارتھ میں ہے جیسے بھل اشنی سبھا اور ران پراشن سنسکار وغیرہ (**لفظی ترجمہ**) وہ دودھ جس میں گوبر یا موت اوپر سے ملگیا ہو - وہ اگر لذید بھی ہو - اور مانس اُن کو کبھی نہیں کھانا چاہیئے - بعضے ویدک محاورہ سے ناواقف یا کسی کے بہکائے ہوئے اعتراض کرتے ہیں - کہ اس منتر میں اتتھی پور دم یعنے اتتھی سے پہلے محذوف ہے کیونکہ یہہ الفاظ اوپر کے منتر میں آئے ہیں - مگر یہ اعتراض کئی وجوہ سے باطل ہے -

**وجہ اول** - ویداشٹا دھیائی کے سوتر نہیں ہیں - کہ وہ خود اپنا ارتھ نہیں دے سکتے جب تک کہ پہلے سوتروں کے الفاظ نہ جوڑ دیئے جاویں اور نہ وید کے کسی منتر میں محذوف الفاظ رہتے ہیں

**وجہ دوم** وید میں انوورتی آنیکا سلسلہ نہیں ہے - کیونکہ ان میں خبر اور مبتدا موجود رہتے ہیں

**وجہ سوم** - اس کنڈ کا ہر ایک منتر بذاتِ خود مکمل ور مبتدا اور خبر اُس میں موجود ہے -

**وجہ چہارم** - وید میں پرسپر ورودھ نہیں ہے - حالانکہ اس سے پرسپر ورودھ آتا ہے - (دیکھو رگوید منڈل ۱ سکت ۱۶۲ منتر ۱۲ کا سوامی جی کا بھاشیہ) +

اب ہم بتلاتے ہیں کہ اس کنڈ کا میں کیسا اُتم ریت سے اوپدیش کا سلسلہ ہے - اس کنڈ کا میں ۱۳ سے ۳۹ تک ۹ منتر ہیں - ۳۱ سے ۳۶ تک کے منتروں کے ارتھوں کا خلاصہ یہ ہے کہ اتتھی یعنے مہمان سے پیشتر بھوجن نہیں کھانا چاہیئے - ۳۷ میں مہمان کے صفات بتلائے ہیں - کہ وہ شروتری وید کے جاننے والا ہونا چاہیئے - منتر ۳۱ سے ۳۶ تک لفظ پور دی اتتھی آتا ہے - اور ان سب میں موجود ہے - وید کے پڑھنے والے جانتے ہیں - کہ وید منتروں میں جب اخیر میں دوسرے منتروں میں ٹکڑے آنے لگتے ہیں تو ایک صفر لگا کے اس منتر کو لکھ دیتے ہیں - پہلا منتر پورا لکھتے ہیں - اور جب مضمون ختم ہوتا ہے - تو آخری منتر بھی پورا لکھتے ہیں - وہی بات یہاں پر موجود ہے - ناظرین اتھروید نکالکر ملاحظہ فرمالیں - منتر ۳۷ میں اتتھی کی تعریف ہے - وہاں وہ لفظ نہیں - اور ۳۸ میں یجمان کے لئے اُتساہ بڑھانے والی آگیا ہے - اور ۳۹ میں دونوں کے لئے ہدایت ہے - اس لئے اس میں نہ اتتھی کا لفظ ہے - اور نہ یجمان کا - اور نہ کوئی وقت کی قید ہے - اس واسطے یہ سادہارن اور مدامی ہدایت ہے - جو اصحاب اس ۳۹ منتر کا اور طرح ارتھ کریں - وہ اپنا ثبوت پیش کریں - یا کسی پُرانے رشی کا پرمان دیں - جس سے ہم فوراً سمجھ لیں - کہ یہاں اُنکے من مانے الفاظ محذوف ہیں -

منتر (۴) सयस्त्व विद्वान मांस मुपसिच्योप हारति ।
यावद्वाद शाहेने ष्ट्वा सुसमृद्धेनावरुन्धे तावदेवे नावरु
न्धे ॥ अथर्व कां० ९ व० ६ के ड का ४ मं० ४३ 　　　صفحہ ۳۰۶

ترجمہ - وہ ودوان جو اور کسی عمدہ چیز کو دھوکر بھوجن دیتا ہے - دو وادشاہ اتی یگیہ سے جتنا پھل ہوتا ہے - اُتنا اُس کو پھل ہوتا ہے - جو ایسا کرتا ہے - واضح ہو کہ اس سے اوپر تین منتر اور ہیں - ایک میں گھی یا مکھن دینے کا ذکر ہے اور دوسرے میں دودھ دینے کا ذکر ہے - اور تیسرے میں شہد دینے کا - اور پانچویں میں پانی دینے کا ارشاد ہے - بعد ازاں یہہ ورگ سماپت ہوگیا - بے ترتیبی ویدک مضامین میں نہیں ہے - بنا براں بوجوہات ذیل ثابت ہے کہ یہاں عموماً مانس لفظ کے معنے کسی مرغوب الطبع چیز کے ہیں - نہ کہ مانس یعنے گوشت کے -

**وجہ اول** - نروکت میں جو ویدوں کا نہایت مستند کوش ہے - مانس شبد کے یہ معنے لکھے ہیں -
मांसमानं वा मानसं वा — मनो ऽस्मिन्त्सीदतीति वा ॥
निरुक्त पू० ष० अ० ४ पा० १ २० ख०

ترجمہ - مانس (ماں) دھاتو سے بنتا ہے - اُس کا ارتھ مان ہے یا من کی سمبندھی یا جس میں من لگتا ہے - یہہ سب معنے مانس شبد کے ہوتے ہیں -

**وجہ دوم** - اس ورگ میں گھی - دودھ - شہد - پانی سب بہنے والی چیزیں ہیں - بنا براں یہہ بھی کوئی مرطوب چیز ہے - یعنے بہنے والی شریر کا مردار ٹکڑہ نہیں -

**وجہ سوم** - اس میں پکانے - کاٹنے - یا خون سے جُدا کرنے کا ذکر نہیں - بنا براں یہ گوشت نہیں کوئی اور چیز ہے -

**وجہ چہارم** - اس میں یہ نہیں تبلایا کہ کس جانور کا گوشت - اگر یہہ وشیش ہوتا تو ضرور آپ آپکا مطلب سدھ تھا - مگر وہ تو بالکل نہیں - آپ نہیں سدھ کر سکتے ہیں - کہ کُتے کا مانس آدمی کا مانس - یا اُلّو کا مانس - صرف مجمل لفظ کے وہی یوگک معنے ہیں جو نروکت کار یا سکّ مُنی نے کئے ہیں - نہ کچھ اور حالانکہ اس کے اوپر پہلے ورگ میں ہی لکھا ہے کہ مانس ہرگز نہ کھاوے -

**وجہ پنجم** - یہہ کوئی چیز دھوکر یا صاف کرکے پروسنے کی ہے - نہ کہ پکانے کے لائق چیز یا ایسی گھنونی چیز - جیسے کہ گوشت - مطلب اس کنڈ کا یہہ ہے - کہ گھی - دودھ - شہد - اور دیگر کوئی عُمدہ چیز - جیسے عرق - سوم شربت - اکھیرس - جو حاضر الوقت ہوں دیویں - بعد ازاں پانی دیوے - پس کسی طرح اس ورگ میں مانس کھانے کا ذکر نہیں -

ناظرین کو یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ سارے پانچوں منتر اگر سادھارن اتتھی یا مہمان کی بابت ہیں - تب تو ہمنے تبلادیا - کہ نروکت کے مطابق وہاں مانس شبد کے معنے کسی مرغوب الطبع اشیاء کے ہیں - اور اگر ہون کا دشہ ہے - جیسا کہ کئی ودوان پنڈتوں کا خیال ہے - تو مانس لفظ کے معنے جٹا مانسی یعنی بال چھڑ کے ہیں - جو ہون کی سامگری میں سے ایک چیز ہے - (دیکھو رچرڈسن صاحب کی سنسکرت وانگلش ڈکشنری) اور ایسا ہی شبد ستوم مہاندہی میں بھی لکھا ہے - (دیکھو دلیف م) اس کے سوا ہون میں مانس نہ پڑنے کی ایک

اور بھی مضبوط ثبوت ہے۔ سوتر میں لکھا ہے۔ ॥ होमेय च मांस वर्ज ॥

आश्वलायन गृह्य सूत्र अ० १ खंड ९ सू० ९

ترجمہ۔ یعنی ہون کی سامگری کے پدارتھوں میں مانس ہرگز نہیں ہے۔ اور منو ۱۱/۹۵ میں بھی لکھا ہے۔ کہ شراب اور مانس پشاچوں اور راکھشسوں کی خوراک ہے۔ وہ برہمنوں کو نہ کھانا چاہئے۔ کیونکہ وہ دیوتوں اور مُنیوں کے ان پھل۔ پھول۔ کند۔ مول۔ کے کھانے والا ہے۔ جو ہون کے لائق چیزیں ہیں۔

اور اتھرو وید کانڈ ۱۲۔ انوواک ۵ منتر۔ ۱ میں پرمیشور نے کھان پان کی بابت صاف طور پر ارشاد فرمایا ہے۔

पयस्च रस अन्नं चान्नाद्यं च ऋतं च सत्यं चेष्टं च पूर्तं च प्रजा च पशवश्च ॥ अ० १२ — ५ — १०

ترجمہ۔ جو دودھ اور جل آدی۔ اور جو رس ارتھات شکر ادشہد اور گھی آدی ہیں اُن کو ویدک شاستروں کی ریتی سے یتھاوت شودھ کرکے بھوجن آدی کرتے رہو۔ ویدک شاستر کی ریتی سے چاول آدی غلہ دان) کا یتھاوت سنسکار کرکے بھوجن کرنا چاہئے (دیکھو صفحہ ۱۰۵ و ۱۰۶ وید بھاشیہ بھومکا)۔

پس سب وید کے ماننے والوں کو یوگ ہے کہ یتھارتھ ست شاستر کی ریتی انوسار مرہ مانس آدی دُشٹ چیزوں کا تیاگ کرکے ہمیشہ اُس خوراک کا استعمال کریں۔ جو خون آلودہ نہ ہو جس کے واسطے ہمیں بے آزار جانوروں کے گلے پر چُھری نہ چلانی پڑی یہی ایشور کی آگیا ہے ✣

# مانس کھانا پاپ ہے

## دوسرا حصہ

## رامچندر کا سچا درشن یعنے بالمیکی رامائن کا سار

رامائن کے مطالعہ سے کسی قسم کا شک باقی نہیں رہتا۔ کہ رامچندر جی مہاراج کس قوم سے تھے۔ اور وہ کس خاندان سے پُکارے جاتے تھے۔ تمام وید و شاستر کے ماننے والے متفق البیان ہیں کہ وہ سورج بنسی خاندان کے مشہور راج رشی تھے۔ اُن کا جیون تمام ہی ہمیں اوپدیش دے رہا ہے۔ کہ وہ آریہ قوم کے سرتاج اور ویدک دھرم کے ماننے والے ست کے پیرو صداقت کے دلدادہ تھے اُن کا دھرم ہمیں رامائن کے اس ایک ہی شلوک سے مفصل معلوم ہو جاتا ہے۔

रक्षिता स्वस्य धर्मस्य स्वजनस्य च रक्षिता। वेद वेदांग तत्वज्ञो धनुर्वेदे च निष्ठितः ॥ बा० का० सर्ग १ श्लो० १४

ترجمہ۔ اپنے دھرم کی رکھشا کرنے اور رعیت کے پالنے والے وید اور وید انگ کے تتو کو جاننے والے خصوصاً دھنُر وید کے پورے ماہر تھے۔

وہ ایشور کے بھگت وید کے ماہر اپنی ستری کے پیارے رعیت کے دُکھ دور کرنے والے بھائیوں کو جان سے عزیز۔ ماں باپ کے فرمانبردار۔ آریہ پُتر تھے۔ اقرار کے پکے۔ قول کے سچے۔ وعدہ کے وفا کرنے والے۔ شتریوں۔ راکھشسوں۔ مانس ہاریوں کے دُشمن اور رشیوں کے صدق دل سے خدمت گذار تھے۔ چنانچہ رامائن ایودھیا کانڈ سرگ ۱۸ شلوک ۳۰ میں اور کئی دیگر ستھانوں میں اس بات کو مُصنّف رامائن نے اچھی طرح ظاہر کیا ہے۔ علاوہ بران بال کانڈ سرگ ۱ شلوک ۱۲ و ۱۳ و ۱۵ و ۱۶ میں لکھا ہے۔

धर्मज्ञः सत्यसंधश्च प्रजानां च हिते रतः। यशस्वी ज्ञानसंपन्नः शुचिर्वश्यः समाधिमान ॥ प्रजापतिसमः श्रीमान्धाता रिपुनिषूदनः। रक्षिता जीवलोकस्य धर्मस्य परिरक्षिता ॥ सर्वशास्त्रार्थतत्वज्ञः स्मृतिमान्प्रतिभानवान। सर्वलोकप्रियः साधुरदीनात्मा विचक्षणः ॥ सर्वदाभिगतः सद्भिः समुद्र इव सिंधुभिः। आर्यः सर्वसमश्चैव सदैव प्रियदर्शनः ॥

ترجمہ۔ وہ دھرمگیہ۔ ست پرتگیہ۔ پرجا کے ہت میں لگے ہوئے۔ اقبال والے۔ گیان سے میکت۔ اتی پوتر۔ اور بھگتی میں تت پر ہیں۔ شرناگت رکھشک ہیں۔ پرجاپتی کی طرح پرجا پالنے والے اور جلال والے۔ سب اچھی باتوں کے دھارن کرنے والے دشمنوں کے وناش کرنے والے۔ سب جیوں کی رکھشا کرنے ہارے۔ دھرم کے نہایت محافظ سب شاستر ارتھوں کے نسچے جاننے والے۔ حافظہ کے نہایت مضبوط۔ مہا تیجسوی سب لوگوں کے پریہ۔ پرم سادھو۔ پرسن چت۔ مہان پنڈت۔ ملاذ العلماء۔ والفضلاء۔ والغربا۔ یعنے سجنوں کے جائے پناہ۔ وِدوانوں کے قدردان۔ جیسے سمندر میں سب ندیوں کی پہونچ ہوتی ہے۔ ویسے ہی سجنوں کی دھاں۔ پرم سریشٹ ہمیشہ خندہ پیشانی۔ دُکھ سُکھ کو سہن کرنے والے۔ پریہ درشن سب گُن یکت اور آریہ پرش تھے اسی رامائن میں ایک جگہ لکھا ہے۔ کوشلیا کے آنند بڑھانے والے۔ سمندر کے سمان گھمبیر سوبھاؤ۔ ہمہ دان۔ (ہمالہ) کے سمان دھیریہ دان۔ (مستقل مزاج) پراکرم (ہمت) میں یگ کے سمان۔ چندرماں کی طرح پریہ درشن۔ کرودھ سمہ کال اگنی کے سمان۔ رکھشا کرنے میں پرتھوی کے سمان۔ دان دینے میں کوبیر کے سمان۔ ست بولنے میں گویا دوسرے دھرم رامچندر جی ایسے گُنی اور پراکرمی تھے۔ پھر ایودھیا کانڈ سرگ ۳۲۔ شلوک ۱۲ میں لکھا ہے۔

आनृशंस्यमनुक्रोशः श्रुतं शीलं दमः शमः। राघवं शोभयंत्येते षड्गुणाः पुरुषर्षभ ॥

ترجمہ۔ اہنسا۔ دیا۔ وید آدک سکل شاستروں میں ابھیاس۔ ست سُوبھاؤ۔ اندریوں کو اپنے قابو میں رکھنا۔ شانت چت رہنا۔ یہ چھ گن راگھو (رامچندر) کو زیب دیتے ہیں۔ رامچندر جی کی لائف ہم کو رامائن سے معلوم ہوتی ہے۔ اُس سے صاف ظاہر ہے کہ اُن کی زندگی گرہیادھان سنسکار سے آخیر تک ساری کی ساری ایک سریشٹ آریہ دھرم جیون ہے۔ چاروں ویدوں کے فاضل اُس گربھادھان سنسکار کے یگیہ میں بھی موجود ہے ✣

المختصر رامچندر جی چندرماں کی طرح روز بروز وِدیا کی اُتم کلاؤں سے سمپورن ہوتے گئے۔ جب وہ عالم شباب کو پہنچے۔ ابھی برہمچریہ آشرم پورا نہیں کیا تھا۔ ہمہ تن شاستر اور شستر ودیا میں مصروف تھے۔ کہ اتفاقاً ایک دن وشوامتر رشی مہاراجہ وشر تھ کے حضور تشریف لائے۔ اور آن کر اپنی سرگذشت سُنائی اور کہا کہ جب ہم یگیہ کیا کرتے ہیں۔ تسمیں دو کام چاری راکھشش وگھن (خلل) ڈالا کرتے ہیں۔ جب ہم بہت دنوں تک یگیہ کرتے رہتے ہیں۔ اور یگیہ سماپت ہونے پہ پہنچتا ہے۔ تو وہ بڑے پراکرمی۔ بڑے چُتر۔ ماریچ اور سوباہو نامی دو راکشش

آگر دیا بدی پر مانس اور رُودھر (گوشت اور خون) کی برشا کرنے لگتے ہیں جس سے ہمارے یگیہ کی رتگیا ان کے ایسا کرنے سے بھرشٹ ہو جاتی ہے چنانچہ وہاں یہ شلوک موجود ہے۔ بال کانڈ سرگ ۱۹ شلوک ۶

मारीचश्च सुबाहुश्च वीर्यवन्तौ सुशिक्षितौ। तौ मांसरुधिरौघेण वेदिं तामभ्यवर्षताम ॥

معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تک بام مارگ کا نام و نشان بھی دُنیا میں موجود نہ تھا۔ اندنوں یہ گُوشت مدہ اور مانس ہون کی سامگری میں شمار نہ ہوتے تھے۔ سوائے جنگلی وحشی دسیوں کے کوئی آریہ پُرش اس کا استعمال نہ کرتا تھا۔ بلکہ پوتر رشیوں کے ہون یگیہ اور اُن کے مقدس کنڈ مدہ مانس کے ڈالنے سے بھرشٹ ہو جاتے تھے۔ نہ کہ پوتر اور پاک +

مہاراج دشرتھ نے جب یہہ حال سُنا تب فرمایا کہ منی جی مہاراج میں بوڑھا ہوں۔ راکششوں کے مقابلہ کی تاب نہیں۔ شریر روگ گرست ہے۔ رامچندر نا تجربہ کار اور ودیارتھی ہے بلکہ نوعمر ہیں۔ کبھی کسی جنگ میں شریک نہیں ہوئے۔ تب وشوامتر نے کہا کہ مہاراج ایسا نہیں ہے۔ رگھوبنس بیروں کا بنس ہے۔ اس کے چھوٹے بچے بھی بہادر ہوتے ہیں۔ اور رامچندر تو اب پورن جوان ہیں۔ آپ کو پدرانہ محبت کے سبب نا تجربہ کار معلوم ہوتے ہیں۔ ورنہ ایسا نہیں۔ آخر کار وشِشٹ جی نے کہہ سُنکر مہاراج دشرتھ کے دو عزیز تخت جگر رام چندر و لچھمن رشی کے ساتھ کر دیئے۔ وہاں سے کئی منزلوں دور وشوامتر جی کا آشرم تھا۔ اس تمام سفر میں رام و لچھمن مہ رشی کے برابر دونوں کال سندھیا اور اگنی ہوتر کرتے رہے۔ اور پرمیشور کے بھجن میں تت پر رہے۔ اور کئی پرکار کی ودیا بھی رشی سے حاصل کی۔ منزل مقصود پر پہنچکر کچھ مدّت وہاں قیام فرمایا اور رشی کا یگیہ سمپورن کیا۔ وُشٹ، مانس اہاری راکششوں کو مار کر اُن کا کام تمام کیا۔ اور بھی کچھ ودیا مہاتما وشوامتر سے حاصل کی۔ انہیں ایام میں سیتا کے سوئمبر کا اشتہار بھی وہاں پہنچ گیا۔ اور رشی کے ہمراہ دونوں شہزادے وہاں جا براجے۔ چنانچہ وہاں بھی خوبی قسمت سے تمام مہاراجگان کے جلسہ عظیم میں رامچندر جی نے ہی دھنش توڑا یعنے شرط سوئمبر کو پورا کیا۔ اور سیتا نے بھی انہیں کے گلے جے مال ڈالی۔ مہاراجہ دشرتھ ایودھیا سے برات شاہانہ لیکر رونق افروز ہوئے۔ اور ایک ہی دن چاروں بھائیوں کا چار کنیاؤں سے وواہ ہو گیا +

ایودھیا میں برات کے واپس آنے کے بعد کئی برس تک رامچندر جی ایودھیا میں رہے جب پورن ۲۵ برس کی اوستھا میں انہیں ولی عہد کا ٹیکا ملنے لگا۔ تو اُن کی سوتیلی ماں کیکئی دختر شاہ ایران ناراض ہوئی۔ اور اُس نے مہاراج سے اپنے گذشتہ اقرار کے پورا کرنے کی خواہش کی۔ مہاراج دشرتھ چونکہ وعدہ کے سچے تھے۔ پورا کرنے پر تیار ہوئے۔ اُس نے شری رامچندر جی کے لئے چودہ برس کے بن باس کی اجازت مانگی۔ اور بھرت جی کے لئے یوراج بنانے کی صلاح دی۔ آخر کار مہاراج نے طوعاً و کرہاً اجازت دیدی۔ رامچندر جی بسر و چشم قبول فرما کر بن جانے کو راضی ہوئے سیتا جی نے ساتھ جانے پر اصرار کیا۔ لچھمن جی ہمقدم چلنے پہ کمربستہ ہوئے۔ آخر کار تینوں خوشی خوشی شاہی لباس اُتار کر رشیوں کی طرح سادہ لباس پہنکر مہاراج کو نمسکار کرنے کے واسطے حاضر ہوئے۔ اُس وقت کیکئی ناسکہ ماتا نے یہ ارشاد کیا۔ کہ تم ابھی اس ابھیکھیک ( अभिषेक ) کو چھوڑ چودہ برس تک ڈنڈکارنیہ میں جا کر بابس کرو۔ وہاں جٹا دہاری چیر آدی جو تپسوؤں کو پہننے چاہئے۔ دھارن کئے رہنا۔ (ایودھیا کانڈ سرگ ۳۷ شلوک ۳) ۔ پھر راجہ دشرتھ نے سب دولت وغیرہ ساتھ لے جانے کو کہا۔ رامچندر جی نے اُتر دیا۔ کہ اے راجن جب ہم سب بھوگ بلاس چھوڑ نش شنگ ہوئے۔ بن کے

کند مول آدی بھوجن کر جیونگے۔ تو ہمارے سنگ دھن دولت سینا آدی کا کون کام ہے۔ اب ہم کو فوج سنگ چلنے سے کیا ہے۔ ہمارے لئے اب اپنے پہننے کے یوگیہ چیر۔ بلکا آدی چاہئے۔ سو مانگتے ہیں جس میں چودہ برس تک ہمیں بن میں بسنا ہے۔ بیچ میں ٹوٹ پھوٹ نہ جائے۔ کند مول کھودنے کے لئے ایک کنتھا (کندال) و ایک پٹاری چاہئے۔ سو کہئے کہ کیکئی کی داسیاں شیگھر لا دیں۔ ہم بن کو چلے جاویں،، (ایودھیا کانڈ سرگ ۳۷۔ شلوک ۲ و ۴ و ۵) چنانچہ کیکئی نے یہ سب چیزیں خود جلدی جا کر تیار کر دیں۔ یہی کند مول پھل پھول کھانے کا اقرار کر منیوں کی طرح رہنے پر درڑھ ہو رامچندر جی گھر سے نکلے +

اسی طرح رامچندر جی جب ماتا کوشلیا سے ملنے گئے۔ تو وہاں بھی یہہ اقرار کیا۔ ایودھیا کانڈ سرگ ۲۰ شلوک ۲۹ ۔

चतुर्दश हि वर्षाणि वत्स्यामि विजने वने। कन्दमूलफलैर्जीवन् हित्वा मुनिवदामिषम ॥

کہ اے ماتا میں چودہ سال تک بیابان جنگل میں منیوں کی طرح کند مول اور پھلوں سے اپنا جیون گذارتا رہونگا۔ نہ کہ گوشت سے۔ (کیونکہ وہ راکششوں کی خوراک ہے) اور ایسا ہی آخر کار اکتیسویں شلوک میں بھی لکھا ہے۔ "اس لئے بن کے کند مول پھل۔ آدی بھوجن کرتے ہوئے چودہ برس نرجن (لق و دق) جنگل میں بسینگے۔،، اس کے بعد جب کوشلیا نے رامچندر جی کے رخصت کے وقت الوداع کہی ہے۔ وہ بھی سُننے کے لائق ہے۔ "منی بھیس دھارن کئے مہابن میں وچرتے ہوئے تم کو اے پُتر سب دیوتا سُکھدائی ہوں۔ راکشش۔ پشاچ۔ دیت آدی۔ جتنے کرور کرم کرنے والے و مانس بھکشی ہیں۔ بن میں ان میں سے کسی کا خوف اے پُتر تم کو نہ ہو۔ ان کو چھوڑ اور جو دُشٹ جاتی مش مانس بھوجن کرنے والے بن میں رہتے ہیں۔ اُن سب کے واسطے بھی میں ایشور سے پرارتھنا کرتی ہوں۔ کہ تم کو بن میں نہ ماریں،، (ایودھیا کانڈ سرگ ۲۵ شلوک ۱۹ و ۲۰) پھر وہ مقام بھی دیکھنے کے لائق ہے۔ جہاں رامچندر جی بن کا حال سیتا کو سُناتے اور وہاں کی تکالیف کا ذکر بتلاتے ہوئے فرماتے ہیں "پھر برکش سے اپنے آپ گرے ہوئے پھل بھوجن کرنے کو تھوڑے بہت ملتے ہیں۔ رات دن انہیں کے بھروسہ سنتوش کر بیٹھنا پڑتا ہے "پھر پھل پرتی دن نہیں ملتے۔ کبھی کبھی اپواس بھی کرنا پڑتا ہے "پھر جتنا ملجائیگا۔ اُتنی ہی سے نرواہ کرنا ہوگا۔ بن واسیوں کو من مانا بھوجن کبھی نہیں ملتا۔ اس سے بن دکھدائی ہے،، (ایودھیا کانڈ سرگ ۲۸ شلوک ۱۱ و ۱۲) بھردواج اور رامچندر جی کی ملاقات میں لکھا ہے "پھر دھیرے دھیرے آگے کو بڑھے دیکھا۔ تو مہاتما بھردواج جی اپنے ششیوں کے سنگ بیٹھے ہوئے تپسیا کرتے اور اگنی میں آہوتی دے رہے تھے۔ اُسی سمے میں رام لکشمن بہت جان کی پرنام کرنے لگے۔ پرنام کے پیچھے اپنے کو بتلایا کہ ہے منی راج ہم دونوں مہاراجہ دشرتھ جی کے پُتر ہیں۔ اور رام لکشمن ہمارے نام ہیں۔ یہہ جنک کی کنیا ویدیہی ہماری استری ہیں۔ جب ہم بن کو چلے تو یہہ بھی پیچھے بن کو چلی آئیں۔ ہمارے پتا جی نے بن واس تو ہمیں کو دیا تھا۔ پر یہ ہمارے بھائی لکشمن بھی پریم درڑھ برت دھارن کو مارے سنیہ (محبت) کے ساتھ آئے۔ اب سب آدمیوں کو پتا ہی کی آگیا سمجھئے۔ جو بن کو آئے ہیں۔ یہاں منیوں کے جہاں کند مول پھل ہی بھوجن کرتے ہیں۔ مہاراج کمار شری رگھوراج کے ایسے بچن سُن۔ منی راج نے کشل پرسن پوچھ چرن دھونے اور پینے کے لئے جل دیا۔ بعد ازاں نانا پرکار کے رس آن۔ پھل

سول آدمی۔ تینوں آدمیوں کے بھوجن کے لئے منگائے۔" (ایودھیا کانڈ سرگ ۵۴ شلوک ۱۱ سے ۱۸) +

پھر بھرت جی نے جو سوگندیں مہارانی کوشلیا کے سامنے اِس بات کے ثبوت کے واسطے کھائی ہیں۔ کہ میری تی سے رام جی کو بن باس نہیں ہوا۔ میں بالکل نردوش ہوں۔ وہاں بھی اِن بُرے کاموں کو تذ نی لکھا ہے "جس کی صلاح سے رام بن کو گئے ہوں اُس کو وہ دوش لگے جو مدیہ مدہو۔ مانس۔ زہر۔ آدمی لِنشدہ دستوؤں کو بیچ بیچ درب اکتر کر اُسی سے گرہ والے وکٹنبوں کے پالن پوش کرنے والوں کو ہوتا ہے۔" (ایودھیا کانڈ سرگ ۷۶ شلوک ۳۸) +

پھر جب بھرت جی رامچندر جی سے ملنے چترکوٹ پر آئے۔ اُس وقت رامچندر جی نے اُن کو جو نصیحتیں کی ہیں اُن میں اتھروید کانڈ ۶ منترا۔ اور ستوادھیا ۷ شلوک ۵۰ وغیرہ کے مطابق شکار کھیلنا۔ جوا کھیلنا۔ شراب پینا۔ زنا کاری وغیرہ باتوں کی سخت ممانعت کی ہے۔ (ایودھیا کانڈ سرگ ۱۰۰ شلوک ۶۷) +

جب جاوال ناستک بن کر رامچندر جی کو بہکانے لگا تب رامچندر جی نے کہا "ہے جاوال جی تم سے پہلے جتنے برہمن ہوئے۔ سبھوں نے وید کے انوسار شُبھ کرم کئے اسی سے باستثنائے تمہارے اب بھی جو برہمن موجود ہیں۔ یہہ لوک پرلوک سب چھوڑ کر کلیان کارک یگیہ کرتے۔ اور ستیہ بولتے ہیں۔ تمہاری طرح جھوٹھائی نہیں کرتے" "اور دھرم سے یُکت سجنوں کے ساتھ تجسوی دان دینے والے سب شُبھ گنوں میں یُکت جیو ہنسا رہت نرمل چت ایسے وشِشٹ آدمی منی لوک میں پوجیہ ہیں۔" (ایودھیا کانڈ سرگ ۱۰۹ شلوک ۳۶) +

جب ڈنڈکا آرنیہ میں رام جی نے پرویش کیا۔ تو وہاں رامائن میں لکھا ہے۔ "دو نانا پرکار کے پھل مول کند آدی مُنیوں کے بھوجن کے لئے اکثر ہیں۔ بن کے بڑے بڑے پُن دائک برکش موجود ہیں۔ جن میں اتی سوادیشٹ پھل لگے ہیں"۔ اور جب رامچندر جی وہاں کے رشیوں سے ملے تو اُنہوں نے انہیں کیا دیا۔ لکھا ہے "ان رشیوں نے پرم آنندت ہو سوسنی داچپن آدی منگل دایک عمدہ سوَر سے پڑھنے لگے۔ بعد ازاں مول پھل پُشپ آدی دیا۔ پھر سند رسنھان رہنے کیلئے بنایا۔" (ارنیہ کانڈ سرگ ۱ شلوک ۵ سے ۱۷)

نکھاؤ کا راجہ گوہ جب عمدہ چیزیں لایا تھا۔ رامچندر جی نے لینے سے انکار کر دیا۔ اِن سب کو ہم نے جانا گرہن نہیں کر سکتے۔ کیونکہ ہم کُشادچیر مرگ چرم دھارن کئے ہوئے ہیں۔ دیکھتے ہو اور پھل مول آدی ہی بھوجن کرتے ہیں۔" (ایودھیا کانڈ سرگ ۵۰ شلوک ۴۴)

جب سوتیکشن رِشی سے ملے۔ تو وہاں لکھا ہے "پھل مول آدی بھوجن کر شری رام لکھشمن و جانکی جی سوتیکشن سے پوجا پائے۔ رات بھر وہیں سوئے۔ بڑے پراتہ کال جاگے۔ اور شُچ سنان کر سندھیا اور اگنی ہوتر کیا۔" (ارنیہ کانڈ سرگ ۸ شلوک ۱ و ۲ و ۳ و ۴)

جس سمیہ رامچندر جی بن باس کو گئے۔ اور دھنش بان کاندھے پر دھارن کر رشیوں کی محافظت کا ارادہ کیا۔ اس کا باعث رامائن میں یہہ لکھا ہے "رامچندر جی نے جاوال سے کہا۔ کہ جو پُرش وید مرجادا رہت ہیں۔ وے پاپ آچار یُکت ہوتے ہیں۔ اِسی سے وید سے باہر چلنے کے کارن سجنوں کی سماج میں اُن کا مان نہیں ہوتا۔ پھر آپ کے بھی وچن وید ورودھ ہی ٹھیرے۔ اِس لئے سجن لوگ نرادر کرتے ہیں۔"

کلین۔ اکلین۔ بیر دا ڈرپوک۔ پوتر اور اپوتر پُرش اپنے آچرن سے ہی جان پڑتا ہے جو وید کے انوسار کام کرتا وہ کلین جانا جاتا۔ جو وید ورودھ آپ کے (بعینہٖ تاسکتا) وچن کے انوسار۔ چال چلن رکھتا وہ اکلین۔ اسی طرح بیر۔ ڈرپوک۔ پوتر اور اپوتر میں بھی جانو" (ایودھیا کانڈ سرگ ۱۰۹ شلوک ۳ و ۴) +

ایودھیا کے ورنن میں بالمیک نے سب چیزوں کا ورنن کیا ہے۔ جو اُس وقت موجود تھیں مگر قصاب کی دوکان کا کہیں بھی ذکر نہیں۔ اور نہ بکرے لٹکتے یا اُن کی گردن مارنے کا کہیں بیان ہے۔ فی الحقیقت اُسوقت ایودھیا سورگ ہو رہی تھی۔ شعر

بہشت آنجاکہ آزارے نباشد ۔۔۔ کسے را باکسے کارے نباشد

فساد۔ خون۔ قتل۔ بدمعاشی وغیرہ کا نام و نشان نہیں ملتا +

# مخالفوں کے اعتراضوں کا جواب

ست دھرم کے مخالف اور مانس اہاری لوگ رامچندر جی کی زندگی پر کلنک لگانے کے واسطے مشہور کرتے ہیں۔ کہ اُنہوں نے مرگ مارے ہیں اور شکار کیا ہے علاوہ برآں اُنہوں نے گوشت کھایا ہے۔ بنا براں ہم مخالفین کے تمام اعتراضوں کا کھنڈن کرتے ہیں۔

**اعتراض اوّل**۔ رامچندر جی نے بن باس کے وقت سوت سے کہا۔ کہ ہم نہیں جانتے کہ اب پھر کب سریو کے کنارے پر پُشپت بن میں شکار کھیلیں گے۔ و اپنی ماتا و پتا سے ملینگے۔ (ایودھیا کانڈ سرگ ۴۹ شلوک ۱۵) +

**اُتر**۔ شکار کھیلنا بالکل بُرا نہیں ہے۔ اور خصوصاً اُس وقت جبکہ دُشٹ پشوؤں شیر بھیڑیا۔ وغیرہ کا مارنا مقصود ہو۔ اور یہہ شاستر انوکول ہے۔ مگر بے آزار جانوروں کا مارنا سخت گناہ ہے۔ جیسا کہ خود رامچندر جی نے بھی بھرت جی کو اِس کی ممانعت کی ہے۔ اور ہمہ تن موذی جانوروں کے مارنے کے واسطے بھی مصروف رہنا۔ اور اُس کو ایک ضروری کام فرض کرنا بھی منع ہے۔ جیسا کہ خود رامچندر جی نے بھی اِس سے اگلے شلوک میں فرمایا ہے۔ کہ کچھ شکار کھیلنا ہمکو بہت پریہ نہیں۔ پس اِس سے کسی طرح مانس کھانا مقصود نہیں۔ کیونکہ وہ صرف دُشٹ جیوؤں کے ڈنڈ دینے کے واسطے شکار کھیلتے تھے۔ نہ کہ شکم پرستی کے واسطے۔ یا پیٹ کو حیوانوں کا گورستان بنانے کے واسطے (دیکھو اُسی سرگ کا شلوک ۱۶ و ۱۷) +

اور خود رامائن میں بھی لکھا ہے۔ وہ وہاں جو دُشٹ مرگ پکھشی تھے۔ اُن کو ڈراتے ہوئے شری رام ایک مہورت بھر میں بمقام پریاگ مُنی بھردواج کے پاس جا پہنچے"۔ (ایودھیا کانڈ سرگ ۵۴ شلوک ۹) +

جنگل میں باس کرنے والے مُنی لوگ جانوروں کو پالا کرتے تھے۔ نہ کہ بھکشن۔ رامائن کے اِسی سرگ میں لکھا ہے۔ "منی راج کے چاروں اور پالتو مرگ وا پکھشی اور مُنی لوگ بیٹھے تھے۔ سب کے ساتھ رامچندر جی کی پوجا کر بھردواج جی دھرم یُکت وچن رامچندر سے بولے" (شلوک ۱۹ و ۲۰) +

**اعتراض دوم**۔ رامچندر جی مرگ مارنے کے واسطے گئے۔ اور پیچھے راون سیتا کو لے گیا۔ اِس سے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ وہ ہرن مار کر ضرور کھایا کرتے تھے +

**اُتر**۔ اِس مقام پر یا کسی اور مقام پر مرگ کو کھانے کے واسطے مارنے کا مطلق ذکر نہیں۔ بلکہ سونے یعنی (طلاء) کے رنگ کا سُنہری ہرن دیکھ کر سیتا کا من للچایا۔ وہ اُس کی شکل پر موہت ہو گئی۔ اور رامچندر کو اُس کے پکڑنے کے واسطے سفارش کی۔ اُس کے ضد کرنے پر اول رام پھر لچھمن دونوں گئے۔ اور جب پکڑا تو معلوم ہوا کہ وہ چھل تھا۔ اصل ہرن نہیں تھا۔ ماریچی نام ایک دیئت یا وحشی آدمی ہرن کا سوانگ دھار کر یا کھال اوڑھ کر بہلانے آیا تھا۔ تاکہ راون پیچھے بھگالے جائے۔ چنانچہ رامائن میں اِس مقام پر لکھا ہے۔

इदं हि रत्नो मृग संनिकाशं प्रलोभ्य मां दूर मनु प्रयातम् । हतं कथंचिन्महता श्रमेण सराहत सो भुन्मृय

मा रा गृ व ॥ मन श्चमेदी नमिह्य प्रहृष्टं च हृत श्च सव्यक्करुते विकारम् । असंशयं लक्ष्मण नास्ति सीता हृता मृता वा पथि वर्तते वा ॥ रामा॰ अरण्य कां सर्ग ५७ श्लो॰ २२ — २३ ॥

ترجمہ۔ یہ مرگ روپ راکشس ہم کو للچائے بہت دور چلا گیا تھا۔ وہاں بڑے شرم (کوشش) سے جو ہم نے اُس کو مارا تو یہ مرنے کے سمے پھر راکش ہو گیا میرا من دُکھی ہے۔ بائیں آنکھ پھڑکتی اور دکاروالی ہو رہی ہے۔ کچھ شنشیہ نہیں ہے اے لچھمن کہ اب سیتا وہاں نہیں ہے۔ کوئی ہرلے گیا۔ یا مر گئی یا کہیں بھاگ گئی اور اسی موقعہ پر رامچندر کو فاضل لوگوں نے مطعون کیا ہے۔ کہ وہ ایسے دانا ہو کر کس طرح طلائی ہرن کی بات پر اعتبار کر بیٹھے۔ چنانچہ ہت اوپدیش کے مصنف وشنو شرما جی کہتے ہیں۔

असंभवं हेममृगस्य जन्म तथापि रामो लुलुभे मृगाय । प्रायः समापन्न विपत्तिकाले धियोऽपि पुंसां मलिना भवन्ति ॥

ترجمہ۔ طلائی یعنے سونے کے ہرن کا ہونا محال ہے۔ مگر پھر بھی رامچندر جی لالچ میں آ گئے۔ اِس میں کوئی شک نہیں کہ ویتی کال میں عقلمندوں کی آنکھوں پر بھی پردہ پڑ جاتا ہے۔

اعتراض سوم۔ سیتا نے جمنا سے پار اُترتے وقت مانس اور گھڑی شراب کی ندی میں ڈالنے کے اقرار پر ندی سے پرارتھنا کی ہے۔ کہ اگر میرا پتی سُکھ پور بک گھر آوے تو میں ایسا کرونگی +

تردید۔ یہ بات کئی وجوہات سے باطل ہے۔

وجہ اوّل۔ یہ ہے کہ جمنا یا گنگا دونوں ندیاں جڑھ ہیں۔ اُن کی پوجا اِن پداتھو سے ہرگز نہیں ہو سکتی ہے۔ اِس کو وہ مانے جو نہیں چیتن یا اِس بُت پرستی اور دریا پرستی کو جائز جانتا ہو۔

وجہ دوم۔ جب سیتا واپس آئی۔ تو یہ اقرار ہرگز پورا نہیں کیا گیا۔ اِس واسطے بھی باطل ہے۔ کہ کسی مانس اور شراب کے عاشق بام مارگی نے یہ شلوک ڈال دیئے ہیں۔ ورنہ اِن کا مضمون سے کوئی تعلق نہیں اور نہ یہ واقعہ ہوا۔

وجہ سوم۔ اِس شلوک میں مانس شبد نہیں ہے۔ اور نہ کسی جانور کے مارنے کا ذکر ہے۔ بلکہ شلوک میں تو گوہزرن سراگٹ شیتن لکھا ہے۔ (ایودھیا کانڈ سرگ ۵۵ شلوک ۱۹ و ۲۰) +

پس مانس کا اِس سے کوئی تعلق نہیں باقی رہی سُرا اِس کی تردید رام لچھمن کی زبانی خود موجود ہے۔ چنانچہ جب ایک دفعہ سگریو نے شراب پی۔ تو رام لچھمن نے وہاں اُسے بہت ہی بُرا کہا۔ بھرت جی نے سوگندوں میں بھی اِس کا کھنڈن کیا ہے۔ پس یہ واقعہ ہرگز نہیں ہوا +

اعتراض چہارم۔ جب رامچندر جی چترکوٹ میں پہنچے۔ تو جھونپڑی بنا کر لچھمن کو حکم دیا۔ کہ ہرن مار کر لاوے۔ تاکہ یگیہ کیا جاوے۔ لچھمن جی اِس ارشاد کے بموجب ہرن مار لائے۔ جو پکایا گیا۔ (از مانس پرچار صفحہ ۵۶) +

اُتر۔ وہاں تو ایسا نہیں بلکہ اِس کے خلاف لکھا ہے۔ دیکھو نمبر ۲۲۔ ہے لکھشمن ایک مرگ پکڑ لاؤ۔ اُس کو پرن شالا (کٹیا) کے دوار پر باندھیں گے۔ تب واستو کی پوجا کرینگے۔ کیونکہ جو لوگ بہت دن جینا چاہتے ہوں۔ اُن کو چاہیئے کہ بنا واستو کی پوجا کئے اُس میں نہ رہیں "

نمبر ۲۳۔ ہے لکھشمن اِس سے اتی شیگھر مرگ لاؤ۔ سندھیا نہ ہونے پاوے۔ جیسا کچھ شاستر میں واستو پوجا لکھی ہے جیسے کل کی ریت ہے ویسا پوجن کریں۔ "

نمبر ۲۴۔ بھائی کے وچن سُن۔ لکھشمن جی جلد ہی ایک مرگ لائے تب رامچندر جی پھر بولے۔

نمبر ۲۵۔ ہے لکھشمن اِس مرگ کے کھانے کے یوگیہ کچھ پھل لاؤ۔ اُنہیں اگنی میں سینک اِس کے بھوجن کے لئے دیوؤ۔ اور انہیں پھلوں سے ہم واستو کی شانتی کے لئے ہون بھی کریں۔ پرشیگھرتا کیجئے۔ کیونکہ دھرو مہورت ہے اسی میں دن رہے ہی رہے پوجا ہو جائے +

نمبر ۲۶۔ رامچندر جی کے ایسے وچن سُن۔ وے جو کرشن مرگوں کے کھانے کے یوگیہ پھل لائے تھے۔ اگنی جلا لکشمن جی نے پکائے +

نمبر ۲۷۔ جب بنائے پری پک (تیار) ہو لئے۔ پھلوں کی سُرخی جاتی رہی تب لکشمن جی پُرشوں میں سنگھ روپ رامچندر جی سے بولے

نمبر ۲۸۔ ہے دیوتاؤں کے سمان روپ والے شری رام۔ کرشن مرگوں کے کھانے والے پھل ہم نے پکائے ہیں۔ آپ دیوتاؤں کی پوجا کیجئے۔ کہ آپ اِس کرم میں کُشل ہیں +

نمبر ۲۹۔ یہ سُن سنان کر جپ کرنے میں چتر ایک اور سے سب منتر پڑھ پڑھ کر آہوتی دینے لگے۔ یہاں تک کہ واستو پوجن سماپت ہوا +

نمبر ۳۰۔ سب واستو دیوتاؤں نے آکر تیکش میں اپنا اپنا بھاگ لیا۔ اُن کو دیکھ پرسن چت ہو۔ رامچندر جی نے اِس کُٹیا میں پرویش کیا +

نمبر ۳۱۔ اُس سمیہ اُنہیں ہوم کے بچے پڑے پھلوں سے بلی وسو دیو وا رودر بلی سب کیا +

نمبر ۳۲۔ تِس کے پیچھے جپ کر ندی میں نہا وہی پھر سنان کر پاپ ناشن ارتھ پھر پھلوں سے بلی پروان کیا +

نمبر ۳۳۔ پھر اُس پتوں کی کُٹیا میں ویدیاں بنائیں۔ دیوتاؤں کی سہائتا کی ان کے لئے الگ الگ چبوترے بنا دیئے۔ جس پرکار کا وہ ستھان تھا۔ اُس کے انوروپ چھوٹے چھوٹے ستھان دیوتوں کے بنائے۔ اور اُن دیوتوں کو ستھاپن کیا " (ایودھیا کانڈ سرگ ۵۶) +

پس دیکھئے اِس میں مرگ مارنے اور پھر اُس کے کھانے کا کہاں ذکر ہے۔ بالکل نہیں۔ اگرچہ اِس میں فرضی دیوتاؤں کی پوجا کے آثار پائے جاتے ہیں۔ جو کسی طرح بھی جائز نہیں مگر گوشت خوری تو اِس میں ہرگز نہیں۔ مفصل دیکھو رامائن مطبوعہ نولکشور ۱۸۸۵ء صفحہ ۳۵۱ و ۳۵۲ جس میں بالمیکی کا لفظی ترجمہ موجود ہے +

فارسی مہابھارت میں جو فیضی نے رامچندر کی لائف لکھی ہے وہاں لکھا ہے "تا آنکہ رامچندر در چترکوٹ دیدند کہ بصورت سنیا سیان برآمدہ لباس از چرم آہو ساختہ موہائے ژولیدہ بر سر دارد و تیر و کمان بدست گرفتہ با لچھمن و سیتا در بیابان بسر میکردند۔ و اوقات ببرگ درختان و گیاہ صحرا و میوہ جنگل بسگذرانیدند"

بعض رامائنوں میں اِس جگہ پاٹھ بھید ہے۔ اور خصوصاً مطبوعہ بمبئی میں اور شاید اُس سے چھپا پر چارک یا مانس پر چار تک صاحبان کچھ تاویل کر کے گوشت خوری سیدھ کرنا چاہیں بنا بر آں ہم بوجوہات ذیل اُن کی تردید کرتے ہیں

**وجہ اوّل**- بفرض محال اگر اُنھوں نے ہرن ہون کے واسطے مارا اور پھر خدا نخواستہ کھایا۔ حالانکہ یہہ ثابت نہیں تو اُن کا فعل خود اُن کے زیر دست اقراروں کے خلاف ہے جو وہ ماتا کوشلیا اور کیکئی اور وشسر تھ اور بھردواج وغیرہ کے سامنے درستی ہوش وحواس میں کرچکے ہیں۔ اور رامائن میں یہہ بھی بیسیوں مقاموں پر لکھا ہے۔ کہ وہ ست پرتگیہ تھے۔ (دیکھو ارنیہ کانڈ سرگ ۱ اشلوک ۱۸ و ۱۹)

**وجہ دوم**- اُن کا ایسا کرنا رشی مُنیوں اور سوتر کاروں کے خلاف ہے۔ کاتیائن جی لکھتے ہیں۔

अग्राह्यनीय माँ स प्रति षध: ।।

کہ ہون کی اگنی میں مانس ہرگز نہ ڈالنا چاہئے۔ اور اشولائن رشی فرماتے ہیں۔ کہ ہون کی سامگری مانس نہیں ہے۔

**وجہ سوم**- اِس سرگ میں صاف ذکر ہے۔ کہ اُس جگہ پھل مُول کند بہت زیادہ تھے۔ دیکھو (شلوک ۷-۱۴ تک) پس اقرار توڑنے کی کوئی ضرورت نہیں تھی +

**وجہ چہارم**- دیوتاؤں کی ستھاپنا یعنے بُت پرستی جو گوشتخوری سے بھی سخت گناہ ہے۔ وہ بھی اِس سرگ میں اُن کے ذمہ عاید کیا گیا ہے۔ حالانکہ اُس وقت اِن بانوں کا نام ونشان بھی نہ تھا۔ اور سب سے بڑھ کر واستو یعنے گرہ او ہشٹ دیوتا کی پوجن خود وید کے خلاف ہے۔ پس کسی طرح یہہ بات جائز نہیں ہو سکتی۔ اور رامچندر جی کے سچے اور ست وادی ہونے کے کارن یہہ الزام سراپا باطل ہیں +

**وجہ پنجم**- اور بیسیوں جگہ رامچندر جی جھونپڑی بنا کر رہے ہے۔ مگر اِس خرابی کا کہیں ذکر نہیں۔ یا تو اور سب جگہ پاپی رہے اور یہاں دہرماتما۔ اور یا اور سب جگہ دہرماتما اور یہاں پاپی۔ مگر بات یہ ہے کہ وہ درحقیقت دھرماتما تھے۔ کسی بام مارگی نے پاٹھ بھید کر دیا ہے۔ اور صحیح وہی ہے۔ جیسا کہ خود رامچندر نے سرگ ۱ اشلوک ۱۲ میں لکھا ہے کہ مانس کھانا راکشسوں اور دُشٹوں کا کام ہے۔ آریہ لوگوں کا نہیں علاوہ بریں مہابھارت میں جو وید دھرم کے ماننے والوں اور ست کے پیرو راجاؤں کی فہرست درج ہے۔ جنھوں نے تمام عمر نہ تو گوشت کھایا۔ اور نہ مدہ پان وغیرہ دُراچار میں پھنسے۔ اُن میں بھی ہمارے راج رشی رامچندر جی کا نام مبارک موجود ہے۔

**اعتراض پنجم**- بھردواج نے جو بھوجن بھرت جی کی فوج کو دیا۔ اُس میں مانس وشراب موجود تھا +

**اُتر**- بے شک وہاں فوج کی مہمانی میں اِن دو باتوں کا ذکر ہے مگر وہاں یہ بھی ذکر ہے کہ اندر کی تمام ستریاں اور برہما کی تمام ستریاں اور وشوکرماں۔ درُیلتا۔ کوبیر یم راج۔ اندر وغیرہ سب کا آواہن کرکے بُلایا۔ تمام دُنیا کی ندیوں کو وہاں بُلایا اور سب سے عجائب بات وہاں یہہ لکھی ہے۔ کہ وہ جنگل جو اُتر کورو دیش میں ہیں جن کے درختوں میں خوبصورت ستریاں ہی پھل لگتی ہیں۔ اُن کُبیر کے بنوں کو بلاتے ہیں۔ غرضیکہ تمام بن۔ پربت۔ سمندر۔ ندیاں وہاں بلائی گئیں۔ ایک ایک آدمی کی خدمت کو ۱۵-۱۵ عورتیں مقرر کیگئیں۔ غرضیکہ ایسی ایسی اندھیر کی باتیں اِس سرگ میں لکھی ہیں جو ساری کی ساری کرامات ہوئیں۔ مفصل دیکھو (سرگ ۹۱- ایودھیا کانڈ شلوک ۱ سے ۳۸ تک) پس جو اِن تمام کرامات اور بیہودگیوں پر یقین کرے۔ جو اِن سب اسنبھو باتوں کو ماننے اور عقل کو فارغخطی دے۔ اُس کا اختیار ہے کہ کسی کو مانس ہاری کہے بنابر آں یہہ سارا فسانہ بیہودہ ہونے سے قابل اعتبار نہیں۔ مگر باوجود اِس قدر کراماتی بیانات کے بھرت ورامچندر کے مانس کھانے کا یہاں بھی ذکر نہیں۔ پس ہم تو اِن مہاتماؤں کی زندگی بتلاتے ہیں۔ نہ کہ اور خدمتگاروں کی +

**اعتراض ششم**- رامچندر جی نے بنا پرادہ ہرنوں اور راکششوں کو کیوں مارا۔

**اُتر**- ایسا ہرگز نہیں کسی کو بنا اپرادہ نہیں مارا۔ خود رامائن میں بھی اِس کی وجہ لکھی ہے "رشیوں نے رامچندر جی کو کہا کہ کچھہ بات بناوٹ کی نہیں کہتے۔ آپ یہاں آیئے دیکھئے کہ مہاتما مُنیوں کے ہاڈ پڑے ہیں۔ جن کو راکششوں اور جنگلی لوگوں نے مار مار کر بھکشن کر لیا ہے۔ سو اکثر جو مُنی لوگ پمپا ندی سے لیکر مند اگنی کے کنارے تک کے بنوں میں بستے ہیں اور جو چتر کوٹ پربت پر بستے ہیں۔ انہیں لوگوں کا ناش یہہ راکش لوگ کرتے ہیں" (دیکھو سرگ ۶- ارنیہ کانڈ شلوک ۱۶ و ۱۷) اِسی لئے رامچندر جی نے اِن دُشٹوں کے مارنے کا ارادہ کیا۔

مرگ کے معنے تمام جنگل کے پشو ہیں۔ صرف ہرن نہیں۔ بلکہ شیر بھیڑیا چیتا وغیرہ سب اس میں شامل ہیں۔ چنانچہ یہہ بات کسی سنسکرت دان سے پوشیدہ نہیں۔ رامائن میں جہاں راکششوں کا ورنن لکھا ہے۔ وہاں صاف صاف بیان کیا ہے مانس اہاری لوگ تھے۔ تقریباً دو تین سو جگہ رامائن میں مانس آہاری کو راکشس لکھا گیا ہے خود راون کی تعریف میں بھی ایسا ہی لکھا ہے۔ اُس کے مرنے پر کئی پشوؤں کا بدھ کیا گیا۔ (دیکھو لنکا کانڈ سرگ ۱۱۳ شلوک ۱۷) پس درحقیقت مانس کھانا یا پشوؤں کو کھانے کے واسطے مارنا راکششوں کی ودھی ہے۔ راون کے کاموں اور راکششوں کے فعلوں سے ہمیں کچھ غرض نہیں وے تو ہمیشہ شاستر وکت کرم نہیں کرتے۔ بلکہ شاستر کے خلاف ہمارا مطلب تو رامچندر جی کی لائف بیان کرنے سے ہے۔ کہ اِس پوتر راج رشی نے کہیں بھی مانس نہیں کھایا۔ بلکہ وہ سب راکششوں کا بھوجن بتلاتا ہی۔ چنانچہ ہم آخری ایک واقعہ سُنا کر ختم کرتے ہیں :-

**حاشیہ**- رامائن میں پاٹھ بھید بہت ہے۔ اور اُتر کانڈ تو بالاتفاق پیچھے سے کسی نے تصنیف کرکے ملا دیا ہے۔ باقی رہے چھہ کانڈ اُنمیں بھی بالاتفاق دو سرگ پرکشپت ہیں جن کا کوئی اعتبار نہیں ایک تو ایودھیا کانڈ میں دیکھو صفحہ ۳۰۸ اور دوسرا ارنیہ کانڈ میں دیکھو صفحہ ۵۵۰ مطبوعہ بمبئی ۱۸۸۸ء ہگنگا او تپتی کا سرگ بھی تلسی کے اس وقت موجود نہیں تھا۔ کیونکہ جو رامائن چتر کوٹ سے تلسی داس کی لکھی ہوئی برآمد ہوئی ہے اُس میں بالکل نہیں (بال کانڈ سرگ ۳۹-۴۴ تک) اور بدہ کانڈ میں ہی دو سرگ پرکشپت ہیں جو رامائن لکھنؤ میں نولکشور کے ہاں چھپی ہے ۱۸۵۹ء میں اُسکے یُدہ کانڈ کے ۱۲۸ سرگ ہیں۔ اور جو بمبئی میں طبع ہوئی ہے اُس میں ۱۳۰ ہیں۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ کلکتہ اور بمبئی والی میں بہت فرق ہے۔ اور شلوکوں کا تو اکثر جگہ فرق ہے۔ کئی جگہ بہت گپ بھی ہے جو کسی طرح قابل اعتبار نہیں رامچندر جی نے دس ہزار برس تک راج کیا (لنکا کانڈ سرگ ۱۲۸ شلوک ۹۵ و ۱۰۶) کنبھہ کرن دس ہزار سال تک جل میں تپسیا کرتا رہا۔ بھیکھن پانچ ہزار سال تک ایک پاؤں پر کھڑا تپسیا کرتا رہا۔ راون دس ہزار برس تک نراہار تپسیا کرتا رہا اور اپنے دس سروں کو باری باری آگ میں جلاتا رہا۔ اِس سے یہہ بل حاصل کیا۔ (اُتر کانڈ سرگ ۱۰ شلوک ۳-۱۲ تک) ایودھیا کانڈ سرگ ۵۳ شلوک ۹ و ۱۰ و ۱۲ میں رامچندر جی کی زبانی پتا کو موکھ او کامی بیان کیا ہو۔ اور بال کانڈ سرگ ۴۸ و ۴۹ میں گوتم و اہلیا کی کتھا بالکل بیہودہ دور از قیاس اور لچر نقل ہے اور اسیطرح بال کانڈ سرگ ۶۴ میں سمندر سگر کے بیٹوں کی بھی محض لغو گپ ہے اور جو کوئی سارا بام مارگ درحقیقت کی ٹیکا کا اثر دیکھنا چاہے تو مہربانی کرکے بال کانڈ سرگ ۱۴ شلوک ۳۳ و ۳۴ کو ملاحظہ کرے۔ اور بادی النظر میں اگر کوئی غور کرے تو اُسے صاف معلوم ہو جائیگا۔ کہ سارا اشومیدھ پرکرن بالکل بناوٹی ہے۔ کیونکہ رشی شرنگ کو وہ راجہ روم پاد کے ملک صرف پُتر اُتپتی کیواسطے لائے تھے۔ دیکھو (سرگ ۱ شلوک ۵ سے ۱۳ تک) اور اسکے ساتھ ملاحظہ فرمایئے۔ سرگ ۵ اشلوک ۱ و ۲ و ۳ وغیرہ درمیان میں بلاتعلق بلاسمبندھ اشومیدھ کا اخلاق کے برخلاف ذکر چھیڑ دیا۔ ایودھیا کانڈ کے سرگ ۱۰۰ کے شلوک ۱۴ وغیرہ بُدھ مت کے بعد ڈالے گئے اور اسی طرح سرگ ۱۰ شلوک ۳۴ بھی بودھ جین اور بام مارگ کے پیچھے ڈھالے گئے۔ پس کسطرح ممکن ہے کہ رامچندر کی زندگی پران بام مارگیوں نے تھوڑا بہت کلنک لگانیکی کوشش نہ کی ہو۔ صدہا جگہ انکی بابت ذکر ہے وہ خود اقرار کرتے ہیں کہ ہم پھل مول وغیرہ کھاتے ہوئے اہاں اور سب سے بڑی اور سوچنے کے لائق بات یہہ ہے کہ اگر خدانخواستہ رامچندر بھی مانس آہاری سیدھ ہو جاویں تو رام اور راون میں فرق نہیں رہتا۔ ناظرین ضرور غور کریں راکشس میں کچھ فرق نہیں رہتا۔ ناظرین ضرور غور کریں اور بام مارگیوں نے کلکہ ست دھرم کے پرچار میں تنت پر ہوں۔

# کرسچن مت درپن

## دیباچہ

انسان دنیا میں صرف اسواسطے نہیں آیا کہ اور حیوانات کی طرح کھائے پئے سوئے اور چل بسے بلکہ اسکا سب سے اعلیٰ مقصد اپنی بہبودی کی تلاش کرنا ہے۔ جو جسمانی و روحانی دو حصوں پر منقسم ہے اور اسکا بنیاد دھرم پر ہے جہانتک غور کیا جاتا ہے ست دھرم بھلائی کا باعث اور ہستت ادھرم خرابی کا سبب ہے دیکھو کون چاہتا ہے کہ اُسے تکلیف ہو دکھ میں مبتلا ہے غم و الم میں زندگی گذارے سب آدمی سکھ ہی چاہتے ہیں تمام راحت کے طالب ہیں نجات کے لئے ہاتھ پاؤں مار رہے ہیں باوجود سب کو خواہش ہونے کے حاصل کرنے والے بہت ہی تھوڑے ہیں منزل مقصود پر بخیر و عافیت پہنچنے کی سب تمنا رکھتے ہیں مگر ہزاروں لاکھوں راستہ میں غارت ہو جاتے ہیں ٹھگ بھی اس قسم کی تسلی دیتے ہیں یار غار بن جاتے ہیں۔ جانثاری کا بھی دم بھرتے ہیں لیکن وہ تسلی نہیں بلکہ چھپا ہوا دھوکا ہے اصلی غرض انکی مال مارنے سے ہے اور مسافر کو جہنم میں اتارنے سے دنیا میں ٹھگا جانا ممکن ہے انسان دھوکا کھا سکتا ہے۔ کروڑوں سے بڑھکر اسکی مثالیں موجود ہیں پھر دل و دماغ رکھتے ہوئے عقل اور آنکھوں کی موجودگی میں ہم اندھا دھند کسی کی پیروی کیوں کریں ؟ کیا ہم اپنے اعمال کے ذمہ دار نہیں ؟

جب ہر ایک مذہب اور عقل بلکہ قانون قدرت کے رو سے بھی ہم اپنے اعمال کے ذمہ دار ہیں تو پھر کیوں سوچ بچار کر کام نکریں کیوں آنکھیں موندکر پاؤں رکھیں۔ جس سے چاہ جہالت و ضلالت میں گرنا پڑے ؎ اول اندیش وانگہے گفتار ۔ پائے پیش آمدہ است و پس دیوار ۔ دنیا میں بہت سے مذہب ہیں اور سبھی اپنی طرف دعوت کرتے ہیں ازانجملہ ایک عیسائی مذہب ہے جس کی بابت ہم اس کتاب میں تحقیقات کرینگے ۔

ہم اپنے مہربان عیسائی بھائیوں کی خدمت میں نہایت ادب سے دست بستہ گذارش کرتے ہیں کہ وہ ہماری عرضداشت کو تعصب کی نگاہ سے نہیں بلکہ انصاف و صداقت کی آنکھ سے دیکھیں معقولیت کو مدنظر رکھکر ملاحظہ فرمادیں اس کتاب کے پڑھتے وقت فلاسفی کو دل سے بھلا ندیں سائنس اور طبیعیات کو اپنے کانشنس (جو بالکل حق پسندی کا حامی ہے) سے کنارہ نہ کردیں کیونکہ ہم اور آپ بھائی ہیں۔ آریہ سنتان ہیں مدت کے بچھڑے ہوئے ملے ہیں دھرم کا اختلاف جو درحقیقت بڑا سخت اختلاف ہے کیا اچھا ہو۔ اگر صداقت کے پابند ہو خودغرضی کو چھوڑ علم و عقل سے کام لے قوت فیصلہ کا استعمال کریں ؟ ممبران آریہ سماج بصدق دل حاضر ہیں کہ اسکو چھوڑ دیں مگر کیا آپ لوگ بھی کسی طرح مستعد ہو سکتے ہیں کیا گلیلیو وغیرہ فلاسفروں کے دکھ دینے والے ناپاک خیال آپ کے دل سے ابھی تک نہیں بھولے ۔ جو مذہب جیسی معقول چیز کو نامعقول پیمانوں سے ناپتے ہو اور فلاسفی کو بالائے طاق رکھدیتے ہو۔ یہ بات انصاف سے بہت بعید ہے ۔

ناظرین ! اپنی برسوں کی تحقیقات آپ کی خدمت میں پیش کرنے سے مطلب راستی کا اظہار کرنا کرانا ہے کسی کا دل دکھانا نہیں بائیبل کے متعلق بزرگوں کی محنت سے جو ہمیں لابھ (فائدہ) ہوا وہ سب آپ کی نذر ہے۔ جگت پتا پرماتما ہمکو ہر دلعزیز کرے تاکہ راستی کا پرکاش اور ست کا ناش ہو ۔

# باب اوّل

## مسیح خدا کا بیٹا نہیں بلکہ یوسف نجّار کا بیٹا تھا

جس طرح ہم ماباپ سے پیدا ہوتے۔ حمل میں رہتے ہیں۔ ہمارے ماباپ شادی کرکے خلوت کرتے ہیں۔ مدت معہودہ کے بعد حمل سے باہر آتے ہیں۔ دودھ پیتے۔ کھیلتے کودتے ہیں۔ جس طرح ہم بالک سے جوان۔ جوان سے بوڑھے ہوتے اور آخر کو مر جاتے ہیں۔ یا بعہد جوانی جرم کرتے سزایاب ہوتے مصلوب پھانسی یا تلوار سے گلا کٹا لیتے ہیں۔ وہی حال مسیح کا ہے۔ مسیح آسمان سے نہیں گرا اور نہ زمین سے پھوٹ نکلا۔ بلکہ مسیح نطفۂ یوسف سے اُس کی عورت مریم کے حمل میں ٹھیر کر بمدت مقررہ کے بعد مقام مخصوص سے برآمد ہو کر دودھ پیتا رہا۔ اور صرف وہ ایک ہی اُس راستہ سے پیدا نہیں ہوا۔ بلکہ اور بھی بھائی اُسکے اُسی مریم کے حمل سے پیدا ہوئے۔ تمام زندگی میں انکا بیٹا کہلاتا رہا۔ مگر عیسائی باوجود ان سب باتوں کے اُسے خدا کا بیٹا مانتے۔ اور مریم کو یوسف سے نہیں بلکہ باکرہ ہونے کی حالت میں روح القدس سے حاملہ مانتے ہیں ۔

واضح ہو کہ عیسائی اگرچہ اُس کو خدا کا بیٹا مانتے ہیں۔ مگر مریم کو خدا کی زوجہ اور یوسف کو خدا کا رقیب نہیں جانتے۔ بلکہ عموماً اصطلاح میں اُسے معقولیت کے برخلاف صرف ایمان کے طور پر خدا کا بیٹا جانتے ہیں اور درحقیقت اُن کا ایمان یہی ہے کہ باپ قادر مطلق۔ بیٹا قادر مطلق۔ روح القدس قادر مطلق۔ اور ان سب کی بنیاد مسیح کا کنواری سے پیدا ہوتا ہے کیونکہ اگر وہ کنواری سے پیدا نہیں ہوا تو خدا کا بیٹا بھی نہیں اور گناہ سے پاک بھی نہیں اور دنیا کا شفیع بھی نہیں ہو سکتا۔ اگرچہ عیسائی عموماً و پادری لوگ خصوصاً اس بات پر ایمان رکھتے ہیں کہ مسیح کنواری سے پیدا ہوا۔ اور یہی ماننا اُن کی نجات کا باعث ہے اور اسی کی ہر روز ہزاروں عیسائی بازاروں میں وعظ کرتے ہیں مگر افسوس کہ جہانتک ہم بائیبل کو دیکھتے ہیں اس بات کا پتہ نہیں ملتا۔ اب عیسائیوں کے پاس سب سے بڑا ثبوت (درحقیقت عیسائی دین کی بنیاد) یہ ہے "یہ سب کچھ ہوا جو خداوند نے نبی کی معرفت کہا تھا پورا ہوا۔ کہ دیکھو ایک کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی۔ اور اُس کا نام عمانوئل رکھے گی جس کا ترجمہ یہ ہے کہ خدا ہمارے ساتھ" (متی کی انجیل باب ۱۔ آیت ۲۲ و ۲۳)

اب پڑتال کرنی چاہیئے کہ وہ پیشگوئی جس کا متی نے حوالہ دیا ہے کہاں درج ہے اور کس نبی کی ہے۔ پادریوں نے جو اس کا فیصلہ کیا ہے اور فرنس میں لکھا ہے وہ یہ ہے یسعیاہ* ۷۔ ۱۴) اب ہم دیکھتے ہیں کہ وہاں کیا لکھا ہے۔ اصل عبرانی بائیبل میں یہ عبارت ہے ۔

(۱۴)۔ اجین یتین ادونائی یہوا الخم اوث ہنہ ہا علماہ ہاراہ ویلدث بین وقارات شمو عمانوائل۔

(۱۵)۔ حماہ ودیش یوا کل لدع توما اوص بارع وباحور بطواب

(۱۶)۔ بطرم یدع ہنعر ما اوص بارع وباحور بطواب تعازیب ہا ادماہ اشرانا وقاص مضنی شنی ملاخیہا۔ دیکھو یشعیاہ باب ۷۔ آیت ۱۴ و ۱۵ و ۱۶۔

ترجمہ (۱۴) باوجود اسکے کہ خداوند تم کو ایک نشان دیگا۔ دیکھو نوجوان حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی۔ اور اُس کا نام عمانوائیل رکھے گی ۔

* اور پادری ایک جویل صاحب نے بھی اپنی کتاب اتار پرکشا میں یشعیاہ ۷ و ۱۴ کو مسیح کے حق میں لگایا ہے۔ دیکھو ان کی کتاب صفحہ ۲۷ مطبوعہ ۱۸۸۳ء اور یہی شہادت پادری سمتھ ڈبلیو پی رشیدہ صاحب نے ست مت پرکشا میں دی ہے (دیکھو صفحہ ۲۷۵ ۱۸۹۳ء)

(۱۵) وہ دہی اور شہد کھائیگا۔ جسوقت کہ وہ بُرا ترک کرنے کا اور بھلا پسند کرنے کا امتیاز پاوے ✦

(۱۶)۔ پر اُس سے آگے کہ یہ لڑکا بد ترک کرنے اور بھلا پسند کرنیکا امتیاز پاوے یہ زمین جسے تو برباد کرتا ہے اپنے دونو بادشاہوں سے چھوڑی جاویگی ✦

یہ پیشگوئی کئی وجوہ سے مسیح کے حق میں ثابت نہیں ہوسکتی ✦

**وجہ اول**۔ عبارت کے اوّل و آخر میں خیال کرنے سے صاف واضح ہے۔ کہ یہ کس کے حق میں ہے۔ اس باب ہفتم کے شروع سے آخر تک کا خلاصہ یہ ہے کہ احاز بادشاہ یہودیہ پر بغرض فتح بادشاہ اسرائیل و رسین شاہ ارام نے فوج کشی کی۔ پر فتحیاب نہ ہوئے۔ پھر شاہ یہودیہ کو خبر ہوئی کہ شاہ ارام افرائیم اور رملیا کے بیٹے کو ساتھ لیکے فوج بڑھاتا ہے یعنی دوبارہ فوج بڑھاکر پھر حملہ کریگا۔ اُس وقت شاہ یہودیہ اور اُس کے لوگوں کے دل کانپ گئے تب خدا نے اُس وقت کے نبی حضرت یشعیاہ سے فرمایا کہ تو یہودیہ کی تسلی کر۔ اور اُسے کہہ کہ برقرار رہ اور تیرا دل نہ گھبراوے اور ان دھوئیں والی لکڑیوں سے مت ڈر کیونکہ جو تیرے خلاف مشورت کرتے ہیں اُن کے منصوبے کو پائیداری نہیں۔ بلکہ ایسا نہ ہوگا۔ پھر خداوند نے یشعیاہ نبی سے کہا کہ شاہ یہودیہ سے کہو کہ اپنے خدا سے کوئی نشان مانگ۔ اُسنے مانگنے سے انکار کیا۔ اور کہا کہ میں خداوند کو نہیں آزماتا۔ اُس پر یشعیاہ نبی نے کہا باوجود اسکے (یعنی نہ مانگنے کے) خداوند تم کو ایک نشان دیگا۔ دیکھو کہ ایک نوجوان عورت حاملہ ہوگی اور بیٹا جنے گی اور اُس کا نام عمانوائل رکھے گی اور وہ لڑکا دہی اور شہد کھایا کریگا۔ یعنی یہ اوسکی خوراک ہوگی اور اُسکے ہوشیار ہونے سے پہلے یہ دونو بادشاہ تیرے مخالف غارت ہوجاوینگے (باب ۷ آیت ۱ سے ۱۶ تک) ✦

(کیا اچرج ہے یہ لڑکا جسکے پیدا ہونیکی یشعیاہ نبی نے خبر دی تھی انہیں دنوں میں پیدا بھی ہوگیا) اور اُس کا پیدا ہونا اُسی کتاب کے اگلے باب سے اُنہیں ایام میں ظاہر ہے (دیکھو یشعیاہ کی کتاب باب ۸۔ آیت ۳ و ۴۔ اور باب ۹ آیت ۶ و ۷) معلوم ہوتا ہے کہ حضرت یشعیاہ نے اپنی عورت سے وہ لڑکا پیدا کیا۔ جیسا کہ لکھا ہے "با ہلیہ نزدیکی کردم او حاملہ شدہ پسرے را زائیدہ" )

ترجمہ میں بنیہ کے پاس گیا سو وہ پیٹ سے ہوئی اور ایک بیٹا جنی۔

اس پر خود پادریوں نے رفرنس میں یشعیاہ کی کتاب باب ۷۔ آیت ۱۶ الکھا ہوا۔ جو بالکل اُسی گذشتہ لڑکے کے متعلق ہے (دیکھو بائیبل صفحہ ۳۶ سنہ ۱۸۸۳ ع لدہانہ) اور اُسی لڑکے کی بابت آگے چل کر بائیبل میں لکھا ہے "ہمہ سلاح پہلوانان در ہنگامہ رزم و لباسہائے غریق خون۔ سوختہ لقمہ آتش گردید۔ زیرا کہ برائے ما طفلے زائیدہ شدہ و فرزندے بما بخشیدہ شدہ کہ حکمرانی بردوش او خواہد بود۔ افزائش حکمرانی و سلامتی بے انتہا ست بر تخت داؤد۔ و بر سلطنتش تا آنرا با انصاف و نکوکاری از حال تا ابد الآباد مقرر و پائیدار نماید" (یشعیاہ باب ۹۔ آیت ۵ و ۶)

ترجمہ۔ جنگ میں کھڑ بڑ (اسلاح) پہنے ہوئے لوگوں کے سب ہتھیار اور کپڑے جو لہو سے تر ہوں۔ جلانیکے لئے آگ کا ایندھن ہونگے۔ کیونکہ ہمارے واسطے لڑکا پیدا ہوگیا

✦ جہانتک ہمکو پورانے ترجمہ ملے ہیں اُن سب میں ایسا ہی ہے چنانچہ دیکھو بائیبل ناگری مطبوعہ سنہ ۱۸۶۰ ع خاص شہر لنڈن میں اس طرح لکھا ہے باب ۷ آیت ۱۶ کیونکہ اُس لڑکے کے بُرے کو تیاگنے سے اور بھلے کو چُن لینے کے گیان سے آگے وہ بھومی جسکے دو راجاؤں کے کارن تو وہ کھت ہے اُجاڑ ہو جائیگی اور باب ۹ آیت ۵ سے ۶ کیونکہ ہمارے لئے ایک بالک اُتپن ہوا اور ہمیں ایک پتر دیا گیا جسکے کاندھے پر راج ہوتا ہوگی اور وہ اُس نام سے کہلایا جاویگا۔ اپچرج می منتری شکتی مان الیشور۔ سناتن کا پتا کستل کا راج پتر ہے صفحہ ۷ اور اُسکی تصدیق تاریخ بیلی شمعون سے ظاہر ہے کہ یہ خبر اُسی وقت اونہیں ایام میں پوری ہو چکی تھی کسی اور وقت سے اسکا کوئی تعلق نہیں

ہمکو ایک بیٹا بخشا گیا کہ حکمرانی اُسکے کاندھے پر ہوگی اُسکی سلطنت کے اقبال اور سلامتی کی کچھ انتہا نہ ہوگی وہ داؤد کے تخت پر اور اُسکی مملکت پر آج سے لیکے ابد تک بندوبست کریگا اور عدالت اور صداقت سے اُسے قیام بخشے گا"۔ اسی پر پادریوں نے رفرنس دیا ہے یشعیاہ ۷/۱۴ دیکھو صفحہ ۳۷ لودہیانہ سنہ ۱۸۸۳ ع

**وجہ سوم** مسیح کے پیدا ہونے سے احاز بادشاہ کو کیا فائدہ تھا۔

اور اُس جنگ اور گھبراہٹ کے موقعہ کو مسیح کی بشارت سے کیا تعلق تھا۔

اور احاز بادشاہ اور مسیح کا باہمی کیا تعلق تھا۔

کیونکہ وہ بادشاہ مسیح سے ۷۴۰ برس پہلے ہو چکا ہے۔ جب کہ مسیح کے والدین بھی صفحہ ہستی پر وجود پذیر نہیں ہوئے تھے

اور یہ تو ہر طرح ظاہر ہی ہے کہ اُسی وقت کا حزقیاہ بادشاہ اس لڑکے کا مصداق ہے کیونکہ وہی حضرت داؤد کی چودھویں پشت میں تھا۔ اور اُسی کو غم تھا اور اُسی پر اُسکے واسطے بقول بائیبل کے اُنہیں دنوں میں الہام ہوا تھا؟

پادری ہنری ڈی جی اسکاٹ صاحب اپنی تفسیر میں فرماتے ہیں (متی ۱/۲۲) یہ نبوت یشعیاہ نبی سے احاز بادشاہ کے وقت میں ۷۴۰ برس پیشتر مسیح سے لکھی گئی ✦ (دیکھو یشعیاہ ۷/۱-۱۴) ان دنوں صور اور اسرائیل کے بادشاہ ملک یہودیہ پر لڑائی کے لئے چڑھنے والے تھے اور احاز اسوریہ کے بادشاہ سے مدد چاہنے ہی کو تھے کہ یشعیاہ نبی نے اُس سے کہا کہ خدا تعالیٰ سے ایک نشان مانگ جس سے معلوم ہو کہ وہ تجھے بچاوے گا لیکن احاز نے نہ مانگا تب یشعیاہ نبی نے اُس سے کہا کہ خدا آپ تجھے نشان دے گا یعنی ایک کنواری حمل سے ہوگی اور بیٹا جنے گی اور اس کا نام عمانوائل رکھے گی اب اس مقدمہ کی صداقت پر غور کیا جاوے کہ پہلے معنے اس نشان کے یہ ہیں کہ اُس وقت کے یہودی صور اور اسرائیل کے بادشاہوں سے بچینگے اور ہر چند پہلے معنے ضرور ہیں۔ مگر دوسرے معنے یہ بھی نکلتے ہیں کہ یہ نشان یسوع مسیح سے مراد رکھتا ہے۔ جو کنواری سے پیدا ہوا اور عمانوائیل یعنے خدا ہمارے ساتھ ہے اور جو ہمیں اپنے دشمنوں سے بچاتا ہے لیکن جو کوئی سمجھے کہ یہ دوسری مراد اُس ثبوت سے نہیں نکلتی تو یہی اُس کی تشریح ہوسکتی ہے کہ جو خدا تعالیٰ نے اُس لڑکے کے حق میں نبی کی معرفت کہا تھا۔ وہ یسوع کے تولد ہونے سے سب مطابق ہے یعنی مطابقت کی رو سے پیدا ہوا کہ ایک بات کا بیان ہوا اور دوسری بات اس کی مانند وقوع میں آئی (متی ۱/۲۲) یشعیاہ نبی کے بیان سے اُسکا ظاہر مطلب یہ پایا جاتا ہے کہ خدا اپنے لوگوں کا حافظ و ناصر ہوگا۔ لیکن اغلب ہے کہ اس مقام پر ایک افضل معنے نکلتے ہوں کہ خدا مجسم ہو کر ہمارے درمیان موجود ہے۔ ہر چند یسوع کی الوہیت صرف اس نام سے ثابت نہ ہو تو بھی اگر ہم غور کریں کہ متی کس قرینہ اور کس موقعہ پر اُسکا ذکر کرتا ہے تو ایک دلیل بیشک اُسکی ثبوت الوہیت کی نکلتی ہے" (دیکھو تفسیر صاحب موصوف بر انجیل متی رومن صفحہ ۲۴ مطبوعہ الہ آباد) اب ایک بات غور کے لائق ہے اور وہ یہ ہے کہ یشعیاہ باب ۹ آیت ۶ میں ایک ٹکڑہ باقی ہے جس کا ترجمہ اردو بائیبل میں یہ کیا گیا ہے "عجیب مشیر خدائے قادر۔ ابدیت کا باپ۔ سلامتی کا شہزادہ"

واضح ہو کہ یہ ترجمہ غلط ہے کیونکہ جس لفظ کا ترجمہ خدائے قادر کیا گیا ہے وہ اصل عبرانی کی بائیبل میں ایل گبور ہے جسکے معنے ہیں سردار زور آور نہ کہ خدائے قادر (دیکھو ولیم ہیو پر صاحب کی لغات عبرانی صفحہ ۵۹ اور اردو بائیبل مطبوعہ سنہ ۱۸۷۱ ع مرزاپور کلاں صفحہ ۱۱ اور نحمیاہ ۱۱ کی ۱۴ آیت) ان میں اسی عبرانی گبور کا لفظ کا ترجمہ پہلوان کیا گیا ہے اور علاوہ بر ان خود بائیبل میں بھی یہ لفظ بہت مرتبہ انسان کے واسطے آیا ہے۔ غور سے دیکھو بائیبل عبرانی کے مقامات ذیل کو"

**پیدائش** ۱۸/۱۲ میں سارہ نے ابراہیم کو کہا۔
**خروج** ۲/۱ میں خدا نے موسیٰ کو کہا۔
**زبور** ۱۲/۱ میں حاکموں کے لئے بولا گیا۔

**جبرائیل** اور گبرائیل لفظ بھی اسکے ہم معنی معلوم ہوتا ہے ایرانیوں اور عبرانیوں میں گبر اور عربی میں جبر ایک ہیں گبرائیل کے الٹانے سے ایل گبور بنجاتا ہے۔ پس اسکا ترجمہ سردار زور آور ہے نہ کے خدائے قادر

**دوسرا لفظ جس کا ترجمہ** ابدیت کا باپ کیا گیا ہے وہ عبرانی میں ابی عد ہے اسکے معنے ابدیت کا باپ نہیں کیونکہ عد کے معنے وقت کے ہیں اور اسی کے قریب عربی کا عہد ہے اور ابی کے معنے باپ کے ہیں جسکے قریب عربی اب ہے اور ابی ابو بھی اس معنے میں آئے ہیں۔ مگر یہودی محاورہ میں باپ مربی کے واسطے آتا ہے۔ پس معنی ہوئے وقت کا مربی ؛

اب جو ذرا غور سے دیکھا جاوے تو بائیبل کا جاننے والا آدمی بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ یہ ساری صفات حزقیاہ بادشاہ میں موجود تھیں یعنے عجیب مشیر۔ سردار زور آور۔ وقت کا مربی۔ سلامتی کا شاہزادہ۔ کیونکہ اُسکو عجیب فتحمندی ہوئی اُس کے مقابلے میں شاہ اسور کی ایک لاکھ پچاسی ہزار فوج بغیر لڑائی کے مر گئی اور شاہ اسور بھاگ گیا مفصل دیکھو (سلاطین کی کتاب ۲ باب ۱۹ آیت ایک سے ۳۶ تک اور دیکھو سلاطین ۲ باب ۱۸ سے ۱۶)

وجہ چہارم وہ لڑکا جسکے پیدا ہونیکی خبر تھی اور جسکی بابت آحاز کو خوشخبری دیگئی تھی وہ اُنہیں دنوں میں پیدا ہوکر جوان ہوکر لڑکر فتحیاب اور کامیاب ہوکر یہودیوں کو سلامتی دیکر عظیم الشان فتح پانے کے بعد عرصہ تک راج کرکے مر بھی گیا (دیکھو سلاطین ۲ باب ۲۰ آیت ۲۱)؟

اب کنواری حاملہ ہوگی۔ اس لفظ کی تحقیقات ضروری ہے اور اسپر عیسائیوں کا بہت دارومدار ہے اسکو ذرا زیادہ غور سے دیکھو۔ اصل لفظ یسعیاہ کی کتاب میں علما ہے جس کا ترجمہ پادریوں نے بپاس خاطر مسیح کنواری کیا ہے اور ہمارے ناواقف ہندو بھائی جسکی بدولت جادۂ راستی سے پھسل کر مسیح داس اور عیسیٰ چرن بن گئے۔ افسوس

واضح ہو کہ یہ ترجمہ غلط ہے علما کے معنی درحقیقت نوجوان بالغہ۔ نوکتخدا لڑکی کے ہیں (دیکھو لغات عبرانی ولیم ہوپر صاحب کی صفحہ ۲۹۰)

کنواری کے واسطے عبرانی میں لفظ بہتولا ہے (دیکھو وہی لغات صفحہ ۵۹)

پروفیسر رابن سن صاحب کی بھی یہی رائے ہے کہ علما دلہن یا اُس عورت کو کہتے ہیں جسکی نئی شادی ہوئی ہو اور اس پروفیسر نے اپنے اس قول کے ثبوت میں یونانی زبان کے مشہور و نامی شاعر ہومر کا ایک شعر بھی نقل کیا ہے اور پروفیسر مذکور کا خیال ہے کہ آیات مذکورہ میں نبی کا لفظ علما سے نوجوان زوجہ کی طرف اشارہ ہے (دیکھو کیتھو سائکلو پیڈیا) رومن کیتھلک

اور ولیم گرینوس صاحب جنہوں نے زبان انگریزی میں لغت عبرانی کے بیان میں کامل تحقیقات کے بعد ایک کتاب لکھی ہے فرماتے ہیں "کہ علیم صیغہ مذکر ہے۔ اسکو معنے جوان بالغ قابل شادی کے ہیں دیکھو (اُن کی کتاب مطبوعہ ۱۸۵۸ع)

سموئیل ۱ باب ۱۷/۵۶ میں یہی لفظ ہے وہاں بھی معنے لئے گئے ہیں علما اسکی تانیث ہے اُسکے معنی ہوئے لڑکی جوان۔ خاتون۔ عورت۔ قابل نکاح اور یہی معنی علما کے فرہنگ گزنیز (؟) یونانی اور ترجمہ اکویلا اور کھوڈوشن سیمکس میں کئے گئے ہیں جو کہ ہمنے کئے۔

اس زمانہ کے پادریوں نے مسیح کو کنواری سے ثابت کرنے کے لئے (تاکہ کہیں معجزہ نہ ہوجاوے اور یوسف کا بیٹا نہ ٹھہر جائے) بائیبل کے سب مقامات کو بپاس خاطر عیسائی

دین کے بدلکر سب جگہ ترجمہ کنواری کردیا۔ جزاک اللہ

مگر ہم اُن کو ڈنکے کی چوٹ سے کہتے ہیں کہ اس لغت کا علما میں بکارت کسیطرح داخل نہیں ہے باکرہ کے واسطے عبرانی میں لفظ بتولہ ہے (دیکھو غزل الغزلات باب ۶/۴) اور یہ بات جسکی تحقیقات کرنے کو ہم نے قلم اٹھائی ہے عام عیسائیوں سے قطع نظر خاص محقق مزاجوں کو معلوم بھی ہے مگر وہ بھی (خدا جانے کس بات کا انتظار کر رہے ہیں) باوجود سمجھنے کے پہلو تہی کرتے ہیں اور صداقت پر کمربستہ ہونیکے واسطے مستعد نہیں ہوتے چنانچہ ایک محقق مزاج پادری یعنے مسٹر عبداللہ آتھم صاحب فرماتے ہیں کہ یہ تو ہم کو بھی معلوم ہے کہ لفظ علما اور بتول میں یہ فرق ہے کہ علما میں بیاہی اور بن بیاہی کی شرط کچھ نہیں جبکہ بتیل بن بیاہی کو کہتے ہیں" (دیکھو اُن کی کتاب نمونہ آزادی صفحہ ۱۲ مطبوعہ امرتسر)

جناب بیشک ہمارا بھی تو یہی منشا ہے۔ کہ علما میں بیاہی اور بن بیاہی کی شرط خاص نہیں ہے یعنے بیاہی اور بن بیاہی شادیشدہ نوکتخدا۔ یا بالغ۔ جوان قابل شادی کو کہتے ہیں۔ بیاہی کو بھی علما کہتے ہیں اور جوان بالغ عورت کو بھی علما کہتے ہیں مگر ذرا فرمایئے تو سہی کہ پھر عیسائیوں نے کیوں خواہ مخواہ بپاس دینداری خداوند مسیح کنواری حاملہ ہوگی ترجمہ کیا۔ حالانکہ کنواری کے واسطے لفظ بتیل ہے۔ پس ترجمہ یہ چاہیئے تھا۔ اور ایسا ہی ہے کہ شادیشدہ عورت حاملہ ہوگی یا عورت بالغہ حاملہ ہوگی۔

کیونکہ مریم کسی حالت میں اور کسی طرح کنواری نہیں تھی۔ بلکہ بالغ۔ خاتون نوکتخدا شادی شدہ تھی اور رومن کیتھلک فرقہ کی طرف سے جو انجیل اُردو آگرہ کیتھلک چرچ میں چھپی ہے اُس میں بھی کنواری ترجمہ نہیں کیا گیا۔ بلکہ بیاہی ہوئی ترجمہ کیا گیا ہے ؛

ہمارے مہربان پادری آتھم صاحب نے ایک دلیل دی ہے علما [illegible] کنواری کرنے پر جس دلیل سے بڑھ کر کسی پادری کے پاس اور کوئی دلیل نہیں [illegible] نہایت غور سے توجہ کرتے ہیں ؛

ڈپٹی عبداللہ آتھم صاحب اُسی کتاب میں فرماتے ہیں "سپٹوجنٹ میں جو ترجمہ عہد عتیق کا عبرانی سے یونانی میں ستر یہودی عالموں نے قریب تین سو برس پہلے ظہور مسیح کے کیا تھا اُسمیں ترجمہ لفظ علما کا کنواری ہی کیا گیا ہے"

تردید۔ جبکہ اُسی سپٹوجنٹ والے ترجمہ میں علیم کا ترجمہ بالغ جوان ہوا ہے اور علما اُسکی تانیث ہے پس مذکر کے معنے جوان مرد اور تانیث کے معنے جوان عورت کے ہونے چاہئیں جسمیں کنوارپن یا بن بیاہی حالت کسی طرح داخل نہیں پس سپٹوجنٹ میں کتاب یسعیاہ کے علما لفظ کا ترجمہ غلط ہوا ہے۔ کیونکہ وہ یسعیاہ نبی کی عورت بیاہتا تھی جیسا کہ وہ کہتا ہے کہ نبیہ نزدیکی کردم او حاملہ شدہ پسری راز انید (؟) میں بنیہ کے پاس گیا۔ سو وہ پیٹ سے ہوئی اور ایک بیٹا جنی (یسعیاہ باب ۸/۳)

علمائے مسیح بھی اس بات (ظاہری اندھیرا) سے ناواقف نہیں ہیں کہ علما کے معنے زن جوان یا نوکتخدا بالغ عورت کے ہیں مگر افسوس ہے تو یہ ہے کہ وہ عیسائی ہونیکی حالت میں متی پر بھی شک نہیں کرسکتے جیساکہ ہمارے فاضل مہربان جناب عبداللہ آتھم صاحب فرماتے ہیں "کہ تحقیق نگاری کا دعوے متی اور لوقا میں سے صرف لوقا کو ہی ہے[1] یعنے متی کو نہیں) (دیکھو نمونہ آزادی صفحہ ۰)

[1] متی کی غلطیوں کا اور پادریوں نے بھی اقبال کیا ہے اور یہی سبب ہے کہ پادریوں کو بس

تاریخ یسوع مصنفہ جناب ڈاکٹر ڈیوڈ فریڈرک اسٹراس صاحب بہادر میں متی کی بہت سی غلطیاں ظاہر کی گئی ہیں جنکا جواب آج تک کسی عیسائی سے نہ بنا وہ لکھتے ہیں کہ متی سے تاریخ لکھنے میں بہت سی غلطیاں ہوئیں اسواسطے اسکا کلام قابل اعتبار نہیں ؛

بشارت اور متی کی انجیل میں مطابقت کرتے ہوئے سخت مشکل پیش آرہی ہے۔

بعض کا خیال ہے کہ مسیح چونکہ مریم باکرہ سے پیدا ہوئے تھے اسواسطے زن نوجوان سے بہ طریق اولے پیدا ہوئے اور وہ بشارت جس میں ان کا بظاہر زن بالغہ نوجوان سے پیدا ہونا بیان ہوا ہے۔ اور بتاویلات بعیدہ باکرہ سے بھی مفہوم ہوتا ہے۔ نہایت کامل طور سے پوری ہوئی ‎÷

اس کا جواب یہ ہے کہ یہ سب رائیں اُسی غلط خیال پر مبنی ہیں کہ مسیح درحقیقت مریم باکرہ سے (خدانخواستہ) پیدا ہوئے تھے۔ مگر اسطرح استدلال کرنا اور مسیح کی ولادت کو خلاف فطرت پہلے فرض کرلینا۔ اُسکے بعد حضرت یشعیاہ نبی کی بشارت سے مطابقت کرنیکے واسطے کھینچ تان کرنا کوشش بفائدہ ہے جو دیانتداری اور تحقیقات حقہ کے بالکل خلاف ہے ‎÷

کیونکہ یشعیاہ کی بشارت احاز بادشاہ کے واسطے ہے جو مسیح سے سات سو سال پہلے ہوا اور اُسی کے بچاؤ کے واسطے ایک لڑکے کے ہونے کی اُسے خوشخبری دی گئی اور وہ لڑکا ہو بھی گیا۔ فتحمندی بھی کرگیا۔ یہودیوں کو سلامتی بھی دے گیا۔ پس مسیح سے یشعیاہ کی کتاب کا کسی طرح اور ہرگز رائی برابر بھی تعلق نہیں ‎÷

معزز اور لائق پادری رچارڈ واٹسن صاحب فرماتے ہیں ”کہ یہ عام یقین تھا۔ کہ حضرت عیسیٰ یوسف کے بیٹے ہیں اور اُن کا معجزہ کے طور پر پیدا ہونا (جیسا کہ آج کل عیسائی مانتے ہیں) بالکل مشہور نہیں کیا گیا تھا۔ بلکہ یوسف اور مریم کے دلوں میں مخفی تھا اگر یہ بات مشہور ہو جاتی تو لوگ اکثر حضرت مریم کو تنگ کیا کرتے۔ لوقا کے اس فقرہ سے کہ ”وہ یوسف کا بیٹا خیال کیا جاتا تھا“ یہ ظاہر ہوتا ہے کہ بعد عروج مسیح یہ امر معلوم ہوا اور بغیر کسی شبہ کے (صرف مذہبی اعتقاد اور یقین سے بلا عذر حیلہ) یہ مان لیا گیا۔ اسی وجہ سے یہ بات متی اور لوقا نے انجیل میں داخل کی“

یہاں پر ہم یہ بھی بتلایا چاہتے ہیں کہ یشعیاہ کی پیشین گوئی کا مسیح سے کسی طرح تعلق ہو بھی نہیں سکتا۔ بدلائل ذیل؟

(۱) مسیح کا نام عمانوائل نہیں رکھا گیا۔ بلکہ یسوع رکھا گیا۔ جو دونوں نام۔ نام اور معنے کے لحاظ سے بھی باہمی مخالف ہیں۔ کیونکہ یسوع کے معنے ہیں لوگوں کو گناہ سے بچانیوالا (دیکھو متی ۱/۲۱)

اور عمانوائل کے معنی ہیں خدا ہمارے ساتھ (متی ۱/۲۴)

مگر خرقیاہ بادشاہ کا دوسرا نام بھی یا اصل نام بھی عمانوائیل رکھا گیا (دیکھو یشعیاہ کی کتاب باب ۸ آیت ۸)

(۲) دہی اور شہد کھایا کریگا۔ مسیح نے یہ خوراک ساری عمر میں ایک مرتبہ بھی نہیں کھائی مگر خرقیاہ بادشاہ کھایا کرتے تھے۔ بلکہ اُس کے وقت میں اُسکی بہت ہی ارزانی تھی۔ (دیکھو یشعیاہ باب ۷/۲۲ و ۲۳)

(۳) دونوں بادشاہوں کے مرنے کا مسیح سے کوئی تعلق نہیں۔ مگر آخز اور خرقیاہ دیسے رہا ہے (دیکھو یشعیاہ کی کتاب اور سلاطین کی کتاب)

وجہ پنجم۔ داؤد کے تخت پر بیٹھنا بھی حضرت مسیح کے نصیب نہیں ہوا اور نہ ہونا چاہئے تھا پادری صاحبان متی کا حوالہ دیتے ہیں ”نبی کی معرفت یوں کہا ہے اے بیت اللحم یہوداہ کی سرزمین تو یہوداہ کے سرداروں میں ہرگز کمترین نہیں ہے۔ کیونکہ تجھ میں سے ایک سردار نکلے گا جو میری قوم اسرائیل کی رعایت کریگا“۔ (متی ۲/۶)

اور یوحنا کی انجیل کا بھی حوالہ دیتے ہیں ”کیا کتابوں میں یہ بات نہیں کہ مسیح داؤد کی نسل سے اور بیت اللحم کی بستی سے جہاں داؤد تھا آتا ہے“۔ (یوحنا ۷-۴۲)

اور لوقا کا حوالہ بھی دیتے ہیں ”خداوند خدا اُسکے باپ داؤد کا تخت اُسے دیگا (لوقا ۱/۳۲)

اور ان ہر دو کے رفرنس میں پادریوں نے میکا نبی ۵/۲ کا حوالہ بھی دیا ہے۔ مگر وہاں مسیح کا کوئی نام بھی نہیں ہے؟

اب ہم ان سب حوالوں کا زبانی جمع خرچ سے نہیں بلکہ خود بائیبل سے ہی رد کرتے ہیں جہاں پر لکھا ہے ”اس لئے یہوداہ کے بادشاہ یہویقیم کی بابت خداوند یوں کہتا ہے۔ کہ اُس کی نسل میں سے کوئی نہ رہے گا جو داؤد کے تخت پر بیٹھے“ (یرمیا نبی کی کتاب ۳۶/۳۰)

اب ذرا مہربانی کرکے متی ۱/۱ کو دیکھئے جہاں لکھا ہے۔ کہ مسیح اُسکی نسل سے ہے پس وہ کسی طرح تخت داؤد پر نہیں بیٹھ سکتا۔

سوائے متی اور لوقا کے مرقس اور یوحنا مسیح کی پیدائش کا ذکر تک بھی نہیں کرتے ہاں یوسف کا بیٹا ہونیکے اقبالی ہیں)

وہ یوسف کا بیٹا یسوع ناصری ہے (یوحنا ۱/۴۵)

اور انہوں نے کہا کہ کیا یہ یسوع یوسف کا بیٹا نہیں جسکے باپ کو ہم جانتے ہیں (یوحنا ۶/۴۲)

کیا یہ مریم کا بیٹا بڑھئی نہیں اور یعقوب اور یوسیس اور یہوداہ و شمعون کا بھائی نہیں اور کیا اُسکی بہنیں ہمارے پاس یہاں نہیں ہیں“۔ (مرقس ۶/۳)

ان کے سوا خود متی اور لوقا میں اُس کو یوسف کا بیٹا لکھا ہے

کیا یہ بڑھئی کا بیٹا نہیں اور اُسکی ماں مریم نہیں کہلاتی (متی ۱۳/۵۵)

اور جس وقت* ماں باپ اُس لڑکے یسوع کو اندر لاتے تھے۔ تاکہ اُسکے لئے شرع کے دستور پر عمل کریں (لوقا ۲/۲۷)

وہ یوسف کا بیٹا تھا (لوقا ۳/۲۳)

وہ یوسف کا بیٹا یسوع ناصری ہے (یوحنا ۱/۴۵)

اس کے ماں باپ ہر برس عید فسح میں یروشلم جاتے تھے (لوقا ۲/۴۱)

وہ لڑکا یسوع یروشلم میں رہ گیا۔ پر یوسف اور اُسکی ماں نے نہ جانا (لوقا ۲/۴۳)

اُس کی ماں نے اُس سے کہا اے بیٹے کس لئے تو نے ہم سے ایسا کیا یعنے روپوش ہوگیا دیکھ تیرا باپ اور میں کڑھتے ہوئے تجھے ڈھونڈتے تھے (لوقا ۲/۴۸)

ان مندرجہ بالا آٹھ حوالوں سے باحسن الوجوہ ثابت ہے کہ یسوع مریم کا اور یوسف کا بیٹا تھا کنواری سے یا معاذ اللہ خدا کے نطفہ سے پیدا نہیں ہوا بلکہ اُس جیسے اُسکے اور بھی بھائی اور بہنیں تھیں البتہ ماں باپ کا جس طرح میں پہلوٹھا بیٹا ہوں وہ بھی پہلوٹھا بیٹا تھا ‎÷

* پادری ٹھاکرداس صاحب فرماتے ہیں کہ بیشک انجیل سے ایسا ہی معلوم ہوتا ہے کہ اول سوائے مریم اور یوسف کے اوروں پر یہ امر پوشیدہ تھا اور ہم یہ بات بھی مان لیتے ہیں کہ اگر مریم یا یوسف اسبات کو مشہور کرتے تو لوگ اکثر مریم کو تنگ کرتے کیونکہ عام خیال ایسی پیدائش کے خلاف تھا اور نہ خلاف عادت پیدائش کی امید کیجاتی تھی۔

اور جب مریم اور یوسف کو یہ خوف تھا اور دوسری طرف لوگوں کے خیال اور طرح کے تھے تو ایسے خیالوں کے سبب وہ بیت اللحم کے دفتر میں یوسف کا بیٹا لکھا گیا۔ جس خیال کا لوقا ذکر کرتا ہے جب اُسنے دیکھا تاکہ مسیح کا نسب نامہ لکھے اور اپنی طرف سے یہ بڑھایا کہ جیسا خیال کیا تھا اور پھر اُسی نسب نامہ کو پیش کرتا ہے (انفصال ولادت مسیح ۱۸۸۲ء سیالکوٹ صفحہ ۲۹) یہ فرماتے ہیں ”کہ آپ لوگ کیونکر ایسے سمجھے ہیں کہ مسیح یوسف کے تخم سے تھا تم لوگوں کے ایسے خیال یا گواہی کو اس لحاظ سے ردی سمجھتی ہیں کہ اس امر میں محض انسانی گواہی کچھ حیثیت نہیں رکھتی کیونکہ وہ اُس حمل کے آنکھ دیکھے گواہ نہ تھے اور نہ ہو سکتے ہیں“ (صفحہ ۲۹)

حاشیہ ۲ پادری ٹھاکرداس صاحب اسپر لکھتے ہیں کہ اسمقام پر حواریوں نے مریم کا کلام بیان کیا ہے جس نے تیرا باپ کا لفظ استعمال کیا لیکن مریم جانتی تھی کہ حقیقت میں یوں نہیں ہے۔ چنانچہ اس کا بھی حواریوں نے بیان کیا تھا تو اُس سے صاف نتیجہ یہی صحیح ہوتا ہے کہ مریم نے ظاہر طور پر یا نسبت سے ایسا کہا تھا اور اغلب ہے کہ کہا کرتی ہوگی“ (انفصال ولادت صفحہ ۲۶) ناظرین! مریم تو یوسف کو مسیح کا باپ بتلاتی ہے اور پادری صاحب انکار فرماتے ہیں مگر کیا ایسے موقعہ کی شہادت ماں سے بڑھکر کوئی ہو سکتی ہے“ ‎÷

کی تعلیم سمجھنے کی بابت لکھا ہے جیمنی میں ایمان اور ایمانداروں کا ذکر ہے۔ اور ویدانت درشن میں نجات اور نجات حاصل کرنے کے لئے طریقہ کا بیان ہے۔ یہہ سوامی دیانند جی کا عقیدہ ہے۔ اگر سچ ہے اختلاف تو درکنار ایک کتاب کے نہ ہونے سے باقیوں کا سمجھنا دشوار ہوتا ہے۔ جیسا کہ قفل بغیر چابی کے کسی کام کا نہیں +

**آریہ۔** یہاں بھی آپنے غلطی کی۔ سوامی جی کا عقیدہ ایسا نہیں۔ بلکہ ایسا ہے دیکھو ستیارتھ پرکاش صفحہ ۷۲ بار سوم سطر ۲ سے ۸ تک

**سوال** "جیسا سیتاست اور دوسرے گرنتھوں کا پرسپر وردّہ ہے۔ ویسے ہی ان شاستروں میں ہے۔

**جواب۔** میں تم سے پوچھتا ہوں کہ وردّہ کس استھل، جگہ میں آتا ہے۔ کیا ایک وشے میں انتھوا بھن بھن (جدا جدا) وشیوں میں۔

**سوال۔** ایک وشے میں انیکوں کا پرسپر وردّہ کہتا ہوا اسکو وردّہ کہتے ہیں۔ یہاں بھی سرشٹی ایک ہی وشے ہے۔

**جواب۔** کیا ودیا ایک ہے یا دو۔ اگر ایک ہے تو ویاکرن۔ ویدک۔ جوتش وغیرہ کا جدا جدا وشے کیوں ہے۔ جیسے ایک ودیا میں انیک ودیا کے ادیوں کے ایک دوسرے سے بھن (جدا) پرتپادن ہوتا ہے۔ ویسے ہی سرشٹی ودیا کے بھن بھن ۶ ادیوں کا شاستروں میں پرتپادن کرنے سے ان میں کچھ بھی وردّہ نہیں۔ جیسے گھوڑے کے بنانے میں۔ کرم۔ سمے۔ مٹی۔ وچار۔ سینوگ ویوگ آدمی کا پورشارتھ۔ پرکرتی کے گن۔ اور گھمار کارن ہے۔ ویسے ہی سرشٹی کا جو کرم کارن ہے۔ اس کی ویاکھیا۔ میمانسا سے کی ویاکھیا۔ وشیشک میں اپادان کارن کی ویاکھیا نیاد میں پورشارتھ کی ویاکھیا یوگ میں۔ تتوں کے انوکرم پرگننی کی ویاکھیا سانکھیہ میں اور نمت کارن جو پرمیشور ہے اس کی ویاکھیا ویدانت شاستر میں ہے۔ اس سے کچھ بھی وردّہ نہیں"۔ بنا بریں یہی سبب ہے۔ کہ کوئی شخص کسی شاستر کو پڑھے بغیر نہیں سمجھتا۔ جو نیایک ہے وہ یوگ نہیں جانتا۔ اور جو صرف یوگی ہے وہ سانکھیہ نہیں جانتا جو سانکھیہ کا دیتا ہے وہ ویدانت نہیں جانتا۔ اور صرف ویدانت کے جاننے والا یا صرف میمانسک اور شاستروں سے محروم ہے اگر بقول تمہارے ایسے نہیں ہیں۔ تو ایک جاننے سے بقیہ پانچوں کا عالم ہو جانا ممکن ہے۔ حالانکہ سراپا ناممکن ہے۔ صفحۂ دنیا پر کوئی نظیر نہیں۔ اس واسطے آپ کے الزام خام و ناکام ہیں +

**پادری ۱۳۔** یہہ شاستر آپس میں سخت اختلاف رکھتے ہیں۔ شاریرک ادہیا ا پاد ا سوتر ۵۔ اور ادہیا ۲ پاد ۲ سوتر ۱ و ۲ و ۱۳ و ۱۷ میں سانکھیہ درشن کے اور ادہیا ۲ پاد ۲ سوتر ۱۱-۱۷ میں۔ وشیشک درشن کی اور ۱۷ و ۳۳ میں نیاد درشن کے ادہیا ۲ پاد کے اور سوتروں میں جیمنی کا خوب خاکہ اڑایا ہے۔

**آریہ۔** ہم اسکے جواب میں بھی مناسب سمجھتے ہیں کہ اصل سوتر تحریر کر کے آپ کے اعتراض کی اصلیت ظاہر کر دیں

نمبر ا

इक्षते नाशब्दं अ० १ पा० १ सू० ५ ॥
रचनानुपपत्तेश्च नानुमानम अ० २ पा० २ सू० १ ॥
उभयथापि न कर्मातस्तदभावः अ० २ पा० २ सू० १२ ॥
अपरिग्रहाच्चात्यन्तमनपेक्षा अ० २ पा० २ सू० १७ ॥ नैकस्मिन संभवात अ० २ पा० 5 सू० ३३ ॥

یہہ مندرجہ بالا تمام سوتر ہیں بتلاؤ ان میں سانکھیہ وشیشک اور نیا ر کا کہاں ذکر ہے +

**پادری ۱۲۔** علاوہ ازیں دیکھا جاتا ہے کہ ان کتابوں کے مصنف ایک دوسری کو خوب گالی گلوج دیتے ہیں مثلاً نیائے ویدانت درشن کو کفر کی کتاب کہتا ہے ویدانت اس کے جواب میں نیائے کو کتے کے نام سے پکارتا ہے۔ سانکھ ان دونوں کو ملعون بتلاتا ہے۔ اور پتنجلی ان تینوں کو نفسانی اور بیہودہ کتابیں قرار دیتا ہے

**آریہ۔** جناب یہہ سراسر بے معنی اور فضول آپکی طبعزاد گالیاں ہیں ؎

چوں محبت نماند جفا جوئے را + بہ پر خاش در ہم کشد روئے را

تمام نیائے درشن میں ویدانت درشن کا ذکر یا نام و نشان نہیں کیونکہ وہ اس سے ہزاروں برس پہلے کا تصنیف ہے۔ اور سانکھیہ میں ان کا بیان نہیں جب بیاس پتنجلی کے بعد ہوئے (دیکھو لکچر نمبر ا صفحہ ۱۵) جس کا آپ کو خود بھی اقبال ہے۔ تو پتنجلی ان کو کس طرح خدانخواستہ گالیاں دے سکتے ہیں۔ اور نہ کیا آریہ رشیوں سے ایسا ہونا ممکن ہے۔ چونکہ آپنے بھی کوئی ثبوت نہیں دیا۔ صرف بائیبل کے مکاشفات کی طرح لایعنی گپ ہانک دی۔ پس ہم کسی طرح نہیں مان سکتے۔ بلکہ سراپا اپریل فول سمجھتے ہیں۔ اگر سچے ہو تو ہماری طرح ثبوت دو۔ ورنہ ایسی فضولیات سے آپ کے حق میں خاموشی بہتر ہے +

**پادری ۱۳۔** سانکھیہ درشن کے ٹیکا کے وگیان بھکشو میں ہل کی حکایت شیو جی پاربتی کی مرقوم ہے جس کا خلاصہ یہہ ہے کہ دیو مختلف سروپ کر کے انکو مختلف قنوتیں مختلف طرح سے ٹھگتا رہا) اس سے ہم نتیجہ نکال سکتے ہیں۔ کہ رشیوں [illegible] کی تصنیف کی بابت کسطرح کا خیال ہوتا تھا +

**آریہ۔** آپ پھر کہیں گے اور گپ ماریں گے۔ کہ ہم سوامی دیانند جی کی مستند کتب کے حوالہ سے باہر نہیں نکلے۔ دیکھو سوامی جی نے سانکھ درشن پر بھارگو گرت بھاش مانا ہے (ستیارتھ پرکاش صفحہ ۷۲) اور وگیان بھکشو تو آجکل کا ایک نوین ویدانتی گذرا ہے۔ دو ہزار کجا وہ تو ۸ سو برس سے بہت پیچھے ہے۔ اور وہ کوئی رشی یا منی نہیں۔ بلکہ ایک بام مارگی تھا۔ یہہ حکایت بیشک اسنے لکھی ہے۔ مگر سانکھیہ درشن کے سوتر کا ارتھ نہیں۔ بلکہ اسی ٹیکا والے نے پدم پوران کا (دیکھو صفحہ ۲ مطبوعہ کلکتہ) ایک قصہ مسخری کے طور پر دنیا کے مت متانتروں پر اپنے دیباچہ میں لکھا ہے۔ جس کا نتیجہ یہی ہے۔ کہ بدمعاشوں نے نہیں بلکہ خود شیو جی بھولے مہادیو بھنگ یا چرس یا دھتورے کی ترنگ میں یہہ تمام شرارتیں کرتے رہے۔ جیسے آجکل کے بھنگی چرسی نشہ استعمال کرتے وقت شیو جی کو پکارا کرتے ہیں۔ وہی حال وگیان بھکشو کی اس حکایت سے ہے۔ کسی وید کسی شاستر کسی اپنشد یا برہمن کا وہ واک نہیں۔ اور نہ کسی میں وہ حکایت ہے۔ بلکہ پدم پوران میں وہ حکایت وہمی وا ہیات ہے ہم اسکو بائیبل کی ہزلیات کی طرح غیر مستند مانتے ہیں +

**پادری ۱۵۔** دیکھا جاتا ہے کہ زمانہ حال کے آریہ لوگ تین چیز انکو انادی اور غیر مخلوق مانتے ہیں۔ یعنی خدا۔ مادہ۔ آدمیوں کی روح

**آریہ۔** یہہ بات آپکی بالکل راست ہے۔ اور ہم اسکے ہر فقرہ سے اتفاق کرتے ہیں ہم لوگ ایسا ہی مانتے ہیں۔ اور یہی ہمارا دھرم ہے۔

**پادری ۱۵ سے ۳۲ صفحہ تک ایک طول طویل فضول عبارت اس مسئلہ پر لکھتے**

کہ مایا کو آریہ لوگ مانتے ہیں۔ حالانکہ یہہ بدھ مذہب کی تعلیم ہے۔ پھر لکھتے ہیں کہ ہمارے آریہ دوست ہمکو تبلائیں کہ مقدس ویدوں میں مایا کے مسئلہ کی تعلیم کہاں ملتی ہے ❊

آریہ۔ یہہ آپکا سراپا ناراست بیان اور فضول بہتان ہے۔ کوئی ممبر آریہ سماج مایا کو نہیں مانتا اور نہ ہی مقدس وید مایا کو مانتے ہیں۔ اور نہ سوامی جی نے اسکا کہیں اشارہ کیا ہے۔ آپنے عبث اتنا وقت ضایع کیا ❊

پادری۔ ۲۳۔ آریہ مت خدا کی نہایت ہی تحقیر کرتا ہے۔ آریہ خدا کی بےحرمتی کرتے ہیں۔ اور ان کے بموجب روئے زمین کا تمام میلا بھی وہی ہے۔

آریہ۔ یہہ بیان آپکا آریہ دھرم سے کسی طرح مطابق نہیں۔ ہم مادہ دنیا کو قدیم مانتے ہیں۔ اور اسکو ہمیشہ انادی زمانہ سے جگت کے پیدا کرنیکا مصالحہ پرمیشور کے قبضۂ قدرت میں جانتے ہیں۔ پس ہم یا کوئی اور آریہ بھی ایسا کبھی نہیں مانتا۔ کہ خدا خود ہی ہر ایک چیز بنگیا اور دنیا کا میلہ بھی وہی ہے۔ ہم لعنت بھیجتے ہیں ایسے عقیدے پر اور ناستک سمجھتے ہیں ایسے لوگوں کو۔ ہم روحوں کو خدا نہیں مانتے ہیں۔ اور خدا کا حصہ۔ اور نہ اسی طرح پرمانوؤں کو۔ بلکہ تینوں کو جدا جدا انادی زمانہ سے مانتے ہیں۔ پرمانو جڑھ ہیں۔ مگر خدا جڑھ نہیں۔ روح الپگیہ اور دُکھ سکھ کے بندھن میں ہیں۔ مگر خدا ایسا نہیں۔ وہ سروگیہ اور سچدانند ہے۔ مگر آپکی بائیبل ایسا ہی مانتی ہے ❊

نمبر ۱ "سب چیزیں اس سے (خدا سے) موجود ہوئیں۔ اور کوئی چیز موجود نہ تھی جو بغیر اس کے ہوئی۔ زندگی اس میں تھی وہ زندگی انسان کا نور تھی" یوحنا انجیل باب ۱۔ آیت ۳ و ۴

نمبر ۲۔ خداوند کی کلام سے آسمان بنے۔ اور ان کے سارے لشکر اس کے منہ کے دم سے اس نے کہا اور وہ ہوگیا۔ اس نے فرمایا اور وہ برپا ہوا" زبور ۳۳۔ آیت ۶ و ۱۰ ❊

نمبر ۳۔ اس نے حکم دیا اور وے موجود ہو گئے۔ اسنے اسکو ابدی پایداری بخشی" زبور ۱۴۸۔ آیت ۵"

نمبر ۴ "ایمان ہی کے سبب ہم جان گئے۔ کہ عالم خدا کی کلام سے بن گئے ایسا کہ وے چیزیں جو دیکھنے میں آئیں ان چیزوں سے نہیں بنیں جو دیکھی جاتیں" عبرانیوں کا خط باب ۱۱۔ آیت ۱۳۔

اس کے ساتھ ہی یوحنا کی انجیل کے پہلے باب کی پہلی آیت بھی زیر نظر رکھنی چاہئے کہ "ابتدا میں کلام تھا۔ کلام خدا کے ساتھ تھا۔ اور کلام خدا تھا"

اب ہم وہی الفاظ جو آپنے صفحہ ۲۳ کی سطر ۴ سے ۹ تک ہماری بسنبت غلطی سے تحریر کئے ہیں۔ بائیبل کی نظر اور آپکے ارپن کرتے ہیں۔ یعنے ایسے جھوٹھے اور بےحرمت کرنیوالے مسئلوں کے مقلد سچے راستی سے صدہا کوس دور بھٹکتے پھرتے ہیں۔ وہ بیچارے اپنے دل اور ضمیر کے گنہگار رہیں۔ ریفارمر اور وسرذ لکا ہادی ہونا تو کجا۔ ابھی انہیں علم اخلاق اور مذہب کے اصولوں کی الف بے سیکھنی ہے۔ وہ غیر فانی (ابناشی) پرماتما کے جلال کو جھوٹ سے بدل ڈالتے ہیں۔ اس لئے کہ وہ اسکی ذات پاک میں تمام گناہ۔ تجاہل بدکاریاں۔ (جنسے دنیا آلودہ ہے) مخلوط کرنے سے اسے از حد بےحرمت کرتے ہیں" اور ہمارے عقیدہ کی بسنبت پادری صاحب نے صفحہ ۴ کی سطر ۱۳ میں فرمایا ہے۔ کہ ان کے عقیدہ پر ہمارا اعتراض نہیں۔ اور جہاں تک خیال کیا جاتا ہے۔ ہمارا ان کے ساتھ اتفاق ہے"

پس جو ہمارا عقیدہ ہے۔ وہ ہم عرض کر چکے اور پادری صاحب تسلیم کر چکے اب ہم تبلاتے ہیں کہ بائیبل خدا کی بےحرمتی کرتی ہے ❊

نمبر ۱۔ بائیبل کا خدا جلاد ہے (دیکھو پہلی سموائیل باب ۱۵۔ آیت ۲ و ۳۔ اور باب ۶ آیت ۱۹۔ استثنا باب ۴۔ آیت ۲۴۔ توشیع باب ۱۰۔ آیت ۱۱۔ گنتی باب ۲۵۔ آیت ۴ دوسری سموائیل باب ۲۴۔ آیت ۱۔

نمبر ۲۔ بائیبل کا خدا بےعلم ہے (پیدایش باب ۲۲۔ آیت ۱۔ ایوب کی کتاب باب ۲ آیت ۳۔ اور پیدایش باب ۳۔ آیت ۹ سے ۱۱ تک۔ پیدایش باب ۹۔ آیت ۳۔ پیدایش باب ۱۱۔ آیت ۶ و ۷) ❊

نمبر ۳۔ بائیبل کا خدا عادل نہیں (پیدایش باب ۹۔ آیت ۲۵۔ خروج باب ۲۰ آیت ۵ رومیوں کا خط باب ۹۔ آیت ۱۱ سے ۱۳۔ متی باب ۱۳۔ آیت ۱۲۔ استثنا ۱۴/۲۱ سموائیل ۲ باب ۲۴/۱)

نمبر ۴۔ بائیبل کا خدا محدود۔ اور الپگیہ ہے۔ (پیدایش باب ۱۱۔ آیت ۵۔ اور پیدایش باب ۱۸۔ آیت ۲۰ سے ۲۳ تک۔ خروج باب ۳۲۔ آیت ۲۰ سے ۲۳ تک۔ اور پیدایش باب ۳۔ آیت ۸) ❊

نمبر ۵۔ بائیبل کا خدا بدمعاشی سکھلاتا ہے۔ (یرمیا باب ۱۸۔ آیت ۴۵۔ یسعیاہ۔ باب ۴۵ آیت ۷۔ حزقی ایل باب ۲۰۔ آیت ۲۵۔ پیدایش باب ۱۹۔ آیت ۳۰ سے ۳۸ تک)

نمبر ۶۔ بائیبل کا خدا جھوٹھ بولتا اور جھوٹھ بلواتا ہے (یرمیاہ باب ۴۔ آیت ۱۰۔ قاضیوں کی کتاب باب ۹۔ آیت ۲۳۔ حزقی ایل کی کتاب ۱۴۔ آیت ۹۔)

نمبر ۷۔ بائیبل کا خدا شرارت کا تبلا ہے (پہلی سموائیل باب ۱۸۔ آیت ۱۰ اخروج باب ۷۔ آیت ۱۴۔ اور خروج باب ۱۰۔ آیت ۱۔

نمبر ۸۔ بائیبل کا خدا اپنے فعلوں سے پچھتاتا ہے (پیدایش باب ۶۔ آیت ۶ و ۷۔ پیدایش ۸۔ آیت ۲۱ و ۲۲)

اب ہم یہاں پر انجیل کے الہام کا ایک اعلےٰ نمونہ عرض کرتے ہیں۔ ناظرین غور سے پڑھیں "لیکن اگر کوئی سمجھے۔ کہ میں اپنی کنیا سے ناشبھ کام کرتا ہوں جو وہ سیانی ہو۔ اور ایسا ہونا اوشیہ ہے۔ تو جو وہ چاہتا ہے سو کرے اسے پاپ نہیں ہے"

(قرنتیوں ۱ باب ۷۔ آیت ۳۶۔ انجیل ناگری مطبوعہ الہ آباد ۱۸۶۴ء صفحہ ۵۰۶) اور اس کا نتیجہ اور عملدرآمد دیکھو حضرت لوط پیغمبر کا قصہ توریت پیدایش ۱۹۔ آیت ۳۰ سے ۳۸ تک) ❊

جب بائیبل خدا کو اس قدر الزام لگاتی ہے۔ اور انسان کے دلمیں اسکی بےقدری کرکے بدنام کراتی ہے۔ انسان کی شرارت کو بڑھاتی اور بدکاری اور بدمعاشی میں دلیر بناتی ہے۔ وہ ایک سچدانند پرمیشور سے ہٹا کر تین کے پنجہ میں پھنساتی ہے۔ اسواسطے وہ کسی طرح خدا کا کلام نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہدایت کی کتاب کہلا سکتی ہے۔ مگر وید اس کے برخلاف پرماتما کی ذات کو جملہ عیوب سے پاک (شدھ) اور پاپ اور اگیان سے رہت سرب شکتی مان سرب آدھار نیا ئیکاری بتلاتے اور معقولیت سے سمجھاتے ہیں۔ ویدوں کی تعلیم عقل کو بڑھانیوالی۔ روحانی شانتی کی لذت چکھانیوالی۔ توحید کی صداقت اور تثلیث کی بطالت کو ذہن نشین کرنیوالی ہے۔ بنابران ویدہی ایشور کا گیان ہے ویدہی صداقت کی کان ہے ہر ایک انسان کہ جسے راستی کی تلاش اور روح کی شانتی منظور ہو وہ اس چشمہ فیض ادراک از معرفت سے سیراب و معطر ہونے کے واسطے توجہ مبذول فرماوے ❊

اے پرماتما ہماری گذارش ہمارے دیشی بھائیوں کے دلمیں جاگزین کر اور انہیں اپنے کامل گیان کیطرف رہنموں کر تاکہ وہ مسیح داس۔ عیسیٰ بخش۔ عیسیٰ جی ہونیسے باز رہکر تیرے احکاموں پر عمل فرماویں اور حقیقی شکتی آتمک اننتی سے آنند ہو کر سچے بزرگوں کی سچی سنتان کہلاویں ❊ فقط ایکچر نمبر ۲ کا جواب ختم ہوا

# لکچر نمبر ۶ کا جواب

ہمارے مہربان دوست پادری صاحب کا یہہ چھٹا لکچر یگ کے بیان میں ہے جسے وہ قربانی سے تعبیر کر کے مسیح کے کفارہ کے نشان دیتے ہیں۔ لفظ قربانی سے ہی انکے لکچر کی ابتدا ہے اور اسی پر طول طویل تاویلات کے بعد انتہا۔ جیسا کہ ہمارا شروع سے طریقہ رہا۔ وہی اس وقت بھی برتنا پڑا۔ (دیکھئے تمام کتب محولہ پادری صاحب آنکھوں کے سامنے رکھکر جواب تحریر کرنا۔)

اس لکچر میں انہوں نے اپنی تحریر کو موثر بنانے کے لئے ایک معزز ہندو کو بھی شریک کیا یعنے ہٹ کچھ۔ اسکی کتاب سے سہارا لیا۔ بنابراں اس کے جواب میں ہمیں دو صاحبوں سے مقابلہ ہے۔ اور مقابلہ بھی کیا۔ بلکہ ہنسا اور اہنسا کا مجادلہ۔ یا حق و باطل کا موازنہ

اگر ہمارا اعتقاد خدانخواستہ جھوٹھ باطل ہوا۔ تو ہمیں اسکے چھوڑنے میں ذرا بھی انکار نہیں کیونکہ ہمارے مقدس اصول بطلان کے ماننے کے لئے ہمیں مجبور یا طول نہیں کرتے بلکہ کھلم کھلا اختیار دیتے ہیں۔ لیکن ڈر ہے تو اس بات کا کہ ہمارا دوسرا فریق راستی کی تحقیق میں ہمارا کس طرح رفیق ہوگا۔ بہرحال اس قول پر۔

निन्दन्तु नीति निपुणा यदि वा॥ स्तुवन्तु लक्ष्मीः स
माविशतु गच्छतु वा यथेष्टम् अद्यैव वा मरण
मस्तु युगान्तरे वा न्याय्यात्पथः प्रविचलन्ति पदं न
धीराः॥ भ० श०

ترجمہ "دنیا کے لوگ نندا کریں یا ستتی روپیہ ملے یا سب نشٹ ہو جائے۔ فی الفور مرنا ہو یا ایک طول طویل زندگانی حاصل ہو۔ باوجود اس کے بھی بدھی مان دھرماتما لوگ صداقت اور راستی کو جو عین عدالت ہے ذرا بھی تیاگن نہیں کرتے" عمل کر کے بمصداق اس کے۔ ع دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی تراست ✦ راستی کے پرکاش پر کمر باندھتے ہیں۔ ع

دشمن چہ کند چو مہرباں باشد دوست

اس بات کے ماننے سے کسی آریہ پرش کو کبھی انکار نہیں بلکہ ہمیشہ اقرار ہے۔ اور تمام زندگی کے سنسکاروں کا اسی پر دارومدار۔ ہر ایک آدمی جسے کچھ بھی تمیز ہے وہ جانتا ہے کہ یگ دنیا پر نہایت ضروری چیز ہے۔ یگیہ سے ہی وہ ان سکھ کو پراپت ہوتے ہیں یگیہ سے ہی دشٹ گنوں سے دوری ملتی ہے۔ یگیہ سے ہی دشمن دوست بن جاتے ہیں تمام سنسارک سکھ یگیہ میں شامل ہیں اس واسطے آرش ودوان یگیہ کو افضل چیز جانتے ہیں۔ اور اسی اپدیش کو دیا اپدیش کرنے سے دنیا کی بہبودی مانتے ہیں ✦

پادری ۵۔ موجودہ ہندو مذہب بدھ مذہب کیطرح۔ اور بہ سبب اسکی تاثیر کے بخلاف سناتن دھرم بالکل یگیہ کی تردید کرتا ہے۔ یہ حالت دیکھ کر ہمیں بہت افسوس آتا ہے ✦

آریہ۔ یہہ بیان آپ کا بالکل غلط ہے۔ ہندو مذہب یگیہ کی تردید نہیں کرتا۔ بلکہ سر دھقانہ تائید کرتا ہے۔ ہاں اگر یگیہ سے آپکی مراد قربانی ہے تو یہی غلط ہے۔ کیونکہ ہندو مذہب بطور اپنی اور رہنت کی نہ بالتوں کے قربانی کو جایز بتلاتا ہے۔ دیکھو کلکتہ میں کالی کا مندر۔ ادرکا نگرہ میں جوالا جی کا مندر۔ اور اسی طرح نیپال میں جہاں بکرے بھینسے وغیرہ ذبح کئے جاتے ہیں۔ اور نادان لوگ بقول خود ثواب پاتے ہیں۔ ادہ تو درکنار بھیج چندماہ

کی بات ہے۔ کہ ہمارے ایک آریہ بھائی کو ضلع کوئٹہ میں چند فقیر بھیرو کی منت قربانی کے واسطے لیگئے۔ ذبح کرنے جاتے تھے کہ بطور امداد غیبی چند سوار سرکاری پہنچ گئے اور لڑکے کو اٹھا لائے۔ فقیر بھاگ گئے (دیکھو آریہ گزٹ جلد ۳ نمبر)

پادری ۵۔ اور زیادہ تر افسوس کی بات یہہ ہے۔ کہ آریہ سماج جسکی بنیاد آجکل صرف اس غرض پر مبنی ہوئی ہے کہ وہ مذہب وید کے اصلی عقیدے اور طریق کو بحال کرے۔ وید کے اس بڑے مسئلے کی تردید کرتی ہے ✦

آریہ۔ آپنے صرف یہی ایک بات دیکھی۔ آریہ سماج تو صدہا باتوں کی (جسکے جہلا لوگ قایل ہیں) تردید کرتی ہے۔ اور ہر ایک ان میں سے بخیال آپکے ایسی ہی مضبوط ہیں جنکو تمام ہندو لوگ بصدق دل باطن میں ملتے ہیں۔ کہ وہ ویدک ہدایتیں ہیں۔ مثلاً گو رو گھنٹال۔ بت پرستی ہے جسے صرف آریہ ورت ہی نہیں بلکہ تمام دنیا کے لوگ مانتے ہیں۔ آریہ سماج کہتی ہے۔ کہ یہہ بالکل وید کے خلاف ہے۔ اسی طرح تیرتھ یا دریا یا پہاڑ پرستی یا مردہ پرستی۔ دیوی دیوتا پرستی۔ برہما۔ بشن۔ مہیش پرستی۔ آثار پرستی۔ جن بھوت پرستی۔ آفتاب و مہتاب پرستی۔ پیپل شجر پرستی۔ آتش و آب پرستی۔ غرضیکہ ۳۳ کروڑ دیوتا پرستی کو آریہ سماج نے ملیامیٹ کر دیا۔ آریہ فاضل بیری برہچاری سوامی جی مہاراج نے ہندو پنڈتوں کو بنارس۔ بمبئی۔ بنگلی۔ امرتسر۔ میرٹھ۔ اجمیر۔ فرخ آباد۔ ہردوار۔ وغیرہ مشہور مقامات میں ایسی شکست فاش دی کہ شکست کھاتے ہی صدہا پنڈتوں یا ان کے شاگردوں نے مورتی پوجا سے بصدق دل توبہ کی بعض نے پرایشچت کئے۔ کہ ایشور کی مہاں کرپا سے ہم اس ہری۔ اودیا روپی بلا سے رستگاری ہوئی۔ صدہا لوگوں نے ٹھاکروں کی پرنینگ۔ جمن وگنگ کے ارپن کی ✦

مگر آپ کو اور خود غرض جہان کش پروہتوں کو ابھی تک افسوس ہی رہا ہم کو بھی افسوس بلکہ ہزار افسوس ہے۔ کہ دھنتر وید کی موجودگی میں آپ لوگوں کو شفا نہ ہوئی ✦

پادری ۷۔ ڈاکٹر متر صاحب کا قول ہے۔ کہ جب برہمنوں کا بدھ مت والوں سے معاملہ آن پڑا۔ تو انہوں نے بھی آہستہ اور بے معلوم جیو رکھشا کو اختیار کر لیا

آریہ۔ یہ صرف ان کا قول ہے۔ مگر آپ جانتے ہیں کہ دھرم کا معاملہ محض قول نہیں۔ ہم ہر ایک کا قول جو دھرم شاستر کے ودھ ہو ماننے سے انکاری ہیں۔ وید ہمیں اجازت دیتے ہیں کہ ہر ایک قول کو نہیں۔ مگر ماننے کے واسطے ہمیں ایشور نے صرف ایک روح اور ایک ہی زبان دی ہے۔ ہم ہر ایک بات کو بموجب ہدایت یجروید ادھیا ۳۶ منتر ۳ کے قبول نہیں کر سکتے۔ کیونکہ ہمیں صرف معقول ماننے کی آگیا ہے۔ فضول کی نہیں۔ ہم دیکھتے ہیں۔ کہ بدھ مذہب سے ہزاروں برس پہلے کی کتابوں میں جیو رکھشا کی ہدایت ہے۔ اور صرف ہدایت ہی نہیں بلکہ باعث سعادت۔ پھر ہم کس طرح ایک فضول قول کو قبول کر سکتے ہیں ✦

پادری ۱۰۔ اس میں کچھ شک و شبہ نہیں ہو سکتا۔ کہ جیسا کہ آگے منکشف ہو جائیگا کہ پرش میدا قربانی انسانی بھی قدیم آریہ میں جایز و رواج تھا۔

آریہ۔ حضرت ایسا ہرگز نہیں۔ اور نہ ممکن ہے۔ کیونکہ قدیم آریہ نہایت علم دوست اور رحمدل ہوا کرتے تھے "کبھی انسانی قربانی آریہ دھرم نے نہیں مانی اور نہ وید نے جایز گردانی ہے ✦

پادری ۳۲۔ کچھ شک نہیں کہ قدیم آریہ میں قربانی انسان بھی رواج تھی اور اس کا رواج ویدوں کے قانون کے مطابق تھا۔ یجروید میں انسان کی قربانی

کا صاف صاف حکم ہے۔ ادھیاے ۲۴ منتر ۲۹ پرجاپتی کے لئے آدمی قربان کئے جائیں

آریہ۔ ہم آپ کی غلطی مٹانے اور لوگوں کو اس طوفان سے بچانے کے واسطے ضروری جانتے ہیں کہ اصل منتر لکھ کر اسکا ارتھ کریں ✦

प्रजापत्ये पुरुषान हस्तिन ऽआलभते।
य० अ० २४ मं० २९

دیکھو تاریخ ہند مولفہ لیتھبرج صاحب

ترجمہ۔ "جو راجا پرجا پالنے کے لئے آدمیوں اور فیلوں کو پراپت ہوتا ہے وہی شجاع اور توانا ہوتا ہے ✦

پادری۔ ۳۶ - زمانہ وید کی قدیم رسومات میں ایک کا نام مہا پرستھان تھا۔ اس میں ضرور تھا۔ کہ صاحب رسم بے کھٹکے سمندر میں چلا جائے۔ اور یوں اپنی کشتی عمر کو دریا فنا میں غرق کرے۔ ایک اور رسم جو رشدہ کرنے والی جوہا تشانا موسوم تھی یہ حکم تھا کہ انسان اپنے آپ کو جلا کر ہلاک کرے

آریہ۔ یہ بات بالکل وید کے خلاف ہے وید ایسے آدمی کو مہا پاپی اور نرک گامی بتلاتے ہیں۔ چنانچہ لکھا ہے یجروید ادھیاے ۴۰ منتر ۳

असुर्य्या नाम ॥ ते लोका अन्धेन तमसा वृता ता ॥ स्ते प्रेत्या पि गच्छन्ति ये के चात्महनो जनाः ॥ यजु० अ० ४० मं० ३

ترجمہ۔ مہا اندھکار جہاں گیان اور روشنی کا پرکاش نہیں ایسے نرک کو وہ لوگ پراپت ہوتے ہیں جو خودکشی کرتے ہیں ✦

حضرت جب وید کا یہ ارشاد ہے تو ہم آپ کی بے بنیاد باتوں پر کس طرح اعتماد کریں ✦

پادری۔ ۳۷ - رگ وید منڈل ۱ - ادھیاے ۲ سکت اول و مابعد میں ایسی قربانی کا بیان ہے ان سکتوں میں سناشیف نامی ایک آدمی کا ذکر ہے۔ جو کہ یوپ سے بندھا ہوا۔ اور مقتول ہونے کے قریب تھا۔ وہ دردمندی سے اجازت چاہتا ہے۔ کہ پھر اپنی ماں اور باپ کو دیکھے۔ یہی رگوید کی ایتیری برہمن میں اور بہادر بچہ برہمن میں راماین کے بال کانڈ میں مفصل بیان ہے۔ منوجی کی سنتھا میں بھی اسکا حال لکھا ہے سناشیف اپنے باپ اجی گرتا کو اپنے قتل کے لئے چھری تیز کرتے ہوئے دیکھ کر کلمات نفرت آمیز زبان پہ لایا ✦

آریہ۔ آپکا حوالہ بھی دعوؤں کی طرح راستی سے دور ہیں۔ سوائے دوسروں کو تکلیف دینے کے اور آپکا کوئی مقصود نظر نہیں آتا۔ یہ حوالے اور اشارے آپکے اصل میں اشٹک اول ادھیاے ۲ ورگ ۴ یا منڈل ۱ - انوواک ۶ سکت ۲۴ منتر ۱۲ و ۱۳ اکیطرف ہیں۔ کل اس شوراشیب (جسکو آپ سناشیف لکھتے ہیں) والے سکت کے ۱۵ منتر ہیں جن میں صرف ۱۲ و ۱۳ میں شوناشیب لفظ ہے۔ جسکا نروکت کار یاسک منی جی ویدک لغات میں یہ ارتھ فرماتے ہیں۔

शवाः शेपाः यो यी श्वयतेर्वा स्यान्नीति कर्मणः श्वसितेर्वा ॥ निरुक्त ३ अ० १८ कां० ३-४-१

(वा) शेपो वैतस इति पुंस्प्रजननस्य शेपः शपतेः स्पृशति कर्मणः शपो ॥ ३-११ (वा) ३-४-४

ترجمہ۔ شوا شبد۔ شیا کی ارتھ میں آتا ہے۔ شوتی دھاتو سے جسکا ارتھ گتی ہے۔ وا۔ شوستی دھاتو سے گتی کا ارتھ گیان گمن پراپتی ہے۔ وہ ارتھ شونی کا ہے

جسکا شوا شبد ہوتا ہے۔ جسکا شش کا روپ شونا ہے ✦

شیپ اور دئیتس پر جن کے نام ہیں۔ شیتی دھاتو سے جسکا ارتھ سپرش ہے جسے صاف ثابت ہے۔ کہ شوناشیب واچک ہے۔ اس کا جسکا دتیلے سپرش ہو یعنی ودوان۔ یہ ویدک اصطلاح میں کسی خاص آدمی کا نام نہیں۔ بلکہ ذوج کی جگہ استعمال ہوتا ہے ✦

ان منتروں میں یوپ کا نام نہیں اور نہ کچھ ذکر ہے۔ اور نہ ہی اجی گرتا کا نام اس تمام سکت میں کہیں ہے۔ اور نہ کوئی ایسا لفظ بھی ہے۔ ایتیری برہمن کا آپنے کوئی حوالہ نہیں دیا ✦

بہادر بچہ خود بے سمجھ ہے اور نہ ہی آپنے اسکا کوئی حوالہ دیا ✦

راماین اگرچہ بموجب لکچر نمبر ۱۔ آپ کی بے سند ہے۔ دیکھو صفحہ ۶ مگر اسکا آپنے کوئی حوالہ نہیں دیا۔ اور نہ کسی ادھیاے یا سرگ یا شلوک کا پتہ بتلایا۔

منوجی کی سنتھا کا بھی آپنے کوئی نشان نہ دیا۔ پھر ہم کہاں تلاش کریں جبکہ اسکی بنیاد جو کہ وید ہے وہاں بھی نشان نہیں۔ پس اعتراض کا کسی طرح امکان نہیں

پادری۔ ۴۱ - ۲۴ - ۵۸ سے ۶۰ تک۔ پرش میدہ کے بارے میں ایک سو انا سی مختلف دیوتا کے نام مسطور ہیں۔ اور ہر ایک دیوتا کے لئے خاص قسم کا انسان بمعہ نام دیوتا مذکور۔ یہ تمام نام تیتری برہمن میں منقول ہیں۔ عبارت اس قدر طویل ہے۔ کہ اسکی اس اختصار میں گنجائش نہیں۔ ڈاکٹر متر صاحب نے اپنی کتاب انڈو ایرین جلد ۲ صفحہ ۸۱ سے ۸۲ میں بزبان انگریزی اسے مفصل قلمبند کیا ہے۔ یہاں اتنا ہی کہنا بس ہوگا کہ ہر ایک حالت و فرقہ قوم کے آدمی عورتیں قربانی کے لائق اشیا ہیں۔ ایک بھی مبرا نہیں۔ تیترا برہمن ادھیاے اول

آریہ۔ ہم نے آپ کے مضمون کو پڑھ کر تیتری برہمن کو دیکھا۔ اگرچہ یہ برہمن سوامی جی کا مستند نہیں۔ اور سوامی جی اسکو رشی کرت گرنتھ نہیں مانتے۔ جسکا آپ کو خود بھی اقبال ہے (دیکھو لکچر نمبر ۱ صفحہ ۶) مگر یہ آپ کا اعتراض تو اس غیر مستند گرنتھ میں بھی نہیں۔ معلوم نہیں کہ آپکو جھوٹھ بولنے سے کیا لابھ ہوا۔ ہم نے بہت سی تلاش کی اسکا پتہ ندارد ہے۔ پس اول تو یہ غیر مستند دوم بے حوالہ ہے۔ بنا بران ہم جواب دینے سے معذور ہیں ✦

پادری۔ ۵۱ - تیترا ارنیا کا صفحہ ۳۳۱ سے ۳۳۳

अवधनन पुरुषं पशुं। पुरुषं त्वमप्रतः

انہوں نے پرش پشو کو قربانی کیا۔ پرش جو ابتدا سے پیدا تھا۔

اسی طرح شتا پتھا برہمن صفحہ ۸۳۶

तेभ्यः प्रजापतिरात्मानं प्रददौय ज्ञोह्यामास ॥

ترجمہ۔ مخلوقات کے خداوند پرجاپتی نے اپنے آپ کو ان کے لئے دیدیا۔ کیونکہ وہ انکی قربانی دینا تھا ✦

آریہ۔ اصل مطلب فوت ہو جانے کے خیال سے اپنے ایک ناکمل ٹکڑا خدا نخواستہ خداوند مسیح کی قربانی کے بارے میں درج فرمایا۔ تاکہ کسی طرح مسیح کی صداقت ثابت ہو جائے مگر افسوس کہ آپکا ارادہ پورا نہ ہوا۔ ہم آپکی طرح نامکمل نہیں۔ بلکہ پوری عبارت کو درج کر کے اس کا ترجمہ لکھتے ہیں ✦

अथ देवाः। अन्योऽन्यस्मिन्नेव जुह्वत आरुस्तेभ्यः प्रजापतिरात्मानं प्रददौ दानो हैषामास यन्तो हि देवामन्नं।

श० कं० ११ प्र० १ ब्रा० ८ प्र० १ कं० ५ ॥

ترجمہ دائیں آٹھوں برہمن کے شروع میں देवाश्च वा ऋषयश्च

یعنے دیوتا اور بدچلن یا وِدوان اور جہلا یا شریر لوگوں کی اپاسنا اور یگ کے قاعدے تبلاتے ہیں اور وِدوانوں کا ذکر کرتے ہیں، کہ مختلف دیوتا لوگ ہون یگیہ کرتے ہوئے پرمیشور کے دھیان میں روحوں کو مگن کرتے ہیں۔ مگر اس حالت میں بھی یگیہ کو نہیں چھوڑتے۔ کیونکہ یگیہ سے ہی علماء کی زندگی ہے۔

प्रोपकारस्य सतो विभुतय

پروپکار سے زیادہ اور کوئی چیز نہیں یہی حق پسندوں کی آرایش ہے۔ دیکھئے آپنے کتنا بگاڑ کر لکھا ہے۔

نمبر ۱۔ یہ ٹکڑا अवध्य न पुरुष पशुं یجروید کے ادھیاء ۳۱ کا منتر ۹ اسی ہے

نمبر ۲۔ اور یہ ٹکڑا पुरुषं जातमग्रतः اسی ادھیاء کا منتر ۹ سے ہے۔

نمبر (۱) کا ارتھ یہ ہے۔ دیوا یعنی وِدوان مہاتما لوگ اسی سرب بیاپک سرب رشتا پرمیشور پرم پرش کو دھیان کرتے ہیں۔ اسکا نروکت یہ ہے۔

पशुः पश्यते ॥ नि० ३ — १ — ८ ॥

نمبر (۲) کا ارتھ یہ ہے پرش یعنی سرب بیاپک پرمیشور سب جگت سے پہلے تھا دوسرے کا ترجمہ یہ ہے۔ ان کے لئے پرمیشور نے ان رشیوں کو آتم گیان دیا تحقیق یہی یگیہ تھا۔ (منوسمرتی دیکھو منتر ادھیاء ۱-۲۳)

آپنے حکمت عملی کر کے ہمیں پھسلانا چاہا مگر سراپا محال ہے۔

## پادری ۵۲

آتم دا۔ اپنے آپکا دینے والا۔ بلدا۔ طاقت دینے والا۔ جبکی چھایا جبکی مرتیو امرتا حیات ابدی ہے۔

آریہ۔ ہم اس کا مفصل ارتھ صداقت رگوید میں بجواب عبداللہ آتھم صاحب کے دیکھے ہیں۔ مگر خیر بپاس خاطر جناب یہاں دوبارہ سارا منتر اور ترجمہ لکھتے ہیں

य आत्मदा बलदा यस्य विश्व उपासते प्रशिषं यस्य देवाः यस्य च्छाया मृतं यस्य मृत्युः कस्मै देवाय हविषा विधेम। ऋ० मं० १० सू० १२१

ترجمہ۔ جو جگدیشور۔ اپنی کرپا سے ہی اپنے آتما کا گیان دینے والا ہے۔ جو بل بدھی اور پراکرم کا داتا ہے۔ جس وشو دیو کی سب وِدوان اپاسنا کرتے ہیں۔ جس کی آگیا پالن سے مکتی اور جس کی آگیا نہ ماننے سے موت ملتی ہے۔ اسکی پراپتی کے لئے ہم لوگ نت بھجن کریں +

آپ نے صفحہ ۴۹ پر مانڈوکیہ برہمن کا حوالہ دیا ہے۔ مگر وہ ہمیں کسی طرح منظور نہیں کیونکہ غیر مستند ہے۔ اور شت پتھ برہمن کی بابت آپ خود تحریر فرماتے ہیں۔ ،، شت پتھ برہمن میں کئی ایک جگہ پرش میدھ کا اشارہ ہے۔ اور ادھیاء اول میں اس قربانی کی ریتی کا مشرح بیان ہے۔ یہ قربانی کو تمثیلی یا نقلی بتایا ہے،، اور لکھا ہے ،، انسان ذبح نہیں ہوتا تھا۔ بلکہ یہ ہوتا تھا کہ وہ ایک جنگل میں گوشہ گزین ہو کر اپنی بقیہ عمر بنی نوع انسان سے الگ بسر کرے،، (صفحہ ۴۲ سطر ۱۸) پھر آپ صفحہ ۴۴ کی سطر ۱۵ میں فرماتے ہیں ،، یہ ایک بڑی عجیب اور قابل غور بات ہے۔ کہ وید کی تمام عبارت میں قربانی کے لئے ہمیشہ لفظ یگیہ آیا ہے۔ نہ کہ بلی،،

جب یہ حال ہے تو صاف واضح ہے۔ کہ ویدوں میں کہیں بھی قربانی کا نام و

نشان نہیں۔ مستند گرنتھوں کے جتنے حوالے آپنے انسانی قربانی کے ثبوت میں درج کئے تھے ہم نے سلسلہ وار سب کی تردید کر کے اصلیت بیان کر دی +

(اب ہم یہ بتلاتے ہیں کہ حیوانی قربانی بھی ویدوں میں نہیں ہے

پادری ۱۱۔ فی الحقیقت قربانی کے وقت حیوان ذبح کئے جاتے تھے۔ جیمنی جی جو یگیہ کے بارے میں سب سے بھاری سند ہیں فرماتے ہیں۔ میمانسا درشن صفحہ ۳۷۳

آریہ۔ ایسا ہرگز نہیں۔ آپنے کمال غلطی کی اور یہی سبب ہے۔ کہ سوتر یا ادھیاء یا پاد کا کوئی حوالہ نہیں دیا۔ شاید آپ کو شو بام مارگی کی بنیاد ٹیکا سے بھرم ہوا ہو گا جو مول میمانسا کے سراپا برخلاف ہے۔ کیونکہ وہاں اس کا ذرا بھی نشان نہیں غرضیکہ میمانسا میں بھی قربانی کی نشانی نہیں +

پادری ۱۱۔ منوجی ادھیاء ۵ شلوک ۲۳ میں فرماتے ہیں۔ قربانیوں میں حیوان ضرور ذبح ہونے چاہئے +

آریہ۔ وہ اصل شلوک یہ ہے۔

बभूवुर्हि पुरोडाशा भक्ष्याणां मृगपक्षिणाम।
पुराणेष्वपि यज्ञेषु ब्रह्मक्षत्रसवेषु च॥
म० अ० ५ श्लो० २३ ॥

ترجمہ ،، پہلے رشیوں نے گوشہ گزینی کے سبب سے بنوں میں رہنے کی حالت میں گھی (روغن زرد) وغیرہ نہ ملنے کے کارن۔ مرگ پکھیوں کے کھانے یوگ پھل پھول کو ہوشیہ یعنے ہون کی سامگری بنا کر ہوں کیا ہے۔

پادری ۲۷۔ منوایک جگہ ایک برہمچاری کو اپنے گھر واپس آنے پر گائے کے گوشت کے استعمال کی صاف صاف اجازت دیتے ہیں (منو ادھیاء ۳ شلوک ۳)

آریہ۔ یہ آپکی غلطی ہے۔ وہ شلوک یہ ہے۔

तं प्रतीतं स्वधर्मेण ब्रह्मदायहरं पितुः।
स्रग्विणं तल्प आसीनमर्हयेत्प्रथमं गवा॥
म० अ० ३ श्लो० ३ ॥

ترجمہ۔ جو سودھرم سے یکت۔ پتا سے وِدیا کا گرہن کرنے والا۔ مالا پہنے ہوئے اور پلنگ پر بیٹھا ہوا۔ وِدیارتھی ہے۔ اسکا گودان سے پوجا یعنی ستکار کرے

پادری ۱۲۔ رگوید کے اس سوکت سے جو ماہ سمر اشو موشوم ہے۔ چند منتر ہدیہ ناظرین کرتے ہیں۔ اشٹک ۲۔ ادھیاء ۳ شلوک ۱۶۲ (چنانچہ ۱۵ منتروں کا ارتھ کیا ہے۔)

آریہ۔ ہم مناسب سمجھتے ہیں۔ کہ ان ہی ۱۵ منتروں کا صحیح ترجمہ ہدیہ ناظرین کریں تاکہ حق و باطل میں تمیز ہو جائے +

نمبر (۱) رنو رتو (موسم موسم) میں یگیہ کرنے نارے۔ سنگرام میں جس و یگ دان و دوان یا دب گنو سے پرگٹ ہوئے گھوڑوں کے پراکرم کو کہیں گے اس ہمارے پراکرم کو متر سرشٹ نیا ادھشٹ۔ گیاتا۔ اینشورج دان۔ بدھی مان۔ اور رتوج لوگ چھوڑ کر مت کہیں اور اسکے انوکول اسکی پرشنسا کریں +

نمبر (۲) جو نیائے سے سنچت کئے ہوئے دھن سے سکھ دھرم سمبندھی کام کرتے ہیں۔ وے پراوپکاری ہوتے ہیں۔ اور سکھ کو پراپت ہوتے ہیں +

نمبر (۳) جب پرش نے ویگ دان گھوڑے کے ساتھ یہ آتم تشٹی کا بھاگ جاگ

پہلے پہنچایا۔ کیونکہ گھوڑوں کی پشٹی کے لئے چھیری کا دودھ بہت اتم ہے۔ ودوان اپدیشک سدھ کرنیوالا جن سُندر دانوں میں پرسدھ انکے لئے وششٹ گیان کیا تھ سب طرف سے پریرنا بناتے ہوئے ان کو پراپت ہوتا ہے۔ وہی سُکھی ہوتا ہے ٭

نمبر (۴) جو منش بہت رتنوں میں اتم ودوانوں کی یا ترا سدھ کرنیوالے رتھ کو تین بار سب طرف سے پراپت ہوتے ہیں۔ ودوان اس جگت میں دو سب گنوں کے لئے پشٹی کرانے والے کا پہلا سیون یوگ بھاگ اپنے گن کو پرکاشتا سے جتا ہوا۔ پانی کے لئے ہوگیہ جیا گ سنگ کرنے کے لئے ہوگیہ جو یا تھو پراپت ہوتا ہے ان کو ستکار پوک کریں ٭

نمبر ۶۔ جو گھمبے کے لئے کاشٹ کاٹنے والے۔ اور جو گھمبے و پرنیپ کرانیوالے لوگ گھوڑوں کو باندھنے کے لئے وششٹ سر گھش کاٹتے ہیں۔ اور جو گھوڑے کے لئے پشٹی وایک مصالحہ کو طیار کرتے ہیں۔ اور جو ایسے کام میں ہر طرح سے آدمی ہیں۔ ان سکھوں کو پراپت ہوتے ہیں ٭

نمبر ۷۔ جس نے ودوانوں اور میری اوگیان اور بر ہسپتی کی خواہش کو دھارن کیا ہے جو سندر مانتا۔ اور اوکت گیان اور آشاؤں کو اچھی طرح پراپت ہوتا ہے جو ویدار تھ گیان والے بھی مان۔ اسے پسند کرتے ہیں۔ ایسے سجن کو اوکت ودوانوں کی پشٹی یکت بیوہار میں لوگ نیت کریں ٭

نمبر ۹۔ ہے ودوان چاہیے یا تو رکھنے والے گھوڑے کے جس کئے ہوئے مل کو بھن بھنانی مکھی کھاتی ہے۔ یا اس مکھی کے کھانے سے جو گھوڑا کشٹ سے چلاتا ہے کرم انوشٹھان کرنے والے ہاتھوں اور نخونوں میں سب چیزیں تمہاری درست ہوں یعنے نوکروں کو گھوڑے سے درگندھ رہت۔ لیپ رہت۔ شدھ رکھیں۔ اور ڈوالنی سے رہت رکھنی چاہئے لیکن ہاتھ تھتارسی وغیرہ سے اتم قاعدہ کے مطابق اپنی اچھیا انکول چال چلوانا چاہئے ایسا کرنے والے سے گھوڑے اتم کام کرتے ہیں ٭

نمبر ۱۰۔ ہے ودوانوں انکو شدھ کرنے اور بنانیوالو جو پیٹ میں ٹھیرے ہوئے رس کچے اور کرم سے نکلنے یوگ ان کو گندھ پان وایو کے ذریعہ جاتا ہے وہ اسکو کے یوگ ہے۔ آپ انکو ٹکرا اور پراپت ہوئے پختہ پدارتھ کو پکاؤ۔ جس سے اسے سادھ کر کے سندر پدارتھوں کا استعمال ہو۔

نمبر ۱۱۔ ہے ودوان تیری چلائیمان کر ودھ اگنی سے تپائے ہوئے ہاتھ سے جو شستر لگکر سول کے سمان پیڑا کارک شترو کے سمکھ چلا جاتا ہے۔ وہ بھومی میں نہ گرے۔ یا گھاس میں نہ اٹکے۔ بلکہ شترو کے لئے ہو۔

نمبر ۱۲۔ جو لوگ بھوجن لگانے سے بُرا بھلا نہیں دیکھتے ہیں۔ ودوان جو جل کو پکا سکتے ہیں۔ اور جو پرانی کے مانس کے نہ پراپت ہونیکو ترک وترک و دلیل و حجت سے سیون و پیڑی کرتے ہیں۔ ان کا اوم اور سکندھ ہم لوگوں کو پراپت نہ ہو ہے ودوان تو اس پرکار مانس وغیرہ کے تیاگ (ترک) کرنے سے روگوں کو دور کر ٭

نمبر ۱۳۔ مانس ہاری جس میں مانس پکاتے ہیں یعنے دلٹوئی جو اس کا اچھی طرح امتحان کرتے ہیں اس سے نفرت کہ جو اس کو اچھی طرح سینچنے کے آدھار ذریعہ یا برتن یا گرم رس و لٹووں کے ڈھانپنے کی ڈھکنیاں۔ ان پکانے کے آدھار و لٹوہی کڑاہی آدی برتنوں کے گرہن ہے اسکو جانتے اور سو شوبہت کرتے ہیں وے ہر ایک کام میں پرورت ہوتے ہیں ٭

نمبر ۱۴۔ گھوڑے کے چلانے والے گھوڑے کو چلانا۔ بٹھلانا۔ پھرانا۔ اور پچھاڑی باندھنا اور اسکو اوڑھانا اور گھوڑے کا کھانا پلانا۔ یہ سب کام ہمارے سکھ ہوں ٭

نمبر (۱۸) ہے ودوانوں تم پرتھویوں کے بھیدی بدھی والی اگنی کی جو دیپت کرنے سے اسکو اور جو تین پرکار کے شیری و شیری گیتوں کو تکار لیتے کلوں کو تار نادیکی لگنے گیتوں کو لگاؤ۔ اور ہر ایک پشٹی پر کلا منتروں کا شبد کرایہ دو ٹیک ہوتے ہیں وہ انکو اور گیان کرنیوالو کر ویسی بجلی اور آگ کے ذریعہ تم سب کام سدھ کرو جس میں انسان کے اعضا کو شکن پہنچے ٭

نمبر (۱۹) تیری دویا سے سدھ کئے ہوئے بجلی روپ اگنی کا ایک رتو چیں ٭ کھیں گرنیوالا ودوا اسکو نیم میں رکھنے والے ہوتے ہیں اتھا جو شریروں کے ورتو میں کام ان کو اور ایک پدارتھوں میں جو اڑوں کے جو رنگ ہیں۔ ان کے کام میں یہ لوگ میں کرتا ہوں اور اگنی میں ڈالتا ہوں یعنے جو سب پدارتھوں کے چھین بھن کرنے والے رتو کے انوکول پائے ہوئے پدارتھوں میں یا چت بجلی روپ اگنی کے کال او رسمرشٹی کے نیم کرنے والوں کو سدھ کرتے ہوئے موتی لکڑی وغیرہ چیزوں کو آگ میں چھوڑ کر بہت کام انکو سدھ کریں وہ سلپ ودیا کے جاننے والے ایسے نہ ہوں

نمبر ۲۰۔ ہے ودوان۔ تیرا من مرتے ہوئے تجھ کو کشٹ نہ دے اور بجر کے سمان بجلی تیرے شریر کو مت ڈھیر کرے۔ کیونکہ جو منش لوگ بھیا ہی کرتے ہیں وہ مرتیو روگ سے نہیں۔ بیمرت ہوتے۔ اور نہ ان کو روگ دکھی کرتے ہیں۔

نمبر ۲۱۔ یہ اتم یگیہ۔ ہم کو گائے۔ گھوڑے وغیرہ اور پوریشارتھی۔ پتروں اور سبکی پشٹی دینے والے دھن کی برودھی اور اکھنڈت۔ پاپ سے رہت راج کو پراپت کرے۔ اور سب لوگ اس یگیہ میں پرورت ہوں

پس ثابت ہے کہ اس تمام سوکت میں گھوڑے کی قربانی کا ذکر نہیں۔ اور نہ اور کہیں ہے ٭

پادری ۱۴۔ ایک جگہ رگوید۔ اشٹک ۴۔ ادھیا اسکتا ۵ امیں لکھا ہے۔ کہ تین سو گاؤ میش قربانی کی گئی تھی۔ اور پھر دوسرے مقام میں رگوید بھاگ ۲ صفحہ ۱۰۴ پر ستارہ پرار تھنا کرتا ہے۔ کہ ایک سو بھینسے طرح نذر کئے جاویں

آریہ۔ ہم نے ان دونو مقاموں کو نہایت غور سے دیکھا کہیں بھی اس مضمون کا ایک ذرہ نشان نہیں۔ نہیں معلوم کہ یہ گپ آپنے کہاں سے ہانک دی

پادری ۱۶۔ چنانچہ فی الحقیقت ایک جگہ گائے کا گوشت سب سے افضل خوراک لکھا ہے (رگوید منڈل ۶ سوکت ۱۶)

آریہ۔ ہم نے تمام سوکت نمبر ۱۶ پڑتال کیا۔ مگر کسی فقرہ سے بھی آپ کا مطلب سدھ نہ ہوا۔ اور نہ کوئی ایسا منتر ملا۔ جس میں اسکا سراغ نظر آئے۔ ہاں ایک منتر سے سائینا چاریہ نے ہنسا سمجھی ہے جس کا ہم صحیح ترجمہ درج کرتے ہیں

आते अग्ने ऋचा हवि हृदा तष भरामसि। ते ते भव
तु दा रा ऋषभासो वशाउत॥ ऋ० मं ६ स० १ ६ मं
४ ७ ॥

ترجمہ۔ ہے تم شدھ انتہ کرن ودوان ویدوں کے منتروں سے میتھا رتھ ایشور کی کرکے اچھی طرح او تم پدارتھوں کی کامنا کرو اور اسکی آگیا سے سرشٹ پدارتھوں کو پراپت ہو۔

ہم نہیں سمجھتے کہ ایسی مقدس ہدایت سے مسٹر سائین کس طرح وہ براگوشت

گرہن کرتے ہیں تمام منتر میں کوئی بھی ایسا فقرہ جس کا گائے یا اس کا گوشت ترجمہ ہوسکے نہیں کسی دانا نے سچ کہا ہے ؎

دیکھ عقد ثریا ملے انگور کی سوجھی        اندھے کو اندھیرے میں بہت دور کی سوجھی

**پادری ۱۶** یجروید ادھیا ۲۴ منتر ۲۷ - گائیں برہسپتی کے لئے قربان کی جائیں ❊

**آریہ** - جس منتر میں برہسپتی لفظ ہے وہ ۲۷ نہیں بلکہ ۲۸ ہے - اور اصل اُس منتر کا وہ فقرہ جس پر آپ کو وہم ہوا ہے یہ ہے

बृहस्पतये गवयांस्त्वष्टु दाग्न

اس کا ترجمہ صرف یہ ہے کہ مہاتماؤں کی رکھشا کے لئے گایوں کو پراپت ہو -

اصل میں اس منتر میں جانوروں کے سبھاؤں کا ورنن ہے - اور اس سارے ادھیائے میں یہی مضمون یعنے جانوروں کے سبھاؤں کا اُپر غور کرنے کی بابت ارشاد ہے - مارنیکا کہیں نام ونشان نہیں - پس دعوائے باطل ہے -

**پادری ۱۹** - تیتر برہمن ۳ - صفحہ ۶۵۸ کیمیا اسمیں دادلی قربانیاں کے عنوان میں ہمکو قربانی کی یہ ہدایت ہوئی ہے -

**آریہ** - صفحہ ۶۵۸ پر تو ایک لفظ بھی نہیں اور تیتری برہمن کے مول میں کچھ ذکر ہے مول میں صرف یہی لکھا ہے -

आग्नेयोऽन्यान पशूनुपारोति अ० १ वा २ ॥

البتہ مسٹر سائیں اپنی ٹیکا میں صرف صفحہ ۶۵۵ و ۶۵۶ پر ایسا ذکر کرتا ہے - مگر معلوم نہیں کہ وہ کسکا ارتھ کرتا ہے - پس ہمیں اس سے کوئی غرض نہیں ❊

**پادری ۲۰** - اسی براہمنا میں ایک اور رسم کا ذکر ہے جسمیں ایک بڑی تعداد گائیوں اور دوسرے مویشیوں کی قربانیاں ہوتی تھیں - یعنی سترہ پانچ سالہ بے کوہان کو بونے سانڈ - اتنی ہی بونی بچھیاں کم از سہ سالہ انتخاب کی جاتی تھیں -

**آریہ** - تیتری برہمن میں صرف یہہ عبارت ہے सप्तदश प्रजापते ॥ جس کا ارتھ یہ ہے کہ پرجاپتی کا ہی نام سپت دش ہے - کیونکہ وید میں اس کے ۱۷ استوم ہیں - زیادہ کوئی ذکر نہیں - آپ اس سے خواہ مویشی نکالیں یا انسان آپکا اختیار ہے

**پادری ۲۰** - اس گھوڑے کے ساتھ جو اشومیدھ میں قربان ہوتا تھا اکیسو انسی پالتو حیوان ذبح ہوتے تھے جنمیں گھوڑے - سانڈ - گائے - بکری وغیرہ ہوتے تھے - (تیتر برہمن صفحہ ۶۵۱)

**آریہ** - اپنے نمبر غلط لکھا - تیتری برہمن ۳ - انوواک اپر پاٹھک ۹ صفحہ ۶۵۱ ہے - اصل عبارت وہاں کی یہ ہے -

प्रजापतिरश्वमेधमसृजत। सोऽस्मात्सृष्टो अपाक्रामत। तम। तमष्टादशिभिरनुप्रायुङ्क्त तमाप्नोत्। तमाप्त्वाष्टादशिभिरवारुन्ध। यदष्टादशिन आलभ्यन्ते यमेव तेनाप्त्वायजमानोऽवरुन्धे। संवत्सरस्य वाऽएष प्रतिमा। यदष्टादशिनः द्वादशमासा पञ्चर्तवः तै। ब्रा० ३ अ० ९ प्र० ९॥ पुरुषो वाव संवत्सरः मे प्रपा० ५ वा० ३ ॥

ترجمہ - پرجاپتی نے اشومیدھ کو اتپن کیا - وہ اس سے اتپن ہوا ہوا ہٹ گیا اس کو اشٹا دشیوں سے پھر لوٹایا - ان کو پراپت ہوا - ان کو پراپت ہوکر اشٹا دشیوں کے ہی دوارا روکا - جو یہہ اشٹا دشیان ملتے ہیں - ان کے دوارا یگ پراپت ہوکر ججمان اور روندہ ہوتا ہے - یہی سموت سر کے پرمانا ہے - جو یہ اشٹا دشیان ہیں ۱۲ مہینہ اور ۵ رتو - ایشور نے پرجا پالن کا یگیہ بنایا ہے - وہ یگیہ ایشور سے رچیت ہوکر جگت میں پرورشٹ ہو رہا ہے اس لئے اُس یگیہ کو کرنا ۱۸ جزو - والے سال یعنے ۱۲ ماہ اور ۶ رتو میں منشیہ کا دھرم ہے کہ پریوگ کرے جو ایسا کرتا ہے - وہ اس یگیہ کو پراپت ہوتا اور سال بھر میں رکھشا کرتا ہے - جو یہہ وقت گزر رہتا ہے - اسی وقت کے ذریعہ یگیہ کو پراپت ہوکر ججمان یگیہ کی رکھشا کرتا ہے جو یہہ اٹھارہ ہیں - وہی سال کا حساب یعنے بارہ مہینے - اور ۶ رتو ہے'' چونکہ اس تیسرے کانڈ کے ۹ پرپاٹھک کے ۱۰ - انوواک اسی وشیہ پر ہیں - بنا براں مسٹر سائن نے اپنے من گھڑت خیال سے فی انوواک ۱۸ املا کے ۱۸ x ۱۰ = ۱۸۰ کی تعداد پوری کرکے بخیال خود ۱۸۰ حیوان اپنے راجا کے قصاب خانہ کے واسطے مقرر کر لئے - مگر دیکھئے مول تیتری برہمن وغیرہ میں حالانکہ غیر مستند ہی ہے - ۱۸۰ کا نام ونشان نہیں

**پادری ۲۵** - حیوان قربانی بطور خوراک مستعمل ہوتے تھے - گو تیتر برہمن سے اس بارہ میں کچھ معلوم نہیں ہوتا - کہ انہیں (یعنی ٹکڑوں کو) کیا کیا جاتا تھا - لیکن اتھروید کے گوپتھ برہمن میں ہر ایک مفصل بیان ہے ❊

**آریہ** - گو آپ نے کوئی حوالہ نہیں دیا - مگر ہم نے تلاش کرکے ایسے نادانوں کو شک ڈالنے والے الفاظ صفحہ ۵۵ پہ دیکھئے - بنا براں ہم گوپتھ برہمن کا ارتھ پرکاش کرتے ہیں ❊

از صفحہ ۵۵ - اب ہم تبلائیں گے - کہ جیسے پشو کے جس سے کہ دودھ سینچا جاتا جاتا ہے ۳۶ انگ ہوتے ہیں - ویسے ہی جس پشو سے سورگ روپ آنند کا سینچن کرتا ہے - اسکے کو بھی ۳۶ انگ ہیں - یہاں پر مقابلہ گائے کے زبان وغیرہ تمام اعضاؤں کی پرستوتا - پرتی ہرتا - ادگاتا وغیرہ یگ کرنا لوگ اس سورگی یگیہ کے انگ قرار دیئے گئے ہیں - اور دلیل یہ ہے - کہ جیسے گائے کی زبان بولنے کے کام آتی ہے - ویسے ہی اس سورگی یگیہ میں پرستوتا زبان کا کام کرتا یا قایم مقام ہے جسکا صرف ہم ہی نہیں بلکہ خود فاضل رشی کے صفحہ ۵۶ پر صاف ذکر کیا ہے - کہ جیسے ۳۶ انگوں کی گئو ہوتی ہے ویسے ہی ۳۶ انگ یگیہ کے یہہ ہیں - اور ۳۶ ہی اکھشروں کا برہتی چھند ہے جس میں اکثر وید کے منتر آتے ہیں - جن مقدس منتروں پر عمل کرنے سے ودوان لوگ سورگ کا یگیہ سدھ کرتے ہیں ❊

یہاں تک تو ہم پادری صاحب کے لکچر نمبر ۲۶ کے حوالوں کی تردید کر چکے ہیں - اب ہم مسٹر منتر کی اصل کتاب کیطرف متوجہ ہوتے ہیں - وہ اپنی کتاب کا یہہ باب ولسن صاحب کے ترجمہ سے شروع کرتے ہیں - وہ اپنی کتاب میں ان گرنتھوں کا حوالہ دیتے ہیں - میگھ دوت - اُتر رام چرتر - مہابیر چرتر - جیرک سنگھتا - سشرت - باقی وہ حوالے جنکی ہم تردید کر چکے ہیں - کیونکہ وہ پادری صاحب نے اپنی طرف سے پیش کئے تھے -

نمبر ا سے ۳ تک تو آرش گرنتھ نہیں ہیں - اور نہ مستند ہیں - بلکہ وہ ہیں جو بام مارگی راجاؤں کے خوش کرنے کے واسطے بطور ناٹک تصنیف ہوئے ہیں - اور

وہ اسی زمانہ کے ہیں جب سب دھرم لوپ ہو چکا تھا۔ اندھکار پھیل گیا تھا۔ پس ایسے حوالے کبھی دانا آدمی کیلئے سند پذیر نہیں ہو سکتے

باقی چرک اور سشرت جن کے حوالے ڈاکٹر متر صاحب انڈو آرین جلد اول صفحہ ۳۶۰ میں دیتے ہیں۔ ان کے شلوکوں کی ہم نے پڑتال کی۔ معلوم پڑتا ہے کہ انہوں نے غلطی سے ان کتابوں کا نام لکھ دیا۔ کیونکہ وہ ہر دو شلوک دونوں گرنتھوں کے ان دھیاؤں میں نہیں (دیکھو چرک و سشرت مطبوعہ کلکتہ سنکہ سرستی ینیتر الیہ جو پنڈت جیوانند نے طبع کرائے ہیں) مہابھارتھ اور رامائن کی بابت متر صاحب لکھتے ہیں۔ گو ان میں اشارہ تو ہے لیکن مفصل ذکر یا واضح بیان اس بات کا نہیں۔ کہ گائے کا گوشت بطور خوراک استعمال ہوتا تھا۔ (صفحہ ۳۵۹ جلد اول انڈو آرین)

اب ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ حق و باطل کی تمیز کے واسطے کچھ تھوڑا سا اور عرض کریں +

سوال ہوتا ہے کہ اگر درحقیقت یہہ قربانیاں نہیں ہوتی تھیں توساین۔ مہیدھر متر وغیرہ لوگوں کو یہہ باتیں کہاں سے سوجھیں۔ اور کیوں انہوں نے ہندو ہو کر اپنے مذہب کے برخلاف بات تجویز کی +

اس کا جواب صاف اور واضح یہ ہے۔ کہ ہندو مذہب کی اندرونی حالت ناگفتہ بہ ہے۔ وہ کونسی خرابی ہے جو اس مذہب میں نہیں۔ بام مارگ اس میں موجود ہے۔ شیو جی اور جلہری کی پوجا اس میں موجود ہے۔ خود خدا بنے ہوئے ہزاروں ویدانتی اس میں موجود ہیں۔ اگھوری لوگ اس میں موجود ہیں۔ رادھا سوامیے اس میں موجود ہیں۔ چولی مارگ اس میں موجود ہیں۔ مسلمانوں کی قبروں شہیدوں جنے کہ مہتروں کے آگے سیتلا کے واسطے گدہا یہہ پوجتے ہیں سیتلا کی یہہ مہاراج تعریف کیا کرتے ہیں کہ گدہے پر سوار۔ برہنہ بدن۔ ہاتھ میں جاروب۔ سر پہ چھاج۔ ایسی سیتلا کو ہندوں کا نمسکار پہنچے۔ پس ایسے مذہب والوں سے راستی کی امید موہوم ہے۔ جھوٹھی تاویلیں کرنے میں یہ لوگ لاثانی ہیں۔ اور علاوہ بریں خود غرضی میں اپریل فول کو مات کر دیا کرتے ہیں۔ انہیں ہندو پنڈتوں میں سے ایک نامی گرامی برہمن رام کشن کے اوتاروں پر شردھا کرنے والا مشن میں ملازم ہو کر ہندو مذہب کی تردید اور عیسائی مذہب کی تائید کرکے کرسچن بنایا کرتا تھا جس کا حال پنجاب کے اکثر پڑھے لکھے آدمی جانتے ہیں۔ اسی کے بھائی سینکڑوں اور موجود ہیں۔ اور خصوصاً نامی گرامی پنڈتوں نے تو وید کو اپنی بدچلنی کے واسطے آڑ و بنا رکھا ہے۔ تاکہ لوگ یہ بہانہ وید ان پر معترض نہ ہوں۔ انہیں دنوں میں مورتی پوجا کا سلسلہ دیکھیے حالانکہ اس کا ویدوں میں سراغ تک نہیں۔ بلکہ صریح اور واضح طور پر تردید موجود ہے۔ لیکن ابھی تک اور شاید چند سال آئندہ تک خود غرض لوگ یہی کہتے رہینگے۔ کہ ہم وید کے رو سے مورتی پوجا کرتے ہیں۔ اور یہی ان کی اور پوجاؤں کا حال ہے۔ ہم پہلے ہی ایک کتاب میں ثابت کر چکے ہیں کہ ساینا چاریہ اور مہیدھر وغیرہ لوگوں نے خود بام مارگ میں گمراہ ہو عالم کے گمراہ کرنے میں ذرہ کسر نہیں رکھی۔ اور جہاں تک بن سکا۔ تاویلات لایعنی کر کے اور قصہ جات بے معنے بھر کے وام مارگ دنیا میں چلا دیا۔ اور سنسکرت میں ہونے کے سبب کے عام پنڈت تو اعتراض کرنے سے رہے۔ جہلا ان کے پیچھے لگ پڑے۔ اور بڑے پنڈت باستثنا چند فضلا کی زبانی لذتوں اور یہ جسمانی عیاشیوں کے پنجہ میں پھنس گئے۔ جہاں وید میں گو لفظ دیکھا گو تیا گے

لے لئے۔ جہاں اشو لفظ دیکھا گھوڑے کی قربانی مراد لیلی۔ جہاں پرش شبد ملا انسانی قربانی کے واسطے اگھوری لوگوں کی عزت رکھ لی۔ جہاں شنو لفظ دیکھا سنیچر کی پوجا۔ سورج لفظ سے آفتاب پرستی۔ چندر لفظ سے مہتاب پرستی۔ شیو لفظ سے شیو جی کی پوجا۔ وشنو لفظ سے کہہ سمندر کے رہنے والے کی پوجا۔ غرضیکہ کسی لفظ کے آنے سے منشا و خود پوجا لگا لگی گنپتی لفظ سے گنیش پسر مہادیو کا سر کاٹ کر اور ہاتھی کا لگا کر ایک دانت توڑ کر موش پر سوار کرا کر مندر کے دروازہ پر آ بیٹھایا اور تھوڑا سا سندور لیکر اس کی پیشانی کو سرخ بھی کر دیا۔ جیسے نور علی نور ہو گیا۔ پس ایسے شخصوں کے قول قدر کے لائق نہیں۔ سوائے قدیم رشی کرت آرش گرنتھوں اور وید مقدس کے کوئی گرنتھ راستی کے مملو نہیں۔ بلکہ جھوٹھ اور فریب سے جعلسازی کرکے ست گرنتھوں مثلاً منو بھارت میں بھی کہیں کہیں اَست ملا دیا۔ جس کے سبب سے طالبان حق کو قدرتے تکلیف دامنگیر ہوتی ہے۔ مگر منوجی نے اس حق و باطل کی تمیز و تحقیق کا اچھا طریقہ لکھا ہے۔ یعنی جو پستک وید کے خلاف ہو خواہ کوئی ہو وہ دھرم پستک ماننے کے یوگیہ نہیں۔ دلیل۔ ترک اعتراض۔ معقولیت سے ہر ایک بات کو سوچ بچار کر قبول کرو۔ اندھا دھند پیروی کرنے سے سوائے نقصان ایمان اور کسی بہبودی کا گمان نہیں +

ہمیں ساین یا مہیدھر۔ یا متر سے کوئی غرض نہیں اور نہ ولسن سے کوئی خاص مطلب ہے۔ پرمیشور نے ہمیں آنکھیں دی ہیں۔ اور سنسکرت ودیا جاننے ہیں پستک موجود ہیں۔ ہم اندھا دھند کسی کی پیروی کیوں کریں۔ جس طرح مورتی پوجا یا بام مارگ یا دیوتا پرستی کے بارے میں ہم بہتوں مرتبہ دکھا چکے ہیں کہ ان تینوں صاحبوں کی رائے غلط ہے۔ اور صرف غلط ہی نہیں۔ بلکہ باطل ہے۔ وہ وید کو اپنے پیچھے چلایا چاہتے ہیں۔ اور اپنا طبعزاد مطلب ان مقدس کتابوں سے جن میں ان بے بنیاد کہانیوں۔ بادرچیخانوں کا ایک لفظ تک نہیں ثابت کیا چاہتے ہیں۔ مگر رشی کرت گرنتھوں سے انہیں کوئی غرض نہیں۔ اور نہ ان میں کبھی بھولے بھٹکے نگاہ ڈالتے ہیں۔ وہ ویدوں سے اپنی غرض نفسانی پوری کرنی چاہتے ہیں۔ و ویدوں سے صحیح تحقیق نہیں کرتے۔ بلکہ دریافت کرتے ہیں کہ مسیح سے کتنے برس وید پہلے آدم حوا یا نوح کے طوفان سے کتنے برس پیچھے ہوئے انہیں برج بابل کی لاگت کا تو اسٹیمیٹ بنانیکا خیال ہے۔ مگر سمیت ہو برانتیش کی طرف جیالوجی کی تحقیقات کرنا ناگوار گزرتا ہے +

وہ نوح کی کشتی کا طول و عرض بسر و چشم قبول کرتے ہیں۔ مگر قدیم فاضل آریوں کا علوم علویہ سے ماہر ہونا۔ رنج وہ معلوم ہوتا ہے۔ وہ ان فاضل لوگوں کی قدر نہیں کرتے۔ اور نہ عمدہ نصیحتوں سے فائدہ اٹھاتے ہیں۔ بلکہ تلاش کرتے ہیں کہ ان میں گئو میدھ یا اشومیدھ کہاں ہے۔ تاکہ ہمیں نوٹ لکھنے میں کام آوے۔ یوگ کا ایک فقرہ نہیں جانتے ہیں۔ اور نہ سمادھی کے قریب آسن سے انس ہے۔ بلکہ ساری عمر میں کبھی سندھیا یا پرانایام بھی نہیں کیا۔ اس ناواقفی میں بڑے زور و شور سے یوگ کا تماشہ چھپوا رہے ہیں۔ مگر پرماتما کا ہزاراں ہزار دھنیاد ہے۔ کہ اب وہ زمانہ نہیں رہا۔ اب لوگ صرف سنتے ہی نہیں بلکہ پڑھتے اور دیکھتے بھی ہیں۔ تو پھر کس طرح غلطی سے کسی کی نامعقول اور راستی اور دھرم کے برخلاف رائے مان سکتے ہیں۔ متر صاحب نے اپنی کتاب کے صفحہ ۳۸۸ پر شرتی سمرتی والے شلوک کا ارتھ بالکل غلط کیا۔ وہ شمروت کا ارتھ سوتر کرتے ہیں۔ حالانکہ شرتی سے مراد وید ہے۔ کیونکہ اس شلوک میں یہہ جتلایا گیا ہے۔ کہ سمرتی۔ شرتی۔ اور پورانوں میں جہاں ودوہ سمرتی پورانا



صدا اقتدا حمول [illegible]

کے دودھ میں سمرتی کو قبولیت ہے۔ اور شرتی سمرتی کے در دودھ میں فضیلت شرتی کو ہے کسی اور پتک سے یہاں نہ غرض ہے اور نہ تعلق۔ پھر خواہ مخواہ بیجا تاویلیں کرکے اپنا مطلب نکالنا دانائی سے بعید ہے۔ ویدوں اور ست شاستروں میں اہنسا کی بہت ہدایت پائی جاتی ہے۔ چنانچہ یوگ شاستر۔

نمبر (۱) अहिंसासत्यास्तेयब्रह्मचर्यापरिग्रहा यमाः
योग० पा २ सू० ३० ॥

ترجمہ۔ اہنسا۔ ست بھاشن۔ ویر۔ راگ۔ اور چوری کا تیاگ کرکے برہم کی رکھشا۔ نرابھمان۔ پانچ یموں کو نت سادھن کرے۔

نمبر (۲) अहिंसन् सर्वभूतान्यन्यत्र तीर्थेभ्यः छा-
न्दो० प्र० ८ खं० १५ वा० १ ॥

چھاندوگ۔ سب بھوتوں سے اہنسی ہو کر ست دھرم انوسار چلے

نمبر (۳) अहिंसा परमो धर्मस्तथाहिंसा परो दमः ।
अहिंसा परमं दानमहिंसा परमं तपः ॥ भार०
अनु० अ० ११५ श्लो० १८ ॥

ترجمہ۔ جیوؤں کا نہ مارنا یہ شانتی دھرم ہے۔ اور یہی اہنسا اندریوں کا دمن کرنا ہے۔ اس سے بڑھ کر دان اور تپ نہیں۔ بلکہ یہ سب کی بنیاد ہے

نمبر (۴) अहिंसा परमो यज्ञस्तथाहिंसा परमं बलम् ।
अहिंसा परमं मित्रमहिंसा परमं सुखम् ।
महा० अनु० अ० ११६ श्लो० १८ ॥

ترجمہ۔ جیوؤں کا نہ مارنا ہی پرم یگیہ ہے۔ اور اصل طاقت یہی ہے کہ ہم جانداروں کو آزار نہ دیں۔ کیونکہ اس کے کرنے سے ہم سب کے متر ہو جاوینگے۔ اور سب کے متر ہو جانے سے پرم سکھ ملتا ہے۔

نمبر (۵) न च धर्मो दयापरः । चा० अ० ६ श्लो० ४६

ترجمہ۔ یعنی دیا سے پرے کوئی دھرم نہیں ہے

نمبر (۶) अघ्न्याः गोपतौ यजमानस्य पशून्
पाहि य० अ० १ मं० १ ॥

ترجمہ۔ اے منشیو نہیں مارنے یوگ جو گئو آدی اپکاری جیو ہیں۔ اُن کی اوشیہ رکھشا کیجئے۔

نمبر (۷) ब्राह्मणार्थे गवार्थे वा सद्यः प्राणान्परित्य-
जेत् । म० अ० ११ श्लो० ८० ॥

ترجمہ۔ برہمن کے بچانے اور گئو کے بچانے کے واسطے پرانوں کی بھی پرواہ نہ کرے

نمبر (۸) अहिंसा सत्यमस्तेयं शौचमिन्द्रियनि-
ग्रहः । एतं सामासिकं धर्मं चातुर्वर्ण्येऽब्र-
वीन्मनुः अध्या० १० श्लो० ६३ ॥

ترجمہ۔ جیوؤں کا نہ مارنا۔ ست بولنا۔ چوری نہ کرنا۔ پاکیزگی۔ اندریوں کا روکنا یہ پانچ دھرم سنکشیپت سے چاروں ورنوں کے واسطے منوجی نے کہے ہیں۔

نمبر ۹ ब्राह्मणार्थे गवार्थे वा देहत्यागोऽनुपस्कृ-
तः । बालाभ्युपपत्तौ च बाह्यानां सिद्धिकारणं म०
अ० १० श्लो० ६२

ترجمہ۔ برہمن۔ گئو۔ بالک۔ استری۔ انکے تیاگ کے وقت تکلیف سے چھوڑانے میں۔ آدمی کو چاہئے کہ دیہہ تیاگنے تک دریغ نہ کرے۔ کیونکہ یہہ نہایت اہم کام ہے۔

نمبر (۱۰) यक्षरक्षःपिशाचान्नं मद्यं मांसं सुरासवम् ।
तद्ब्राह्मणेन नात्तव्यं देवानामश्नता हविः ॥
म० अ० ११ श्लो० ९६ ॥

ترجمہ۔ یکیہ دیہ بھاشی۔ راکھش (شریر)۔ پشاچ (چنڈال) لوگوں کی جو خوراک ہے۔ مختلف قسم کے نشے شراب وغیرہ اور گوشت۔ ان کو ویدپاٹھی برہمن ہوں یکسر کبھی استعمال نہ کرے (اسی طرح دیکھو منو کے ادھیاہ ۵ شلوک ۵ سے ۵۵ تک) اب ہم یہ بتلاتے ہیں کہ یگیہ لفظ کے معنے کیا ہیں دیکھو

यज देवपूजासंगति
करणदानेषु यो यज्ञो विहितो द्विरिज्यते वा स यज्ञः

ترجمہ۔ دیوتاؤں کا ستکار۔ ملاپ۔ دان میں تو جان کا نام یگیہ ہے۔

अध्यापनं ब्रह्मयज्ञः पितृयज्ञस्तु तर्पणम् । होमो
दैवो बलिर्भौतो नृयज्ञोऽतिथिपूजनम् ।
म० अ० ३ श्लो० ७० ॥

ترجمہ۔ وید کا پڑھانے کا نام برہم یگیہ۔ مہاتماؤں کو خوراک بھوجن آدی دینا پتری یگیہ۔ اگنی میں روغن وغیرہ ہون اور عطر اشیا ڈالنے کا نام دیو یگیہ۔ چھوٹے چھوٹے جانوروں کی پرورش بھوت یگیہ۔ اتتھی کا ستکار کرنا اسکا نام نر یگیہ ہے۔

نمبر (۱) राष्ट्रं वा अश्वः श० कां० १३ प्र० १ अ० २
ब्रा० ११ कं० १६

ترجمہ۔ شجاعت اور انتظام سلطنت کا نام اشو ہے
اور یہی ذکر پرپاٹھک ۳ اور ہستیا برہمن ۲ میں آیا ہے۔

نمبر (۲) प्रजा वै पशवः श० कां० १३ प्र० १ अ० २
ब्रा० १४ कं० २

ترجمہ۔ پشو اور پرجا کے ایک ہی معنی ہیں

نمبر (۳) अग्निः पशुरासीत् श० कां० १३ प्र० १
अ० २ ब्रा० १ कं० १३ ॥

ترجمہ۔ اگنی اور پشو دونوں لفظ مترادف ہیں

نمبر (۴) कतमो यज्ञ इति पशव श० कां० १४ प्र० ६ अ० ६
ब्रा० ७ कं० ७ ॥

ترجمہ۔ یگیہ کا رکھشک پشو ہے اور پشو کا رکھشک یگیہ ہے

نمبر (۵) एष वा अश्वमेधः श० कां० १३ प्र० अ० १
ब्रा० ६ कं० ३ ॥

ترجمہ۔ دیش کا پالن کا نام اشومیدھ ہے

نمبر (۶) प्रजापतिर्वै जमदग्निः सोऽश्वमेधः
श० कां० १३ अ० २ प्र० १ ब्रा० ११ कं० १४ ॥

ترجمہ۔ پرماتما۔ نراکار کی اپاسنا کا نام اشومیدھ ہے

نمبر ۷ श्रीर्वै राष्ट्रमश्वमेधः श० १३ प्र० २ अ० २ ब्रा० ३

ترجمہ۔ دولت و دیا کی ترقی کا نام بھی اشومیدھ ہے

نمبر (۸) तेजो वा आज्यं श० कां० १३ अ० ६ प्र० ४ ब्रा० २
कं० ११—१४ ॥

ترجمہ۔ تیج یا جلال یا بزرگی یا شوکت کو آجیہ کہتے ہیں

نمبر (۹) त्वष्टा वै पशूनामीष्टे पुष्टो वसु । श०
कां० ३ प्र० ५ अ० ७ ब्रा० ५ कं० १० ॥

ترجمہ۔ توشا ہی کا نام پشو ہے۔ اور وہی توشا وسو ہے

نمبر (۱۰) एकादशिनाः सत्यासु पशवो भवन्ति राकार
शाक्वरात्रिष्टुब्व श० कां० १३ प्र० ३ अ० ६ ब्रा० १ कं० ५

ترجمہ - الکاوتیاں بھی پشو ہی ہیں - کیونکہ تیرھٹپ کی الکاوش الھشتر ہیں -

نمبر (۱۱) गौर्वाङ्- नाम नि घंटु अ० १ खं० ११ ॥

ترجمہ - گو نام کلام بانی کا ہے -

نمبر (۱۲) गो पृथिवी नाम नि घंटु अ० १ खं० १ ॥

ترجمہ - گو نام زمین کا ہے

نمبر ۱۳ गो स्तोतृ नाम नि घंटु अ० ३ खं० १६

ترجمہ - گو نام استوتر کا ہے

نمبر ۱۴ - मघ्या यज्ञ नाम नि घंटु अ० ३ खं० ७ ॥

ترجمہ - میدہ یگیہ کا نام ہے

نمبر ۱۵ - अन्नं हि गौ श० कां० १३ अ० १ ब्रा० ६ कं० ३

ترجمہ ان کا ہی نام گو ہے - اور اسی کے متعلق لفظ گندم کا سنسکرت گو دہم بھی بجا کہے لائق ہے -

ان تمام حوالوں سے ہر ایک بدھی مان جان سکتا ہے - کہ راجا نسار اعدل (دھرم سے پرجا پالن کرتا ہے - اور ودیا کا پڑھنا پڑھانا اور اگن میں گھی آدی کا ہون کرنا ہی اشومیدھ ہے اور غلہ - اناج کو شدھ اور پرتھوی کا انتظام) اور درستی اور پوترتا کی رکھنا ہی گومیدھ ہے - طاقت شوکت وغیرہ بڑھانے کے واسطے یگیہ کرنا اجامیدھ ہے -

یہہ صرف بام مارگیوں کی مہربانی ہے - جس سے یہہ بد چلنی اور ظلم کی رسوم قوم ہندو میں یہ چلت ہوگئیں ٭

ممبران آریہ سماج اندھادھند پیروی کرنے کو نہایت برا سمجھتے ہیں - جب ہمارے وید و شاستر اس کے مخالف ہیں - جب ایشور کا گیان اسکے مخالف ہے جب قدرتی رحم اس کے مخالف ہے - جسکا ہمنے بہت کچھ ثبوت دیدیا ہے - پس ہم لوگ کسی طرح ان کو قبول نہیں کر سکتے -

پادری صاحب اسی لکچر کے صفحہ ۵۰ پر اس اعتراض کو بھی ٹالنا چاہتے ہیں کہ مسیح کا کفارہ انسانی عقل سے بعید اور معقولیت سے دور بات ہے - آیندہ کیواسطے آریہ لوگ اسپر اعتراض نہ کریں - اور وجہہ حکمت عملی کرتے ہیں کہ تیتری ارنیا کا صفحہ ۹۱۸ کا ایک واک لکھکر اس کا یہہ ترجمہ کرتے ہیں " اے موت تیرے لاکھوں جال جو فانی آدمی کے لئے ہیں ہم ان سبکا یگیہ کی بعید الفہم طاقت سے ناش کرتے ہیں "

" آج کل جب آریوں سے کفارہ مسیح کی بابت گفتگو ہوتی ہے تو وہ کہتے ہیں کہ یہ کفارہ ہماری سمجھ میں نہیں آتا - مقام غور ہے کہ کیونکر آئے - جبکہ خود وید ہی جن پر ان کا کلی دارومدار ہے قربانی کے راز کو بعید الفہم تبلاتے ہیں -

ہم پادری صاحب کی کوشش پر حیران ہیں - کہ انہوں نے ایک جھوٹی بات کے صحیح ثابت کرنے کے واسطے کیوں اور دو جھوٹ بولے - دیکھئے اول تو اس واک میں کوئی ایسا لفظ نہیں جس کے معنے بعید الفہم ہوں - بلکہ اس کے معنے زبردست طاقت کے ہیں دوم آریہ لوگ تیتری ارنیا کو رگوید نہیں مانتے ہیں - پس یہہ پھسلانا یا دھوکھا دینا نہیں ہے تو اور کیا ہے ؟

واضح ہو کہ وہ اعتراض آریوں کا اب بدستور رہا - کہ مسیح کا کفارہ اور تثلیث کا ٹھیکہ یا پادری پارہ عقل کے ترازو پر سراپا ناکارہ ہے

پادری صاحب نے اپنے اس لکچر نمبر کے خاتمہ پر دعوت کی ہے - کہ ہم مسیح پر ایمان لائیں - بنابران ہم بھی اپنے ناظرین کو بتلانا چاہتے ہیں - اور پادری صاحب کو بھی

کہ اول تو مسیح گنہگار تھا دیکھو رومیوں کا خط باب ۸ آیت ۳ - اور انجیل متی باب ۱۹ آیت ۱۶ و ۱۷ دوم مرگ سے ڈرتا تھا - (دیکھو یوحنا کی انجیل باب ۱۲ - آیت ۲۶ - ۲۷ - اور متی باب ۲۶ - آیت ۳۸ سے ۴۴ تک)

سوم یہود اسکریوطی گنہگار ہے جسنے مسیح کو پکڑواکر کفارہ کرادیا (دیکھو یوحنا کی انجیل باب ۱۵ - آیت ۱۱)

چہارم - مسیح لعنتی اور نافرمان بردار ہے - اور نیک نہیں ہے - دیکھو گلتیوں کا خط باب ۳ - آیت ۱۲ و ۱۳ - ایوب کی کتاب باب ۱۵ - آیت ۱۳ و ۱۴ - اور باب ۱۴ - آیت ۱ - اور باب ۴ - آیت ۱۸ - اور ایوب ۹ - آیت ۲ - اور رومیوں کا خط باب ۳ - آیت ۲۰ - اور ایوب کی کتاب باب ۲۵ - آیت ۴ سے ۶ تک - اور زبور ۱۴۳ - آیت ۲ و ۳ - اور خروج باب ۳۱ - آیت ۱۵ - اور استثنا باب ۲۱ - آیت ۲۳)

حضرت عیسے دنیا پر امن - یا نیکی پھیلانے نہیں آئے - بلکہ خرابی و گمراہی - چنانچہ وہ خود بیان کرتے ہیں -

" یہہ مت سمجھو کہ میں زمین پر صلح کرانے آیا ہوں - میں صلح کرانے نہیں - بلکہ تلوار چلانے آیا ہوں " (دیکھو متی کی انجیل باب ۱۰ - آیت ۳۴) پھر دوسری جگہ فرماتے ہیں - " میں زمین پر آگ لگانے آیا ہوں - اور میں کیا ہی چاہتا ہوں کہ آگ لگ چکی ہوتی " (لوقا کی انجیل باب ۱۲ - ۴۹)

پس ہم یا اور کوئی پڑھا لکھا آدمی کسطرح ایسے شخص پر ایمان لا سکتا ہے - اور یہی سبب ہے کہ پرمیشور کی مہربانی سے صدہا لوگ عیسائی دین سے تائب اور برگشتہ ہو کر ست آریہ دھرم پر ایمان لارہے ہیں اور وہ دن عنقریب آنیوالا ہے - کہ سب گمراہ بھائی صراط المستقیم پر آجائیں - اور شانتی پائیں ٭

ہم اپنی عادل گورنمنٹ کی عملداری کے بہت کچھ شکرگذار ہیں کہ جسکی برکت سے ستی - دختر کشی - نربلی - جگنناتھ کی رتھ کی خونریزیاں - کانشی کے کرووٹ - اور بنگال کی ہری بول وغیرہ بری اور مکروہ رسومات - اور قوم کو بدنام کرنیوالے امورات حکماً بند کئے گئے -

جس سے آریہ سماج کے مبارک مشن کو بہت کچھ تقویت ملی اور ساتھ ہی ست دھرم کی اشاعت میں اعانت ہوئی - ورنہ عوض موجودہ نیک کاموں اور ویدک سنسکاروں کے ہمیں ان برائیوں کے دور کرنے پر مستعد ہونا پڑتا - اور شاید ایک صدی یا قریب اس کو رکھ دھندے میں الجھ کر - آریہ سماج کی ترقی دو صدی تک پیچھے ہٹ جاتی بھولے مہادیو جی کے چیلے جس طرح اس روشن عملداری میں اپنی آمدنی کم ہو جانے کے خوف سے کانشی کرووٹ بند کئے بیٹھے ہیں - اور اس کو ننگ کھا رہا ہے - کیا یہہ ست اپدیشوں سے اتنے جلد ماننے والے تھے - ہرگز نہیں ٭

کلیں گھر انکے ہند و جھوٹھے گھمنڈ اور بناوٹی آن بان کے بہانے کیا اتنی جلد دختر کشی سے باز آنیوالے تھے - ہرگز نہیں ٭

پس جتنے یہہ مبارک کام ہوئے ہیں - یہہ سب اس عادل گورنمنٹ کی نیک سلطنت کی برکت ہے - پرمیشور اسکو اسی طرح روز بروز ست کاموں کے پرچار کی ہدایت دیتا رہے - تاکہ دین اور دنیا دونوں کا سدھار ہو ٭

چھبیسوں لکچروں کے جوابی لکچر ختم ہوئے ٭

# حصّہ سوم

## تکذیب براہین احمدیہ جلد اول

विश्वानि देव सवितर्दुरितानि परासुव ॥ यद्भद्रं तन्न आसुव ॥१॥ यजुर्वेद । अध्याये ३० मंत्र : ३५

"وہ ہے ست وگیان مے رہتے سدآنند سروپ۔ اننت سامرتھ۔ نگت اننت ہوبا۔ وگیان ودّیا رہ۔ پرمیشور۔ آپ تمام جگت اور سب ودیاؤں کے پرکاش کرنیوالے ہو اور سب آنند کے داتا سرب جگت ادتپاک ہو۔ ہمیں برے کاموں۔ بُری خواہشوں سے دور کرکے سب سکھوں یکت بھدر۔ کلیان کو پراپت کیجئے۔ آپکی کرپا ہی سے سب دکھوں کا ناش ہوتا ہے۔ ایسی سہاشتا دیجئے۔ کہ ہم کامل اُدیوگ سے ست کے پرکاش میں مستعد ہوں"

پرماتما نے انسان کو اس سنسار ناپائدار میں فعل مختار بناکر آزادی کا جوہر بخشا۔ مگر ساتھ ہی عقل دوربین بھی عطا کی۔ کہ آزادگی تمہارے احاطۂ بندگی میں محدود ہے۔ یعنی بندگی وعبادت تمہاری کلیدِ در مقصود ہے۔ انسانیت سے باہر آزادی مبدا فساد ہے۔ اور اصل میں وہ آزادی نہیں۔ بلکہ آواگون کی بنیاد ہے۔

پرم دیالتا اور رحماں کرپالتا سے ہدایت عام اور شانتی تمام کیواسطے اپنے گیان ہدایت بنیان کو بذریعۂ الہام شری اگنی۔ شری وایو۔ شری آدت۔ شری انگرہ جی مہاتماؤں کے سرشٹی کی آدمیں پرکاشت کیا۔ وہی گیان موسوم بہ چار وید آجتک رہنمائے عالم علیم کل کی طرف سے یہ نہایت ضروری تھا کہ انسانی حوائج کیواسطے کامل گیان ہادی عرفان کا نمایاں فرماتا۔ پس اُسی سرب انتریامی نے اپنی لامحدود دیا کے کوش سے ہمیں مستفیض بنایا۔ **وید مقدس** کا جلوہ دکھایا۔

جان لے حق کی اگر پہچان ہے — وید ہر اک درد کا درمان ہے
وید اقدس رازدانِ غیب ہے — بے نشاں کا محرم لاریب ہے
راستی جز وید کے ناپید ہے — دیکھا ہے ہر روح کا پس وید ہے
جو شقی محروم ہووے وید سے — دور ہے وہ دولت جاوید سے

اندنوں جبکہ آفتاب وید مقدس کا ہماری غفلت کے ابر میں آگیا تھا۔ اور جہاز ہند ساحل مراد سے دور ہو چلا تھا۔ ایک باو مراد بھیجکر پرم دیالتا کا اظہار فرمایا یعنی **شری سوامی دیانند سرسوتی** جیو کو مستعد بنایا جنکے جگت پرشار تھ کی بدولت ہمیں خورشید وید کی شعاعوں سے نورانی ملی۔ اور تھوڑے ہی دنوں میں جہاز گم گشتہ کو ساحل مراد دکھائی دیا اور اہل جہاز کو اپنے گئے دن پھر آنے کی امید ہوئی۔

باعث اس تمام انقلاب کا خلاصتاً یہی ہے۔ کہ عرصہ سے آریہ ورت روپی جہاز کے کپتان عیش وعشرت میں پڑکر خدمت مفوضہ کو بھول گئے تھے۔ اور وہ تمام ہدائتیں اور آرڈر جو بادشاہ حقیقی سے انکو ملے تھے۔ خودغرضی اور لاپرواہی سے انہوں نے طمع کے رومالوں میں باندھکر چھپا رکھا تھا جونہی سوامی جیو نے صداقت کا جھنڈا اٹھایا۔ اور وید مقدس کا دیا گیان سنایا۔ جہالت کا بھر یا تھر تھرایا۔ گرداب نادانی کو چکر آیا۔

جو تشویش ہوا خواہ دنیا فتاد — تزلزل در اقوام جہلا فتاد
قزاقی گرانی بجو بانی تمام — فتاد ہر یک ز بنیاد خام
بیا درد بھتاں ازاں صدق ما — بے سایہ بگریزد از آفتاب
بسا پنڈت ومولوی پادری — بناحق شماتت شدہ مفتری

ولیکن بہ منہ ہر کہ تف افگند — ہمانا ہماں تف بر ویش فتد
نہ لغزد صداقت زافسوں گری — چہ باک ست حق راہ بابیں کافری
کسانیکہ خود شپرہ طینت اند — زخورشید محروم در ظلمت اند
بیا اے طلبگار صدق وصفا — خدارا بگلز از معنی درآ
بچشم خرد وید مقدس بہ بین — کمنور شوانہ نور دنیا و دیں

**سبب تالیف کتاب**

چونکہ آجکل ہمارا ہنگامہ ساحثہ گرم ہے۔ اور برخلاف زمانہ جہالت کے اب ہمیں واقفیت رزم وآرزم ہے۔ اسواسطے اکثر کتب غیر مذاہب مطالعہ میں آتی رہتی ہیں اندنوں ایک کتاب **براہین الاحمدیہ** جسکے مصنف مرزا غلام احمد صاحب ساکن قادیاں ضلع گورداسپور ہیں) مطالعہ سے گذری۔ علاوہ اور شیخی کے اس کا مصنف دس ہزار روپیہ انعام بھی مجیب کے حق میں دینے کا اقراری ہے۔ اور باوجود ناداری کے دل ودماغ میں دعوے دہوائے (چیف آف قادیاں یعنی) رئیسی وسرداری ہے۔ ناظرین جسطرح دور کے ڈھول سہاونے ہوتے ہیں۔ اور تمام ستھرے شاہ جی کہلاتے ہیں۔ وہی حال ہمارے رئیس اعظم صاحب کا ہے۔ تمام مہا نُما دھر ف خیالی پلاؤ اور تمام ملکیت نیسٹ من کا الاؤ ہے۔ جب اسقدر جائداد منقولہ اور غیر منقولہ بھی موجود نہیں ہے۔ تو واللہ اعلم خیر الماکرین۔ اس اشتہار سے حضرت کا کیا مقصود ہے۔ سچ ہے۔ **ان کید قادیان عظیم**۔

براہین الاحمدیہ کے مصنف نے روپیہ کمانیکا ایک نرالا ڈھنگ نکالا ہے۔ اور عرصہ آٹھ سال کو کسی طرح کے مکروفریب اور حیلہ حوالہ میں ٹالا ہے۔ کتاب میں کہیں برہمو دھرم والوں سے گالی گلوچ ہو رہی ہے۔ کسی جگہ عیسائیوں کو کوس رہے ہیں۔ کسی جگہ مسیح کو ناخلف ابن اللہ بنا رہے ہیں۔ اور کسی جگہ آریوں کو برابھلا بتا رہے ہیں۔ مجھے اس جگہ کسی اور سے سروکار نہیں۔ اور نہ میں کسی غیر کا مختار۔ ہاں **آریہ** دھرم کا پیرو کار ہوں۔ اور وید وکت صداقت کا بندۂ جان نثار۔ پس اپنا فرض سمجھتا ہوں۔ کہ براہین احمدیہ کو میزان انصاف میں تولوں اور اُن کا امتحان کروں۔

خوش بود گر محکِ تجربہ آید بمیاں — تا سیہ روئی شود ہر کہ درو غش باشد

**اشتہار کی حقیقت کا اظہار**

جلد اول میں مرزا صاحب نے ظاہری نمود بے بود بلکہ روپیہ کمانے کے سود پر بڑے حرفوں میں ایک اشتہار کامل ۱۲ صفحہ پر لکھا ہے۔ جس سے سوائے ظاہری شیخی کے کوئی کسی طرح کا نتیجہ نہیں نکل سکتا۔ اشتہار کا ایسا بلند نکور تصدیق کرتا ہے کہ طبل تہی را رود بانگ دور۔ اہل انصاف جانتے ہیں کہ ظاہری نمودوں پر مرنا صداقت کا خون کرنا ہے۔ ایک دانا کا قول ہے مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔ مطلب انکا اس تمام لاف وگزاف سے صرف یہی ہے کہ کسی طرح روپیہ ہاتھ آئے اور دنیا تخیر ہوجائے۔ مگر مرزا صاحب کو یہ خیال نہیں ہے۔

کلید درِ دوزخ است آں نماز — کہ بر روئے عالم گذاری دراز

ان چال بازیوں پر خواہ کوئی جاہل مائل ہو جائے۔ اور حق سے ہاتھ اٹھائے مگر عقلا ان ہتھکنڈوں سے سراسر بیزار ہیں۔ اور دانا ان دھوکوں سے آگاہ وواقف کار۔ جہالت کا دور دورہ اب نہیں رہا۔ علم نے آنکھیں کھولدیں۔ محمدی اور عیسوی معجزات قدر کے لائق نہیں رہے۔ شعبدہ بازی رہ گئی ہے۔ کیونکہ اُسکے شائق نہیں رہے۔

زمانہ بسا طِ نو آئین نہاد — شہ آں مرغ کو خایہ زریں نہاد

اس طرح کی حیلہ بازیوں سے ترمیم نبات بیکار ہے۔ اور بیجا جھوٹ سے قرآنی حفاظت دشوار ہے۔ کیونکہ خود حدیث ساوی ہے۔ ستفترق امتی علیٰ ثلث و سبعین فرقہ کلھم فی النار الا واحدۃ یعنی تہتر فرقہ مومنوں کے ہیں سب دوزخ کی آگ میں جلینگے اور دست تاسف بسبب نامرادی کے ملینگے۔ لیکن ایک بہشتی ہمایونگا۔ اور نجات پائیگا۔ اس پر طرفہ

تر یہ ہے۔ کہ اہل تسنن تشعیہ کے اور اہل تشعیہ تسنن کے باہمی خاکہ اوڑا رہے ہیں۔ اور جوشِ
مذہبی میں آکر خون بہا رہے ہیں۔ ہر ایک اپنی ذات کو ناجی اور دوسروں کو ناری جانتا ہے۔ اور اسی
قرآن سے بحر بطلان میں سرگردان ہو کر مذہب خود کو حق جانتا ہے۔ حالانکہ واللہ اعلم بالصواب
سبھی ناری ہیں۔ اور پابند جہالت و خواری۔ آتشِ نفاق سے جل بھنکر کباب ہو رہے ہیں۔
اور ورطۂ نادانی میں حیران و بیتاب۔ تیغ ابرو غلمان سے مرغ سر بریدہ ہیں۔ اور عشق چشم
حوراں پر دل و جان سے گرویدہ کسی نے سچ کہا ہے۔

زاہد کو کون کہتا ہے یہ حق پرست ہے — حوروں پہ مر رہا ہے یہ شہوت پرست ہے

مجھے انعام صرف انعام خاص و عام درکار ہے نہ کہ زر سند رجہ اشتہار۔ کیونکہ ایسے انعام بطور مکر
انعام صرف دینے اور دکھلانے کے ہوتے ہیں۔ نہ کہ دینے اور دلانے کے۔ اگر جواب معقول
ہو تو اہل انصاف مقبول فرمادیں۔ ورنہ اختیار باقی ہے۔

| | |
|---|---|
| عیش دنیائے دوں دمے چندست | جاں بعیش جہاں نہ خورسند است |
| گر فریبی بمکرِ خود عالم | گویدت خلق کایں ہنرمندست |
| پیر گشتی و پا بزنجیری | دل بعصیان و لب بسوگندست |
| ہر زماں وصل تو ہمی خواہی | باتو ایں خاص رمز و لبندست |
| موسیہ کردی اندازۂ بلبیس | آخرت کار با خداوندست |
| لعنت اللہ بماکریں گوئید | کن حذر گر دلت بایں پندست |
| بر رسولاں بلاغ باشد و بس | بشنو آنکہ راست پیوندست |

مجھے طول فضول سے کام نہیں۔ اور نہ دعوے ہمعنی مجھے کلام حق سے مطلب ہے
اور ناحق سے نفرت۔ پس مرزا صاحب کے دلائل کا ضعف نمبروار بتلاؤنگا۔ اور ابطال
انکا بھی استدلال قاطع بہم پہونچاؤنگا۔ تلوارسکے دین۔ اور پیارے کے دھرم کا مقابلہ کرکے
میزان انصاف میں رکھکے قوم کے لئے عینک دوربین بناؤنگا اور جبر اور اکراہ کو محبت و
چاہ کے روبرو لاکر عقل صدق پسند سے اُس کی عمدگی کی داد چاہونگا۔

सत्यमेव जयते नानृतं جھوٹ خواہ کتنے ہی زور شور دکھلاوے فریاد اور
داویلا مچاوے۔ مگر راستی کی آخرکار فتحمندی ہوگی۔ اور ناراستی کو ورمندی پرماتما
حق کا پرکاش کر اور ناحق کا ناش

# آغاز کتاب

اعتراض مصنف براہین احمدیہ صفحہ ۱۰۳ حاشیہ در حاشیہ نمبر ۱

یہ (آریہ) ایک نیا فرقہ ہے۔ جو ہندوؤں میں پیدا ہوا ہے جو اپنی مذہبی مجلس کو
آریہ سماج سے موسوم کرتے ہیں۔ اندنوں میں سرپرست بلکہ بانی مبانی اس فرقہ
کے ایک پنڈت صاحب ہیں جن کا نام دیانند ہے۔ اور اس وجہ سے ہم اس فرقہ
کو نیا فرقہ کہتے ہیں۔ کہ وہ عام اصول جنکا یہ فرقہ پابند ہے۔ اور وہ تمام خیالات
اور تاویلات کہ وید کی نسبت اس فرقہ نے پیدا کئے ہیں۔ وہ بہیئت مجموعی کسی
قدیمی ہندو مذہب میں نہیں پائے جاتے۔ اور نہ کسی وید بھاش اور نہ کسی
شاستر میں یکجائی طور پر انکا پتہ ملتا ہے۔ بلکہ منجملہ ذخیرہ متفرق خیالات کے کچھ تو پنڈت دیانند
صاحب کے اپنے دل کے بخارات ہیں۔ اور کچھ ایسے بیجا تصرفات ہیں کہ کسی جگہ سے سر اور
کسی جگہ سے ٹانگ لی گئی ہے۔ غرض اس قسم کی کارسازیوں سے اس فرقہ کا قالب طیار کیا گیا ہے

جواب

پوشیدہ نہ رہے کہ اعتراض کرنے سے پہلے فریق ثانی کے کتب کا مطالعہ کرنا
شرط اولی ہے۔ مگر معترض نے نہیں کیا۔ اور ساتھ ہی تواریخ سے بھی محض اُمی معلوم
ہوتا ہے۔ حضرت آپکو کہاں سے دریافت ہوا۔ کہ آریہ ایک نیا فرقہ ہے۔ کیا عام جہلا کے طور
پر آپکو بھی حق سے کنارہ کرنا ضروری تھا۔ کوئی پنڈت وید خواں آریہ مذہب کو نیا فرقہ

نہیں کہتا۔ بلکہ اہل جہان متفق البیان ہیں۔ کہ آریہ دھرم سب سے قدیم اور برترشٹ یعنی اُتم ہے
اُسکے تمام اصول قدیم رشیوں اور منیوں کے دلائل منقول و معقول سے حصول ہیں۔ وید مقدس
جو اُم الکتاب ہے۔ آریہ دھرم اُسی کا لب لباب ہے۔ آریوں کے تمام اصولات وید سے مشہور
ہیں اور معہ عالمگیر ہدایتوں کے مشرح موجود۔

اب یہاں پر ثابت کرنا واجب ہے کہ آریہ دھرم درحقیقت نیا فرقہ ہے یا نہیں۔ اور ہندو
قدیم ہے یا جدید۔ اول خود وید مقدس کی بابت غور فرمائیے۔ کہ قرآن انجیل زبور۔ توریت اور
وید میں سے کون نئی پستک ہے۔ اور کون قدیم۔ کس میں گیان کی تعلیم اور تفہیم ہے۔ اور کس
میں قصہ جات و فسانہ جات کی تقسیم و ترسیم۔ نوشیرواں بادشاہ کے وقت عرب میں آپکے پیغمبر
صاحب پیدا ہوئے۔ جنکا نام محمد ہے۔ اور جب دنیا کے تجربات کرتے اور تجارت کے سود و زیان
میں نفع و نقصان بھرتے انکی عمر ۴۰ سال کی ہوئی۔ تب قدیم بت پرستی سے دل گھبرایا۔ اور
اسی گھبراہٹ میں قرآن کا دھیان آیا۔ جسکو آجکل عرصہ ۱۳۰۳ سال کا منقضی ہو رہا
ہے گویا ۱۳۰۳ سال سے دین محمدی اور قرآن جسکی صداقت پر آپکو اعتماد و ہم و گمان ہے ۱۸۸۶
سال سے انجیل ہے۔ جو مسیح کی ہدایت پر دلیل ہے گویا ۱۸۸۶ سال سے مذہب عیسوی کی بنیاد
ہے۔ جو آپکے دین سے ۵۸۳ سال از دیاد ہے۔ داؤد سے پہلے زبور مفقود تھی۔ اور موسے سے
آگے توریت بیبود و بینمود۔ زردشت موسے سے پہلے خدا کا رسول تھا۔ اور بقول پارسیوں
کے مقرب بارگاہ و مقبول جسکی نبوت کا اکثر علمائے محمدیہ بھی اقرار کرتے ہیں۔ اور اسکی
صداقت و حقانیت و معجزات کا مشرح اظہار۔ فاضل شہرزوری۔ علامہ شیرازی و علامہ
دوانی و میر صدرالدین وغیرہ اُن سے مشہور ہیں اور انکی تصنیفات میں شہادتیں مذکور
۳۴۰ سال سے پہلے موسے کا نشان نہ تھا اور عرصہ ۴۰۰ سال سے زردشت کے ژند اوستھا
کا ذکر و بیان۔ راجہ یدھشٹر کا سال جلوس ۴۹۲۸ سال سے پرکاشمان ہے۔
اور غیاث اللغات کی ردیف (ف) سے یہ امر آپ کی ہدایت کا نشان "بدانکہ پیشتر در ہندیا
سمت راجہ جدھشٹر رواج داشت۔ راجہ مذکور نزد ایشاں در آغاز کلجگ حال بودہ و
تمام جہان را بر گشادہ تا ایں زبان از سنبت ایالت (یعنی جلوس و تخت نشینی) او چہار
ہزار و نہ صد و ہشت سال گذشتہ" آجتک جنتریوں میں بھی وہ مسطور ہوتا ہے۔ جس سے
ہماری صداقت و قدامت کا ظہور ہوتا ہے۔ بلکہ طوفان نوح و جلوس یدھشٹر کا ایک
ہی سال ہے۔ جس سے اہل تعصب کا دل سراپا پُرملال ہے۔ اور اُس ردیف ت سے
بھی ہمارے اس دعوے کا اثبات ہے۔ جو جان مخالف کیواسطے چاروں طرف سے آفات
ہے "تاریخ طوفان سر آغاز از حادثہ طوفان گیرند سال شمسی حقیقی و ماہ قمری مبتدائے
سال از حمل گیرند۔ تا ایں سال چہار ہزار و نہ صد و بست و ہشت سال گذشتہ"
صحیفۂ آسمانی پارسیاں یعنی ژند اوستھا میں زردشت پیغمبر بتلاتا ہے کہ یہی حکم جو میں
تکو بتلاتے ہیں۔ یزدان یعنی خدا نے میرے سے بہت پہلے وید میں نازل فرمائے ہیں
اور اب آپکے واسطے مجھکو پہونچائے ہیں تاکہ میں تم کو سناؤں۔ اور راہ راست پر لاؤں
اُسی استاد ژند کے آخری وساتیری میں تحریر ہے کہ "بیاس نام برہمن ہندوستان سے آیا
اور زردشت سے مباحثہ کرکے چند باتوں کو دریافت فرمایا۔ بلکہ یزدان پارسیاں نے زردشت
کو بیاس جی کے جواب کامل نہ جانکر بیاس کی بابت ارشاد فرمایا۔ کہ برہمنے بیاس نام از ہند
آید بس داناکہ بر زمین ہند کم کس چنانست مردول دارد کہ نخست از تو پرسد کہ یزداں چرا کندہ
دکرد۔ گر نزد و یک ہست در ہمہ ہستی گر فتگاں یعنی ایزد تعالیٰ کہ بر ہمہ چیز قادر است عقول را
چرا وسائط وجودات گردانید و خود بیواسطہ دیگر از بہر چہ آفرید۔ بگو او را کہ یزدان کنندہ و سازندہ
ہمہ چیزہات باایں در فرد بارہ ہستی بر فرشتہ۔ سالار و سرو شید و دیگر اقرارے در میان نیست و
دیگراں را اقرار ہا ست یعنی واسطہ ہست" غرضیکہ یہ بات ہر طرح۔ کیا بلحاظ تواریخ کیا

بلحاظ تعلیم ثابت ہے کہ دنیا کی تمام کتابوں سے وید قدیم ہیں۔ اور وید کی قدامت موافق و مخالف
دونوں کو تسلیم ہے۔ تیرہ سو سالوں سے یہ فرقان ہے۔ وید سے آگے وہ ابجد خواں ہے"
اب رگ وید مقدس کے منترہائے ذیل سے واضح ہے کہ وید کے رو سے ہمارا نام آریہ
ہے نہ کہ اور۔ وہ منتر یہ ہیں:۔

विजानीह्यार्यान्ये च दस्यवो बर्हिष्मते रन्धया शासदव्रतान्। ऋ॰ मं॰ १ सू॰ ५१ मं॰ ८।

یہ رگ وید کے منڈل سوکت ۵۱ کا منتر ۸ ہے۔
"پرمیشور اُپدیش دیتا ہے۔ جیو تو آریہ یعنی سریشٹ۔ اور دسیو یعنی دشٹ سُبھاؤ کے ڈاکو آدی
ناموں سے پرسیدہ شخصوں کے دو بھید جان لے۔ اور راستی کا آچرن کر اور ناراستی سے پرہیز"
دنیا کے آغاز میں جگت ادھارک پرماتما کی طرف سے عدالت خداوندی کے رو سے نہایت
وضاحت سے اظہار کیا گیا۔ کہ سریشٹ اور دشٹ صرف نیک و بد اعمالوں پر ہیں۔ نہ کہ کسی
جسمانی تفریق کے لحاظ سے چونکہ ویدوں میں سوائے ایک آریہ دھرم کے بیان کے اور
کسی مذہب کی تردید و تکذیب نہیں ہے۔ اس سے یہ بھی بخوبی واضح ہے کہ اسوقت دنیا کے صفحہ
پر کوئی مذہب موجود نہ تھا۔ ہاں پرماتما سربشکتی مان نے اپنی سروگیتا سے حق کی پوری و کامل تشریح
کر کے حجت ساطع و برہان قاطع سے ثابت کر دیا ہے کہ اسکے برخلاف تمام ناحق سے اجتناب کرو
اور اس چشمہ فیض سے زراعت دل کو صداقت باطنی سے سیراب کرو۔

सजातूभर्मा श्रद्दधान ओजः पुरो विभिन्दन्नचरद्वि दासीः। विद्वान् वज्रिन् दस्यवे हेतिमस्यार्यं सहो वर्धया द्युम्नमिन्द्र। ऋ॰ मं॰ १ सू॰ १०३ मं॰ ३।

یہ رگ وید منڈل سوکت ۱۰۳ کا منتر ۳ ہے۔ پرمیشور فرماتا ہے۔ کہ سبھا کے سوامی سب
پدارتھوں کے دھارن کرنیوالے ودوان کو چاہیئے۔ کہ اُنکی حفاظت و بچاؤ کے واسطے دسیو یعنی دشٹ
لوگوں کو جو آبادیوں میں وناش کرتے ہوئے وچرتے ہیں۔ سزا کافی دینے کے کارن سکھ کے
بڑھانے (دیا) امن کے کام کرنیوالے بجر ہتھیار کو پراکرم سے عمل میں لائے اور آریہ یعنی
سریشٹوں کے بل دھن کی سہائتا کرے"
یہ منتر راج نیت ودیا کے متعلق ہے۔ خلاصہ مطلب اس کا یہی ہے۔ کہ راجہ کو ملکی انتظام
میں دھرماتما اور اچھے کام میں پرتی کرنے والے کی سہائتا کرنی دشٹوں کو سزا اور سریشٹوں کو
جزا دینی چاہیئے" ہر چہار وید مقدس میں چند مقام پر آریہ نام موجود ہے مگر دانا کے واسطے یہ
دو ثبوت کافی ہیں۔ کہ وید کے ماننے والے بلکہ وید و کت دھرم والے کا نام آریہ ہے تعصب
و طرفداری سے وید سراپا مبرا ہیں۔ اور جھوٹے افسانوں و طوفانی بیانوں سے معرا۔ اب
اسی کو منو سمرتی سے بھی ثابت کرتا ہوں۔ اور پھر موجودہ تواریخ سے شہادت دوں گا۔
منو سمرتی کے ادھیائے ۲ کے شلوک ۱۷-۱۸-۱۹-۲۰-۲۱-۲۲ میں مفصل حال اسکا درج ہے

सरस्वतीदृषद्वत्योर्देवनद्योर्यदन्तरम्। तं देवनिर्मितं देशं ब्रह्मावर्तं प्रचक्षते॥१७॥ तस्मिन्देशे य आचारः पारम्पर्यक्रमागतः। वर्णानां सान्तरालानां स सदाचार उच्यते॥१८॥ कुरुक्षेत्रं च मत्स्याश्च पञ्चालाः शूरसेनकाः। एष ब्रह्मर्षिदेशो वै ब्रह्मावर्तादनन्तरः॥१९॥ एतद्देशप्रसूतस्य सकाशादग्रजन्मनः। स्वं स्वं चरित्रं शिक्षेरन् पृथिव्यां सर्वमानवाः॥२०॥ हिमवद्विन्ध्ययोर्मध्यं यत्प्राग्विनशनादपि। प्रत्यगेव प्रयागाच्च मध्यदेशः

प्रकीर्तितः॥२१॥ आसमुद्रात्तु वै पूर्वादासमुद्रात्तु पश्चिमात्। तयोरेवान्तरं गिर्योरार्यावर्तं विदुर्बुधाः॥२२॥

۱۷ - مہاراج منو فرماتے ہیں۔ کہ سرسوتی اور درشدوتی جو دو دیوتوں کی ندیاں ہیں ان کے
درمیانی دیش کو برہم ورت کہتے ہیں

۱۸ تمام باشندگان خطۂ خاک مقدس آریہ ورت اپنے دھرم کرم کو یعنی رسومات دینی اور
دنیوی کو برہمنوں یعنی وید کے جاننے والوں سے اخذ کریں یا پڑھ کر حاصل کریں۔

۱۹ آریہ ورت کے قرب و جوار میں متسیہ اور پنچال اور سورسینی وغیرہ جو ملک ہیں۔ وہ
برہم رشیوں کے ہیں۔ اسی وجہ سے ان ملکوں کو لوگ متبرک جانتے ہیں۔

۲۰ جملہ ورنوں اور ورن آشرموں کا یہ جو اس ملک میں قدیم سے جاری ہے۔ منو جی
فرماتے ہیں۔ کہ تمام دنیا کے لوگ اس ملک کے فاضلوں سے تعلیم حاصل کریں
اور یہاں کے لوگ مختلف ملکوں میں جاکر ست دھرم اور ودیا کا پرچار کریں۔

۲۱ ہماچل اور بندھیاچل کے درمیانی اور ترشی کے مشرق کے جانب اور پریاگ کے مغرب
سمت جو ملک آباد ہیں۔ ان کو مدھ دیش یعنی ممالک متوسط کہتے ہیں۔

۲۲ بحر شرقی سے بحر غربی تک اور ہمالیہ اور بندھیاچل کے وسط میں جو ملک آباد ہیں انکو
عموماً آریہ ورت کہتے ہیں۔ آریہ ورت دو شبدوں سے بنا ہے۔ ایک آریہ دوسرا آورت یعنی
آریوں کے نواس کا استھان یا آریوں کے رہنے کی جگہ۔ آریہ قوم کی تعریف منو جی نے یہ کی ہے۔

कर्तव्यमाचरन् कर्म अकर्तव्यमनाचरन्। तिष्ठति प्रकृताचारे स आर्य इति स्मृतः॥

"کہ کرنیکے لائق اعمال حسنہ کا کرنا۔ اور نہ کرنیکے قابل افعال قبیحہ کا نہ کرنا جسکا طبعی خاصہ ہو
وہ آریہ ہے"۔ حال کے جغرافیہ دان اگر ذرہ غور سے دیکھیں تو بخوبی جان لیوینگے مگر اس زمانہ
کی تقسیم سے اس وقت کی حد بست کا اتنا بڑا تفاوت نہیں ہے۔ منو جی تمام سمرتی میں
اکثر مقامات پر آریہ ورت اور آریہ قوم ہونیکا ذکر فرماتے ہیں۔ بلکہ وہ خود بھی تمام آریہ ہونے کا
فخر ظاہر کرتے ہیں۔ اگرچہ اور تمام سمرتیاں یعنی دنیاوی قانون منو کے بعد کی تصانیف
ہیں۔ مگر تمام متفق اللفظ آریہ دھرم اور آریہ سنتان ہونے کے اقراری ہیں۔

## نکتہ

ایک فاضل سے کسی نے سوال کیا۔ کہ سوامی دیانند سرسوتی جی کہتے ہیں کہ یہ ملک آریہ ورت
ز سرشٹی کے آد سے جدھشٹر کے وقت تک اسی آریہ ورت کے لوگ ودیاؤں میں ہر طرح کے فاضل ہوچکے ہیں
اور بڑے بڑے حکیم اسی جگہ کی شاگردی سے نامور کہلائے۔ نوشیرواں کا وزیر بزرجمہر یہاں راج نیت سے
ہی فاضل اجل کہلایا اور اُسی پر عملدرآمد کرنے سے نوشیرواں نے عادل نام پایا۔ جس کتاب سے
انوار سہیلی تحریر ہوئی ہے وہ اب تک سنسکرت میں موجود ہے۔ جس کا نام پنچتنتر مشہور
ہے فیثاغورث یا پتھاگورس جسے یونا چارج بھی کہتے ہیں۔ یہاں کی فلاسفی سے کامیاب ہوا اور
کئی سال یہاں کے پنڈتوں کی شاگردی کر کے مسائل فلسفہ میں استاد کہلایا یہی بانی تاریخ
آگوان کی کتابوں کا مترجم اول ہے۔ اور ایسی بزرگ کی بدولت یونان اور اور مصر و اٹلی وغیرہ
کی طرف اس مبارک مسئلہ کی تعلیم ہوئی۔ یہ وہی حکیم ہے جس کے مرنے کے بہت مدت بعد اس
کے شاگردوں کے شاگردوں سے حکیم افلاطون نے جاکر ہندسہ اور فلاسفی اور منطق اور تناسخ
کی تعلیم کے مسائل سیکھے اور خود بھی آریہ ورت میں آنے کا ارادہ کیا مگر کسی سبب سے
راستہ سے واپس چلا گیا اور یہ ارمان اُس کے دل ہی میں رہا۔ غرضیکہ یہ سلسلہ
اوپدیش کا برابر جیمنی جی کے وقت تک رہا۔ چنانچہ خود بیاس جی کا پاتال (امریکہ) ہیروڈوٹس
(یورپ) چین۔ جاپان۔ ایران وغیرہ ملکوں میں جانے کا حال بھارت سے بر دیگر
تواریخ دان پر واضح ہو سکتا ہے۔ جیمنی جی مہاراج بھی ایک دو مرتبہ وید دھرم
کے اُپدیش کے واسطے ایران مصر و یونان وغیرہ کی طرف گئے اور لوگوں
کے مختلف شکوک رفع فرماتے رہے۔ علم جہازرانی میں بھی پورانے آریہ لوگ
نہایت ہوشیار ہوا کرتے تھے۔ اور تجارت کے واسطے یہاں کے سوداگر دور دراز ملکوں
میں جاتے تھے۔ علم اقلیدس یعنی ریکھا گنت بھی اسی ملک سے اول چین میں گیا اور وہاں سے مصر و یونان میں پہنچا

ہے اور یہاں کے باشندے آریہ ہیں۔ مسلمان وغیرہ لوگ کہتے ہیں کہ ملک ہندوستان اور ساکنان اسکے ہندو ہیں جسکے معنے چور۔ رہزن و غلام کے ہیں۔ اصل مطلب اس کا کیا ہے اور درست کون ہے۔ اور کس طرح کہنا چاہیئے۔ اُس نے جواب دیا کہ بھائی جبتک ودیا کا زور شور۔ ایجادوں کا ترقی۔ ست دھرم کی طرف توجہ۔ وید مقدس پر عمل رہا۔ بناوٹی توہمات سے رستگاری۔ ایک پرمیشور کی پرستش جاری رہی۔ لوگ عالم باعمل۔ اور بلاور رعایت کے پڑھنے پڑھانے والے رہے۔ تب تک یہ ملک آریہ ورت اور یہاں کے باشندے آریہ یا اوج رہے۔ مگر جب سے اُنہوں نے طوق غلامی پہنا۔ بُت پرستی اختیار کی ایک کو چھوڑ۔ انیک مردوں شہیدوں کے بندے بن گئے۔ ہزاروں لاکھوں ور گرو رو کے آگے سر جھکانے لگے۔ جعلسازی کتابوں پر نقلوں اور فسانوں یعنی پرانوں کو ویدوں پر ترجیح دی۔ تب سے ہندو بن گئے۔ اور ملک ہندوستان۔ مدعی بھی سچا اور مدعا علیہ بھی جھوٹا۔ صرف تناقضی ہے۔

آریوں کی قدیم حالت تواریخ سے ثبوت

اب تواریخ پر غور کرنی چاہیئے۔ لیتھبرج صاحب کی انگریزی تواریخ ہند مطبوعہ ۱۸۸۱ء کے صفحہ ۱۶ سے ۲۲ تک آریوں کی تاریخ ایک مختصر پیرایہ میں لکھی گئی ہے۔

"آریوں کے نزدیک وید کی کتابیں نہایت متبرک ہیں۔ ہندوؤں اور اہل فرنگ و اہل روم وغیرہ کے بزرگ آریہ تھے غرض آریہ قوم دریائے سرسوتی اور زمین پنجاب کے اور دریاؤں کے کنارے پر کئی سو برس تک آباد رہی۔ اُس زمانہ میں اُنکی حکومت کسی راجہ یا حاکم خاص سے متعلق نہ تھی۔ بلکہ ہر ایک گھر کا بزرگ ہی اپنے اپنے خاندان کا سردار ہوا کرتا تھا۔ اور وہی اُس گھرانے کا پروہت یعنی پیشوائے دین بھی ہوتا تھا۔ آریہ لوگوں کو جب کبھی ضرورت پڑتی تھی تو وہ وحشی باشندوں سے لڑا بھی کرتے تھے۔ اور چونکہ آریہ لوگ اُنکی نسبت بہت بہادر تھے اور ہتھیار بھی عمدہ رکھتے۔ اور زرہ بکتر لگاتے تھے۔ اس لئے اپنے مخالفوں پر فتح پاتے تھے۔ آریہ لوگ روز بروز زیادہ اور آسودہ ہوتے گئے۔ آخر یہ ہوا کہ جو میدان پنجاب سے بھی زیادہ زرخیز اور گنگا اور اُسکے معاون سے سیراب ہے۔ اُسکے فتح کرنے پر انہوں نے کمر باندھی۔ آخر دشمنوں یعنی وحشی لوگوں کو بھگا کر بہت سی جمعیت فراہم ہو جانے سے بڑے زبردست ہو گئے۔ آریہ لوگ دریائے سرسوتی کے درمیانی ملک کو برہم رشی دیش اور جو ملک اُسکے مشرق میں الٰہ آباد تک ہے۔ اُس کو مدھ دیش۔ اور سارے ملک کو آریہ ورت کہا کرتے تھے۔ آریہ لوگوں کے بہادر راجہ رامچندر جی نے جنوبی ہند۔ جزیرۂ لنکا پر حملہ کر کے اُسکو فتح کیا۔ آریوں کی نسبت یونانیوں نے لکھا ہے۔ کہ ایشیا کے ملکوں میں جسقدر قومیں سے ہم کو کام پڑا اُن میں آریہ لوگ زیادہ بہادر تھے۔ اور وہ زبان کے بھی بڑے سچے تھے انہوں نے اُسکی نسبت یہ بھی لکھا ہے۔ کہ وہ شراب و کباب نہیں کھاتے پیتے تھے۔ اور ہر ایک امر میں میانہ رو اور صلح اندیش سادگی اور دیانت میں مشہور اور عدالت میں رجوع کرنے سے نفور تھے"۔

**تاریخ ہندوستان** کے صفحہ ۱۰۶ میں مورخ تحریر کرتا ہے کہ "ویدوں کا مقدم مسئلہ یہ ہے کہ خدا واحد ہے۔ چنانچہ اکثر مقامات پر وید میں درج ہے۔ کہ حقیقت میں صرف خدا واحد ہے جو سب سے اعلیٰ و برتر ہو کر تمام عالموں کا مالک ہے اور اُسی نے سب عالم پیدا کئے ہیں۔ برہما۔ وشن۔ شیو کا بہت کم ذکر پایا جاتا ہے۔ اور اُنکو کچھ فوقیت نہیں دی گئی اور نہ وہ پرستش کے قابل سمجھے گئے"۔ مورخ **کالبروک** صاحب فرماتے ہیں "مجھ کو ویدوں میں کوئی ایسا مقام نہیں مل سکا۔ جس سے ان دیوتوں کا اوتار ہونا ثابت ہو۔ رگ وید کے ایک منتر کا ترجمہ بھی (وید وکت توحید کے ثبوت میں) یہ مورخ شہادتاً پیش کرتا ہے۔ کہ "پرماتما کامل صدق و یقین مشرت ہے۔ اُس کی ذات بےمثل و بےنظیر

فانی ہے۔ وہ خدا حقیقی ہے نہ زبان کو اُس کے بیان کی طاقت ہے۔ اور نہ عقل کو اُسکی ادراک کی قدرت۔ وہ سب میں عیاں اور سب پر غالب ہے۔ اپنے علم بیحد اور حکمت غیر متناہی سے مسرور ہے۔ زمان اور مکان سے منزہ ہے۔ اُسکے پاؤں نہیں مگر بہت تیزی سے چلتا ہے۔ اُسکے ہاتھ نہیں لیکن کل عالم کو اٹھائے ہوئے ہے۔ اور بے آنکھوں کے سب چیزوں کو دیکھتا ہے۔ اور بغیر کانوں کے ہر آواز کو سنتا ہے۔ سب کو سمجھاتا ہے اور کسی سمجھانیوالے کا محتاج نہیں۔ پیدا کرنے والا بچانے والا۔ اور کل اشیا کی صورت پلٹنے والا وہی ہے۔

اُسی تاریخ کے صفحہ ۹۱ پر آریوں کے عام حالت یونانیوں سے مقابلہ کرتا ہے "اگرچہ اُن دونو قوموں کے قوانین اور انتظام کے طریقے اور ہنر و فن کی کیفیت اور عام تہذیب اور شائستگی اور قانون کی پابندی کا مقابلہ کیا جائے تو ظاہر ہوتا ہے کہ آریہ لوگ یونانیوں سے اور تربیت میں بہت بڑھے ہوئے تھے۔ آریوں کے ملکی جلسے بہ نسبت یونانیوں کے بہت کم ناشائستہ تھے۔ اور وہ دشمنوں سے بہت ترحم کے ساتھ سلوک کرتے تھے۔ اور ہر قسم کے علوم میں اُنکو بہت زیادہ دسترس تھی اور خدا تعالےٰ کی ذات اور صفات کے علم کی روشنی بھی اُسی زمانہ میں ایسی اُنکو حاصل ہو گئی تھی جس میں ایتھنز کے اعلےٰ ترقی کے زمانہ میں وہاں کے نہایت بڑے عقیل۔ اور دانا آدمیوں کے دلوں پر بہت تھوڑی چمکی"۔

لیتھبرج صاحب کی تواریخ ہند سے یہ بھی واضح ہے "آریہ لوگ قدیم سے فلاسفی کے شوقین رہے۔ اور فلسفہ اور ہندسہ اور طبعیات کے اُستاد اول بھی ہیں چھ مختلف حصوں میں چھ فلاسفی اُنکے ہاں تصنیف ہوئی ہیں۔ اور وہ یہ ہیں۔ اول سانکھ درشن جسکا مصنف کپل۔ دوم یوگ درشن۔ جسکا مصنف پتنجلی۔ سوم نیاے درشن جسکا مصنف گوتم۔ چہارم ویشیشک جسکا مصنف کناد۔ پنجم میمانسا جسکا مصنف جیمنی۔ ششم ویدانت جسکا مصنف بیاس ہے۔

بموجب تشریح بالا ہر ایک بدھی مان یعنی صاحب علم و عقل جان سکتا ہے۔ کہ آریہ دھرم آریہ قوم اور اُنکی پستکیں وید مقدس سب سے قدیم ہیں۔ کیونکہ شہادتیں ہمارے حق میں غیر قوموں کی ہیں۔ پس انصاف کریں کہ آریہ دھرم اور آریہ قوم کس عظمت و شان کے لائق ہے

اب ہندو لفظ کی بابت کچھ تھوڑا سا ذکر کیا جاتا ہے جو کہ آیا یہ لفظ کس زبان کا ہے۔ اور کن پستکوں میں اسکا اندراج پایا جاتا ہے۔ اور کون لوگ اسکا استعمال کرتے ہیں۔ سنسکرت لغات میں ہندو لفظ کا نام و نشان ندارد ہے۔ اور نہ اسکے کچھ معنی بن سکتے ہیں ویدہائے مقدس سے لیکر راجہ بھوج کے وقت کی تصنیف شدہ پستکوں بلکہ ۱۰۰ برس کی مصنفہ کتابوں یعنی ست نارائن کی کتھا۔ گنیش مہاتم کے زمانہ تک بھی یہ لفظ کسی سنسکرت پستک میں ندارد ہے۔ اور فارسی لغات کے دیکھنے سے اسکے معنے چور۔ سیاہ وغیرہ کے پائے گئے۔ دیکھو غیاث اللغات ردیف (ھ) ہندو منسوب بہ ہند دریں لفظ واؤ برائے نسبت است۔ و ایں نسبت خصوصیت بذدی المعقول دارد و لفظ ہندو در محاورہ فارسیاں بمعنے دُزد و رہزن و غلام مے آید از خیاباں و ہندو زن زن ساحرہ را گویند از سکندر نامہ فارسی کی کتاب ایسی کوئی شاذ و نادر ہو گی۔ جس میں اس لفظ کو بُرے طور پر استعمال نہ کیا ہو۔ گلستان سے لیکر بہار دانش و دُرّہ نادری وغیرہ تک ہر جگہ انہیں معنوں میں بلکہ اس سے بھی رذیل معنوں میں مستعمل ہے۔ پس زیادہ تحقیق و بحث کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ ایک طرف سے محض انکار۔ اور فریق ثانی کا اقبال و اقرار ہے۔ جس سے ہر طرح ثابت ہے۔ کہ یہ نام ہمارے واسطے ملیچھ بادشاہوں نے موضوع کیا تھا۔

آریہ بمعنے سرنیشٹ و نیک و خدا شناس اور سماج یعنے مجلس یا نشستگاہ۔ باہمی دو لفظ مل کر آریہ سماج کے معنے ہوئے۔ وید کے پیروں یا خدا شناسوں یا نیکوں کا جلسہ جس سے کوئی بھی اعتراض نہیں رہی۔ اب نہیں معلوم کہ وہ کونسا امر ہے جو آریہ سماج کو

برخلاف وید مقدس کے کرتے ہیں۔ میرے خیال میں تو ایسا کوئی امر نہیں ہے کہ جسکی ہدایت وید نہ بتلاتے ہوں۔ مگر آریہ لوگ مذہبی طور پر اُسے بجالاتے ہوں۔ معترض نے بھی کوئی بات نہیں بتلائی جسکا جواب دینا ہمارے ذمہ ہوتا۔ اسواسطے دعوےٰ بلادلیل خود مدعی کی تذلیل ہے۔ جسے کسی طرح سے حاجت تفصیل نہیں۔

رگ وید۔ یجروید۔ سام وید۔ اتھروید میں ہر ایک امور روحانی و جسمانی کی اس خوبی سے ہدایت ہے۔ جو کسی طرح محتاج کمزوری و شکایت نہیں۔ ہاں اُنکی ایک ایک تشریح حق پسند طبیعتوں و صداقت کے طالبوں کو رہنمائے سعادت ہے۔ انہیں دونوں امور کا پورا اظہار الہام کا دارومدار ہے۔ اور ادھورا ادنا کامل نہ چھوڑنا اُسکی کاملیت کا اظہار بلکہ افتخار ہے۔ شتپتھ ایتری۔ سام و دہان اور گوپتھ ان چار برہمنوں میں (جو وید کی تفسیریں ہیں) اچھی مفصل تشریح و توضیح آریہ دھرم کی موجود ہے۔ کہٹ درشنوں (یعنی چھ شاستروں) اور دس اُپنشدوں میں بھی انہیں اصول پر حکماء آریہ ورت کے دیاکھیان مذکور ہیں۔ جن سے ست دھرم کی صداقتوں کے ظہور ہیں۔

**قولہ**۔ وہ بحیثیت مجموعی کسی قدیم ہندو مذہب میں نہیں پائے جاتے

**اقول**۔ ہندو مذہب کی قدامت کی نسبت سوائے اس کے ہیں کیا کہوں

| | |
|---|---|
| یکے بر سر شاخ و بُن مے برید | خداوند بُستان نگہ کرد و دید |
| بگفتا کہ ایں شخص بد میکند | نہ با من ولیکن بخود مے کند |

حضرت آپکا سوال سراپا غلط بلکہ وہم و خیال ہے۔ **قولہ** اور نہ کسی وید بھاش اور نہ کسی شاستر میں یکجائی طور پر اُن کا پتہ ملتا ہے۔ **اقول** معلوم نہیں کہ کس کو پتہ نہیں ملتا۔ آیا مرزا غلام احمد صاحب الہامی کو یا سنسکرت کے فاضل پنڈتوں کو۔ اگر شق اول ہے۔ تو بالکل تسلیم کے قابل ہے اور اُسکا علاج لیاقت کا محتاج ہے۔ مرزا صاحب سنسکرت سے محض لاعلم اور ناآشنا ہیں۔ پس اُنکو وید بھاش اور شاستروں سے پتہ نہ ملنا سراسر بھول و خطا ہے۔ اور اس حالت میں اُنکا معترض ہونا جسقدر بیجا ہے کہوں اُسی قدر ناروا ہے۔ اگر شق ثانی ہے تو محض نادانی ہے۔ یکجائی طور پر اگر پتہ نہ ملتا۔ تو لاکھوں علماء و فضلاء کیوں ایک غریب و حقیر سنیاسی کے پیرو ہوتے۔ اور مولوی محمد قاسم ابو المنصور جیسے کیوں پشیمانی میں سر دھنتے اور روتے۔ جس شخص نے صدق دل و نگاہ غور سے ست دھرم وچار میلہ چاندا پور۔ اور ستیارتھ پرکاش و مباحثہ بریلی۔ اور سوال و جواب مباحثہ جالندھر۔ و شاستر ارتھ کاشی وغیرہ مباحثہ جات سوامی جی مہاراج کے دیکھے ہوں۔ وہ سوامی جیو کی حق بیانی اور دُر فشانی کا قائل و مُقر ہو سکتا ہے۔ ہم اس مقام پر ناظرین حق پسند کے واسطے چند سطریں خصوصاً پیش کرکے اُنکے مطالعہ کی انصافانہ طور سے سفارش کرتے ہیں

شمول در مباحثہ چاندا پور

واضح ہو کہ یہ میلہ صرف دو روز رہا۔ قبل شروع ہونے میلہ کے بعض "مولوی" صاحبان نے سوامی دیانند سرسوتی جیو کے ڈیرہ پر تشریف لیجا کر فرمایا۔ کہ بہتر ہوا گر اہل ہنود۔ اور اہل اسلام ملکر یاد ہونگے مذہب کی تردید کریں۔ سوامی جیو نے فرمایا کہ اس میلہ میں مناسب معلوم ہوتا ہے۔ کہ کوئی کسی کی طرفداری نہ کرے۔ بلکہ میری سمجھ میں تو یہ اچھی بات ہے کہ ہم اور مولوی صاحبان اور پادری صاحبان تینوں محبت سے ملکر ست کی تحقیقات کریں۔ کسی سے برخلافی کرنی واجب نہیں۔" داناؤں نے سچ کہا ہے۔

| | |
|---|---|
| بنائے کار بنہ در ثبات و ایمن باش | کہ ہر بنا کہ براصل ست پائدار بود |
| در ترود رہ نجات مدار | ہیچ خصلت بہ از ثبات مدان |
| میں داری بر فعت درجات | در معانی ثبات رز ثبات |

ناظرین! کیا ایسے موقعہ پر سوامی جی کا راستی اور ست دھرم کی طرف دائم رہکر کپٹ اور فریب میں شامل نہ ہونا۔ اس بات کو ثابت نہیں کرتا کہ جوہر صداقت کی پوری چاشنی اُنہیں حاصل

ہو چکی تھی۔ اور غیر حق سے اُنکی طبیعت قطعی بیزار تھی۔

مرزا نے جس قدر توہمات کا طوفان اٹھایا۔ اُسکو طوفان نوح سے بھی بڑھا دیا۔ اور اگر سچ پوچھو تو راستی کا خون بہا دیا۔

**قولہ** "بلکہ منجملہ اُن ذخیرہ متفرق خیالات کے کچھ تو پنڈت دیانند صاحب کے اپنے دل کے بخارات ہیں۔ اور کچھ ایسے بیجا تصرفات ہیں کہ کسی جگہ سے سر اور کسی جگہ سے ٹانگ لی گئی ہے۔ غرض اس قسم کی کارسازیوں سے اس فرقہ کا قالب نیا کیا گیا ہے

**اقول**۔ مرزا صاحب اسلامی تعصب کے بخارات نکالنے سے باز نہیں رہتے اور اسی جوش میں جو منہ آتا ہے کہتے ہیں۔ حضرت گھبرائیے نہیں۔ یہ پنڈت جی کے دل کے بخارات نہیں ہیں بلکہ صدرا فنت کے احکامات اور وید مقدس کی ہدایات ہیں۔ ست شاستروں کے فرمان ہیں اور علمی دقائق کے بیان۔ بدعات سے ہمیں کُلی نفرت اور توہمات سے قطعی پرہیز ہے بیجا تصرفات کا الزام لگانا اور کارسازیوں کا اتہام جتانا آفتاب کو دامن سے چھپانا اور چاند پر گرد اڑانا ہے مگر در حقیقت آپکا ذرہ قصور نہیں صرف مذہبی تعصب کا فتور یا اسلام کا الہامی نور ہے جو آپکو حق کی جانب سے روکتا ہے اور ناحق کے گرداب میں جھونکتا ہے۔ پس واجب سمجھتا ہوں کہ آپکو اسکا جواب باصواب گوشگذار کردوں۔ اور تمام دفتر منقولات کو آپکے روبرو دہروں۔ مضامین چرانا اور مرغی کا سر اور ٹانگ اوڑانا کسی اور کا شیوہ ہے۔ نہ کہ سوامی جی کا۔ غور سے مطالعہ فرمائیے

موسےٰ و اسمٰعیل و اسحاق و ابراہیم و لوط و یوسف و یعقوب وغیرہ کے قصہ جات کو توریت موسوی سے اُڑایا۔ داؤد و سلیمان۔ ایوب وغیرہ کے واقعات کو صموئیل اور زبور کی کتابوں سے حفظ فرمایا آدم و حوا۔ اور شیطان کے ورغلانیکی حکایت کو طالموت اور موسےٰ کی پیدائش کی کتاب سے چرایا۔ ابراہیم کا بتوں کو توڑنا اور جنات کے قصے فرشتوں کا انکار سوال و جواب قبر اور جہنم کا سات حصوں پر تقسیم فرمانا قیامت کے روز ہاتھ و پاؤں وغیرہ اعضاؤں کا تکلم میں آنا اور شہادت دلوانا غسل اور طہارت و تیمم اور روزہ کھولنے کا بیان۔ یہ سب یہودیوں کی حدیثوں اور تواتر سے نکلوایا۔ چنانچہ طالموت و میدا آس و ضمایون مذکور ہیں۔ جو اس ظلمت کے دور کرنیکے واسطے بمنزلہ نور ہیں۔ عیسےٰ کا ہنڈولے میں باتیں کرنا اور لڑکپن کے معجزے جو آل عمران اور مریم اور تحریم کی صورتوں میں ترقیم ہیں۔ اور اسی طرح اصحاف کہف اور قصہ رقیم جنکا سورۂ کہف میں بیان ہے وہ محمد نے عیسائیوں کی احادیث سے لیکر قرآن میں لکھوایا۔ چنانچہ افرایم نامی کتاب اور انجیل طفولیت میں مفصل درج ہیں۔ میزان اور پلصراط کی باتیں قدیم آتش پرستوں کی حکایتوں سے اخذ کی گئی ہیں۔ اور زند نامی کتاب سے چھانا گیا ہے۔ کعبہ کی تکریم اور آداب حج قدیم قریشی اور بُت پرستان عرب سے اور بیت المقدس کی تعظیم کا عیسائیوں اور یہودیوں سے رواج پایا۔ خضر کا قصہ جو کہف میں ہے وہ بھی یہودیوں کی حدیثوں کا جوڑ توڑ ہے۔ لقمان اور سکندر کے قصص نے (دورانداز قیاس) یونانیوں کی تواریخوں سے جلوہ دکھایا۔ اور کچھ سنی سنائی باتوں پر عمل فرمایا اور باقی امورات خانگی و جنگ و جدال روزمرہ کو بھی عروس خیال سے درست کرکے با محاورہ بنایا۔ غرضیکہ مختلف قصہ جات و فسانہ جات و بیانات کو مع اپنے

ؔ ایک فلاسفر فرماتا ہے۔ "ہم کو یقین ہے کہ موسوی و عیسائی و محمدی مذہب کی بنیاد آتش پرستوں کے مذہب سے قائم ہوئی ہے۔ کیونکہ شیطان و جبرائیل کا وجود پارسیوں سے ہوا۔ اور وہی (شیطان و جبرائیل) اُنکی کتابوں میں موجود ہیں۔ تصدیق اسکی کتاب سفر ننگ و سائٹر سے بخوبی ہو سکتی ہے پہلے ہم کو خیال تھا کہ پیغمبروں کی بنیاد کو موسےٰ نے قائم کیا۔ مگر اب ان کتابوں سے صاف ظاہر ہے۔ کہ اس تودہ طوفان کے برپا کرنے والے آتش پرست ہیں یا کوئی ان (آتش پرستوں) سے بھی پہلے ہوگا جس کی نقل اُنہوں نے کی"

پر کسی طرح جائز نہیں ۔

لہذا ثابت ہوا کہ روحیں اناادی ہیں ۔ نیستی سے ہستی میں نہیں آئیں ۔ اور یہی ثابت کرنا ہمارا فرض تھا

۴ ۔ دعوے ۔ روحیں ابدی ہیں اس واسطے ازلی یا اناادی بھی ہیں ۔

دلیل یہ ہے ۔ ابدی ہونا مسلم فریقین ہے اسواسطے اسکی تشریح کی ضرورت نہیں ۔ ابدی کے معنے وہ زمانہ جسکی انتہا نہ ہو ۔ اب مقام غور ہے ۔ کہ ابدی روحیں کیوں ابدی ہیں ۔ جو ظاہر ہیں کہ (۱) وہ مرکب نہیں تاکہ ترکیب پذیر ہوویں ۔ (۲) وہ چیتن اور لطیف جوہر ہیں اسیواسطے وہ مردہ نہیں ہو سکتے ۔ علی ہذا ۔ اب نہیں وجوہات کو اگر منقلب کریں تو ظاہر ہوتا ہے کہ ابتدا ماننا صرف پیدائش کی غرض سے ہے ورنہ جسکی پیدائش نہیں اسکی ابتدا نہیں ۔ نہ تو روحیں ترکیب پذیر اور نہ منقسم ہونیوالی چیز ہیں ۔ پھر انکی پیدائش کسطرح ہوئی کیونکہ ہر چیز ترکیب پذیر کا انحلال لازمی ۔ اور وجود بعد العدم کا نام حادث ہے ۔ مگر جبکہ روحوں پر عدم نہیں تو حدوث بھی لازم نہیں ہوتا کیونکہ بحکم علوم متعارفہ اسکے ناممکن ہے ۔ جیسا کہ ایک کنارہ کا دریا ناممکن ہے ۔ اور جسطرح آفتاب ناممکن میں اندھیرا ناممکن ہے ویسے ہی ابدی کا حادث ہونا ناممکن ہے ۔ کیونکہ بحکم عدم اجتماع ضدین یہ اجتماع ضدین باطل ہے لہذا ثابت ہوا کہ روحیں انادی ہیں اور یہی مطلوب تھا

۵ ۔ دعوی ۔ روحوں میں فنا یا موت نہیں اس واسطے روحیں خدا کے قبضہ قدرت میں ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہینگی ۔

دلیل یہ ہے ۔ کہ موت نام روح اور جسم کی جدائی کا ہے ۔ ورنہ موت اور کوئی چیز نہیں اور روحوں کے واسطے بالذات موت نہیں ۔ کیونکہ وہ باقی ہیں اور نہ روحوں میں کوئی ایسا مادہ ہے ۔ جو کبھی شامل ہوا ہو یا کبھی اُن سے اخراج پذیر ہوا اسواسطے کہ وہ جاندار نہیں ۔ پس بحکم (علوم متعارفہ) کے اُس سے روحانیت برآمد بھی نہیں ہو سکتی ۔ علاوہ براں جڑھ چیتن کی ایکتا یعنے وحدت الوجودی ناممکن ہے اور یہ بموجب حکم علوم متعارفہ باطل ہے ۔ لہذا روح کے بالذات چیتن اور جڑھ سے مبرا ہونے اور فنا کے آزاد ہونیکے سبب سے اُسکی ابتدا نہیں ۔ اسی واسطے بصراحت ثابت ہے کہ روح اناادی ہے اور یہی ثابت کرنا ہمارا فرض تھا ۔

اب مادہ یعنے ہیولی کے اناادی ہونے پر چند دلائل بھی ارقام کرتا ہوں ۔ گذارش ہے کہ مرزا صاحب انکو بھی غور سے مطالعہ میں لاویں اور حق و باطل میں تمیز فرماویں ۔

(۱) چونکہ خدا غیر مادی ہے اسواسطے مادی دنیا کا اُس سے نکلنا نہیں ہو سکتا ۔ کیونکہ کسی چیز سے وہی چیز نکلتی ہے جو پہلے اُسکے اندر موجود ہو ۔ اور جو موجود نہ ہو وہ کسی طرح نہیں نکل سکتی (بحکم علوم متعارفہ اور ۲) اسواسطے مادہ اناادی ہے ۔

(۲) دنیا صرف قدرت سے نہ بن سکتی ہے ۔ اور نہ حکم سے کیونکہ قدرت قادر کی ایک صفت ہے اور کوئی صفت اپنے موصوف سے علیحدہ نہیں ہو سکتی ۔ (بحکم ۵ علوم متعارفہ) حکم بغیر محکوم عمل پذیر ہونا دھوکہ بازی ہے ۔ اور حکم صرف شبد ہے ۔ جگت کا شبد سے بننا ناممکن ہے ۔ بلکہ مادہ سے ۔ پس مادہ اناادی ہے ۔

(۳) پدارتھ ودیا یعنے علم سائنس کا پہلا اصول ہے کہ کوئی چیز نیستی سے ہستی میں نہیں آتی مگر ہستی سے یعنے

नासतो विद्यते भावो नाभावो विद्यते सतः

جو نہیں ہے اس کا کسی طرح بھاو یعنی پرکاش نہیں ہوتا ۔ اور جو ہے اُسی کا بھاو اور پرکاش ہوتا ہے ۔ ہستی سے ہستی ہوتی ہے ۔ اسکے برخلاف ہستی سے نیستی یا نیستی سے ہستی کبھی نہیں ہو سکتی اسواسطے مادہ اناادی ہے ۔

(۴) جسوقت بیان کیا جاتا ہے کہ دنیا کے پیدا کرنیوالا خدا ہے ۔ تو فی الفور سوال ہوتا ہے کہ کہاں سے اور کس چیز سے ۔ محمدی لوگ اس کا جواب دیتے ہیں ۔ کہ عدم محض سے بذریعہ قدرت خود کے بنایا ۔ اس پر جب یہ سوال ہے کہ عدم محض سے عدم محض کے سوا اور کچھ نہیں نکلتا ۔ اور عدم پر جو قدرت ہے ۔ وہ خود عدم محض کا حکم رکھتی ہے ۔ تو جواب یہ ملتا ہے کہ اپنے سے بنایا ۔ اس پر یہ سوال ہوتا ہے ۔ کہ اپنے سے بغیر اپنے کوئی چیز نہیں نکلتی ۔ پس جو اپنے میں سے ہو وہ اپنا حصہ ہے جس سے دنیا خدا کا ٹکڑا یا کوئی ٹکڑا معلوم ہوتی ہے ۔ اور بطور مشتے نمونہ از خروارے جب یہ دنیا خدا کا ٹکڑا ہے اور بیجان ہے ۔ پس جو چیز جزو میں ہے وہی کل میں ہوگی (بحکم ۱۰ علوم متعارفہ) چونکہ یہ مادی اور بیجان ثابت ہے نظر براں خدا بھی جڑھ تسلیم ہوتا ہے نہ کہ روحانی ۔ جلالی اور زندہ اور عالم کل ۔ مگر یہ مسلم ہے کہ خدا زندہ اور جلال والا اور عالم کل ہے ۔ پس دنیا اُس سے نہیں نکلتی اور نہ اُسکا ٹکڑا ہے ۔ بلکہ مادہ سے بنی ہے ۔ اور مادہ خدا کے قبضہ قدرت میں اناادی زمانہ سے موجود ہے ۔ قدرت اور علم اور ارادہ قدیم سے بموجب قاعدہ قدیم کے خدا اُسکا بنانیوالا ہے ۔ کیونکہ کوئی جڑھ (چیز) خود بخود نہ بن سکتی ہے اور نہ بنا سکتی ہے ۔ روح چیتن اور زندہ اور غیر مرکب ہے ۔

नैनं छिन्दन्ति शस्त्राणि नैनं दहति पावकः न चैनं क्लेदयन्त्यापो न शोषयति मारुतः ॥

ترجمہ ۔ شستر یعنے اسلحہ اُسکو کاٹ نہیں سکتے ۔ آگ اُسکو جلا نہیں سکتی ۔ پانی اُسکو بھگو نہیں سکتا اور ہوا اُسکو خشک نہیں کر سکتی ۔ کیونکہ وہ مفرد لطیف اور زندہ ہے جسے باصطلاح حکماء بسیط کہتے ہیں وہی اناادی روحیں اناادی زمانہ سے پرماتما کی مالکیت اور قبضہ قدرت اور محکومیت اور عبودیت میں موجود ہیں ۔ اُنکے کرموں کے انوسار پرماتما اپنے اننت شکتی مان اور نیاؤکاری ہونے سے مختلف اجسام کو مادہ سے خلقت کر کے جزا و سزا دیتا ہے ۔ ہاں روحیں اور مادہ سے سب چیزوں کے بنانے کا علم اُس عالم الکل کے گیان میں قدیم اور اناادی زمانہ سے موجود ہے اور ایشور کے قبضہ و قدرت و محکومیت و عبودیت میں اناادی زمانہ سے یہ روحیں اور مادہ ہے ۔ کوئی وقت ایسا نہیں تھا اور نہ ہے اور نہ ہوگا ۔ جو یہ اُسکے قبضہ اور قدرت اور عبودیت اور ملکیت سے باہر ہوں یا نہ ہوں ۔ پس عدم سے وجود میں آنا ۔ ع

ہست ایں مضمون زسر تا پا غلط خود غلط املا غلط انشا غلط

اب ناظرین پر یہ امر ہویدا کرتا ہوں کہ قرآن نے روح کی بابت کونسی نئی تعلیم فرمائی ہے سورۃ بنی اسرائیل یسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی یعنی "اے محمد اگر تجھ سے روح کی بابت سوال کریں کہو مجمل جواب کر خدا حکم یا حکمت" اس سے بھی ثابت ہے کہ روح انادی ہے مگر سمجھنا آسان نہیں تھا ۔ اسواسطے خلقت کو حیرانی میں ڈالا صریحاً ثابت ہے کہ جب سے حاکم ہے تب سے حکم ہے ۔ کیونکہ خدا سے قدیم کا حکم و علم و ارادہ قدیم ہے اور جب سے حکیم ہے تب سے حکمت ہے بلکہ باہم لازم و ملزوم ہیں ۔ مگر اے مرزا صاحب آپ اس معاملے میں کیونکر جرات کرتے ہیں ۔ اور کس طرح سمجھ سکتے ہیں ۔ جبکہ خود قرآن ہی اس معاملہ میں کم زبان ہے سورۃ بنی اسرائیل وما اوتیتم من العلم الا قلیلا یعنے نہیں علم دیا گیا تمکو مگر تھوڑا زیادہ اعتراض مت کرو اور مت پوچھو ۔ پنجابی مثال ہے ایک نہیں اور سو سکھ یعنی ایک نفی دو انکار اور صدہا آرام ۔ مفسر تفسیر حسینی کہتا ہے کہ "علم روح مخصوص است بعلم خدا تعالے او غیر حق سبحانہ تعالے ۔ کسے بدو دانا نیست" در حقیقت یہ وہی امر ہے جسکا سوال اہل مکہ نے یہود کے سکھلانے سے حضرت محمد سے پوچھا تھا واسطے اُنکے آزمانے کے اور حضرت نے وعدہ کیا کہ کل بتاؤنگا ۔ بعد اسکے اٹھارہ روز تک گھر میں یا غار میں چھپکر سوچتے رہے ۔ مگر کوئی جواب نہ بن سکا ۔ آخر الامر لاچار ہوکر یہ فقرہ تراشہ کہ تم کو علم نہیں دیا گیا زیادہ اعتراض مت کرو ۔ اور مت پوچھو" دیکھو حاشیہ قرآن صفحہ ۲۹۸ ترجمہ عبد القادر صاحب دہلوی مولفہ ۱۲۰۵ ہجری ۔

اے ناظرین کیا یہی جواب ہے کیا اسی دعوے کا خدا کی طرف سے خطاب ہے ۔ مرزا صاحب جب قرآن قاصر البیان ہے تو براہین احمدیہ کی کونسی حقیقت و شان ہے ۔ جو اسکے قصہ

خانگی واقعات کے جمع کرایا اور کچھ مطابق محاورہ عرب کے قافیہ ملا کر اپنے سفری خیالات کو بھی ساتھ ملایا۔ گویا اسی طرح کہیں کی اینٹ کہیں کا روڑا۔ بھان متی نے کنبہ جوڑا۔ ذرا غور سے دیکھو اور انصاف سے بیان کرو کہ اعتراض کس پیمانۂ حال ہے۔ کس کا قالب کارسازیوں سے تیار کیا گیا۔ اور کون کتاب الہام ذو الجلال ہے کون مذہب ذخیرہ متفرق خیالات کا ہے۔ اور کون پرماتما کی عنایات بیحسابات۔

اب ہر ایک دانا دا انصاف پسند جان سکتا ہے کہ ان قصہ جات کے مجتمع کرنے کیوجہ سے کون سے الہام کی درکار ہے۔ اور کس نئی بات کا اُن کتابوں سے بڑھکر قرآن میں اظہار ہے۔ اگر کوئی بات ایسی ہے جو اُن کتابوں میں بے نشان ہے۔ اور قرآن اس بارہ میں فصیح البیان بلکہ رطب اللسان ہے۔ تو جسطرح ہو سکے ضرور دکھلا دیں۔ اور اپنے قرآن کی شان کو بڑھا دیں ورنہ تواریخی طور پر بھی قرآن قابل اعتبار نہیں چہ جائیکہ الہامی قرار دیا جاوے۔

**قولہٗ** اور بہلا اصول اس فرقہ کا یہی ہے۔ جو پرمیشور روحوں اور اجسام کا خالق نہیں بلکہ یہ سب چیزیں پرمیشور کیطرح قدیم اور انادی اور اپنے وجود کے آپ ہی پرمیشور ہیں۔"

**اقول** ۔ آریہ سماج کا پہلا اصول یہ نہیں ہے۔ بلکہ کوئی شخص جو آریہ سماج سے ذرہ بھی واقفیت رکھتا ہے۔ آپکی ضرور تکذیب کریگا۔ اور آریہ سماج کے اصول دیکھنے سے آپکو خود ہی شرمندہ ہونا پڑیگا کہ آپکے اعتراضوں کی خدا کے فضل سے بسم اللہ ہی غلط ہوئی سچ ہے دھوکہ دینا اسی کا نام ہے۔ اور فریب بازی آپ پر اختتام ہے۔ آریہ سماج کا اصول نمبر ایہ ہے۔ "سب ست ودیا اور ودیا سے جو پدارتھ جانے جاتے ہیں۔ اُن سب کا آدی مول پرمیشور ہے" اگر سے

کفر است در طریقت تا کینہ داشتن آئین ماست سینہ چو آئینہ داشتن

آریہ سماج کا دیدوکت ریت سے یہ نشچا ہے۔ کہ ایشر سدا سے سرشٹی رچتا۔ پالن کرتا۔ اور پرلے کرتا ہے۔ اور اسی طرح کرتا رہیگا۔ کیونکہ اسکے گن۔ کرم۔ سبھاو انادی ہیں۔

رگوید میں حکم ہے सूर्याचन्द्रमसौधातायथापूर्वमकल्पयत्
दिवञ्चपृथिवींचान्तरिक्षमथोस्वः॥

"پرمیشور جیسے پورو کلپ میں سوریہ۔ چندر۔ دیوت۔ پرتھوی۔ انترکش آدی کو بناتا ہوا آیا ہے اب بناتے ہیں۔ اور آگے بھی ویسے ہی بناویگا۔" پرمیشور کے انادی ہونے سے انادی کال سے تمام جگت کو بنانا بھی ضروری ہے۔ گن۔ کرم۔ سبھاو کے انادی ہونے سے" یس وید مقدس کا حکم ہے کہ پرماتما انادی زمانہ سے جگت کا کرتا ہے۔ اور صدہا منتر ویدوں میں سرشٹی کی پیدایش کے بارے میں ہیں۔ کہ پرمیشور ہمیشہ سے اُسے پیدا کرتا۔ دھارن کرتا اور ناش یعنی پرلے کرتا چلا آیا ہے اور اسیطرح کرتا رہیگا۔ کیونکہ وہ ہمیشہ سے موصوف بصفات مذکورہ ہے اور اسی کو آریہ لوگ مانتے ہیں۔ مگر محمدی لوگوں کی طرح اُسکو ۶ ہزار سال سے خالق۔ رازق۔ و مالک و رحیم و عادل و قادر مطلق نہیں مانتے۔ اور نہ اُن صالوں سے پہلے اُسکو معزول و بیکار جانتے ہیں۔ کیونکہ یہ عقیدہ سراسر نکوہیدہ ہے اور اُسکا ماننے والا سیدھا نرک گامی ہوتا ہے اس جگہ ضروری معلوم ہوا کہ روح کے انادی ہونے پر چند دلایل ارقام کی جاویں دھو ہذا

۱۔ جو چیز جہاں ہوتی ہے۔ وہی وہاں سے برآمد ہوتی ہے۔

علوم متعارفہ

۲۔ جو چیز جہاں نہیں ہوتی۔ وہ وہاں سے برآمد بھی نہیں ہوتی۔

۳۔ جو کل میں ہوتا ہے وہی اُس کی جزو میں بھی ہوتا ہے۔

۴۔ جو کل میں نہیں ہوتا ہے وہ جزو میں بھی ناممکن ہے۔

۵۔ اگر کسی مقدار معین کے برابر حصے کئے جاویں تو وہ سب آپس میں برابر ہونگے۔

۶۔ اگر کسی وزن یا پیمانہ مقررہ سے کئی چیزیں یکساں تولی جاویں تو وہ سب وزن میں برابر ہونگی۔

۷۔ اجتماع ضدین باطل ہے۔

۸۔ قدیم چیز کی سب ذاتی صفات قدیم ہوتی ہیں۔

۹۔ صفت موصوف سے جدا نہیں ہو سکتی۔

۱۰۔ علم معلومات کے بغیر نہیں ہو سکتا۔

۱۱۔ جو پیدا نہیں ہوا ہے وہ نہیں مریگا۔ اور جو پیدا ہوا ہے وہی مریگا۔

۱۔ **دعوےٰ** ۔ پرمیشور قدیم ہے اور اُس کی سب صفات اور علم اور ارادہ قدیم ہیں۔ اسواسطے اگر روحیں انادی نہ مانی جاویں۔ تو خدا کی صفات زائل ہوتی ہیں۔

اس پر **دلیل** یہ ہے۔ چونکہ یہ امر مسلم فریقین ہے کہ پرمیشور اور اُسکی سب صفات اور علم اور ارادہ قدیم ہیں۔ اسواسطے اس پر بحث کی ضرورت نہیں۔ اور اگر قدیم نہ مانا جاوے تو حادث ماننا پڑیگا۔ پرمیشور جو مالکیت و رازقیت۔ عالمیت۔ و عادلیت و رحم و کرم وغیرہ صفات سے موصوف ہے۔ کیا یہ سب صفات اُسکی جدید و حادث ہیں؟ کیونکہ اگر روحیں قدیم نہیں تو سب صفات خدا تعالےٰ کے بھی قدیم نہ رہینگی جو بموجب (۸ و ۹ و ۱۰ علوم متعارفہ) کے ناممکن ہے اسی واسطے **روحیں** قدیم اور انادی ہیں۔ اور انادی پرماتما کی انادی قدرت کے قبضہ میں موجود ہیں۔ حادث نہیں۔ اور یہی ہمارا دعویٰ تھا۔

۲۔ **دعویٰ** ۔ روحیں مجرد اور غیر مرکب چیتن ہیں۔ اسواسطے انکی پیدائش نہیں ہو سکتی۔

**دلیل** ۔ پیدائش دو طرح ہوتی ہے۔ ایک اپنے آپ سے دوسری کسی غیر سے اپنے آپ سے پیدائش بھی دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک یقینی دوسری وہمی یقینی جیسے کوئی اپنا حصہ کاٹکر یا جدا کرکے بنائی جاوے۔ وہمی جیسے اندھیری رات تنہائی میں بھوت۔ پریت یا چڑیلوں کے غلط خیال ہوتے ہیں۔ اگر بالفرض یہ مانا جاوے کہ خدا نے روح کو پیدا کیا تو فی الفور سوال ہوتا ہے کیوں؟ اور کس چیز سے؟ اور کب؟ اگر یہ جواب دیا جاوے کہ اپنی قدرت کے اظہار کرنے کے واسطے اپنے جسم سے کوئی ٹکڑا کاٹ کر جب چاہا بنادیا یا جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ تو یہ اعتراض آتا ہے۔ کہ کیا خدا پر اس سے پہلے اسکی قدرت پوشیدہ تھی یا ظاہر۔ صورت اوّل غلط۔ صورت ثانی فعل عبث ہے۔ اپنے جسم سے ٹکڑا کاٹ کر روحیں بنانا ارادتی وریا برد برآمد کا نقشہ ہو جاتا ہے اور بموجب (علوم متعارفہ ۳) کے ہر ایک روح خدا ٹھہرتی ہے۔ جو خلاف عقائد فریقین ہونے سے باطل ہے علاوہ ازیں اُس طرف کمی آجاتی ہے۔ اور آمد نی نہ ہونے سے خدا منقسم ہو جاتا ہے۔ اور یہ کہ جب چاہا بنالیا۔ یا جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ دونو شقوق باطل ہیں کیونکہ چاہنا بغیر خواہش کے نہیں ہوتا۔ اور خواہش اپراپت (غیر میسر) کی ہوتی ہے جس سے خدا محتاج و کمزور ثابت ہوتا ہے جو بموجب مذہب فریقین کے باطل ہے۔ جب سے خدا ہے تب سے بنایا۔ یہ انادیت کو ثابت کرتا ہے مگر بنانے کی تردید۔ کیونکہ تقدم و تاخر صانع و مصنوع میں ضروری ہے۔ اسواسطے بنانا ثابت نہیں ہوتا بموجب (علوم متعارفہ ۲) کے کیونکہ علم و معلوم و عالم لازم ملزوم ہیں۔ اور بموجب (علوم متعارفہ ۹) کے صفت موصوف سے جدا نہیں ہو سکتی اور نہ بموجب (علوم متعارفہ ۱۰) کے معلومات کے بغیر علم ہو سکتا ہے۔ اسواسطے ثابت ہوا کہ روحیں **انادی** ہیں اور اُنکی پیدائش نہیں ہو سکتی ہے۔ اور یہی مطلوب تھا۔

۳۔ **دعوےٰ** ۔ نیستی سے ہستی نہیں ہو سکتی۔ اور نہ ہستی سے نیستی ہو سکتی ہے۔ اسواسطے روحیں "انادی" ہیں

**دلیل** ۔ نیستی کے معنی یہ ہیں کہ "جو کچھ نہیں" اور ہستی کے معنے یہ ہیں۔ کہ "جو کچھ ہے" اگر ارواح نہیں تھیں۔ تو وہ ضرور کہیں بھی نہ ہونگے۔ اور بموجب (علوم متعارفہ ) کے وہ اس عدم خانہ سے برآمد بھی نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ بموجب حکم (علوم متعارفہ ۱) کے جو چیز جہاں ہوتی ہے۔ وہی وہاں سے برآمد ہوتی ہے۔ چونکہ روحیں اب موجود ہیں اسلئے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ وہ پہلے بھی کہیں تھیں۔ اور وہ یہ بھی نہ ہوتیں۔ اور عدم اُن

کے پوڈ کرنے پر خم ٹھونکے۔ مثل مشہور ہے کہ ملاں کی دوڑ مسجد تک۔ مگر ہاں آپ بھی تو چشم بددور خدا حافظ چھوٹے ملہم غیب ہیں۔ خیال ہوگا کہ "اگر یہ رنتواند پسر تمام کند" اگر تم کو روح کا غیر مادی اور غیر حادث ہونا قرینِ قیاس نہیں آتا۔ تو سوائے اس ایک آیت وہمی روایت کے اپنے سارے قرآن شریف سے کوئی اور آیت تو بتلائیے اور قرآن کی اس کمزوری کو دور فرمائیے۔ اگر نہیں ہے تو مبارک باد مرگ تو باستاد۔ اُس دو ہزار انعام میں سے چند مبلغان بکلوائے ضادیق مقفل کو ہو الکوائیے۔ یوگ شاستر منگوائیے اور خاطر خریں کی تسکین فرمائیے۔ اور اگر خود لیاقت نہیں ہے۔ "تو نہ ہو جیسے سے بینا چشم سوزن"

اب چارہ دشوار ہے اور بوڑھے طوطے کا پڑھنا غیر قابلِ اعتبار ہے۔ مگر آپ کوشش کو ہاتھ سے نہ دیجیے۔ اور پیر شو بیاموز پر عمل کیجیے۔ افسوس کہ آپ موقعہ پر غافل رہے۔ تساہل کو کام فرمایا چھ سات میل (درمیان گورداسپور و قادیاں) کے صعائب سفر کو گوارا نہ کیا۔ منبع الجود سراسر محمود و مسعود سراپا آنند مقبول بارگاہ خداوند سری سوامی دیانند جی کی خدمت میں حاضر ہو کر دل تعصب منزل کی تسلی کرتے۔ تو سر گردانی نہ اٹھانی پڑتی۔ اور بعد اُنکی وفات کے تیئیں اُنکے کرنیکا موقعہ نہ ملتا۔ کسی دانا نے کیا سچ کہا ہے۔

نور گیتی فروز چشمہ ہور … خوش نباشد بچشم موشک کور

شور بختاں بآرزو خواہند … مقبلاں را زوالِ نعمت و جاہ

راست خواہی ہزار چشم چناں … کور بہتر نہ آفتاب سیاہ

اگرچہ وہ مہاراج رحلت گرائے عالم جاودانی ہو گئے۔ مگر جو اُنکے لگائے ہوئے مبارک پودے اب گلشن شاداب کا حکم رکھتے ہیں۔ اور بفضل جگدیشور روز افزوں ترقی کر رہے ہیں اب کسی طرح انہیں بادِ مخالف سے صدمہ پہنچنے کا اندیشہ نہیں۔ ہدایات وید مقدس اُس چمنستاں کی خیابانی ہے اور بفضل برکت ہادیٔ حقیقی یہ۔ انکی عمر دانی۔ بڑے بڑے فاضل و فلاسفر اُن میں بہ اجماع ہیں اور دل و جان سے ست دھرم وید پر قربان ہیں۔

(۱) عالیجناب پنڈت شام جی کرشن ورما دیوان ریاست تلام (حال سکرٹری کونسل راج اودیپور)۔

۲۔ عالیجناب پنڈت گوپال راؤ ہری دیش مکھ پردان آریہ سماج بمبئی۔

۳۔ عالیجناب رائے مولراج صاحب بہادر ایم۔ اے۔ سب جج و اپ پردہان پراوپکارنی سبھا اجمیر۔ (حال جج عدالت خفیفہ امرتسر)

۴۔ عالیجناب پنڈت دوارکا داس صاحب ورما ایم۔ اے۔ پرنسپل مہندر کالج پٹیالہ (حال وکیل چیف کورٹ مقیم انبالہ)

۵۔ عالیجناب پنڈت گورودت صاحب ورما ایم۔ اے۔ اسسٹنٹ پروفیسر گورنمنٹ کالج لاہور۔

۶۔ عالیجناب پنڈت امراؤ سنگھ صاحب شرما ماسٹر کالج رڑکی و سکرٹری آریہ سماج رڑکی

۷۔ عالیجناب لالہ سائیں داس صاحب ورما پردہان آریہ سماج لاہور

۸۔ عالیجناب پنڈت نرائن کول صاحب شرما جج عدالت صدر جموں۔

۹۔ عالیجناب رائے نرائن داس صاحب ورما ایم۔ اے۔ رئیس راولپنڈی۔

۱۰۔ عالیجناب پنڈت بھیم سین صاحب شرما مقیمی پریاگ راج۔

۱۱۔ عالیجناب پنڈت رگھونت جی شرما اُپدیشک آریہ سماج کلکتہ۔

۱۲۔ عالیجناب پنڈت گنگا دین صاحب رئیس بہادر

۱۳۔ عالیجناب منشی جوتش سروپ صاحب ورما سکرٹری آریہ سماج میرٹھ۔

۱۴۔ عالیجناب منشی چھمن سروپ صاحب ورماں پردہان آریہ سماج میرٹھ۔

۱۵۔ عالیجناب منشی آنند لال صاحب ورما بہایدر آریہ سماج میرٹھ وغیرہ وغیرہ۔

مگر اُنکی طرف عدم توجہ کا قوا علاے سبب یہی ہے۔ کہ ہمیں پہلے اپنی قوم کی **اصلاح** کرنی منظور ہے اور اول خویش بعدہ درویش کی مثل مشہور ہے۔ ورنہ میدان مباحثہ کی ہر ایک آریہ سماج میں آزادی ہے۔ اور ایک شہر میں ست دھرم کی منادی۔ نہ تو یہ وہ وقت ہے کہ جو بولا سو مارا گیا قتل الکافرین کہ کر سر اُسکا گنبد تن سے اتارا گیا۔ بلکہ فرزا صاحب **گورنمنٹ برطانیہ** کی طرف سے ہر ایک اپنی منادی مذہبی کے واسطے آزاد ہے عقلاے تحقیق پر مستعد جہلا کے دل میں وہی بنیادِ جہاد و فساد ہے۔ سری سوامی دیانند جی نے اول خود وید مقدس کا درس حاصل کیا۔ بعد ازاں جب دیکھا کہ ہند میں جہالت اور تاریکی روز افزوں۔ محمدی اور عیسائی آریہ نسل کا خون کر رہے ہیں راستی عدم۔ ہمدردی کے سبب شرمسار ہے۔ اور ناراستی متعصب دلوں کی بدولت برسر بازار لوگ ویدوں کو چھوڑ کر گوناگون بناوٹی قصہ جات کو ایمان جا رہے ہیں۔ اور رنگا رنگ فرضی پیر پرستیوں کو زندگی کا معراج مان رہے ہیں۔ شکم پوری سے مطلب اور دھوکہ دینے سے غرض ہے۔ ورنہ کوئی انہیں سوچتا کہ دھرم کس بلا کی مرض ہے تب اُنہوں نے سوامی برجانند جی سرسوتی اپنے گرو کی آگیا انوسار جرأت کے سدھا رپر کمر ہمت باندھی۔ اور وید مقدس کی تلقین و تدریس کا دفتر کھولا۔ سے

بگوش اہل بھارتہ خوش صدائے راستی دادہ … نوید وید چوں آں رہنمائے راستی دادہ

کشادہ ایزدی دار الشفائے وید عالم … بدرد جہل گنج فہماں دوائے راستی دادہ

زدودہ از دیں دو دنیا زنگ کذب تازہ مذہبا … چو آں روشنگر صادق جلائے راستی دادہ

ہمہ اعلام کاذب سرنگوں گشتند در عالم … نشاں خورشید آسا چوں ان رکوائے راستی دادہ

عبادت باہتاں کردن ہر دو از مرد گاجستن … بدفع ایں ضلالت نیک رائے راستی دادہ

تبرک ماسوا اللہ ذکر حد طاعتش کردن … زدیر و کعبہ برگشتن ندائے راستی دادہ

بدل مقبول ارباب علوم و حق پسنداں شد … چو داد علم و دانش درا ہے راستی دادہ

زہے آں کاشفِ اسرار علم پاک ربانی

پئے بہودِ عالم خوش عطائے راستی دادہ

صد شکرِ آں مہرشی تسلیم آریہ ورت … کز دید باز بخشید تو ہیم آریہ ورت

زاں گنج علم و دولت با غافلاں خبر داد … شد باز فخر عالم اقلیم آریہ ورت

سرمست خواب غفلت خفتہ چو بخت خود بود … بیدار کرد بخشید تعظیم آریہ ورت

ہجدہ پران و تنتر برعکس وید یکسر … تکذیب آں نمودہ تفہیم آریہ ورت

از وید جملہ پستک کر فیض وید ہستند … فرمود آں محقق تعلیم آریہ ورت

نام مبارک او نازم کہ شد **دیانند**

کردہ دیاد آنند تقسیم آریہ ورت

سوامی جیو خود آریہ تھے اور اُنکے گرو بھی آریہ۔ بیشک بانی مبانی آریہ سماجوں کے وہی ہیں۔ مگر بذریعہ ہدایات وید مقدس کے۔ جیسا کہ سناتن سے آریہ مہاتما کرتے چلے آئے ہیں۔ سوامی جیو نے ہم کو ایک گنجینہ لا یزالی کا دفینہ بتلایا۔ اور تصدیق زبانی کے واسطے برہان قاطع کا جلوہ بھی دکھایا۔ حتے کہ قرآنی۔ کرانی۔ پورانی۔ اور جینی سب کے دانت کھٹے کر دیئے۔ نتیجہ جس کا یہ ہوا کہ وہ پردہ بے تمیزی جو کچھ مدت سے لوگوں کے دلوں اور عقلوں پر پڑا ہوا تھا دور ہونے لگا۔ یعنے صدہا مسلمان اور عیسائی اور جینی ست دھرم وید مقدس پر ایمان لائے اور بطلان سے برکنار ہو گئے۔ اور ہو رہے ہیں۔ چنانچہ مرزا صاحب کے ضلع گورداسپور میں بھی ہادی برحق کے فضل سے تین چار شائیں اظہر من الشمس موجود ہیں۔ خدا سب کو ہدایت دیوے۔

**قولہ** پرمیشور اُنکے نزدیک ایک ایسا شخص ہے جو اپنی بہادری سے یا اتفاق سے

سلطنت کو پہنچ گیا ہے۔ اور اپنی جیسی چیزوں پر حکومت کر رہا ہے۔ اور انہیں کے سبب سے اور آخر سے اُسکی پریشوری بنی ہوئی ہے۔ ورنہ اگر وہ چیزیں نہ ہوتیں تو یہ پریشوری نہ تھی۔

**اقول**۔ مرزا صاحب کو جھوٹ بولنے سے ذرہ بھی عار نہیں بلکہ دینی شعار جانکر اُس پر بلند آہنگ باعث افتخار جانتے ہیں۔ اپنے طبعزاد خیال مختلف پیرایہ میں لاکر لوگوں کو دکھاتے ہیں۔ اور داناؤں کو اپنی نالائقی پر ہنساتے ہیں۔ چونکہ ہمارا اعتقاد نہیں۔ اور نہ کسی ویدک اُپدیش کا یہ اشارہ ہے۔ پس اُنکا دعوےٰ یا اعتراض محض بے بنیاد ہے ہاں یہ **قرآن شریف** کے حق میں موزوں ہے۔ جس میں بعینہٖ اس قسم کا مضمون ہے۔

**سورۂ بقر**۔ واذ قال ربک للملائکۃ انی جاعل فی الارض خلیفۃ قالوا اتجعل فیہا من یفسد فیہا ویسفک الدماء ونحن نسبح بحمدک ونقدس لک قال انی اعلم ما لا تعلمون ۝ وعلم آدم الاسماء کلہا ثم عرضہم علی الملائکۃ فقال انبئونی باسماء ہؤلاء ان کنتم صادقین ۝ قالوا سبحانک لا علم لنا الا ما علمتنا انک انت العلیم الحکیم ۝ قال یا آدم انبئہم باسمائہم فلما انبأہم باسمائہم قال الم اقل لکم انی اعلم غیب السموات والارض واعلم ما تبدون وما کنتم تکتمون ۝ واذ قلنا للملائکۃ اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابلیس ابی واستکبر وکان من الکافرین ۝ وقلنا یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ وکلا منہا رغدا حیث شئتما ولا تقربا ہذہ الشجرۃ فتکونا من الظالمین ۝ فازلہما الشیطان عنہا فاخرجہما۔

**ترجمہ**۔ اور جب تیرے رب نے فرشتوں کو کہا کہ میں پیدا کرنیوالا ہوں زمین میں نائب اپنا۔ فرشتوں نے کہا کہ تو رکھیگا اُس میں اُس آدمی کو جو فساد اور خون کرے۔ اور ہم تیری مالا پھیرتے ہیں اور یاد کرتے ہیں تیری ذات پاک کو۔ خدا نے کہا کہ مجھ کو معلوم ہے جو تم نہیں جانتے۔ خدا نے آدم کو نام تمام سکھلائے مخلوقات کے۔ پھر فرشتوں کو خدا نے کہا کہ بتاؤ مجھکو نام اُنکے اگر تم سچے ہو۔ فرشتوں نے کہا کہ تو سب سے نرالا ہے۔ ہم کو کچھ عقل نہیں ہے مگر جو کچھ کہ تو نے سکھلایا ہے تحقیقاً تو دانا حکمت والا ہے۔ خدا نے کہا ہے اے آدم بتادے اُنکو نام اُنکے پھر جب اُس نے بتائے نام اُن کے۔ کہا خدا نے کیا میں نے نہ کہا تھا تمکو کہ مجھکو معلوم ہیں پردے زمین اور آسمان کے۔ اور معلوم ہے جو تم ظاہر کرتے ہو اور چھپاتے ہو۔ اور جب ہم نے کہا فرشتوں کو سجدہ کرو آدم کو۔ وے سجدہ پر گر پڑے مگر ابلیس نے قبول نہ کیا۔ اور تکبر کیا۔ اور وہ تھا کافروں میں اور کہا ہم نے آدم کو رہ تو اور زوجہ تیری بہشت میں اور کھاؤ بہشت سے بہت کھانے جہاں سے چاہو۔ اور نزدیک مت جاؤ اُس درخت کے ہو ظالموں اور گنہگاروں سے ہو جاؤگے۔ پس پھسلایا ان ہر دو کو شیطان نے اس جگہ سے اور نعمتوں سے۔

اور اسی طرح سورۂ اعراف میں ہے۔

ولقد خلقناکم ثم صورناکم ثم قلنا للملائکۃ اسجدوا لآدم فسجدوا الا ابلیس لم یکن من الساجدین ۝ قال ما منعک الا تسجد اذ امرتک قال انا خیر منہ خلقتنی من نار وخلقتہ من طین ۝ قال فاہبط منہا فما یکون لک ان تتکبر فیہا فاخرج انک من الصاغرین ۝ قال انظرنی الی یوم یبعثون ۝ قال انک من المنظرین ۝ قال فبما اغویتنی لاقعدن لہم صراطک المستقیم ۝ ثم لآتینہم من بین ایدیہم ومن خلفہم وعن ایمانہم وعن شمائلہم ولا تجد اکثرہم شاکرین ۝ قال اخرج منہا مذءوما مدحورا لمن تبعک منہم لاملئن جہنم منکم اجمعین ۝ ویا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ فکلا من حیث شئتما ولا تقربا ہذہ الشجرۃ فتکونا من الظالمین ۝ فوسوس لہما الشیطان لیبدی لہما ما وری عنہما من سوآتہما وقال ما نہاکما ربکما عن ہذہ الشجرۃ الا ان تکونا ملکین او تکونا من الخالدین ۝ وقاسمہما انی لکما لمن الناصحین ۝ فدلاہما بغرور فلما ذاقا الشجرۃ بدت لہما سوآتہما وطفقا یخصفان علیہما من ورق الجنۃ وناداہما ربہما الم انہکما عن تلکما الشجرۃ واقل لکما ان الشیطان لکما عدو مبین ۝

**ترجمہ**۔ تحقیق پیدا کیا ہم نے پھر صورت دی تمکو۔ پھر کہا فرشتوں کو کہ سجدہ کرو آدم کو سب نے سجدہ کیا مگر شیطان نہ تھا سجدہ کرنیوالوں سے۔ کہا (خدا نے) تمکو کس چیز نے منع کیا کہ سجدہ نہ کیا جب میں نے حکم دیا۔ شیطان نے کہا۔ کہ میں اس سے بہتر ہوں مجھ کو بنایا تو نے آگ سے اور اس کو بنایا کیچڑ سے۔ کہا نیچے اُتر جا آسمان سے کہ تجھے لائق نہیں کہ اُس میں سرکشی کرے پس نکل جا تحقیقاً تو خوار ہے۔ کہا اے خدا مجھے فرصت دے جسدن تک جی اٹھیں (یعنے قیامت تک) کہا خدا نے تحقیقاً تجھے فرصت دی گئی۔ شیطان نے کہا کہ اس سبب سے کہ تو نے مجھے گمراہ کیا ہے۔ میں بھی آدمیوں کے سیدھے راستے میں بیٹھونگا۔ پھر اُن پر آؤنگا آگے سے پیچھے سے دائیں سے بائیں سے اور نہ پاویگا تو اُن میں سے اکثر کو شکرگذار۔ کہا نکل جا یہاں سے مردود راندہ ہوا۔ جو کوئی ان میں تیری راہ چلا۔ میں بھر دونگا دوزخ میں تم سب کو یکجا۔ اے آدم پس تو اور زوجہ تیری جنت میں رہو۔ پھر کھاؤ جہاں سے چاہو۔ اور نہ پاس جاؤ اُس درخت کے پھر ہوگے تم گنہگاروں سے۔ پھر بہکایا اُنکو شیطان نے تا کھولے اُن پر جو پوشیدہ ہے۔ اُن سے اُن کے عیب اور وہ بولا تم کو جو منع کیا ہے رب تمہارے نے اس درخت سے کہ کبھی ہو جاؤ فرشتہ یا ہو جاؤ ہمیشہ جینے والے اور قسم کھائی کہ میں تمہارا نصیحت کرنیوالا ہوں۔ پھر گرایا اُن کو فریب سے اور چکھا دونو نے درخت کھل گئے اُن پر عیب اُنکے اور لگے جوڑنے اپنے اوپر پتے درختوں کے اور پکارا اُنکو اُنکے رب نے کہ میں نے منع نہ کیا تھا تم کو اس درخت سے اور نہ کہا تھا کہ شیطان دشمن تمہارا صاف ہے"

اور یہی داستان سورۂ بنی اسرائیل میں لکھی ہے۔ وہی لفظ وہی معنے اور وہی مطلب اور اُسی پیسے ہوئے کو چہارم بار سورۂ کہف میں پیسا گیا ہے۔ اور بقول کہ دروغ گو را حافظہ نباشد سورۂ ص میں بھی یہاں آتش در کاسہ یافتم مگر اس کو اس لئے ہو بہو درج کرتا ہوں کہ اہل اسلام کو موقعہ لاف زنی کا نہ رہے۔

**سورۂ ص**۔ اذ قال ربک للملائکۃ انی خالق بشرا من طین ۝ فاذا سویتہ ونفخت فیہ من روحی فقعوا لہ ساجدین ۝ فسجد الملائکۃ کلہم اجمعون ۝ الا ابلیس استکبر وکان من الکافرین ۝ قال یا ابلیس ما منعک ان تسجد لما خلقت بیدی استکبرت ام کنت من العالین ۝ قال انا خیر منہ خلقتنی من نار وخلقتہ من طین ۝ قال فاخرج منہا فانک رجیم ۝ وان علیک لعنتی الی یوم الدین ۝ قال رب فانظرنی الی یوم یبعثون ۝ قال فانک من المنظرین ۝ الی یوم الوقت المعلوم ۝ قال فبعزتک لاغوینہم اجمعین ۝

خدا نے فرشتوں کو کہا تحقیق میں نے پیدا کیا آدمی کو کیچڑ سے پس جب میں سیدھا کروں اور پھونکوں اُس میں اپنی روح کو پس گر پڑو اُسکو سجدہ کرتے ہوئے۔ پس تمام فرشتوں نے سجدہ کیا۔ لیکن شیطان نے سرکشی کی اور کافروں سے تھا۔ کہا خدا نے اے شیطان کس چیز نے منع کیا تجھے اُس چیز کے سجدہ کرنے سے جسکو میں نے اپنے دونوں ہاتھوں سے بنایا ہے۔ آیا تو نے تکبر کیا۔ یا تو تحقیقاً بلند قدر والا تو ہو گیا ہے۔ اور تیرے پر میری طرف سے لعنت ہووے قیامت تک۔ کہا مجھ کو قیامت تک مہلت دے۔ کہا تجھ کو مہلت دی گئی مقررہ وقت تک (یعنی قیامت تک) کہا کہ مجھے کو تیری عزت کی قسم ہے۔ بالضرور سب آدمیوں کو گمراہ کرونگا" یہ ہے **مباحثہ شیطانی** اور رحمانی جو قرآنی خدا کے جلال اور بزرگی کی لاثانی نشانی ہے اور مس گناہ اور مہلت اغوا پر بنیاد مسلمانی قائم ہے۔ اور یہ شجر بھی بائیبل کے نیکی بدی کے پہچان کے درخت کی مانند باغ عدن میں موجود ہوگا۔ الم غلم والا السلم تمسخر آمیز داستان سے جو خدائے محمدیاں و حضرت شیطان کے درمیان واقع ہوئی ہے مطالب ذیل برآمد ہوتے ہیں۔

(۱) خدائے محمدیاں بےعلم اور نافہم اور مکار اور دھوکہ باز اور فریبی بلکہ حیلہ پرداز بھی ہے اور وجہ اُسکی یہ ظاہر ہے۔ (اول) خدا کا فرشتوں سے آدم کے پیدا کرنیکے واسطے صلاح پوچھنا مشورت ایسا جس سے صاف ظاہر ہے کہ عالم الغیب و انتریامی ہر ایک کام اپنے گیان سے کرتا ہے نہ کہ لوگوں کی صلاح سے۔ جیساکہ خدائے محمدیاں نے اپنا نائب بنانیکے وقت صلاح پوچھی پس اگر یہ بیان راست ہے تو وہ ضرور بےعلم ہے جو اپنی عقل نہیں رکھتا اور لوگوں کی صلاح برتتا ہے وہ کسیطرح خدائی کے لائق نہیں (دوم) فرشتوں سے صلاح پوچھنا اور فرشتوں کو خدا کو نہایت معقول و فاضلانہ جواب دینا بلکہ آدم کی تمام آئندہ بدچلنیوں اور برائیوں سے خدا کو آگاہ کرنا انکے عالم الغیب ہونیکا ثبوت ہے مگر خدا کی عقل دیکھئے وہ اُنکے سمجھانے سے بھی نہ سمجھا اور بدستور اُسکے نائب بنانے پر ہٹ کرتا رہا۔ آخر الامر وہی ہوا جو فرشتوں نے پیشین گوئی کی تھی اسواسطے خدائے محمدیاں نافہم ہے (سوم) خدا نے فرشتوں سے مکر کیا۔ اور اُسکی تفصیل یہ ہے۔ جب فرشتوں نے خدا کو شرمندہ کیا اور کہا نسبح بحمدک ونقدس لک کہ ہم جو تیری حمد اور تقدیس کرتے ہیں۔ کیا خون او فساد کرنیوالے آدم کو تو بناسکتا ہے ہمارے نائب اپنا کریگا۔ جو تیری ذات اور شان کے بالکل برخلاف ہے۔ تب خدا نے پوشیدہ آدم کو تمام مخلوقات کے نام سکھلائے۔ اور پھر پارلیمنٹ میں آنکر ممبران پارلیمنٹ یعنی فرشتوں کو کہا کہ اگر تم بزرگ ہو میری حمد کرتے ہو اور اپنی عقل پر فخر کرتے ہو تو تمام مخلوقات کے نام بتادو۔ جب اُنکے اس سوال کا جواب فرشتوں سے نہ بن آیا تب خدا نے اپنی پالتو طوطی کو کہا کہ اے آدم بتادے اُن کو نام اُنکے۔ جب آدم نے تمام نام بتادئے فرشتے حیران ہوئے۔ کہ یہ ہمارے سے کیسے فاضل ہوگیا تب خدائے خیرالماکرین فرماتا ہے۔ کہ میں نے تم کو نہ کہا تھا کہ مجھ کو پردے زمین اور آسمان کے معلوم ہیں۔ ہر ایک حق پسند آدمی جان سکتا ہے۔ کہ اس بدنیتی اور آدم کی بزرگی کرنے اور فرشتوں کو ملزم گردانتے میں خدا نے صریحاً و توضیحاً مکر کیا۔ فریب کیا۔ دھوکہ دیا۔ داؤ کھیلا۔ پس خدا انہیں صفات سے موصوف ہے۔

(۲) شیطان کی پیدائش خدا کے ارادہ سے نہیں ہوئی۔ بلکہ اُسکے احاطۂ اقتدار سے باہر یا اُسکی مرضی کے خلاف وقوع میں آئی اور نہ خدا کو معلوم ہے۔ وجہ اسکی ظاہر ہے کہ اگر ہوتا خدا کو اسکی پیدائش کا حال معلوم۔ یا اُسکے ارادہ سے وہ مخلوق ہوتا۔ یا اسی طرح اگر احاطۂ قدرت اُسکے سے باہر نہ ہوتا تو سب سے اول بلا سوچے سمجھے اُسکو اپنے مقربین ملائک کا معلم نہ بناتا اور جب عمدہ شیطانیت کی تعلیم دے چکا تو اس وقت تکبر کرنے کی نیت سے خدائے محمدیاں بیدار نہ ہوتے ؎

ازیں معنی کرا حیرت نزاید معلم کار شیطانی نماید

خدا صاحب کو آئندہ سوچ اور سمجھ کر کارروائی کرنی چاہئیے۔ گزشتہ را صلوٰۃ۔ آئندہ را احتیاط پر عملدرآمد کریں۔ اور جادۂ اقتدار سے قدم باہر نہ دھریں۔ اب پچھتائے ہوت کیا جب چڑیاں چگ گئیں کھیت۔

(۳) قرآنی خدا عالم الغیب بھی نہیں ہے۔ اگر ہوتا غیب کے جاننے والا اور اپنی عقل بھی رکھتا ہوتا۔ اور اگر حور و غلمان کی محبت سے آزاد ہوتا تو وقت پر یا وقت سے پہلے سوچ اور غور فرماتا۔ مگر وہ تو محمد شاہ رنگیلے کی طرح یا واجد علی شاہ کی طرح زچہ خانہ میں بیٹھا ہوا تھا اگر اُسکو پہلے معلوم ہوتا یہ حال کہ شیطان آدم کو سجدہ نہ کریگا اور مجھے شرمندہ ہونا پڑیگا تو ہرگز یہ نغمہ کہ قال یا ابلیس ما منعک ان تسجد۔ یعنی کہا اے شیطان کس چیز نے منع کیا سجدہ سے زبان الہام بیان سے نہ فرماتا بقول شخصے چودانی ویرسی سولت خیالات۔

(۴) خدائے محمدیاں علم مباحثہ سے ناواقف اور کم زبان ہے اور ساتھ ہی زود رنج۔ اور تعصب والا بھی ہے کہ جو اُسکو معقول باتوں سے جھڑک دے یا اُسکی بطالت جتا دے اُسی پر لعن طعن کرنے لگتا ہے جیساکہ ظاہر ہے خدا نے کہا کہ آدم کے بت یا جسم کو سب فرشتے سجدہ کرو۔ چونکہ

اور فرشتے صرف کاٹھ کے پتلے تھے۔ جوں ہی آدم کا بت کھڑا ہوا اسکو چھوٹا خدا یا دوسرا خدا سمجھ کر سجدہ میں گر پڑے شیطان نے سوچا کہ اس بت کو سجدہ کرنا کفر ہے اور بجز مٹی اس میں کوئی فضیلت نہیں ہے۔ اسی دھیان میں مست کھڑا رہا۔ خدا نے کہا کہ اے ابلیس تجھے سجدہ کرنے سے کس نے منع کیا شیطان نے جواب دیا کہ اپنی عقل نے۔ خدا نے کہا عقل تجھے کس نے دی کہا کہ تو نے۔ خدا نے کہا کہ آدم کو مخلوق کے نام آنے سے بزرگی ہے شیطان نے کہا کہ مجھ کو تیرے عشق میں محو رہنے سے بزرگی ہے۔ خدا نے کہا کہ آدم خاکی ہے اور خاک پاک ہے اسواسطے وہ بزرگ ہے اُسکو سجدہ کر شیطان نے کہا کہ وہ عرض کثیف سے پیدا ہوا ہے اور میں جوہر لطیف سے پس کثافت سے لطافت کو ہمیشہ بزرگی ہے۔ خدا نے کہا کہ اس کو میں نے دونوں ہاتھوں سے بنایا ہے۔ تو اسے سجدہ کر شیطان نے کہا مجھ کو تو نے قدرت سے بنایا ہے۔ بناوٹی سے قدرتی چیز ہمیشہ عمدہ ہوتی ہے میں اسے سجدہ نہیں کرتا۔ خدا نے کہا کہ آیا تو درحقیقت عزت والا ہے یا تو نے تکبر کیا۔ شیطان نے کہا کہ میں بسبب اُس علم و کمال کے جو آدم کے کبھی نصیب نہ ہوگا عزت والا ہوں اور آدمی سے افضل۔ خدا نے کہا کہ یہاں سرکشی مت کر چلا جا تو کافروں سے ہے میرے ساتھ مباحثہ کرتا ہے۔ شیطان کا کافروں سے ہونا معلوم ہوتا ہے کہ شیطان سے پہلے لوگ بھی کافر ہو چکے تھے (۵) خدا سے شیطان زور آور بھی ہے۔ کیونکہ شیطان کو گالیاں دیتا اور مستحق لعنت کرتا ہے اور شیطان کا بال بیکا نہیں ہوتا۔ شیطان کا قول ہے کہ عاجز دلگیر گالیاں نکالتے ہیں اور بزدل اور بےمقدار حیلہ بازی سے ٹالتے ہیں جب تک میرا ہاتھ چلتا رہیگا تیرے بندوں کو گمراہ کرتا رہونگا۔ دیکھ اب تو مباحثہ میں بھی بند ہوا اور برخلاف صداقت کے جواب سے دردمند اور علاوہ برآں اب دیتا ہے اور گالیاں بکر اپنی حرمت کھوتا ہے چونکہ یہ مکان تیرا ہے اسواسطے میں بموجب دفعہ ۴۸ تعزیرات ہند کے مداخلت بیجا بہ تکرار نہیں کرتا اور قدم باہر دھرتا ہوں میں تیری طرح تھوتھے ہتھیاروں پر نہیں آتا۔ اور نہ گالیاں سناتا ہوں خود ہی مجھ کو گمراہ بنالیا اور خود ہی گالیاں سناتا ہے اور اپنے مکر و فریب سے نہیں شرماتا میں اس جگہ تو دست اندازی نہیں کرتا مگر یاد رکھو کہ جسطرح تو نے مجھ کو گمراہی کا خطاب دیا اسکے مطابق میں آدم اور اُسکی اولاد کو (جسکی خاطر کیواسطے تو نے مجھ کو جنت سے نکالا) یہاں سے نکالونگا اور گمراہی اور جہالت میں ڈالونگا"

اب یہاں پر جواب ترکی بہ ترکی دینا واجب ہے یعنی ہم کو بھی بقول مرزا **غلام احمد** کے کہنا پڑا کہ مسلمانوں کے نزدیک خدا ایک ایسا شخص ہے جو مکر و فریب سے یا اتفاق وقت سے سلطنت کو پہنچ گیا ہے مگر علم و عقل سے بالکل عاری ہے اور ناواقفوں اور سادہ لوحوں پر یا اُسکے اپنے جیسے لوگوں پر اُسکی حکومت جاری ہے۔ بہادری کا اُس میں نام و نشان نہیں اور خدائی ہرگز یکا اُس کو ذرہ بھی گیان نہیں فرشتوں کے سہارے اور آسرے سے اُسکی خدائی بنی ہوئی ہے ورنہ اگر وہ کل فرشتے مع معلم الملکوت حضرت ابلیس کے فرنٹ ہو جاتے اور ہاتھ اُٹھا کر مقابلہ کو آتے تو عرش کے تخت سے گر پڑتا اور شرمسار ہوتا۔ اور اگر فرشتے اُسکے حیلہ حکار اور رازدار نہ ہوتے تو پھر خیر نہ تھی گویا خدائے محمدیاں سراسر فرشتوں کا محتاج ہے اور انہیں کے سر پر اُس کا راج ہے۔ ورنہ اُسکی خدائی آج نہ کل ضرور تاراج ہے۔ پس ایسا شخص کسی طرح خدائی کے سزاوار نہیں۔ کیونکہ ایک تو وہ دانا نہیں دوسرے معاملات ملکی کا تجربہ کار نہیں۔ اب چلئے غور سے کہ ہم آریہ لوگ خدا کو کمزور یا بزدل یا بےعلم یا مکار مانتے ہیں یا محمدی لوگ [illegible]

الفرق [illegible]

* قرآن کی سورۃ حاقہ میں مذکور ہے والملک علی ارجائہا ویحمل عرش ربک فوقہم یومئذ ثمانیۃ (ترجمہ) اور فرشتے اُس (آسمان) کے کنارہ ہونگے اور اٹھاوینگے تیرے (خدا) کے تخت کو اُس دن آٹھ آدمی تفسیر حسینی میں لکھا ہے کہ آجکل حامل عرش کے چار ہیں مگر اُس روز چار اور لگینگے کل آٹھ ہونگے۔ شاہ ولی اللہ بھی یہی بیان کرتا ہے اکثر تفسیروں میں ہے کہ ایک فرشتہ کی شکل مانند شتر ہے دوسرے کی مانند گاؤ تیسرے کی مانند عقاب چوتھے کی مانند جاموس کے ہے جنہوں نے عرش کو اپنے کاندھے پر اٹھایا ہوا ہے مگر تفسیر حسینی۔ والا اُن کی شکل مانند بز کوہی کے تحریر کرتا ہے۔ اب ناظرین خیال کریں کہ جس تخت کو چار فرشتوں نے اٹھایا ہے۔ اور اُس پر خدا تعالیٰ بیٹھا ہوا ہے وہ ضرور محدود چیز ہے۔ اور محدود کے اندر غیر محدود چیز نہیں آسکتی پس وہ محدود تخت جس پر خدا کو بیٹھا ہوا تا بت کرتے ہیں کہ خدا محدود ہے پس وہ ہرگز عالم ناظر و قادر مطلق نہیں ہوسکتا افسوس کہ لوگوں کو اتنا بھی کیوں نفرت نہیں آتی اور کیوں ایسا عبالغہ [illegible]

**قولہ** اور وہ سب چیزیں یعنی ارواح اور اجزا اور اجسام اپنے وجود اور بقا میں بالکل پرمیشور سے بے تعلق ہیں۔ یہانتک کہ اگر پرمیشور کا مرنا بھی فرض کر لیا جاوے۔ تو اُنکا کچھ ہرج نہیں ہے۔

**اقول** معترض جسطرح آریہ دھرم کے اصولات سے محض ناآشنا ہے اسیطرح جھوٹے الزامات بنانے میں بھی یکتا ہے۔ اعتراض کرتے وقت تمام دارومدار اُسکا فرضی باتوں پر ہوتا ہے اور یہی فرضِ باطل کو فرض حقیقی سے لکھتا ہے۔ آریہ سماج کے کسی ممبر کا یہ اعتقاد نہیں ہے کہ تمام ارواح اور اجزا اور اجسام وجود اور بقا میں بالکل پرمیشور سے بے تعلق ہیں بلکہ ہم آریہ لوگ بموجب ہدایات وید کے اسبات کو اپنا پرم دھرم سمجھتے ہیں۔ کہ وہ پرمیشور تمام ارواح اور اجزا اور اجسام عالم وغیرہ کا مالک ہے اور قدرت انادی سے انادی زمانہ سے ہی یہ انادی چیزیں اُسکی ملکیت میں موجود ہیں۔ اُسکے علم بیحد و حکمت غیر متناہی کے سبب اُسکے گیان سے کوئی دور و مفقود نہیں مگر ہم اُس کو کسی چیز کا محتاج نہیں مانتے بلکہ عقلاً و یقیناً جانتے ہیں کہ اُسکے قدرتی بھنڈار میں انادی ۔۔۔ کارخانہ موجود ہے نہ کبھی خدا کا ناش ہوا اور نہ ہوگا" علیٰ ہذا القیاس۔ موصوف ۔۔۔ انادی کال سے صفت اکال ہے۔ خدا کے انادی علم اور انادی ارادہ سے انادی معلومات اور انادی روحیں موجود رہتی ہیں اور روحوں کی انادیت سے سلسلہ اعمال بھی پرواہ روپ سے انادی رواں ہے۔ جگت کا کارن یعنی پرکرتی دریا تو بھی اُس پرماتما کے قبضۂ قدرت میں انادی زمانہ سے موجود ہیں۔ یہ تمام جڑ جگت اُسی بیجان پرکرتی سے ایشور نے پیدا کیا اور کرتا ہے۔ منکران خدا و ناستکاں کبریا کو یہی تو مقام ہے جہاں چکر کھانا پڑتا ہے اور یہی منزل جہاں سے مذبذب ہو کر پرماتما کی طرف رجوع لانا۔ بریں ہمیشہ وا انتظام محال المحال ہے اور یہی ایک ثبوت اعلیٰ ہستی ذوالجلال پر دال ہے۔ یہ تمام چیزیں پرماتما کی برکت و قدرت و انتظام و کاملیت کی محتاج ہیں اور اپنے فرض کمزوری میں لاعلاج۔ جتنا ان کا تعلق پرمیشور سے ہے اتنا کسی دوسری چیز کا باہمی نہیں ہے۔ چنانچہ وید میں ایشور فرماتا ہے۔

यो भूतं च भव्यं च सर्वं यश्चाधितिष्ठति ॥ स्वर्यस्य च केवलं तस्मै ज्येष्ठाय ब्रह्मणे नमः ॥ अ॰ का॰ १ प्र॰ २३ मं॰ १

برہم۔ پرماتما۔ بھوت۔ بھوشت ورتمان ان تینوں زمانوں کے اوپر براجمان اور تمام جگت کو اپنے وگیان ہی سے جاننے والا اور رچنے والا اور پالنے والا اور پرکرتی میں لے کرنے والا سنسار کے سب پدارتھوں کا ادھشٹھاتا یعنی مالک ہے۔ جسکا سکھ کیول سروپ ہے جو سب سکھوں کا دینے والا ہے۔ اور جو سب سے جیشٹھ یعنی بڑا ہے۔ اُسکو نمسکار کرنی یوگ ہے کسی اور کو نہیں اور نہ کوئی اُسکے سوا مالک ہے۔

اس منتر سے پرماتمانے من کل الوجوہ ثابت کر دیا ہے کہ تمام ارواح اور اجزا اجسام وغیرہ جگت کا مالک ہی اپنی انادی قدرت سے تمام جگت کے پدارتھوں یعنی جڑ جگت کو جاننے والا اور رچنے والا اور روحوں کو اُنکے کرموں کے انوسار عدالت کاملہ سے پھل دینے والا اور پرورش کرنے والا ہے۔ اُس میں کبھی دکھ نہیں کبھی بھول نہیں ہے۔ وہ راستی کا منبع اور گیان کا مجمع ہے۔ دنیا کا ایک ذرہ بھی اُسکے احاطۂ قدرت سے باہر نہیں ہے۔ تمام انسانوں کو اُسکی عبادت اُسکی پرارتھنا کرنی چاہیئے۔ نہ کہ کسی اور کی۔ کیونکہ جگت کا سوامی یا ادھشٹھاتا اور کوئی نہیں ہے۔

جب یہ منتر خود ہی مخالفوں کے مصنوعی و بناوٹی اعتراضوں کا تسلی بخش و کامل جواب ہے تو ہمیں زیادہ ضرورت نہیں ہے کہ کچھ اور ایزاد کریں۔ جو سچی بات کو غلط پیرایہ میں بیان کر کے لوگوں کو راستی سے روگرداں کرنا چاہیئے۔ وہ داناؤں کے نزدیک جھوٹا ہے اور قرآن کہتا ہے لعنت اللہ علی الکاذبین اور میں ماگریب و مغسدین کو بھی شامل کرتا ہوں۔ اور یہ بات کہ اگر پرمیشور کا مرنا بھی فرض کر لیا جائے تو اُن کا کچھ ہرج نہیں" اس کا جواب یہ ہے اے ناظرین مخالف بدبین و کوتاہ اندیش جفاکیش نے کس قدر بھاری الزام و منہ بھوٹ کلام من گھڑت بنایا ہے نہ خدا سے ڈرا اور نہ جھوٹ بولنے سے شرمایا ہے۔ خاموش ۔۔۔ بیہودہ ہے اور جواب ترکی بہ ترکی دینا ضرور ہے کہ اگر آپ اپنے کو ہی جھوٹا فرض کر دیں تو تمام دعوے ہی غلط ہو جاوے اور خلقت خدا کی فریب دہی کا اتہام آپ پر نہ آوے۔ اور ہم آپ کو زندہ درگور فرض کر لیویں تو بھی ہمارا کچھ ہرج نہیں صرف براہین احمدیہ کے خریداروں کا نقصان ہے۔ اور آپکے قرضخواہوں کا زیان و تاوان۔

حضرت فرض کا میدان فرض ہے۔ بالفرض والتقدیر اگر آپکا یہی میدان ہوتا تو ہمارا کیا ہرج تھا۔ کروڑوں خون نہ ہوتے۔ لاکھوں لونڈی غلام نہ بنتے۔ کروڑوں گھر تباہ نہ ہوتے اور نہ ملک کا ستیاناس ہوتا۔ اور اسی کے حسب حال ایک ایرانی شاعر صداقت کا ماہر فرماتا ہے۔

زشیر شتر خوردن و سوسمار ۔۔۔ عرب را بجائے رسید است کار
کہ ملک عجم را کنند آرزو ۔۔۔ تفو بر اے چرخ گرداں تفو

خفا نہ ہو جئے۔ نہ اُس میں کچھ خود غرضی ہے۔ بلکہ یہ سب ہماری گفتگو فرضی ہے تسلیم یا عدم تسلیم آپکی مرضی ہے۔ مرزا صاحب اگر بالفرض والتقدیر ایسا اتفاق ہووے کہ جن فرشتوں نے خدا کا تخت اٹھایا ہوا ہے وہ سب مثل شیطان کے ۔۔۔ ہو جاویں اور مقابلہ کر دیں اور تخت کے چوبوں سے کاندھے سرکا دیں۔ تو پھر آپ ذرہ یہ بتلا دیں کہ خدا کے محمدیاں کو کس غار میں گرا یا دیں اور اُس گر پڑنے میں بالفرض اگر خدا مرجاوے۔ تو آپ کا مولا کون کہلائے۔ برا نہ مانئے یہ آپ ہی کی مرضی ہے ورنہ ہمارا دعویٰ حقیقی نہیں بلکہ فرضی ہے۔

شیطان کی نجات کا قطعی فیصلہ

بقول محمدیاں شیطان نے خدا کا دیدار بھی دیکھا۔ اور خدا سے باتیں بھی کرتا رہا اور فرشتوں کا معلم اول بھی تھا باوجود اینہمہ سوائے خدا کے کسی کو نہ مانتا تھا۔ گویا موحد تھا یا صوفی مذہب تھا۔ عالم اجل ہونا۔ اسکا محتاج بیان نہیں۔ فضیلت میں اُسکے ہم پلہ کوئی ملائک یا انسان نہیں پس اس میں شک نہیں ہے کہ اُسکی نجات ہو چکی ہوگی۔ اور روضہ رضوان میں سیر کرتا ہوگا۔ سب سے بھاری وجہ نجات کی یہ ہے کہ محبت الٰہی ہے۔ (دیکھو ایوب کی کتاب) اور برازندہ حاجات۔ پس عقل کسی طرح نہیں مان سکتی کہ اتنے خوش نصیب شخص کو خدا الملعون بنا دے اور گالی گلوچ سے مطعون۔ اور خصوصاً پیروان آدم کو اُس کا ممنون ہونا چاہیئے۔ کیونکہ وہی باعث ایجاد اولاد آدم ہوا اگر وہ آدم کو دانہ گندم نہ کھلاتا اور نیکی بدی کی پہچان نہ کراتا۔ تو بس اللہ اللہ و خیر صلا تھی اُنکو اس عالم میں کون لاتا۔ درحقیقت اگر یہ کارروائی بوجہ اُسکے ہے تو حضرت شیطان مقدس بندۂ رحمان ہوگا۔ اب برہان قاطع سے اسکی تصدیق واجب ہے کہ آیا قرآن کے رو سے یہ بات درست ہے یا برخلاف واقعہ۔

چونکہ شیطان بذاتہ کوئی شخص نہیں ہے۔ اور نہ کوئی ثبوت دے سکتا ہے۔ لیکن بالفرض محال اگر شیطان ہے تو جب آدم اور اولاد آدم کو شیطان نے بہکایا اور خدا سے مقابلہ کرایا حالانکہ خدا نخواستہ بقول محمدیاں مجرم اول وہی ہے حل طلب اور قابل غور دو امر ہیں اول پرمیشور انادی کل ہے۔ کسی کا کوئی راز اُس سے پوشیدہ نہیں اور سب کا سوامی یعنی غائب کل بھی ہے اور قطع النظر اسکے سجدہ کرنا کسی اور کو سوائے اُسکی مقدس ذات کے کفر و شرک

اعتقاد سے اجتناب نہیں کرتے اور کیا اس ایسا مذہب جسکے رو سے خدا کا مالک کل و محیط کل ہونا حرجکے الزام لگتے ہیں۔ خدا پاک کی تعلیم ہو سکتا ہے ہرگز نہیں کوئی سلیم العقل و مستقل مزاج انسان جو خدا کی پاک ۔۔۔ وہ ایسے الزامی و مصنوعی ایمان بالجبر مذہب سے بہت جلد نکلنے کی کوشش کریگا کیونکہ ان لوگوں نے ۔۔۔ الگیہ ناواں مکار ظالم قہار جبار وغیرہ ناموں سے ملقب کیا ہوا ہے۔ اے محمدی فاضلو ذرہ تو دل میں غور کرو کہ کیا تمام دنیا کا پرمیشور۔ تمام خدائی کا مالک جہاں ہے غافل و بیخبر ہو کر ایک جگہ عرش پر فرشتوں کا محمد سے چڑھ کر بیٹھا ہوا ہے۔ اور کیا یہ مجسم ہونے کی تعلیم۔ منتر کو ناکارہ ہو سکتا ہے۔ پس وہ البسمانی خدا ضرور فانی ہے۔ باقی اور پاک روحانی نہیں ہے۔ خدا کو حاضر و ناظر جان کر ۔۔۔ ناحق ۔۔۔ تعصب ۔۔۔ بہ ہماشا ۔۔۔ ہی تکذیبی وا صلی ہے

ہے جب کفر کا کرنیوالا کافر ٹھہرا پھر کفر کا حکم دینے والا یا کفر کرانیوالا کافر و مشرک کیوں نہیں ؏

ببیں دانائی بانئی اسلام — عبث الزام شیطان بر جدا بست
بنے غالب بقول اوست شیطاں — خداوند گانش را کند پست

اے مومنو! یہ سخت حیرت کا مقام ہے اور قابل الزام کلام - کہ خداوند پاک کفر کا حکم دیوے اور جو اُسکے کفر کا حکم نہ مانے اُسے مطعون ٹھہراوے اور لعنتی گردانے - چونکہ وہ پرمیشور ان الزامات و توہمات و شرکات سے منزہ ہے اسواسطے خرد خردہ بین فتوے دیتی ہے کہ یہ حکم اُسس کا نہیں ہے - اور نہ شیطان کوئی فرشتہ مامور کیطرف سے کہیں ہے چوری کرنیوالیکا نام چور ہے اور کشتی کھیلنے والیکا نام شہزور ہے - جو چوری سے تارک وہ نیکوکار ہے اور زانی کا نام بدکار ہے - چنانچہ اسکی تائید ایک مولوی صاحب فرماتے ہیں ؏

ہنسی آتی ہے مجھے بس حضرت انسان پر
فعل بد تو خود کرے لعنت کرے شیطان پر

کتاب وقائع نعمت خان عالی جسکا مصنف ایک عالی طبع مسلمان ہے وہ بھی ہماری تائید میں گوہر فشاں ہے -

## حکایت

شیخ در خواب دید شیطان را — رہزن دین و دزد ایمان را
از صفا بسکہ دل چو آئینہ ساخت — آں لعین را ہمیں کہ دید شناخت
بملامت عتاب پیش گرفت — بر سرش زد بہی و در ریش گرفت
کہ چہا میکنی تو اے مردود — شدہ از درگہ خدا مطرود
ایکہ گمراہ کردہ مردم را — طوق اضلال حلقہ دم را
ایں ہمہ طاعت و رکوع و سجود — بہر اغوائے خلق و مردم بود
ہم دیگر چو شیخ برد بکار — شد از اں ضرب دست خود بیدار
چوں تر شد در خواب شیرین جست — دید ریش خودش بدست خود است
جنگ با دیو نفس آمد یاد — خندہ زد در ریش خود سر داد
گر نہ کشف است چیست ایں خر — ہر کہ شک آورد شود کافر

در حقیقت یہ بات درست ہے کہ "نفس و شیطان ہر دو یک تن بودہ اند" اگر بہ انصاف سے اس مقام پر میری ایک گذارش ہے - کہ دو آدمی یار غمگسار ہوں جن میں سے ایک مجرد اور ایک عیالدار ہو بہ ترغیب اپنے مجرد دوست کے اگر عیالدار زوجہ خود کو بحریار سے ہمبستری کا حکم دیوے - تو عورت (بشرطیکہ پاک دامن اور حیادار ہو) کو ان دو امروں سے کیا کرنا بہتر اور واجب ہے - اول کیا بموجب فرمانے اپنے بیحیا خاوند کے اُسکے یار کے پاس چلی جاوے اور ہمبستر ہووے یا اُس سے کہے کہ اے کم عقل بیحیا پاگل پن مت کر اور ایسا حکم ناجائز مت دے بلکہ ایسے حکم تعمیل کی اُمید مجھ سے مت رکھ - تیری بات سر بسر بُری ہے ورنہ میرا گلا اور چھری ہے کسی اہل حیا اور دانشمند سے امید نہیں ہے - کہ امر اول کی تاکید کرے بلکہ عوام الناس سے بھی دریافت کیا جاوے تو یہی جواب جواب ملیگا کہ اگر اُسکو اس حکم کے نہ ماننے سے قتل کر دیوے علیحدہ کر دیوے چھوڑ دیوے تو بھی یہ امر قابل پذیرائی ہے - کسی طرح منظور نہ کرے چہ جا کہ لعنت ملامت - بقول حضرت سی مس صاحب کے -

سرہا کار بعشق حرم و دیر مکن — در کوچہ فسق چو گمرہاں سیر مکن
گر صدق ثبوت رہبری شیطان آمد — یک قبلہ گزیں و سجدہ با غیر مکن

اب ایک صریح کفر کا اثبات کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ عام **محمدیوں** کا عقیدہ ہے کہ **خدا** سے خیر اور **شیطان** سے شر آفریدہ ہے یعنی خیر کا خالق **رحمان** اور شر کا خالق **شیطان** ہے - دیکھئے **سورۃ مائدہ** میں لکھا ہے -

انما یرید الشیطٰن ان یوقع بینکم العداوۃ والبغضاء فی الخمر والمیسر ویصدکم عن ذکر اللہ وعن الصلوۃ فھل انتم منتھون - سوائے اسکے نہیں ہے کہ چاہتا ہے شیطان جو درمیان تمہارے ڈالے دشمنی اور ناخوشی بسبب شراب اور قمار بازی کے اور ہٹا رکھے تمکو خدا کی یاد اور نماز سے - پس تحقیقاً اُسوقت تم ہٹ جاؤ **سورہ یٰسین** میں ہے ألم اعھد الیکم یبنی اٰدم ان لا تعبدوا الشیطٰن انہ لکم عدو مبین ولقد اضل منکم جبلا کثیرا - افلم تکونوا تعقلون ؕ آیا میں نے نہ بھیجا تمہاری طرف اے اولاد آدم کی کہ مت پوجو شیطان کو - تحقیقاً وہ تمہارا دشمن ظاہری ہے اور تحقیقاً گمراہ کیا شیطان نے تمہاری طرف سے بہت مخلوق کو کیا تم نہیں جانتے تھے علیٰ ہذا القیاس "-

اسی طرح صدہا آیتیں قرآن میں موجود ہیں اور ہمارے مدعا کے ہوا لمقصود - کیا یہ ممکن ہے کہ کارخانہ الٰہی میں اسقدر اندھیر ہو - اور دیدہ و دانستہ معاملہ چشم پوشی برتا جاوے نادان بیوقوف کے بیچارہ - اور ناحق پرست پشیمانی اٹھاوے - در حقیقت شیطان کو ہضم کی گولی سمجھکر گناہوں سے پرہیز چھوڑ دیا اور دلیرانہ گناہ کر کے شیطان کے سر چڑھنے لگے اور اسی دھوکہ بازی سے شیطان ماننے والی قوموں میں گناہ بڑھنے لگے شیطان کا نام لیتے ہی (بمثل سارٹیفکیٹ) مقتی دین متین سے جھٹ خلاصی اور رستگاری ہے اور الاٹش گناہ و جرائم سے صرف توبہ پکارنے سے آزادی ہے -

**عیسائیوں** کے نزدیک سوائے پیروان عیسےٰ باقی کل فوج شیطان کی ہے

**محمدیوں** کے نزدیک سوائے پیروان محمد کے باقی کل فوج شیطان کی ہے -

**آتش پرستوں** کے نزدیک سوائے پیروان زردشت کے باقی کل فوج اہرمن یعنے شیطان کی ہے اور ہم **آریا** لوگ تو اُسکی ذات سے منکر ہیں - اسواسطے کسی کو لشکر شیطان نہیں بناتے - مگر جب دل میں خیال دوڑاتے ہیں تو صاف ثابت ہوتا ہے کہ خدا کی فوج سے شیطان کی فوج فراوان ہے - اور شاید یہی سبب ہے کہ قرآن میں خدائے محمدیاں اُس سے مقابلہ کرنے میں ترساں ہیں - پس یہاں دوبارہ ہمیں بقول مرزا **غلام احمد** کے کہنا پڑا کہ مسلمانوں کے نزدیک دو خدا ہیں - ایک خدائے خیر دوسرا خدائے شر - اور دونو ہر ایک جگہ حاضر و ناظر ہیں اور دونو مسلمانوں سے غالب و زور آور - عالم کل بھی دونو ہیں لیس کمثلہ شیء یعنے لاثانی بھی دونو ہیں - رب العالمین بھی دونو ہیں اور خیر الماکرین بھی دونو خالق بھی دونو ہیں اور رازق بھی دونو - اور نظر براں شیطان کی فوج کے ارواح و اجزا و اجسام وغیرہ اپنے وجود اور بقا میں بالکل خدائے محمدیاں سے بے تعلق ہیں یہانتک کہ اگر خدا کا مرنا بھی فرض کیا جاوے تو بھی مسلمانوں کا کچھ حرج نہیں اور نہ نقصان ہے بلکہ بفضلہ قائم مقام اسکا موجود ہے جسکا نام شیطان ہے - **لطیفہ**

مرمنے را گفت مردے کاے فلاں — ہیں مسلمان شو بیاش از مومناں
گفت گر خواہد خدا مومن شوم — در فزاید فضل ہم موقن شوم
گفت میخواہد خدا ایمان تو — تا رہد از دست دوزخ جان تو
لیک نفس زشت و شیطان لعین — میکشندت جانب کفران و کین
گفت اے مصنف چو ایشان غالب اند — یار او باشم کہ باشد زورمند
نفس و شیطان خواہش خویش بود — واں عنایت قہر گشت و خرد مرد

## براہین الاحمدیہ جلد اول صفحہ ۵۶ سے ۱۶۱ تک اشتہار میں ہے

ہم بطور تمثیل کے اسجگہ اسی قسم کی ایک دلیل دلائل مرکبہ مثبتہ حقیقت فرقان مجید سے

**قرآن**

اُس آگ سے تمہارے پاس آگ سلگا کر یا پاؤں اُس آگ پر کوئی واقف کار راستہ بتانیوالا۔ جب آیا اُسکے (آگ کے) پاس آواز آئی (آگ سے) اے موسیٰ تحقیق میں ہوں پروردگار تیرا۔ پس اُتار جوتیاں اپنی تحقیق تو بیچ میدان پاک کے ہے کہ نام اُس کا طویٰ ہے اور میں نے پسند کیا تجھ کو پس سن جو کچھ وحی کیا جاتا ہے تحقیق میں ہی ہوں خدا میرے سوا کسی کو مت پوج۔ عبادت کر میری اور قائم کر نماز کو واسطے یاد میری کے۔ تحقیق قیامت آنیوالی نزدیک ہے کہ چھپا ڈالوں میں اسکو تو کہ بدلا دیا جاوے ہر جی ساتھ اس چیز کے کرتا ہے پس نہیں بند کرے تجھ کو اُس سے وہ شخص کہ نہیں ایمان لا سکتے اور پیروی کرتا ہے خواہش اپنی کی پس ہلاک ہو جاوے تو اور کیا ہے بیچ داہنے ہاتھ تیرے کے اے موسیٰ بولا یہ میری لاٹھی ہے اس پر ٹیکتا ہوں اور پتے جھاڑتا ہوں واسطے اپنی بکریوں پر اور میرے اس میں کئی کام ہیں۔

اور تھوڑے سے اختلاف کے یہی قصہ سورۃ قصص میں بھی ہے مگر سورۃ النمل میں اسکا بیان بہت عمدہ ہے۔ جہاں صاف یہ لکھا ہے۔ خلما جاء ھانودی ان بورک من فی النار ومن حولھا وسبحٰن اللہ رب العالمین ٭

**ترجمہ**

(۲) فانی جسم اور شعور یا اگنیانی انسا نہ کا انت یعنی انام ونشان بھی نہ ہووے۔

(۳) وشنو محسوس نہیں ہے اور نہ محدود ہے اُس کا کوئی خاص مکان یا تخت نہیں ہے اور نہ اُسکی حاضری کیواسطے کسی آگ کی ضرورت ہے بلکہ وہ سرب بیاپک ہے۔

(۴) وہ یا اگیان کا ذریعہ اور گیان کی کنجی کا پتہ لگتی کا نتیجہ پیدا تاکی یا اپی ہے دیگر اس حکم بات کہ جانتے کیواسطے ایک اس سے بھی سو گشت دلیل کی ضرورت تھی۔ جو وشنو کی طرف لیے ہوئے بتا دی گئی کہ پر شیعہ اگنیا دیا ہے کہ جس طرح آکاش ہیں غیر کا پیاپی ہے اور محسوس نہیں ہوتی۔ بعد ازاں اپنا کام چلاتا رہی ہے اور وہ کبھی نہیں دیتی اسی طرح سو دیو کا پرکاش آکاش اپنی آنکھ تاثر بیاپت ہے۔ اور وہ سو گشت ہونے سے آکاش اسی پر لانہ اسکی ماہیت کو نہیں جانتے ویسے ہی ایک جہان کنگھی کا اور پر ماتما انتظام عالم کا کرتا ہے۔ مگر سورج کی پیچھے ہیں اور نہ ایک وشنی (محدود یا مکان) ہے چونکہ فانی نہیں اسواسطے محسوس بھی نہیں ہوتا اور سرب بیاپی بان ہے۔

لہٰذا اب قرآن کے تنایج پر غور فرمایئے۔ اور جھوٹ سچ کو تمیز کیجئے امتحان فرمایئے۔ سورۃ طٰہٰ کی اس آیت میں موسیٰ سے آگ نے باتیں کرکے انی انا ربک یعنی اے موسیٰ میں تیرا پروردگار ہوں کہا حالانکہ ان کل آیتوں مندرجہ بالا پہلے ویدوں میں آگ کی نشانیاں موجود ہیں۔ عالم کل وحیط کل کو ایک شعلہ میں سمجھنا اور وقنا ربنا عذاب النار بطور کی زمین میں جو اور نار آگ کی تعظیم کرنا آتش پرستی نہیں ہے تو اور کیا ہے؟ اور دیسی واسطے ہوتے سوختنی قربانیاں کرکے اگنی دیوتا کو خوش کیا کرتا تھا۔ اور اُسی کو معبود سمجھ کر اُسی سے مرادیں مانگتا تھا۔ جس سے کلی بوجوہ ثابت ہے کہ موسیٰ آتش پرست اور یہی آرزو رکھتا تھا۔ کہ اے آگ فرعون کو جلا دے۔ اے آگ دریائے نیل کو سکھا دے۔ اے اگنی دیوتا میری قربانی قبول کر۔ اے آگ مرنے کے بعد مجھ خوش کر دے ناری خدا اپنے پوجاریوں کی حفاظت کر۔ اے آتشی اللہ میرے گناہوں کو جلا دے اے جلانیوالے مولا دل جلوں کی زیادتی سردی سے بچا۔ اور گرمی کی تکلیف سے نگہبانی کر۔ اور آنچ سے نزول کرکے ہمارے میں منزل فرما۔ اے تیز قہار مجھے مصر پر تسلط دے۔

دیکھئے یہاں پر بعوض ثابت کرنے کہ قرآن نے ایک نیا گل کھلایا یعنے نار (آگ) کو پروردگار بتلایا اور موسیٰ کو مسجود کرایا۔ جنکو خدا نے آنکھیں دی ہیں۔ وہ یقینی طور پر دیکھ سکتے ہیں کہ یہ صاف۔

**قرآن**

پس جب آیا اُس کے پاس پکارا گیا یہ کہ برکت دیا گیا جو کچھ کہ بیچ آگ کے ہے اور جو کوئی گرد اُسکے ہے اور پاکی پروردگار عالموں کے کو۔

(۳) سورۃ فاتحہ

یہ اول سورۃ قرآن ہے

الحمد للہ رب العالمین الرحمٰن الرحیم مالک یوم الدین۔ ایاک نعبد وایاک نستعین۔ اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم۔ غیر المغضوب علیھم ولا الضالین۔ (ترجمہ)

تعریف واسطے اللہ کے پروردگار عالموں کا بخشش کرنیوالا مہربان۔ صاحب قیامت کے دن کا۔ تجھی کو عبادت کرتے ہیں ہم اور تجھ سے مدد چاہتے ہیں ہم۔ دکھا ہم کو راہ سیدھی راہ اُن لوگوں کی کہ نعمت کی ہے تو نے اوپر اُنکے۔ سوائے اُنکے جو غصہ کیا گیا اوپر اُنکے اور نہ راہ گمراہوں کی۔

چونکہ مرزا غلام احمد صاحب نے اپنی کتاب بڑھانے کو اور اس سورۃ کی فضیلت جتانے کو براہین الاحمدیہ کی چار جلد میں سے کچھ زیادہ ورق سیاہ کر کے بہت سے عیسائیوں برہموؤں وغیرہ کے قصے اُس میں بھر دیئے ہیں اور اُنکا دعوےٰ اس سورۃ کی نسبت حد سے بڑھا ہوا ہے بلکہ اُنکے خیال میں یہ کل قرآن کی جان یا جوہر القرآن ہے نظر براں ہم اس کا امتحان کرتے ہیں۔

(۱) الحمد للہ رب العالمین الرحمٰن الرحیم

تعریف واسطے اللہ کے پروردگار عالموں کا بخشش کرنیوالا مہربان" اگر خدائے قرآنی بموجب ان دو آیتوں کے موصوف ہوتا تو خیر خدا پیدا کرنے والوں اور حیوانوں کو مسلمانوں کے ہاتھ سے ذبح نہ کراتا کیونکہ ذبح و قتل رحمت و ربوبیت کے برخلاف ہے۔ اور کسی شخص کو بیگناہ قتل کروانا سراسر بے رحمی وسفاکی و جلادی ہے۔ نہ کہ رحمانیت و رحمت جنکے دل میں ذرہ بھی محبت و رحمت کا نشان ہوگا۔ وہ ضرور کہینگے کہ جو خدا عالموں کا رب اور رحمان و رحیم ہے قرآن اُسکا الہام و تعلیم نہیں کیونکہ (رع)

**وید**

ओं भूर्भुवः स्वः तत्सवितुर्वरेण्यं भर्गो देवस्य धीमहि धियो योनः प्रचोदयात य० अ० ३६ मं० ३

یہ منتر یجر وید کا ہے

(اوم) سرب جگت کرتا۔ سرب آدھار۔ سرب سوامی۔ گیان سے سرب بیاپک۔ انتریامی اُپیشر۔ ہرنیہ گربھ۔ اپنا شکتی (بھو) پرانوں سے پیارا (بھو) مکت اور سب سکھوں کا داتا (سو) سبکا دھارن کرنیوالا (سوتیو) سب ایشور جگادھار (نہم) جو سو بکار کرنے کے لائق (تی سریشٹ) (بھرگو) شدھ اور پوتر کرنیوالا (دیوسیہ) سب کے آتما اور سبکا پرکاش کرنیوالا (تت) اُس پرماتما کو (دھی مہی) ہم دھارن کریں (دھیو یونہ) پرجودیات (جو سو نیا) و یو پرمیشر ہماری بدھیوں کو ست کی طرف پریرنا کرے اور برے کاموں سے بچاوے۔

اس منتر میں عالم کل جگدیشور نے اسقدر خوبیوں سے بھری ہوئی پرارتھنا ہمیں سکھلائی ہے جس کے کامل بیان کرنیکو ایک فرشتہ چاہیئے۔ دیاسے پرمیشور نے جسقدر ہدایات متعلق آتمک گیان کے دی ہیں۔ انکو منو مہاراج اور سوامی بیاس جی و سوامی شنکر آچارج و منی یاگوولک جی نے معہ شرح معانی کے نہایت واضح کرکے لکھا ہے۔ مگر اُن تمام کی گنجائش اس مختصر بیان میں دشوار جانکر خلاصتاً چند فضائل ہدیہ ناظرین کرتا ہوں۔

**فضیلت اول** اس شرتی میں (اوم) سرب اوتم نام ہے جو مجمع ہے اوصاف گوناگون در مخزن فضائل بو قلموں کا جیسا سرب جگت کرتا اور سرب آدھار اور سرب سوامی اوصاف موجود ہیں۔ جن سے نہایت واضح طور پر ظاہر ہوتا ہے کہ جگت کا کرتا اور سب کا آدھار اور سب کا مالک ایک ہی ہے دوسرا کوئی نہیں۔ اس تمام چراچر جہان جگت کا جو بنانے والا اور بنا کر آدھار رکھنے والا یعنی اُس کو عمدہ انتظام میں چلانیوالا اور ہمیشہ جہاں مکتی سے اُسکا سوامی کہلانے والا جو تمام برکات کا چشمہ

### قرآن

نے باشد مخالف قول وفعل راستان ہم
اور اس امر کی زیادہ تائید یہ ہے کہ تمام
دنیا کے مسلمان جب کسی حیوان کو ذبح کرتے
ہیں تو اُسوقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نہیں پڑھتے۔ بلکہ بسم اللہ۔ اللہ اکبر کر کر
قتل کرتے ہیں۔ گویا اپنے خیال خام
میں اُسوقت خدا ے محمدیاں کو رب العالمین
اور رحمان اور رحیم نہیں مانتے۔ بلکہ صدق
دل سے جانتے ہیں کہ وہ صفات اُسکے
عارضی اور دکھلاوے کے ہیں اصل نام
اُسکے جبار و قہار و جلاد و ستمگار و ذابح
الجاندار ہیں جو اس موقع کے سراسر زیبا
ہیں۔ اگر وہ رب العالمین ہوتا تو قتل
الکافرین والمنافقین کیوں فرماتا۔ انھوں نے
اُسکا (خدا کا) کیا بگاڑا تھا۔ جو خواہ مخواہ
ایمان بالجبر نہ لانے کے جرم میں شہید کیے
گئے۔ خدا کی ربوبیت کے بھی یہ بات
بالکل برخلاف ہے۔ عالموں کا رب ور دین کو
تلوار اور غضب سے چلاوے۔ کاشف القلوب
ہو کر قتل کا حکم فرماوے۔ صریحاً واضح ہے کہ
یہ حکم باہم نقیض ہیں۔ اور ایک غلط بات کو
دوسری کی دلیل اثبات گردانا اُسکو جھوٹا
ٹھہرانا ہے۔ پس اس تنازعہ باہمی سے
ہمیں قرآن کی صداقت میں شک عظیم
واقع ہو کر اُس کو درجہ صداقت الہام
سے گرانا پڑا۔

(لملک یوم الدین) صاحب قیامت کے
دن کا یہ فقرہ قرآن کا نہایت حیرت افزا ہے
جس سے خدا کی ذات پر ایک دو شش
(عیب) وارد ہوتا ہے۔ کیا پرمیشور ہر روز
انصاف نہیں کرتا؟ کیا آدم کے وقت سے
مرے ہوئے لوگ اب تک کشمکش میں رہیں!
مگر نہیں معلوم کہ ضمانت پر ہیں یا حوالات
حوالات میں۔ علاوہ بریں اسی قرآن کی سورۃ
بقر میں خدا کا نام سریع الحساب رکھا ہوا ہے
اگر وہ جلد حساب کرنے والا ہے تو ملک
یوم الدین نہیں۔ اور اگر ملک یوم الدین
ہے تو سریع الحساب نہیں۔ خاصکر حاکم عادل
[illegible]

### وید

اور جمیع فیوض کا مبدا ہے۔ وہی جاننے یوگ ہے
فضیلت دوم۔ گیان ہے۔ سرب بیاپک
انتریامی۔ یہ تینوں ناؤں کار سے پرکاش ہوکر
اس منتر کی دوسری فضیلت کہلاتے ہیں
تمام جگت کے ذرہ ذرہ کا جسے علم ہے کسی کا
کوئی جسکے گیان سے پوشیدہ نہیں۔ جو
تمام جیووں کے اوپکار نمت اپنے گیان سے
ویدوں کا ظہور فرماتا ہے۔ جو مجسم اور ایک
دیسی یعنی عرش پر بیٹھا ہوا نہیں ہے؛
اور اسی سبب سے طول عرض و عمق یعنی پرماتما
سے باعث سرب بیاپک ہونے کے مبرا و منزہ
جو جہل یعنی اودیا سے پاک اور غفلت و کمزوری
و فریب سے شدہ ہے۔ جہانتک یوگی جن
اور بدھی مان بچار سکتے ہیں۔ اس سے بھی
اُسکا گیان نہایت سوکھشم۔ وہ سرب کا انتریامی
ہے اُسکا انتریامی کوئی نہیں ہے اپنے احکام
کا بدلنا گیان نہ ہونے سے اس پر الزام ہے
عرش۔ غرش۔ یا مکان میں ہونا سرب
بیاپک پر اتہام ہے۔ پرماتما سرب گیہ
علیم کل ہے۔ تمام الزامات سے برکنار
اور ہر قسم کی کمزوریوں سے بزرگ ہے۔
فضیلت سوم۔ ہر تینہ گربھ التشر
ابناشی یہ نام میری فضیلت ہیں۔ تمام
کرۂ سورج و چاند ستارہ و سیارہ وغیرہ
جسکے انوار جلال سے منور ہیں۔ اور جسکے
قبضۂ قدرت میں رہ کر بالکل باہر نہیں ہو سکتا
جو سب کو ہمیشہ انصاف سے دیتا ہے۔ ویش
اور گیان کا دینے والا ساد رتغیر و تبدل
کارخانہ دنیا کے برخلاف خود غیر متغیر ہے
جو کسی طرح شار بک اور کا رکسی بندھن
میں نہیں آتا جو اپنے بیاد کا بھی نیا و آلائش
جوتا ہے گر بھ میں کبھی نہیں آتا۔ بلکہ تمام
دنیا کے گربھ جسکے آسرے ہیں۔ جسکے حضور
سفارش و شفاعت و رشوت و دّالی لیجانا
جرائم کبیرہ سے ہیں جسکو جبرئیل و میکائیل
وغیرہ کا وحی پہونچانی و رزق رسانی کا
محتاج ہونا جہالت کے ذخیرہ سے ہے جو
التکام بھی نہیں کرتا۔ اور نہ کبھی چھپتا
اور نہ گھٹے ورتا ہے سدا ایک رس

### قرآن

کی اطلاع ملے فوراً کارروائی شروع کرے
اور مجرموں کو سزا دیوے۔ بقول محمدیاں
کے اسوقت صفت عدل خدا کی معطل محض
معلوم ہوتی ہے۔ اور دنیا کا انتظام و انصاف
شاید کوئی ختم المرسلین کرتا ہوگا۔ اور شاید
رب العالمین خواب استراحت میں ہوگا
ورنہ ملک یوم الدین کے کیا معنے ہیں۔ کیا
وہ ایزد متعال مالک یوم الحال مالک یوم
الماضی و استقبال کا نہیں ہے؟ کیا لاتعطل
من اللہ درست نہیں ہے؟ اگر کوئی حق
پسند ذرہ غور سے خیال کرے تو اُس
پر اس نقص کی اصلیت طشت از
بام ہو جاویگی۔

(ایاک نعبد و ایاک نستعین ع
"تجھی کو عبادت کرتے ہیں اور تجھ سے مدد
چاہتے ہیں" یہ دو فقرے بظاہر تو اچھے
ہیں۔ اور موافق ارشاد وید مقدس کے
مگر سہائتا اور مدد چاہتے ہیں کچھ تشریح
نہیں کی گئی کہ آیا کس قسم کی مدد چاہتے
ہیں۔ برائیوں یا بھلائیوں میں جیسے کہ
آجکل کے لاکھوں افغان وغیرہ مسلمان
چوری۔ قتل۔ ڈکیتی میں ایاک نستعین
کا وظیفہ کرتے ہیں۔ یا ہزاروں
ملا لوگ قمار بازوں کو یہ کلام سکھلاتے ہیں
کہ یہ پڑھ کر اگر قمار کھیلنے بیٹھیگا تو بہت جیتیگا
جو کبھی اتفاقاً کچھ جیت لیا تو کلام کی
برکت سے ملاجی کی ہانڈی گرم ہو گئی۔
ورنہ اس طرح تال ویا کر بے ٹھکانا پاک
ہوگا پڑھا ہوگا۔ غرضیکہ ہزاروں بے معاش
اس بھروسہ پر چوری وغیرہ کر کے کچھ حصہ
خدا کے نام یا پیر صاحب کی نیاز کر دیتے
ہیں۔ ہمارا مطلب یہ ہے کہ برائیوں کے
واسطے خدا سے مدد مانگنی چاہیے

(اھدنا الصراط المستقیم) دکھا ہمکو
راہ سیدھی" یہ فقرہ بھی اچھا ہے بشرطیکہ
سیدھی راہ سے قتل و خونریزی سے پرہیز
اور محبت و سلوک و اخلاق و خدمت و
آسایش خلق اللہ (پرُوپکار) مراد ہو۔
ورنہ آجکل سیدھی راہ ایکسا دبھی مشہور

### وید

ابناشی ہے۔
فضیلت چہارم۔ یہ عام قاعدہ ہے کہ
جو جس کو پیار کرتا ہے۔ دوسرے کے دل
میں اُسکی محبت اتنی ہی اثر کرتی ہے اور
نوجہ الفت بڑھتی جاتی ہے۔ انسان کو سب
سے زیادہ پیارے پران ہیں جسکے آسرے
جسم کے سارے تاب و تواں ہیں۔ اُنہیں کو
پرانوں سے پیارا جاننا گویا جسم و جان کا
اُس پر قربان کر ڈالنا ہے۔ اور حصول قرب
کا یہی پہلا درجہ ہے۔ جو پرماتما کے پوتر
بھو نام سے پرکاشت ہوتا ہے۔ یہی محبت
اسی سے مراد ہے۔ اور اصلی بھگتی کی یہی
بنیاد ہے۔ جو اس رموز معرفت سے ذرہ
بھی آشنا ہیں اُنکے واسطے حقیقی سرور سے
فیضیاب ہونا آسان امر ہے۔
فضیلت پنجم۔ سنسار میں تمام آدمی
راحت کے حصول کا دم بھرتے ہیں مگر اُسکے
وسائل جداگانہ استعمال کرتے ہیں گویا
وُس ایک راحت اور آنند کو لوگ حسب
مرضی چاہتے ہیں اور یہی سبب ہے کہ
محروم رہ جاتے ہیں۔

ساقی بہ تشنہ ناب ربطے دارد
مطرب بچنگ دوف ضبطے دارد
فہمیدہ نہ شد کسے رموز اصلی
ہر کس بخیال خویش خبطے دارد

ویدک اصطلاح میں تمام دکھوں سے
چھوٹنے کا نام مکتی ہے۔ جسکا دوسرا نام
راحت کامل ہے۔ فانی یا شہوی سکھ نکا
(جو عارضی و چند روزہ ہیں) وہاں گزر
نہیں ہے۔ کیونکہ یہ سبھی باسوا سے اللہ
ہیں اور حقیقی آنند سے ہٹانیوالے ہیں
ست گیان سے پراپت ہونے والا سچا آنند
کا یتھارتھ آنند ہی وہ سکھ ہے جسکا اس
مقدس بھو نام سے تعلق ہے سچے پریم کا
بڑھانیوالا اور حقیقی جوگ کے کرانیوالا
یہی ارشاد ہے۔ جس سے بڑھ کر طالب
حق کے لئے اور کوئی مراد نہیں۔
فضیلت ششم۔ جب ہم نظام عالم
پر نگاہ دوڑاتے ہیں۔ اور اس سرب ویاپک

| قرآن | وید |
| --- | --- |
| ہے اگر خدا سے سیدھی راہ کے طلبگار ہو تو علم و عقل کو کیوں دخل نہیں دیتے اور معقولات کے پڑھنے سے کیوں گریز کرتے ہو۔ قرآن میں عقل سے سوچنا کفر مت جانو اور غلطی کو جہاں ہو صحیح مانو۔ کیا صرف مسلمانی کا ہی راستہ سیدھا ہے یا کوئی اور بھی۔ اگر کوئی اور بھی ہے تو مسلمان اُسکے قبول کرنے سے کیوں کتراتے ہیں۔ ایمان نہیں لاتے۔ بھائیو! مقابلہ کرکے دیکھو اور سچ یعنی صراط المستقیم کو گرہن و اختیار کرو (صراط الذین انعمت علیہم) اُنکا راستہ جن پر تو نے نعمت کی (غیر المغضوب علیہم) سوائے اُنکے جو غصہ کیا گیا۔ اور پر اُنکے (ولا الضالین) اور نہ گمراہوں کی چونکہ مسلمان تناسخ کے قائل نہیں ہیں پس خدا کا کسی کو نعمت دینا اور کسی پر غضب کرنا اور کسی کو گمراہی میں ڈالنا بے معنی وارد اس سے نہ اُسکا انصاف قائم رہتا ہے نہ اُسکا رحم نہ اُسکا علم۔ انعمت علیہم مغضوب علیہم و ضال علیہم۔ سب کی ضمیریں خدا کیطرف پھرتی ہیں پس اُن اعمال کا فاعل خدا ہو نہ کہ وہ لوگ۔ اسواسطے یہ پرارتھنا (دعا) بہت نقصان رساں ہے۔ اور خدا پر بُہتان لگنیوالی ہے بیان نامہ نگاران کی تائید تفسیر حسینی والا بھی کرتا ہے ”نہ راہ آن جماعتیکہ خشم گرفتۂ بر ایشاں قبل از وجود ایشاں حق غضب بود آمدہ وجود ایشاں سبب بر تقدم نمودہ“ قبل از وجود جبکہ کسی سے کوئی عمل سرزد نہ ہوا۔ بلا ظہور جرم کا خدا مغضوب الیہ سمجھنا خدا کو ظالم الظلم و جاہل الجہل ٹھہرانا ہے۔ (نعوذ باللہ منہا) | شکتی کا دھیان لاتے ہیں تو نہایت عمیق خیال سے اس تمام کا رجحان ایک خاص مرکز کیطرف معلوم ہوتا ہے۔ جو اس اپار سنسار کا دھارن کرنیوالا ہے۔ اور یہ عقدہ جبتک فضل الٰہی شامل حال نہو تب تک حل نہیں ہو سکتا اس لئے پرماتما نے مہان یالتے ارشاد فرمایا ہے کہ جسقدر جگت تم دیکھتے ہو یا وہ جو کہ تمہاری درشٹی گوچر نہیں ہے یعنی لوک لوکانتر وغیرہ۔ ان سبکو سرب شکتی مان سرب آدھار۔ جگدیشور نے ہی دھارن کر رکھا ہے۔ اور وہ اپنے کام میں کسی سے سہائتا نہیں لیتا۔<br>**فضیلت ہفتم** وہ سوتیس یعنے سب ایشورج کا داتا ہے۔ ہر ایک اُس سے کرم ونسار پھل پاتا ہے۔ اُسے چھوڑ کسی اور سے مانگنا قطعی نادانی ہے۔ کیونکہ اس صفت سے موصوف ہونیکے لائق اور کوئی نہیں۔ تمام روحانی برکتوں کا اعتبار ایسی مبارک اُپدیش سے جاننا کیونکہ اعتبار قطعی لاتعلق ہونیکا اس میں ارشاد ہے وید مقدس ایک پرماتما کے سوا اسکے اور کسی کو ایشورج یعنی نعمتوں کا داتا نہیں بتلاتے اور نہ قبروں شہیدوں اور فرشتوں کیطرف جھکاتے ہیں بلکہ تمام عالم کو اس سچے دیا دان کیطرف جھکاتے ہیں لہٰذا سوائے اسکے نہایت آزادانہ طور پر سناتے ہیں۔<br>**فضیلت ہشتم**۔ ہر ایک کو نیک بننے کی تمنا ہے۔ اور جاہل سے جاہل بھی اپنے آپ کو اچھا سمجھتا ہے سچ کی تحقیقات بہت تھوڑے دلوں میں اثر پذیر ہونے کے سبب اپنے چمکتے جوہر بتلائے ہوئے بھی جہلا کی آنکھوں میں نہیں |

دکھائی پڑتی اور اسی سبب سے لوگ ست مارگ دست دھرم دست گرنتھوں کے سمجھنے و سطالعہ میں لانے سے محذور رہتے ہیں۔ کسی محمدی کو اگر آپ ہزار کہیں کہ خدا اسلئے دنیا کے گمراہ کرنے کو شیطان مقرر نہیں کیا یہ تعلیم غلط ہے۔ وہ قہر و جبر اور غضب و مکر سے پاک ہے (اسواسطے قہار و جبار نہیں اور نہ مکار ہے) مگر وہ کسی طرح نہیں مان سکتے کیونکہ قرآن کی تعلیم (جس طرح کچھ ہی ہو) اُن کو ہر طرح تعلیم ہے۔ ویدک دھرم یا سچا دھرم ہی یہ ہدایت نہیں دیتا بلکہ برخلاف اسکے نہایت خداوندانہ طور سے کمال عنایت سے بتلاتا

ہے کہ اگر نیک بننا چاہو۔ تو نیکی کا مخزن۔ سوبکار کرنے کے لائق جو اتی سرشٹ ورنیئم سرب اوتم ہے۔ دوسرا کوئی نہیں۔ اُسی کی اوپاسنا نشۂ جنم کے واسطے آنندہ دایک ہے۔

**فضیلت نہم**۔ یہ ارشاد وید مقدس کی ایک اعلیٰ فضیلت و پوتر اور پاکیزگی کا رہنما ہے۔ شدھتا یعنی برائیوں سے بچنا پوترتا جیو کو اُس کے دھیان میں لگاکر یوگت یعنے اُپاسنا سے جوڑ کر پرارتھنا کرنا کہ اے میرے سوامی آپ جلال والے ہیں۔ اس سرب آتم یعنے مقدس جلال کا میری آتما میں پرکاش کیجئے۔ آپ آندھکار سے اچھادت نہیں ہیں

پس مجھے بھی اگیان سے نکلنے کی سامرتھ دیجئے۔ عید کی بکری و بھیڑیں تیری خوراک نہیں اور نہ تو اس قدر بے رحم و ظالم ہے کہ تیرے پیٹ کے واسطے عاجز جانور ذبح کئے جائیں۔ تو نہ خونخوار ہے اور نہ قتل کا طلبگار۔ تو بھیڑیوں کی طرح خون نہیں پیتا اور نہ بھوکا ہوتا ہے۔ خون تیرے حضور نہیں پہونچتا۔ بلکہ تیرے سے دور ہٹاتا ہے۔ پاکیزگی و پوترتائی کی تکمیل صرف تجھ میں ہے نہ کہ کسی اور میں۔

**فضیلت دہم**۔ اس مقدس ارشاد سے کامل تشفی اور یقین ہوتا ہے کہ حقیقی دعا اور شانتی دینے والی اوپاسنا وہی ہے۔ جس کے کرنے سے اُپاسک کے دل میں کسی طرح کا شک نہ رہے۔ جو اس کے حصول کے وسائل ہیں۔ اول اُن کا گیان نہایت لازمی ہے۔ اور یہ تبلانا اُس مذہب کا ذمہ ہے جو کاملیت کا دعویدار ہو۔ محمدی بیچارے کیا کریں۔ اور کہاں سے لادیں جبکہ قرآن میں شیر۔ شہد۔ شراب۔ پانی کی نہروں اور حور و غلمان کے انار پستانوں اور مہ رخساروں کے سوائے روحانی سرور کا نشان ندارد ہے اور صدہا مقام پر انہیں وعدہ وعید کا تملق و تشوق آمیز بیانوں سے بار بار اظہار کیا گیا ہے۔ جن سے کسی حق پسند کی تسلی ہونی دور از قیاس ہے۔ حقیقی نجات یا کامل شانتی دینے والی اوپاسنا کے نتیجہ پوچھنے والے کے واسطے اُن سے ہاں دوالفقار کی دلیل ہے۔ اور برہان عقلی کے بدلے ان نہروں کے پیاسوں کی تسلی کو شراب کی سبیل ایک عمدہ تمثیل ہے۔ مگر اے ناظرین جس طرح دریائے گنگ پر پہونچ کر پیاسی طبیعتیں سیراب ہوتی ہیں اُسی طرح اُس سب کے آتماؤں کے پرکاش کرنے والے پراچین یوگ گیان کے ساگر۔ پرماتما سے جو حقانیت۔ وحدانیت و معرفت و طریقت کی چار نہریں۔ رگ۔ یجر۔ سام۔ اتھروید پرکاشت ہیں اُنہیں برہم چرج سے پراپت ہوکر ہر قسم کی شانتی ہر طور کی تسلی اُن سے حاصل ہو سکتی ہے۔ اور اُن سے ثابت ہے کہ صاحب صفاتِ کاملہ۔ اور حسنات برکات افضلہ و مبداء فیوض اعلےٰ و منبع سعادت عظمےٰ بیاپکی یوگ سب کا گیان داتا ایک پرماتما ہے دوسرا کوئی۔

**فضیلت یازدہم** سنسار میں جتنے مذاہب ہیں عقل کو صندوق

یوں بند کر تفضّل لگانا اپنا پہلا اصول جانتے ہیں۔ اور ان مذاہب میں سے قسمت تفسیر دین محمدی کا ہے۔ مصنف اعجاز محمدی صفحہ ۱۴۱ میں لایا ہے کہ اہل شرع نے درس علم معقول فلسفی سے منع فرمایا ہے ؎

علم دین فقہ است و تفسیر و حدیث
ہر کہ خواند غیر ازیں گردد خبیث

مگر وید مقدس میں ارشاد ہے کہ ہمیشہ گیان سے بدھی بڑھا کر پرمیشور سے بدھی کی ترقی اور معقولیت سے روحانی شانتی پڑھانے کی پرارتھنا کرنی چاہیئے کیونکہ اس عقل کل کے تمام کام معقولیت سے معلوم ہیں جیسے مرحبی الشان اور صداقت علمیت سے بجا رتی ہے۔ قوم صد ہا باریک عقیدے جو جاہلانہ طور سے سمجھ میں نہیں آسکتے ایست صداقت اور حکمت دکھائی پڑتے ہیں۔ ہر ایک دانا اقرار ہے کہ سچ جھوٹ کی کسوٹی سوا عقل کے اور کوئی نہیں اور عقل کا علم ہادی ہے یا دونو باہمی لازم و ملزوم ہیں۔ اس واسطے عقل کل علیم کامل پرمیشور نے وید کو ناسے اوپاسنا کی ہدایت بخشی ہے۔

**فضیلت وید** ۔ وید عقل کل کی طرف سے نہایت معقولیت سے اس سچی پرارتھنا کی تعلیم کا ارشاد ہے۔ اور یہی ارشاد پرمی جگت کے لئے شانتی کا باعث ہے۔ ہر ایک سچائی کا عاشق۔ جو سچ پرچہ دیات کے مبارک الفاظ سے روحانی اتحاد کا سبق سیکھ سکتا ہے۔ جو سرا پا قوت عبودیت و خلوص عبادت کے لئے ضروری ہے۔ سچے دل و نیک نیت و ٹھیک وسائل کو معقولیت سے استعمال میں لا کر اپنے دیا مے سوامی کی حضوری حاصل کر کے اسی مبارک دائم سلسلہ سے پرارتھنا کر کا نتیجہ دکھلاتا ہے۔ جس سے روز بروز روحانی کمزوری و جسمانی شقاوت و ناپاکی دور ہو کر اُس گیان سے بدھا کو اپنی ترقی سے انسان جاتا ہے۔ اور یہی اس منتر کا خلاصہ مطلب ہے۔

قرآن

## ۳۔ سورۃ نجم

والنجم اذا ھوی ما ضل صاحبکم وما غویٰ۔ وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ علمہ شدید القویٰ ذو مرۃ فاستویٰ۔ وھو بالافق الاعلیٰ۔ ثم دنا فتدلیٰ فکان قاب قوسین او ادنیٰ۔ فاوحیٰ الی عبدہ ما اوحیٰ۔ ما کذب الفواد ما رایٰ افتمٰرونہ علیٰ ما یریٰ۔ ولقد راٰہ نزلۃ اخریٰ عند سدرۃ المنتہیٰ عندھا جنۃ الماویٰ اذ یغشی السدرۃ ما یغشیٰ ما زاغ البصر وما طغیٰ۔ لقد رایٰ من ایٰت ربہ الکبریٰ۔ خدا کہتا ہے کہ قسم ہے مجھے ستارہ کی جب گر پڑتا ہے۔ گمراہ نہیں ہوا یہ یار تمہارا۔ اور رستہ نہیں بھولا اور اپنی خواہش سے بات نہیں کرتا۔ قرآن نہیں ہے مگر وحی جو بھیجا گیا ہے اُسکو۔ اُسکو قوت والے نے سکھایا ہے پھر سیدھا بیٹھا۔ اور تھا وہ اونچے کنارے آسمان کے۔ پھر نزدیک ہوا اور لٹک آیا پھر رہ گیا فرق دو کمان کا میانہ یا اُس سے بھی نزدیک۔ پھر حکم بھیجا اللہ نے اپنے بندے پر جو بھیجا۔ جھوٹ نہ دیکھا دل نے جو دیکھا۔ اب تم کیا اُس سے جھگڑتے ہو اُس پر جو اُس نے دیکھا۔ اور اُسکو اُس نے دیکھا ایک دوسرے اتار پر پرلی حد کی بیری کے پاس۔ اُس پاس ہے بہشت رہنے کی۔ جب چھپا رہا تھا اُس بیری کو جو کچھ چھپا رہا۔ بہکی نہیں نگاہ اور حد سے نہیں بڑھی بیشک دیکھے اپنے رب کے بڑے نمونہ

ای ناظرین! یہ ذکر اُس رات کا ہے جسکو محمدیان وہ حال کی بتلاتے ہیں اسرات کو محمد صاحب کا معراج پانا یعنی زمین سے آسمان تک معراج در زینہ لگانا جسکی تشریح فیضی کرتا ہے

بنہاد دراں بلند منہاج
ہفتاد و ہزار پایہ معراج

و بعد اس زینہ پر سے بسواری براق چڑھ جانا اور سات آسمانوں کے اوپر عرش و کرسی وغیرہ تک پہنچنا

وید

परीत्य भूतानि परीत्य लो
कान् परीत्य सर्वाः प्र
दिशो दिशश्च उपस्था-
य प्रथमजामृतस्यात्मा
नात्मानमभि सं विवेश ।। य° ३२ ।। ११

پرماتما آکاش آدی سرب بھوتوں اور سورج آدی سب لوکوں (یعنی کُرّوں) میں۔ اور پورب آدی سب دشاؤں میں اور اگنے آدی آپ دشاؤں میں بھی اپنے لا انتہا گیان سے بیاپک ہو رہا ہے جسکے گیان اور بیاپکتا سے ایک ذرہ تک بھی خالی یا نامعلوم نہیں۔ جو دنیا کی ساخت کا آدی ہے۔ وہی کلپ کے آدی میں سرشٹی یعنی جگت کی اُتپتی کرنیوالا ہے اُس آنند سروپ پرماتما کو جو جیو آتما اپنے سادھن اور دیانت من بدھی گیان سے تصدیق کر کے جانتا ہے وہی دکھوں سے چھوٹ کر مکتی پاتا ہے۔

اس منتر میں پرمیشور نے چار (۴) اُپدیش فرمائے ہیں

(۱) پرماتما جو ہر جا اور دانائے کل ہے آکاش اگر چہ [illegible] آتما اسکا بھی آدھار اور گیان [illegible] سورج سب کو پرکاش دیتا ہے مگر اسکا پرکاشک دور گیا [illegible] ہے جگت کا کوئی پرمانو بھی اُس سے پوشیدہ یا اُسکی ستا اور دیاپکتا [illegible] کسیطرح کا اگیان نہیں ہے۔ قطع النظر ان کل کے وہ اپنے انت گیان میں بھی کبھی غلطی نہیں کرتا

(۲) من۔ بدھی۔ ودیا سے [illegible] گیان کے واسطے اُدیوگ کرنا چاہئیے۔ گویا اُسکو من بدھی اور ودیا سے بھی پیارا جاننا چاہئیے یعنی ان سب کا آخری غرض ایشور کی پراپتی جاننا جب اس حد تک خلوص نیت سے کوئی جیو [illegible] ہوتا ہے تب [illegible] نجات کا مستحق ہوتا ہے

(۳) [illegible] کے واسطے [illegible] کوئی علاج نہیں [illegible] ایشور کی [illegible] تجربہ کی [illegible] گناہ کی [illegible] اجتناب نہ کیا جبتک کہ اُنکو ایشور کے [illegible] ہو سکے کا گیان نہ ہو۔

**رفٹ نوٹ** ۔ ایک مولوی غلام علی صاحب بڑے فاضل عربی زبان کے امرتسر میں رہتے ہیں ایک دفعہ اُن کی ملاقات کو گیا اس وقت مولوی صاحب مسجد میں اپنے ایک شاگرد کو سبق پڑھا رہے تھے کہ "یوشع نبی نے بسبب شام ہو جانے کے آفتاب کو کہا کہ ٹھہرا رہ میرے کام میں ہرج ہوتا ہے۔ چنانچہ وہ ٹھہرا رہا غروب نہ ہوا" میں نے عرض کی۔ کہ آپ فاضل تو ہی ہیں اور معقول و منقول سے واقف۔ پھر ان باتوں کی آپ کس طرح تعلیم دیتے ہیں۔ اوّل تو مولوی صاحب حیلہ و حوالہ میں ٹالتے رہے۔ بعد تھوڑی دیر کے صاف اقرار کیا کہ اگر ہم نہ مانیں تو لوگ ہمیں کافر بتائیں "ہر ایک دانا جانتا ہے کہ جو بات معقول طور سے ثابت نہیں ہے اُسکو کسی غرض سے ماننا [illegible]

| قران | وید |
|---|---|
| وہ ہے جس نے پیدا کیا آسمان اور زمین کو چھ روز میں۔ اور بعد ازاں قرار پکڑا اوپر عرش کے ؛ | اے جیوؤ جو سرشٹی کے پورب یعنے پہلے سب سورج آدی تیج والے لوگوں کی اُتپتی کا استھان آدھار اور جو کچھ اُوتپن ہے۔ ہوا تھا اور ہوگا۔ اس کا سوامی تھا اور ہے اور ہوگا۔ وہ پرتھوی سے سوریہ لوک پرینت سرشٹی کو بنا کر اپنی انت شکتی سے دھارن کر رہا ہے اسی ایک پرمیشور کی بھگتی کرنی ضروری ہے اور کسی کی نہیں ؛ |
| یہ بات بعینہ توریت کی منقول ہے قادر مطلق کا دنیا کو چھ روز میں بنانا۔ اور بعد تیار کرنے کے فراغت حاصل کر عرش پر چڑھ کر آرام کرنا کیا سرب شکتی مان کی تعلیم ہو سکتی ہے؛ حالانکہ خود قرآن ہی میں اسکے برعکس موجود ہے۔ دیکھو سورۂ انعام کی | |

یہ آیت وهو الذی خلق السموات والارض بالحق ویقول یقول کن فیکون۔ اور وہ ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو ساتھ حق کے اور جب کہتا ہے۔ کہ ہو پس ہو جاتا ہے

اب اے محمدی فاضلو۔ ہم کس بات کو سچ مانیں اور کس کو دروغ۔ خدا کی کلام اور اتنا اندھیر یہ ہمیشہ قاعدہ ہے کہ ہر ایک آدمی موافق اپنی طاقت کے کام کرتا ہے۔ خدا جو سب چیزوں کا مالک ہے۔ افسوس کہ اسکے بنانے میں اتنا حیران اور سرگرداں ہو وے۔ اور چھ دن رات میں ایک دم بھی نہ سو وے۔ اور لگاتار کام کرتا ہے اور حدیث میں ذکر ہے کہ اس نے آدم کی مٹی کو بھی چالیس روز تک اپنے دونو ہاتھوں سے خمیر کیا جس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ بڑا محنتی آدمی ہے۔ جس کے چالیس روز ایک آدم کے قالب بنانے میں خرچ ہوئے۔ بھلا اس کی صنعت کا کیا ٹھکانا۔ وہ حدیث یہ ہے خمرت طینة آدم بیدی اربعین صباحًا۔ جس کا خدا دنیا کے بنانے میں اس قدر کمزور اور بیکس ہے۔ کیا ان کی کسی اور علمی معاملہ میں دسترس ہو سکتی ہے۔ یہاں پر بہت سے سوال پیدا ہوتے ہیں۔ اول یہ کہ آدم کے قالب کیواسطے مٹی کہاں سے لی اور کیوں صرف کم نجکون کہنے سے قالب تیار نہ کر لیا اس فانی جسم کیواسطے تو چالیس روز دونو ہاتھوں سے محنت کری تب کامیاب ہوا اور اب اس باقی و جاودانی روح کیواسطے پیدائش کا ذکر نہ کیا کہ کن مصالحوں سے اسکو کتنے سالوں میں خمیر کیا مٹی کی پیدائش بھی قرآن سے واضح نہیں ہوئی کہ کہاں سے آئی۔ اگر مادہ انادی نہیں مانتے ہیں۔ تو مصنف قرآن کو نہایت ضروری تھا کہ اسبات کو شرح دلایل سے واضح کرتا مگر اسنے نہیں کیا۔ بلکہ وہ دنیا کے پیدا کرنے ہی لاچار ہے چہ جاکہ پیدائش کی گفتگو سے مطلع فرما وے۔ اور خدائی کا انتظام وہ سنبھال بھی نہیں سکتا۔ کیونکہ اُس جیسے بہت سے رب النوع اُسکے ساتھ ہیں۔ اب مقام غور ہے کہ نہ مادہ اور نہ روح کی پیدائش کی تشریح یا تفصیل ملتی ہے۔ بلکہ صرف مجازًا دنیا کی پیدائش کا حوالہ ہے۔ پس ضرور مٹی سے آدم کا جسم بنایا اور انادی مادہ سے زمین بنائی اور انادی روح کو اس میں پھونکا۔ ورنہ کسی طرح کا کامل جواب قرآن نہیں دیسکتا۔ اگر در خانہ کس ہست ہمیں عبارت بس است

| قران | وید |
|---|---|
| (۶) سورہ کہف قرآن قل انما انا بشر مثلکم یوحی الی انما الھکم اللہ واحد۔ ترجمہ میں بھی ایک تمہارے جیسا آدمی ہوں وحی کیا گیا سوائے اس کے کہ اللہ تمہارا | नद्वितीयो न तृतीयश्चतुर्थो नाप्युच्यते न पञ्चमो नषष्ठः सप्तमो नाप्युच्यते नाष्टमो नवमो दशमो नाप्युच्यते त मिदं निगतं सहः स एष |

| قران | وید |
|---|---|
| اللہ ایک ہے۔ اب دیکھنا چاہئے کہ اس میں کونسی عمدہ دلیل یا فلاسفی محمد صاحب نے ظاہر کی جہاں تک الٹ پلٹ کر دیکھا گیا فلسفہ کا پتہ نہ ارد ہے اور یہ کہاں سے از کوزہ ہمسان تراود کہ درو است۔ عرب والے اللہ کو پہلے ہی مانتے تھے۔ اور صدق دل سے جانتے تھے کہ خدا ایک ہے چنانچہ محمد صاحب کے باپ کا نام عبداللہ تھا اور حالانکہ وہ مکہ کے مندر کا پوجاری تھا پس اس میں سے کوئی نئی تعلیم ظاہر نہیں ہوتی سورہ فتح۔ ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم ترجمہ۔ جو لوگ ہاتھ ملاتے ہیں تجھ سے وہ ہاتھ ملاتے ہیں اللہ سے۔ اللہ کا ہاتھ ہے اوپر ان کے ہاتھ کے ؛ | राक रक वृदेक राव सर्वे ग्न भिमन दे वा राक वृ तो भव न्ति ॥ अ॰ क॰ १३ अ॰ ४ मं॰ १६ १७ । १८ । २० । २१ |
| یہاں پر محمد صاحب کے ہاتھ کو قرآن خدا کا ہاتھ بتلاتا ہے اور اس سے ہاتھ ملانا خدا سے ہاتھ ملانا بتلایا ہے۔ کیا یہی توحید کی تعلیم ہے ہمہ اوست یعنے ہمیشہ کے ساتھ ملانا کھیج مشرکانہ تعلیم ہے۔ کہ محمد ہی کے ہاتھ خدا کے ہاتھ ہیں اور اس سے ہاتھ ملانا خدا سے ملانا ہے۔ تو ان کے دوسرے خدا ہونے میں کسے کلام ہے۔ جو صریحًا بت پرستی ہے۔ غالب یقین ہوتا ہے کہ خدا کی طرف جھکاتے جھکاتے آخری وقت میں حضرت کو خدا بننے کا بھی خیال آگیا تھا۔ اور بہت شخصوں کو اپنی عبادت کی طرف بھی رجوع کرانے لگے تھے اسکی تصدیق اس خطبہ سے ہوتی ہے جو بروقت وفات انکے حضرت عمر نے پڑھا تھا۔ (دیکھو محمد صاحب کی زندگی کے حالات) بہر حال خدا کے ہاتھ ٹھہرانے اور پھر اپنے ہاتھوں کو خدا ہی کے ہاتھ قرار دینے میں یا تو ہمہ اوست کی تعلیم ہے یا خود پرستی و مشرکانہ ہدایت ہے جو صداقت و توحید الہی سے کوسوں دور ہے | ان منتروں سے بخوبی طور پر نتیجہ ہوتا ہے کہ پرمیشور ایک ہے۔ اس سے بھن نہ کوئی دوسرا نہ تیسرا اور نہ کوئی چوتھا پرمیشور ہے۔ نہ پانچواں نہ چھٹا۔ اور نہ کوئی ساتواں ایشر ہے نہ آٹھواں نہ نواں اور نہ کوئی دسواں ایشور ہے۔ بلکہ وہ ہمیشہ ایک ادوتی ہی ہے۔ اس سے بھن دوسرا ایشور کوئی کبھی نہیں۔ اسی پرماتما کے سامرتھ میں سب پرتھوی آدی لوک ٹھہر رہے ہیں۔ ان منتروں میں جو دو سے لیکر دس تک (اور اس سے زیادہ ایشور ہونیکا نشیدہ کیا ہے۔ وہ اس مطلب سے ہے کہ تمام علم حساب کی بنیاد ان اعداد پر ہے۔ اور سب سنکھیا لکھوں ایک ایک ہی ہے۔ اسی کو دو۔ تین چار۔ پانچ۔ چھے۔ سات۔ آٹھ۔ اور نو بار گننے سے ۲-۳-۴-۵-۶-۷-۸ ۹۔ انک بنتے ہیں۔ اور ایک پر شون یعنے صفر دینے سے دس کا انک ہوتا ہے۔ ان سے ایک ایشور کا نتیجہ کر اکے ویدوں میں دوسرے ایشور کے ہونے کا سروتھا نشیدہ ہی لکھا ہے یعنے اُس کے ایک ہونے میں کسی طرح کا بھید نہیں اور وہ شون یعنے صفر بھی نہیں۔ بلکہ جو سچدانند آدی لکھشن یکت انکریں پرماتما ہے وہی ویدوکت ریت سے جاننے یوگ ہے سب جگت میں پریپورن اور سب گرہوں کو رچ کے اپنے سامرتھ سے دھارن کر رہا ہے یعنے وہ سرب شکتی مان ہے۔ علاوہ بر اں عالم کل ہونے سے اس نے علم حساب کی بہت سی ضرورتوں کو اسمیں حل کر کے ایک |

| | | |
|---|---|---|
| ۲ - | ۳ - | ۴ |
| ۵ - | ۶ - | ۷ |
| ۸ - | ۹ - | ۱۰ |
| ۱۵ - | ۱۸ - | ۲۱ |

نہایت معقول پڑتال کا قاعدہ بھی پرکاش فرمایا ہے اور وہ یہ ہے کہ جب ہم ہندسوں میں لکھ کر جمع کرتے ہیں تو حاصل جمع ...... اب ۱۵ و ۱۸ و ۲۱ و ۲۷ و ۲۴ و ۱۸ و ۹ سے اگر ۹ کم کرتے ہیں یا ۳ کم کرتے جائیں۔ تو باقی بذاره ہوگا۔ اور یہ جمعت کی پڑتال کا قاعدہ نہایت معقول ہے۔ جمع۔ تفریق۔ ضرب

تقسیم کے کسی سوال کی غلطی و صحت کی پڑتال اس سے نہایت عمدہ طور سے ہو سکتی ہے۔
حاصل کلام یہہ کہ وہ حواس کثرت سے مبرا اور سنُون یعنی نفی بھی نہیں وہ ایک ایشور ہے
اگر کوئی معترض یہ عذر کرے کہ ۲ اور ۹ جو کہ طاق ہیں اس کے سوا لئے ۵ و ۷ جو طاق ہیں انسے
گنوں منفی نہیں ہوتی۔ تو اس وسواس کا یہ جواب ہے۔ کہ اول تو خود انتریامی جگدیشور نے نفی
والے ہندسوں کی گنتا ۹ مرتبہ کی ہے۔ اسواسطے وہیں سے کٹی ہونی چاہیئے۔ اور وہی قاعدہ
معقول ہے دوسرا نہیں۔ دوسرا اس وہم کا یہ جواب ہے کہ شرتی میں تین تین نمبر گنتا کی ہے
اس واسطے تین ہی پہ کاٹ کرنا چاہیئے۔ اور یہی ٹھیک ہے۔ اور نہ کسی اور غلط قاعدہ کے
طور یعنی ۵ و ۷ سے صحت حساب ہوتی ہے۔ پس یہی دو قاعدے پڑتال کے عمدہ ہیں اسی
نرگٹی کے قاعدہ سے اور بہت سے علم حساب کے قاعدے اور عقدے حل ہوتے ہیں
مگر اختصار منظور ہے اس لئے زیادہ تشریح نہیں کیگئی۔ جنکی آنکھیں صداقت کو دیکھ
سکتی ہیں۔ یا جن کے دلوں میں انصاف کی قابلیت موجود ہے وہ بخوبی غور کریں کہ اس
ویدک شرتی میں ہادی کامل نے کس زور شور سے توحید کو علمی طور پر ظاہر فرمایا ہے
اور کیا معقول قاعدہ سے شرک کی تردید کرکے ایکو برہم دتیو ناستی جتلایا ہے ✣

قران

(۷) سورۂ نجم

افرءیتم اللات والعزی ومنٰوۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلی وان شفاعتھن لترتجی ترجمہ
تم دیکھتے ہو لات اور عزی اور منات
بتوں کو یہ تینوں بت بڑے بزرگ ہیں
اور ان کی شفاعت کی امید رکھنی چاہیئے
وقت نزول سورۂ نجم کے محمد صاحب
کعبہ میں (جن دنوں کعبہ میں بت تھے۔ اور
پرستش بھی ہوتی تھی) بیٹھکر سورۂ نجم
سنا رہے تھے ✣

اس وقت وہاں پر کافر اور مسلمان ملے
ہوئے طواف کرتے تھے۔ جب تمام سورۂ
پڑھ چکے تو مسلمانوں اور کافروں نے اکٹھا
سجدہ کیا اور لوگ نہایت خوش ہوگئے کہ اب
محمد انصاف پر آگیا اور جس طرح کہ ہم انکو
شفیع جانتے ہیں اسی طرح قران میں بھی یاد
کیا۔ تفسیر معالم التنزیل میں
ہے قال ابن عباس و محمد بن کعب
القرظی وغیرھما من المفسرین لما
رای رسول اللہ تولی قومہ عنہ
وشق علیہ ما رای من مباعدتھم
عما جاءھم بہ من اللہ تمنی فی نفسہ
ان یاتیہ عن اللہ ما یقارب بینہ و
بین قومہ لحرصہ علی ایمانھم فکان
یوما فی مجلس لقریش فانزل اللہ

وید

सनो वन्धु र्जनिता स विधाता धामानि वेद भुवनानि विश्वा। यत्र देवा अमृतमानशानास्तृतीये धामन्नध्यैरयन्त॥ यजु॰ अ॰ ३२। मं॰ १०॥

پرماتما ہی ہمارا سہایک اور وہی پالن کرنے
والا اور وہی تمام جگت کا دھارن کرنیوالا
سب دھام انیک لوک لوکانتر کو رچ کے انت
سروگیتا سے تیہار تھ جانتا ہے۔ اسی کے
آشرے سے دکھ رہت موکھش پدکو ہم
پراپت ہوتے ہیں۔ کبھی اس کے سوا کوئی
سہاتیا اور عبادت کے یوگ نہیں ہے۔
اس شرتی میں پار برہم جگدیشور نے آگیا
فرمائی ہے کہ تمام دھارمک لوگوں کو اس پر کامل
نشچے آتمک ہونا چاہیئے۔ کہ ہمارا سہایک وہی
ایک پرمیشور ہے۔ اس کے سوا کوئی سہاتیا
دینیوالا یا پالن کرنیوالا نہیں ہے تمام لوک
لوکانتر (سورج پرتھوی چاند ستارہ سیارہ
وغیرہ) یعنی جملہ سنسار کا رچنے والا اور
جگر دھارن کرنے والا اور جاننے والا وہی
سرب شکتی مان اور سروگیہ۔ ایشور ہے اور
کوئی جاندار یا غیر جاندار شفاعت یا عبادت
یا سجدہ کے لایق نہیں ہے۔ کرم اپاسنا
اور گیان کا مدعا اصلی اس کی پراپتی ہے اور
وہی نیار کاری اپنے بھگتوں کو موکھش کے

| وید | قران |
|---|---|
| دینے والا ہے۔ جو انسان سچی پریم بھگتی سے ویدک معقول طور پر اُسکی شرناگت ہوتا ہے وہی سکھ کو پراپت ہوتا ہے | نقلسورہ والنجم فقرا ۱۶ ھا رسول اللہ وحتی بلغ قولہ افرایتھم اللات والعزی ومناۃ والثالثۃ الاخری القی الشیطان علی لسانہ بما کان یحدث بہ نفسہ وتیمناہ تلک الغرانیق العلی |
| جو نہ دوڑے تیری راہ میں ٹوٹ وہ پانو سر وہ کٹ جائے نہ ہو جسمیں کہ سودا تیرا | |

وان سفا عتھن لترتجی فلما سمعت
قرلس ذالک فرحوا بہ۔ ترجمہ ابن عباس و محمد بن کعب القرظی اور
سوائے ان کے جماعہ مفسرین نے کہا ہے کہ جب محمد صاحب نے دیکھا کہ ان کی قوم قران کو
تسلیم نہیں کرتی تو انہوں نے۔ اپنے دل میں تمنا کی کہ خدا کی طرف سے کوئی ایسی آیت قران
میں نازل ہووے کہ جو مابین اُن کے اور قوم کے دوستی پیدا کرے پس ایسا ہی ہوا کہ
ایکدن محمد صاحب مجلس قریش میں حاضر تھے کہ خدا نے سورۂ والنجم نازل کی پس رسول
اللہ نے اس کو پڑھا۔ جبکہ محمد صاحب اس سورۃ کے اس قول افرایتم سے الاخری
تک پہنچے۔ شیطان نے اُن کی زبان پر وہ بات ڈال دی جسکی وے تمنا کرتے تھے
یعنی یہ فقرہ تلک الغرانیق العلی وان شفاعتھن لترتجی یعنے بت بڑے
بزرگ ہیں اور تحقیق اُن سے شفاعت کی امید رکھنی چاہیئے۔ پس قریش یہ سنتے ہی خوش*
ہوئے تفسیر زاد الاخرۃ جو منظوم ہے اس میں اس طرح مرقوم ہے۔

اسکا منشا کسی طرح آیا ۔۔۔ اہل تحقیق نے یہ فرمایا
کہ لگے پڑھنے ایک روز رسول ۔۔۔ سورہ نجم کو جو بعد نزول

٭ یہہ خبر چاروں طرف سے مشہور ہوگئی کہ اب بت پرستوں کے ساتھ محمد صاحب نے صلح کرلی
تھوڑے عرصہ کے بعد جب کسی سبب جو پیری مریدی کی تمنا سے مراد ہے پھر طبیعت آزردہ ہوئی
تو جھٹ وہ آیت منسوخ کردی کہ وہ خدا کا کلام نہیں ہے شیطان کا ہے شیطان نے میرے منہ
میں ڈالدیا تھا اور ایک آیت یہی سورۃ حج کی اوتارلی۔ کہ شیطان آگے بھی اور پیغمبروں
کے ساتھ ایسا ہی کیا کرتا ہے۔ اس آیت کو منسوخ جانو بعض تفسیروں میں صاف واضح
کر کے بھی لکھا ہے۔ مگر تفسیر حسینی والا اسکو ظاہر کرنا واجب نہیں جانتا۔ جیسے مفصل حال
اس کا معالم و جلالین و بیضاوی و معمد فی المعتقدین ذکر ہے اسپر اعتراض یہہ ہیں کہ
اول تو بت پرستی اور بتوں کی تعریف خدا کی جانب سے قران میں موجود ہے۔ جس سے یقین
غالب ہے کہ قران حق کیطرف سے نہیں ہے۔ صرف محمد صاحب کا طبعزاد ہے۔ دوم
جب لاحول پڑھنے سے بقول محمدیاں کے شیطان بھاگ جاتا ہے۔ تو کیا قران پڑھنے اور
حج کرنے اور مکہ میں پھرنے سے دور نہیں ہوتا۔ اور علاوہ بریں کیا مکہ میں جا سکتا
ہے یا نہ۔ سوم معمولی عقل والا آدمی بھی قبول نہ کریگا کہ شیطان۔ محمد صاحب کی عبارت
میں اپنی آیت ملادے۔ اور وہ بالکل بیخبر رہیں چہارم وہ دعوے بھی باطل ہوگیا کہ
فاتو بسورۃ یعنی بناؤ قران جیسی کوئی سورۃ پس خود ہی بقول محمدیاں کے شیطان
نے رحمان جیسی آیت بنالی۔ اور اس کی فصاحت و بلاغت پر آج تک کسی نے اعتراض نہ
کیا۔ اور نہ خود مدعی صاحب نے فصاحت شیطان کی غلطیاں نکالیں بجز کوئی معقول
پسند مسلمان (جیسے سید احمد خاں صاحب بہادر وغیرہ) کبھی نہیں مانسکتا کہ شیطان کوئی
چیز ہے۔ پس یہ صرف الزام ہے اور سراسر اتہام۔ مگر یقین واثق اور امر محقق ہے کہ قرآن بت
پرستی کی تعلیم ضرورت کے وقت ضرور دیتا ہے۔ ۵

گر ضرورت بود روا باشد ✣ بے ضرورت چنیں خطا باشد

جب یہ آیت زبان پر لائے — اک توقف کے ساتھ پیش کرے
دل میں ڈالا جو دیو نے وسواس — بولے از راہ سہو خیر الناس

افرایتم اللات والعزی ومناۃ الثالثۃ الاخری تلک الغرانیق العلی
وان شفاعتھن لترتجی

سنکے مشرک ہوئے نہایت شاد — سمجھے حضرت نے وہ صفت کی یاد
الغرض جب آخیر سورۃ پر — کرنے سجدہ لگے جو وے سرور
آئے سجدہ میں جملہ اہل یقیں — اور ساتھ ان کے مشرکان لعین
پس کیا عرض حال سر تا سر — جبرئیل امین نے آ کر
سنکے حضرت ہوئے بسا محزون — تب تسلی کو پہنچی آیت یوں

ما ارسلنا من قبلک ...... الخ

اور نہ بھیجا تھا ہمنے اے مقبول — تیرے آنے سے پہلے کوئی رسول
اور نہ کوئی نبی کیا ارسال — پر لگا جبکہ باندھنے وہ خیال
ڈالنے یک بیک لگا ابلیس — اس کے باندھی خیال میں تلبیس
پھر مٹا دیوے خالق اس شے کو — وہ جو شیطاں نے دل پہ ڈالی ہو
پھر کرے حکم استوار خدا — اپنی آیات اور نشانی کا
اور خداوند علم والا ہے — حکمت اس کی بیاں سے بالا ہے

منقول از تفسیر زادۃ الآخرہ

اب اس مقابلہ سے حضرات انصاف پسند تعلیم حق و ثبوت توحید کا (جو بطور مشتے نمونہ از خروارے ضروری عرض کیا گیا ہے) اندازہ کر لیویں وید مقدس میں توحید وجود صانع عالم اس کثرت سے موجود ہے کہ جس کا عشر عشیر بھی اور کتابوں میں مفقود ہے۔ مہاتما وید خواں سوامی گوتما چاریہ جیونے وید مقدس ہی اثبات وجود صانع عالم اس عمدگی سے ظاہر کیا کہ جس کے پیرو و خوشہ چین حکماء یونان و فارس و مصر و چین ہیں اپنے ابتدائی ریمارکوں میں وہ تمام اس مہاتما کی باریک بینی کے مداح ہیں۔ اسی مقاصد پر اس وحید العصر نے نیائے درشن تصنیف فرمایا اور ایک عالم کو منطقی لاحچی شی ان بنایا۔ ویدک توحید کے بارہ میں شہزادہ دارا شکوہ صاحب میر اکبر میں فرماتے ہیں۔ و ہو ہذا۔

کہ اکثر کتب تصوف بنظر در آوردہ مگر تشنگی طلب توحید کہ بحر یست بے نہایت دمبدم زیادہ مے شد۔ و مسئلہ ہائے دقیق بخاطر مے رسید کہ حل آں جز کلام الٰہی امکان نداشت۔ و چوں قرآن مجید و فرقان کریم اکثرے بہ موز ہست و دانندگان آں کمیاب۔ خواست کہ جمیع کتب سماوی بنظر در آرد چنانچہ نظر بر توریت و انجیل و زبور و دیگر صحف انداخت۔ اما بیان توحید در آں ہم مجمل و مرموز بود در پے آں شد کہ از چہ جہت در ہندوستان وحدت عیان گفتگوئے توحید بسیار ہست و علمائے ظاہری و باطنی۔ طایفہ قدیم ہند ما ہر وحدت انکارے و بر موحدان گفتارے نیست بلکہ پایۂ اعتبار نیست بر خلاف جہلائے ایں وقت کہ خود را علمائے قرار دادہ اند۔ و در پے قتل و آزار و تکفیر و انکار خدا شناساں و موحدان افتادہ راہزن راہ خدا اند چنانچہ بعد از تحقیق بسیار معلوم شد کہ در میان قوم ہنود چار کتاب آسمانی کہ رگ بید و جر بید و شام بید و اتھرب بید باشد۔ بر انبیائے آں وقت بہ جمیع احکام ظاہر شدہ و ایں معنی از ہمیں کتاب ہا ظاہر ہست۔ و خلاصہ جمیع اسرار سلوک و توحید دراں درج ست آنرا اپنکھت مے نامند۔ چوں نظر بر اصل وحدت ذات بود خواست کہ ایں اپنکھت ہا را کہ گنج توحید بود بزبان فارسی در آوردہ و لفظ اپنکھت در سنسکرت بمعنے اسرار پوشیدنی ست۔ لہٰذا ایں جماعۃ آنرا از اہل اسلام و کسان دیگر ادیان بلکہ از بعض اقوام ہنود پوشیدہ دارند و منتہائے مطلب جمیع اولیائے اللہ ست در ۱۰۶۷ھ بے غرضانہ ترجمہ نمودہ و در ہر مشکل و ہر سخنے کہ میخواست و نمے یافت۔ ازیں کتاب قدیم کہ بے شک و شبہ اولین کتب سماوی و سر چشمہ تحقیق و بحر توحید است و مطابق قرآن مجید بلکہ تفسیر آنست صریحا

؎۔ اہل اسلام سے چھپانے کا یہ مطلب تھا کہ وہ تعصب و جہالت سے غیر مذاہب کی کتب کو جلا دیا کرتے تھے ایسا نہ ہو کہ ان ست دھرم کی کتابوں کو بھی جلادیں۔ ورنہ وید مقدس میں کوئی ایسی ہدایت درج نہیں ہے۔ بلکہ وید اقدس تمام دنیا کے واسطے ہیں نہ کہ کسی خاص ملک کیواسطے۔ اس کا ثبوت اسی کتاب میں علیحدہ مقاموں پر موجود ہے۔ اگر کوئی اسلامی انکار کرے کہ اہل اسلام علمی کتابوں کو نہیں جلاتے تھے تو ہم شہادت بتلاتے ہیں۔ اور وہ یہ ہے۔

## سکندریہ کے کتبخانہ کی تباہی

جب سکندریہ پر اہل اسلام کا تسلط ہو گیا اور عمرو سپہ سالار اس جگہ کا ناظم ہوا تو اس نے فیلفوس اسکندریہ کے نامی حکیم اور فاضل اجل سے ملاقات کی۔ چونکہ عمرو علم دولت اور عالمانہ گفتگو کا از بس شائق تھا۔ اس حکیم کی صحبت اور قیل و قال سے ایسا محظوظ ہوا کہ دل سے اس کی عزت کرنے لگا ایک دن فیلفوس نے سپہ سالار کی خدمت میں عرض کی کہ آپ نے سکندریہ کے کل بیت المال و ذخایر اور سرکاری گوداموں کا ملاحظہ فرما لیا ہے۔ اور ہر قسم کے اسباب پر مہر چھاپ لگا دی ہے۔ سو جو چیزیں آپ کے کار آمد ہیں ان کی نسبت کچھ نہیں کہہ سکتا۔ لیکن جو آپکے کام کی نہیں۔ اور ان میں سے بعض شاید میرے فایدے کی ہیں۔ اگر میری درخواست بیجا نہ ہو تو مجھ کو عنایت کی جاویں۔ عمرو نے پوچھا کہ آپ کونسی چیزیں مانگتے ہیں حکیم نے جواب دیا کہ زر نہیں جواہرات نہیں اور کوئی قیمتی اسباب نہیں صرف فلسفی کی کتابیں ہیں جو سرکاری کتب خانہ میں بیکار پڑی ہیں۔ عمرو نے جواب دیا کہ اس درخواست کی منظوری میرے اختیار سے باہر ہے۔ اور میں اس بارہ میں سوائے اجازت امیر المومنین حضرت عمر فاروق کے کوئی حکم نہیں دیسکتا اسپر منظوری منگوانے کے واسطے ایک مراسلہ خلیفہ وقت کے حضور میں بھیجدیا گیا وہاں سے جواب آیا کہ اگر ان کتابوں کے مضامین قرآن کے مطابق ہیں تو گویا ان کے مطالب قرآن میں آچکے اور وہ اب ردی ہیں۔ اور اگر ان میں کوئی بات مخالف قرآن ہے تو ہمکو ان کے وجود سے نفرت ہے فی الفور جلا دی جاویں۔ عمرو نے اس حکم کی تعمیل میں کل جلدیں۔ سکندریہ کے حماموں میں بانٹ دیں اور حکم دیدیا کہ ان کو جلا کر حمام گرم کئے جاویں۔ کہتے ہیں کہ چھ مہینہ تک برابر حمام انہیں کتابوں کی آگ سے گرم ہوتے رہے یا ایہا الناظرین ذرا اس واقعہ کو پڑھو اور غور سے دیکھو کہ اس کے پڑھنے سے دلوں پر کیا اثر ہوتا ہے غرض دنیا کے اس مشہور کتب خانہ کا خاتمہ بھی یہ تھا۔ اور جہالت اور وحشت کے تشریف لانیکے زمانہ کا آغاز بھی وہی ہوا بعض اقوام ہنود سے مراد بدھ و جین ہیں جو بیجا عیب جوئی انانیت دھرم کی اپنا دھرم جانتے ہیں اور عموماً پرماتما کی ذات سے انکاری ہیں بلکہ اس جگدیشور سے تمسخر کرتے ہیں اسواسطے ان لوگوں کو کتابیں نہیں دیجاتی تھیں۔ علاوہ بریں ان کی بڑی بھاری عداوت بھی تھی کیونکہ سوامی شنکر اچاریہ جی نے ان سے صدہا مباحثہ کر کے سخت زک دی تھی جس کا مفصل حال شنکر وِک جے میں موجود ہے۔ ورنہ کسی اور قوم کو رکاوٹ نہیں ہے ✤

یافتہ چون ظاہر مے شود کہ این آیہ نبیہ در حق این کتاب قدیم ہست۔ سورۂ واقعہ و انہ لقرآن کریم فی کتاب مکنون لا یمسہ الا المطہرون تنزیل من رب العالمین" یعنے قرآن کریم در کتابیست کہ آن کتاب نہاں است۔ وادراک ادراک نمیکند مگر ولیکہ مطہر باشد و این نازل شدہ ست از پروردگار عالمیان واز لفظ مکنون صریح معلوم مے شود۔ کہ این آیہ در حق توریت و انجیل و زبور نیست چراکہ آن پوشیدہ نیستند۔ واز لفظ تنزیل ہچنان ظاہر مے شود کہ در حق لوح محفوظ ہم نیست چون اینکہ کہ بمعنے سر پوشیدہ نیست اصل این کتاب ست و معنے آیۃ ہائے قرآن مجید بعینہ ہماں یافتہ مے شوند۔ پس بہ تحقیق پیوست کہ کتاب مکنون این کتاب قدیم باشد" +

**اے ناظرین!** وید مقدس کے اودھیان کے اودھیا توحید سے بھر پور ہیں اور بہتان اور قصہ جات سے دور۔ یہاں پر مقابلہ کرنے کی ضرورت نہ رہی کیونکہ خود مسلمان موحد کے قول سے ثابت ہو چکا ہے۔ مگر اہل اسلام سے ایک ضروری گذارش ہے کہ آدم و حوا و شیطان و موسیٰ و نوح و ابراہیم و یوسف و لوط۔ و لقمان و سکندر و اصحاب کہف و یاجوج و ماجوج و عمران و ذکریا و عیسیٰ و مریم و محمد صاحب کے خانگی امورات و جنگ و جہاد و سامری و بلقیس و تختے دوزخ و بہشت کی نہروں کا حال و حور و قصور غلمان و خیرات و زکوٰۃ و حج و احرام و سنگ اسود و نکاح و متاع و حلال و حرام و قربانی وغیرہ کے قصہ کہانی نکال کر باقی کو اے بھائیو! اگر آپ انصاف سے مطالعہ فرماویں گے تو بخوبی جان جاوینگے کہ کسقدر الٰہی تعلیم باقی ہے +

## ضرورت الہام پر دلائل قاطع کا لکھنا

بعد ملاحظہ کل قران شریف کے ہر چند غور و فکر سے دیکھا گیا۔ کوئی ضرورت الہام قران کی بپایہ گمان نہ پہنچی۔ چہ جا کہ ثبوت و اطمینان۔ سوائے قصہ جات مذکورہ بالا کے اگر کوئی عمدہ بات قرآن شریف سے ثابت کرے جو وید مقدس میں نہو تب ہمیں بھی ہو قصہ کلام کا ہو۔ اور علاوہ براں وہی باتیں یا اس سے عمدہ باتیں قران سے پہلی کتابوں میں موجود ہیں۔ پس اس بات سے تو کسی کو انکار نہیں کہ ان پہلی کتابوں نے وہ باتیں قرآن سے نہیں چرائیں مگر فریق ثانی کے ذمہ یہ الزام ضرور ہے۔ جس سے اُس کی راستی و الہامیت ہبا کافور ہے۔ اگر قرآن میں کوئی بات ایسی ہے جو نامعلوم یا معدوم ہو۔ تب الہام ہونے کی ضرورت کا مفہوم ہو ورنہ کسی طرح الہامی نہیں ہو سکتا الا الاسلام تحتہ السیف دلیل کا ایک ہی کلام نہیں۔ کون انکار کر سکتا ہے کہ السیف ام الاسلام نہیں۔ قرآن کو دلیل قاطع سے قطعی اجتناب ہے اسی واسطے کمزوری کے وقت لکم دینکم ولی دین کا خطاب ہے۔ جو نسبت حقیقی چاند کو ماہ نخشب سے ہے۔ وہی نسبت وید مقدس کے ساتھ مصنوعی الہاموں کو جس طرح بار بار نئے آفتاب کے بنانے کی ضرورت نہیں جس طرح روز بروز نئی زمین گھڑنے کی حاجت نہیں اُسی طرح ایک ہی دفعہ کامل گیان لا تبدیل لکلمات اللہ جو کبھی

---

+ راجہ رام موھن رای صاحب بانی برھمو سماج کی رائے منقول از رسالہ تت بودھنی سبھا کلکتہ مطبوعہ ۱۸۴۴ع صفحہ ۸ سطر ۱۹

"میں یقین کرتا ہوں کہ ان باتوں کے مطالعہ سے آپ کو یقین ہو جاویگا کہ ویدوں میں نہ صرف علم ریاضی و طب۔ اسلحہ (توپ۔ بندوق۔ تلوار۔ تیر وغیرہ) ہی ہے بلکہ ان میں اخلاق و پولیٹیکل فلاسفی اور تمام علوم و فنون کا بھی بیان ہے۔ چنانچہ تمام علوم جنکا مختلف شاستروں میں بیان ہے صرف ویدوں سے اخذ کئے گئے ہیں"

---

تغیر و تبدل میں نہیں آتا۔ یعنے وید مقدس پرماتما نے ہدایت عام کیواسطے نازل فرما دیا۔ اب باوجود ہونے آفتاب کے اگر کوئی آنکھیں بند کرے تو آفتاب کا قصور نہیں۔ بلکہ اس متعصب کو بصارت کی ضرورت نہیں +

## احقاق حق و ابطال باطل سے قاصر رہنا

احقاق حق میں جس قدر قرآن کم زبان ہے۔ اسی قدر ابطال باطل میں بھی وہ قاصر البیان ہے۔ سات آسمان اور سات زمینوں کا ہونا۔ زمین کے اوپر پہاڑوں کو بمنزلہ میخوں کے ٹھوکنا تا کہ زمین جنبش نہ کرے سورج کا چشمہ گلی میں ڈوبنا چاہ بابل میں ہاروت و ماروت کا قید ہونا چشمہ ہائے دودھ و شہد و شراب کا بہنا۔ سلیمان کے وقت جانوروں کا بولنا وغیرہ حق کے ظاہر کرنے سے قطعی پرہیز ہو رہا ہے۔ ورنہ اہل عالم و ماہران تواریخ و ہیئت و جغرافیہ ان کی نمبروار تردید کر رہے ہیں۔

اسی طرح ابطال باطل میں بھی چشم حق دور ہے۔ اور کہیں بھی روشنی نہیں بلکہ ہر طرف شب دیجور ہے +

بیت اللہ مکہ کی طرف سجدہ کرو۔ وہی خانہ خدا ہے۔ اس کی طرف سے پھر کر سجدہ کرنا ناروا بلکہ گناہ و خطا ہے۔ حج و طواف سے صواب بلکہ گناہ دور ہوتے ہیں چاہ زمزم کے منبع نہر ہائے جنت کے سوتے ہیں۔ آب زمزم دل سے گناہوں کے سیاہ داغ دھوتا ہے۔ اور حجر الاسود کی تعظیم و چومنے سے گناہ معاف اور سینہ پاک ہوتا ہے۔ احرام کعبہ و زیارت مدینہ سے دل کی نورانی ہے عمرہ کے دوڑنے و جانور کشی یعنے قربانی سے رضا جوئی ربانی ہے اسی طرح وصال حوران انار پستان و غلمان لالہ رخان کا علیحدہ طور سے۔ جن کے ہاتھوں سے اہل جنت کو جام ہائے "شراباً طہوراً" کا دور ہے کیوان کے بت حجر الاسود کی تعظیم کو نہ مٹایا۔ سجدہ آدم کا صاف حکم فرمایا۔ برخلاف ابطال باطل کے بیچارہ تردید کرنے والے کو لعنتی ٹھہرایا۔ شق القمر کی سحر آمیز تعلیم۔ عرش کے برابر خدا کا وجود بیان کرنا وغیرہ ابطال باطل کی بالکل کوشش نہیں کیگئی۔ اور صاف بت پرستی کی بنیادی دیواریں (تعلیمیں) موجود و مشہور ہیں۔ نہیں معلوم کہ باوجود اس قدر اندھیر کے مرزا صاحب کس طرح "درالنادر کالمعدوم" کا اشتہار دیکر کہتے ہیں کہ "براہین الاحمدیہ و نبوت المحمدیہ" کا ثبوت ہے۔ اور پیچ در پیچ عربی الفاظ میں طوالت عبارت سے کاغذ سیاہ کر قرآن کے الہامی ہونے کا لوگوں کو مقر کرنا چاہتے ہیں۔ جو سراپا محال بلکہ دور از خیال ہے۔ افسوس کہ مرزا صاحب اس کی توحید کو فلسفی مباحثوں سے پر بتلاتے ہیں۔ اور ثبوت سوائے گالی گلوچ کے کچھ بھی نہیں دکھلاتے۔ یعنے دونوں کتابوں کی توحید ادیر بیان کر دی اور ہر ایک کی تعلیم و تردید عیاں +

مرزا صاحب دشنام دہی سے قرآن کی فلاسفی ثابت کرتے ہیں اور مقابلہ و مجادلہ میں قدم دھرتے ہیں۔ مگر افسوس کہ حق کو ان باتوں سے نفرت ہے۔ اور راستی کو بدزبانی سے عداوت +

اب ناظرین خود ہی انصاف کریں کہ قرآن اور وید میں سے کون عبارت و معنی میں کچا اور ناتمام ہے۔ کون توحید کے پھیلانے اور شرک مٹانے میں کمزور اور خام ہے۔ موسیٰ کو آگ کے سامنے کس نے سجدہ کرایا ہے۔ اور ابراہیم کا سورج کو کس نے خالق و رب ٹھہرایا ہے۔ آگ۔ چاند۔ سورج اور ستاروں کو مداربی کون بتلاتا ہے اور فرشتوں کو رب النوع کون ٹھہراتا ہے مگر مرزا صاحب جب سنسکرت سے محض ناواقف ہیں تو ان کا ویدوں سے بدگمان ہونا جہالت کا نشان ہے۔ افسوس کہ جب وہ خود تسلیم

کرتے ہیں کہ "معلوم نہیں کہ وید کا دعوےٰ کیا ہے"۔ جب انکو وید کا دعوےٰ ہی معلوم نہیں تو پھر باوجود اس نادانی کے کیوں بیہودہ جہالت کی دھوم مچاتے اور ایک عالم میں اپنی نالائقی کی رسوائی کراتے ہیں ✤

سخن باید بدانش درج کردن
چو زر سنجیدن انگہ خرج کردن

## اعتراض مصنف براہین احمدیہ از صفحہ ۱۰۳ جلد (۲)

**قولہ** عیسائیوں میں باستثنائے ان لوگوں کے جن کو تہذیب اور تحقیق سے کچھ غرض نہیں۔ اس وقت ہزارہا ایسے شریف النفس اور منصف مزاج پیدا ہوتے جاتے ہیں کہ جنہوں نے دلی انصاف سے عظمت شان اسلام کو قبول کر لیا ہے اور تثلیث کے مسئلہ کا غلط ہونا اور بہت سی بدعتوں کا عیسائی مذہب میں مخلوط ہو جانا اپنی تصنیفات میں بڑی شدومد سے بیان کیا ہے۔ مگر افسوس کہ یہ انصاف ہماری ہموطن آریہ قوم سے مٹا جاتا ہے۔ اس قوم کو تعصب نے اس قدر گھیر رہا ہے کہ انبیا کا ادب سے نام لینا بھی ایک پاپ سمجھتے ہیں۔ اور تمام انبیاء کی کسر شان کرتے اور سب کو مفتری اور جعلساز ٹھہرا کر یہ دعوے بلا دلیل پیش کرتے ہیں کہ ایک وید ہی خدا کا کلام ہے۔ جو ہماری بزرگوں پر نازل ہوئے تھے۔ اور باقی سب الہامی کتابیں جن سے دنیا کو ہزارہا طور کا فایدہ توحید اور معرفت الٰہی کا پہنچا ہے وہ لوگوں نے آپ ہی بنالی ہیں ✤

**اقول** جو کچھ مرزا صاحب نے عیسائیوں کی بابت لکھا ہے۔ اُس کا جواب کوئی پادری صاحب دینگے۔ ہمارا کام صرف انکے دعووں کی تکذیب کرنا ہے ✤

واللہ اعلم دنیا میں کیا طوفان آیا ہے کہ اپنی آنکھ کا شہتیر بعض متعصبین کو نہیں سوجھتا۔ مگر دوسروں کی آنکھ کا تنکا بھاری معلوم ہوتا ہے۔ اسلامی تعصب دنیا میں ضرب المثل ہے۔ اور اس سے ہر ایک دانا کی طبیعت منفعل۔ بیجا تعصب و ناواجب طرفداری سے انسان کو بچنا ضرور ہے۔ مگر حق کا اظہار اور صداقت کا طرفدار ہونا بھی ہر ایک صدق پسند کو منظور ہے۔ جب آریہ سماج کا اصول ہفتم ہے کہ "سب سے پریتی پوربک دھرم انوسار یتھا یوگ برتنا چاہیئے"۔ پس اگر کوئی آریہ بالفرض محال خدا نخواستہ بیجا طرفداری کرتا ہے تو یہ برخلاف دھرم کے اس کا ذاتی قصور ہے۔ مگر ہاں کسی بُرے کو نیک اور نیک کو بد کہنا۔ راستی سے دور ہے۔ جہاں تک مجھے معلوم ہے۔ ممبران آریہ سماج ہمیشہ اخلاق و محبت کے ساتھ غیر مذہب والوں سے گفتگو کرتے ہیں مگر بیجا خوشامد و جھوٹے لیت ولعل اور حق کو چھپانے سے البتہ ڈرتے ہیں۔ اور یہ بھی اپنا دھرم سمجھتے ہیں کہ کسی پر جھوٹا الزام نہ لگادیں۔ اور جو بات کہیں کتب غیر مذہب سے بپایۂ اثبات پہنچادیں۔ چنانچہ اس کی تصدیق کے واسطے ایک واقعی **مثال** عرض کرتا ہوں۔ مرزا صاحب خود ہی انصاف کو کام میں لاویں اور حق و باطل میں تمیز فرماویں ✤

ایک دن خاص قصبہ قادیان میں مرزا صاحب کے مکان پر بیٹھے ہوئے ایک سال بھر وہاں ٹھہرنے کی شرایط طے ہو رہی تھیں۔ اثنا گفتگو میں لفظ خوارق عادات کی تشریح ہونے لگی۔ نامہ نگار کی طرف سے یہ دعوے تھا کہ خوارق عادات کہتے ہیں۔ عادت یا سبھاؤ کے توڑنے کو۔ چاقو میں چاک کرنے کی عادت ہے۔ اور آگ میں جلانیکی۔ درخت میں غیر متحرک رہنے کی۔ اور انسان میں چلنے کی وغیرہ۔ آپ اگر ان عادتوں کو خدا کی برکت سے توڑ دیویں۔ تب مسلمان ہو جاؤنگا۔ ورنہ آپ آریہ ہو جاویں۔ اور غلط دعووں سے باز آویں۔ مرزا صاحب نے فرمایا کہ قرآنی اصطلاح میں اس لفظ کے یہ معنی نہیں ہیں۔ نامہ نگار نے کہا کہ یہ لفظ ہی قرآن میں نہیں ہے ورنہ تبلاؤ اگر کہیں ہے۔ مرزا صاحب نے اقرار کیا کہ قرآن میں ضرور ہے۔ نامہ نگار کے پاس قرآن تھا۔ اسی وقت پیش کیا کہ برائے خدا نکالئے اور الہام کی فال ڈالئے چند منٹ تک مرزا صاحب ورق گردانی کرتے رہے مگر بالکل وہ لفظ قران سے نہ نکالا اور طوعاً و کرہاً فرمایا کہ "میں دعوے سے دست بردار ہوں۔ قران میں یہ لفظ نہیں ہے"۔ اس وقت حکیم کشن سنگھ صاحب و لالہ نہال چند صاحب و حکیم دیارام صاحب و پنڈت جے کشن صاحب و لالہ لچھمی سہائی صاحب و مرزا کمال الدین صاحب و منشی مراد علی صاحب اور ایک بوڈھا مسافر بیٹھے ہوئے تھے۔ جس سے غالباً مرزا کو بھی انکار نہ ہوگا۔ **دوسرا ثبوت** سوال و جواب مباحثہ جالندھر ہے۔ جو مابین **مولوی احمد حسن صاحب** اور **شریمان سوامی دیانند سرسوتی** جی کے ہوا تھا۔ اس کے پڑھنے سے بھی صاف ظاہر ہے۔ کہ مباحثہ کے بعد مولوی صاحب کیطرف سے بدتہذیبی ہوئی نہ کہ آریوں کی طرف سے تعصب و ہٹ دھرمی مولوی صاحب سے ظہور میں آئی نہ کہ سوامی جی سے چنانچہ وہ رسالہ بھی محمد مرزا موحد صاحب جالندھری کے قلم سے سرزد ہوا۔ اسکے صفحہ ۳ کی سطرہ سے ۱۲ تک عبارت ذیل موجود ہے

"بعد ختم گفتگو (مباحثہ) کے جو مولوی صاحب کی طرف سے خلاف عمل عالمانہ ایک فعل سرزد ہوا۔ بنظر انصاف اسکا بھی ظاہر کر دینا مناسب ہے اور وہ یہ ہے کہ بعد تمام ہونے گفتگو کے مولوی صاحب خانقاہ امام ناصر الدین کے دروازہ پر گئے اور کچھ فخریہ وعظ سنا کر مسلمانان حاضرین سے اپنے وجود بے جود کی شہرت کے طلبگار ہوئے۔ اگرچہ اہل علم اور وضعدار مسلمان تو اس شہرت کی خواہش کو جاہلوں کا کھیل سمجھ کر کنارہ کش ہو گئے۔ مگر جہلائے عوام جو مرغ اور لال اور بٹیر اور راگن وغیرہ کی لڑائی کے عادی اور ہار جیت کی شہرت کے شایق ہیں اُنہوں نے مولوی صاحب کو بازی یافتہ قرار دیا اور گھوڑے پر چڑھا کر شہر کے گلی کوچوں میں خوب پھرایا۔ اور جیت ہار کا غل مچایا۔ مگر خاص وضعدار اور مہذب آدمیوں نے ایسے ناپسند کیا"

حالانکہ یہ پہلے ہی طے ہو چکا تھا کہ "جو اس گفتگو کے ختم ہونے پر ہار جیت تصور کریگا وہ متعصب اور جاہل متصور ہوگا"۔ ناظرین خود ہی اب نتیجہ نکال لیں ✤

## براہین الاحمدیہ از صفحہ ۱۰۵ تا ۱۰۶

سو اگرچہ یہ دعوے تو اس کتاب میں ایسا رد کیا گیا ہے کہ وید موجودہ کا قصہ ہی پاک ہو گیا۔ لیکن اس جگہ ہمکو یہ ظاہر کرنا منظور ہے کہ کس قدر ان لوگوں کے خیالات اصول حسن ظن اور تہذیب اور پاک دلی سے دور ہیں اور کیسے یہ لوگ تعصب قدیم کی شامت سے جو اُن کے رگ و ریشہ و تار پود میں اثر کر گیا ہے۔ اُن نیک ظنوں کی طاقتوں کو جو انسان کی شرافت اور نجابت اور سعادت کا معیار تھیں اور اس کی انسانیت کا زیب و زینت تھیں یہ یکبارگی کھو بیٹھے ہیں ✤

## جواب باصواب

پڑھے نہ لکھے نام محمد فاضل۔ سنسکرت کی حرف شناسی سے جاہل محض۔ اور وید کے رد کا ٹھیکہ۔ آنکھیں چمگادڑ کی اور آفتاب سے جنگ و جدل

چہ خوش گفت ست سعدی در زلیخا ✤ الا یا ایہا الساقی ادر کاساً وناولہا

بترس از دروغ و فریب و ریا ✤ کہ ناگہ رسد بر تو قہر خدا

ہاں اگر ہم دعوی کریں تو شایاں ہے۔ کیونکہ فارسی و عربی جانتے ہیں۔ اور ہمارے پاس قرآن ہے۔ آپ جو ان صفات سے محروم مطلق ہیں آپ کو یہ دعوے بے دلیل سراپا ذلیل کریگا۔ ہاں بفضل جگدیشور اس کتاب کے طبع اور شایع ہونے سے قرآن موجودہ کا قصہ پاک ہوگا۔ اور عالم اس کی زہریلی تعلیم سے بیباک۔ اسلامی تعصب اور محمدی بغض جو مغلی قوم کی شامت سے آپ کے سینہ پر کینہ میں نسلاً بعد نسلاً جاگزین ہے اسی سبب سے آپ کو اسلام کے برخلاف بات خواہ وہ کیسی ہی حسنات و کمالات و برکات و تجلیات سے بھری ہو خراب و غلط و پرکاوش و رنجش کا باعث نظر آتی ہے آپ کو نہ تو انسانیت سے غرض ہے اور نہ اخلاق سے۔ مبلغ علیہ السلام سے غرض ہے اور زر سلمہ اللہ کا فرض عیش و عشرت کا خیال ہے اور عطر و پھلیل لگانے میں کمال۔ خدائے ذوالجلال اگر آپ کو صد سال سلامت رکھے تو بھی رونق اسلام ہے اور یادگار خیر الانام۔ مگر افسوس کہ آپ جیسے زیادہ الہامی ہوتے جاتے ہیں۔ ویسے ہی اخلاقی خوبیوں کو کھوتے جاتے ہیں تحقیق سے آپ کو ذرہ بھی سروکار نہیں اور بیجا شیخیوں اور ناجایز دعوؤں سے کچھ بھی ننگ و عار نہیں ✤

## براہین الاحمدیہ صفحہ ١٠٦ سے ١٠٧ تک

جو ان کے دلوں میں یہ خیال سمایا ہوا ہے جو بجز آریہ ویش کے اور جتنے ملکوں میں نبی اور رسول آئے جنہوں نے بہت سے لوگوں کو تاریکی شرک اور مخلوق پرستی سے باہر نکالا۔ اور اکثر ملکوں کو نور ایمان اور توحید سے منور کیا۔ وہ سب نعوذ باللہ جھوٹھے اور مفتری تھے ✤

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہ آپکا بالکل غلط گمان ہے اور بیجا طوفان اور سراسر بہتان۔ خدا سے خوف کیجیے۔ اور کسی کو جھوٹھے الزام نہ دیجیے۔ ممبران آریہ سماج ایسے خیالی دعوی نہیں جماتے۔ اور گھر میں بیٹھے ہوئے آپ کی طرح الہامی حلوے نہیں پکاتے۔ نہ داؤ پیچ کھیلتے ہیں۔ اور نہ پھند لگاتے ہیں۔ آپ جیسے نبیوں کو جو انا انزلنا قریبا من القادیان کے دعویدار ہیں۔ صرف آریہ سماج والے ہی مکار نہیں جانتے بلکہ خود ایماندار مومن بھی جھوٹھا مفتری مانتے ہیں۔ اور کفر و الحاد کے فتوے لگاتے ہیں۔ اور لوگوں میں مشتہر فرماتے ہیں۔ جنہوں نے تمام خانگی امور اف پر الہام کا جال بچھایا ہے ان کو آریہ سماج والوں نے نیکوں کے درجہ سے گرایا ہے جن کا راستی پر قرار و مدار اور فریب سے تنفر و انکار ہے۔ انہیں ممبران آریہ سماج نیکوکار و صادق بجانتے ہیں۔ اور ان کے انکار کو حگبت کی بہتری کا باعث مانتے ہیں۔ جو اپنے گناہوں اور شامت اعمال کو خدا کا قصور ٹھہراتے ہیں انکو اگر آریہ سماج والے مفتری اور حیلہ باز بتاتے ہیں۔ تو آپ اس پر کیا فتوا لگاتے ہیں غالبا آپ کا اور ہمارا اتفاق ہوگا نہ کہ بغض و نفاق ✤

## براہین الاحمدیہ صفحہ ١٠٧

سچی رسالت اور پیغمبری صرف ہندوں کی وراثت اور انہیں کے بزرگوں کی جاگیر خاص ہے۔ اور اس بارہ میں خدا نے ہمیشہ کے لیے انہیں کو ٹھیکہ دے رکھا ہے اور اپنے وسیع دریائے ہدایت اور رہنمائی کو انہیں کے چھوٹے سے ملک میں گھسیڑ دیا ہے۔ اور ہمیشہ اسکو انہیں کا دیش اور انہیں کی زبان اور انہیں میں سے پیغمبر پسند آگئے ہیں ✤

## جواب باصواب

مرزا صاحب یہ فرمانا آپکا متعصبانہ نہیں ہے تو کیا ہے۔ خفا نہ ہوجیے۔ ہمارے اور آپ کے بزرگ ایک ہی تھے۔ تواریخ بتلاتی ہے کہ روما۔ اہل فرانس۔ اہل انگلش۔ اہل فارس وغیرہ سب کے بزرگ آریہ تھے۔ "سنسکرت زبان میں جو ویدکی ہدایت لوگوں کو سنا دے۔ وید کی وعظ و اپدیش کی تدریس بتلادے وہ برہمن ہے چنانچہ سنسکرت زبان میں اس کی توضیح اس طرح پر ہے ✤

ब्रह्म जानाति ब्राह्मणः يعنے جو وید مقدس کو جانے اور وید مقدس کے ذریعہ توحید و گیان کا پرکاش کرے وہ برہمن ہے۔ برہمن کسی خاص قوم یا ذات کا نام نہیں ہے بلکہ اُس ورن کا نام ہے جس کی تشریح اوپر کر چکا ہوں۔ پس برہمن ہونا وید وکت طور سے کسی کی وراثت نہیں ہے۔ یہ تو قدرتی طور پر بنی نوع انسان کی تقسیم ہے جو غیر قابل ترمیم ہے۔ اور داناؤں کو ہر طرح تسلیم۔ پس سچی رسالت اور پیغمبری کا منصب جس کو ملے اس کو سنسکرت زبان میں برہمن کہیں گے۔ اور مختلف زبانوں میں جدا جدا نام دھریں گے فاضلوں کو فضیلت کا ٹھیکہ دینا عیب نہیں بلکہ انصاف ہے۔ مردمک دیدہ کو دیکھنے کا ٹھیکہ دینا سوچکر بتلائیے۔ کہ کس طرح حق کے خلاف ہے۔ لاف و گزاف کو چھوڑیئے اور نار آشتی و بطالت سے منہ موڑیئے اور جواب دیجیے کہ نیکوں کو نیکی کا ٹھیکہ دینا کس طرح قابل اعتراض ہے جس کے ماننے سے آپ کو اس قدر عذر و اعتراض ہے۔ سچا ہادی اور نیک رہنما دریائے ہدایت کے جہاز کا ملاح ہے۔ اور اس کے فرمان پر عمل کرنا عین مقصود و فلاح۔ اس کی تردید خود وید مقدس سے سنانا بہتر معلوم ہوتا ہے تاکہ رہتی کا عمدہ طور سے پرکاش ہو ✤

यधेमां वाचंकल्याणीमावदानि जनेभ्यः। ब्रह्मराजन्याभ्यां शूद्राय चार्याय च स्वाय चारणाय। प्रियो देवानां दक्षिणायै दातुरिह भूयासमयं मे कामः समृध्यतामुप मादो नमतु।

यु॰ अ॰ २६ मं॰ २॥

یجروید میں ایشور اگیا دیتے ہیں کہ جس طرح میں یہ وید کلیان کا سادھن بلا تعصب تم کو اپدیش کرتا ہوں۔ ویسے ہی تم انسانوں کو اس کا اپدیش کرو بنی نوع انسان کے یہ اقسام ہیں برہمن۔ کھشتری۔ ویش۔ شودر۔ سو سب وید کے ادھکاری ہیں۔ کوئی اندھکاری یعنے غیر مستحق نہیں ہے۔ وید کے اپدیش میں کسی قسم کی طرفداری نہیں چاہیئے۔ جو سچے دل سے ویدکی آگیا کا پالن کرتا ہے وہ ہر طرح کے سکھوں سے مستفیض ہوتا ہے۔ یہ وید ودیا ہمیشہ سب کے کلیان کا ہی ہے۔ اسپر عملدرآمد کریں ✤

سنسکرت زبان کو تمام متعصب انگریز و مسلمان ام اللسنہ (ما در یا) مدر آف لنگویج پکارتے ہیں۔ اور ہزاروں الفاظوں کو باہمی مقابلہ کرکے سنسکرت سے نثار کرتے ہیں۔ چنانچہ آب حیات میں مولوی محمد حسین صاحب آزاد فرماتے ہیں کہ ایران نام بھی آریہ۔ این سے بنا ہے یعنے آریوں کے متعلق اصل عبارت یہ ہے۔ وہ اس قوم کا نام ایرین تھا۔ یہی لوگ ہیں جنہوں نے ہندوستان میں آکر راجہ مہاراجہ کا خطاب لیا۔ ایران میں تاج کیانی پر درفش

کا دیانی لہرایا۔ اپنے مذہب کا نادر طریقہ لیکر چین کو نگارخانہ بنایا۔ یونان کا طبقہ حکمت سے الگ جمایا۔ روما کی عالمگیر سلطنت کی بنیاد ڈالی۔ اندلس (ہسپانیہ) ہینچکر چاندی نکالی*

مرزا صاحب آپ کے دل ہیں باوجود الہامی ہونے کے تعصب کو کس نے گھسیڑ✻ دیا ہے اس قدر حق سے روپوشی کو افتخار جانتے ہو اور سچ کے قبول کرنے سے تحقیر مسلمانی مانتے ہو خدا سے شرمایئے انصاف سے ہاتھ نہ اٹھایئے۔ اور براہ مہربانی ھسٹری اف لینگویجز یعنے زبانوں کی تاریخ مصنفہ میکس مولر صاحب مطالعہ فرمایئے تاکہ جہالت (اودیا) دور ہو اور صداقت کا ظہور*

## براہین احمدیہ صفحہ ۱۰۸

**قولہ۔** اور وہ بھی صرف تین یا چار کہ جس سے مسئلہ الہام۔ اور رسالت کا قوانین عامہ قدرتیہ۔ اور عادت قدیم الہیہ میں داخل نہیں ہو سکتا۔ اور امر نبوت اور وحی کا بباعث قلت تعداد الہام یافتہ لوگوں کے ضعیف اور غیر معتبر اور مشکوک اور مشتبہ ٹھہر جاتا ہے اور نیز کروڑہا بندگان خدا جو اس ملک سے بیخبر رہے۔ یا یہ ملک ان ملکوں سے بیخبر رہا۔ فضل اور رحمت اور ہدایت الٰہی سے محروم اور نجات سے بے نصیب رہ جاتے ہیں اور پھر طرفہ یہ کہ بموجب خوش عقیدہ آریہ صاحبان کے وہ تین چار بھی خدا تعالےٰ کے ارادہ اور مصلحت خاص سے منصب نبوت پر مامور نہیں ہوئے۔ بلکہ خود کسی نامعلوم جنم کے نیک عملوں کے باعث سے اس عہدہ پانے کے مستحق ہو گئے اور خدا کو بہر حال اُنہیں پیغمبر بنانا ہی پڑا۔ اور باقی سب لوگوں کو ہمیشہ کے لئے اس مرتبہ عالیہ سے جواب مل گیا۔ اور کوئی کسی الزام سے اور کوئی کسی تقصیر سے اور کوئی آریہ قوم اور آریہ دیش سے باہر سکونت رکھنے کے جرم سے الہام پانے سے محروم رہا۔

## جواب باصواب

اقول حق سے مخالفت کرنا عموماً مرزا صاحب کا اصول ہے۔ اور خواہ مخواہ طول و فضول عبارت بنا کر سخن کا دم بھرنا معقول جانتے ہیں۔ ورنہ اگر سچ مچ راستی سے کام ہے اور تحقیق مسئلہ الہام۔ تو ذرہ بیان کیجئے کہ چار آدمیوں پر ایشور کی طرف سے الہام ہونے میں قوانین عامہ قدرتیہ اور عادات قدیم الہیہ میں کونسا قضیہ واقعہ ہوا جس کا

✻ قطع نظر اسکے کیا ابتدائے آفرینش سے محمد صاحب تک حسب اعتقاد یہود و عیسائی و اہل اسلام کے سوائے بنی اسرائیل کے کسی اور قوم میں کوئی پیغمبر کتاب لیکر آیا ہے۔ جہانتک بائبل اور انجیل اور قرآن سے پتہ ملتا ہے کوئی نہیں آیا۔ بلکہ صاف لکھا ہے کہ نوح سے محمد صاحب تک تمام برحق نبی سب کے سب ایک خاص قوم اور گھرانے سے ہوتے رہے۔ بلکہ سارے جہان کو چھوڑ خدا نے تمام خدائی سے منہ موڑ نعمت نبوت کا رشتہ خاص اس قوم سے جوڑ دیا (دیکھو سورۃ مایدہ آیت ۲۲) اور سورۃ بقر کی آیت ۱۳۰) اور اسی طرح (سورۃ آل عمران کی آیت ۱۷۸) اب ہم بھی یہ کہہ سکتے ہیں کہ سچی رسالت اور پیغمبری صرف اسرائیلوں کی وراثت اور انہیں کے بزرگوں کی جاگیر خاص ہو گئی اور اس بارہ میں خدا نے ہمیشہ کے لئے انہیں کو ٹھیکہ دے رکھا ہے اور اپنے وسیع دریائے ہدایت و رہنمائی کو انہیں کے دجلہ و فرات کے درمیانی دوآبہ میں گھسیڑ دیا ہے۔ اور ہمیشہ خدا کو عرب و روم کا دیش پسند آیا اور انہیں کی زبان خدا کا تکیہ کلام ہو گئی۔ چین۔ جاپان۔ امریکہ۔ سنٹرل ایشیا وغیرہ میں کبھی کوئی پیغمبر نازل نہ اترا۔ اور نہ ہندوستان میں کبھی کسی پیغمبری کی دال گلی۔ پس یہ سراسر الزام آپکے مذہب پر کسی طرح ہم پر عاید نہیں ہو سکتے۔ اور خدائے محمدیاں کی نسبت یہ تمام شک وارد ہوتے ہیں۔ نہ کہ ہم پر*

دفعیہ آپ کے وہمیہ و طبعیہ منطق میں ہمارے ذمہ ضروری جانا گیا۔ برائے خدا بیان کیجئے اور جواب لیجئے۔ ایک کے مقابلہ میں شہادت اربعہ ہر طرح قابل اعتبار ہے اور کسی طرح محل عذر و انکار نہیں۔ ہاں قطع نظر اُوٹ پٹانگ باتوں کے آپ کی شہادت کمزور ہے۔ اور یہ صحیح بمقابلہ میں اسکے زور ہے۔ کہاں خود غرضی کی صلاحیں اور شکایتیں اور کہاں صداقت کے احکام اور راستی کی ہدایتیں۔ مرزا صاحب ایک ہنستا ہے ایک روتا ہے انصاف اور خود غرضی میں بڑا فرق ہوتا ہے۔ رب العالمین منصف و عادل ہے نہ کہ خود غرض و غافل۔ ؎

چراغ مردہ کجا نور آفتاب کجا
ببیں تفاوت راہ از کجاست تا بکجا

مذہبی تواریخوں سے ثابت ہے کہ اوّل اوّل انسانوں کی پیدائش آریہ ورت میں ہوئی اور وہیں انصرام عالم کے واسطے الہام کی ضرورت ہوئی۔ ورنہ ایک اہم کارخانہ پیدا کرتے اس کے انتظام کے احکام نہ دینا بنانے والے کے گیان کو الزام لگانا ہے پس وہاں ہی ویدوں کا الہام ہوا۔ کوئی سکول۔ کوئی پنڈت کوئی ماسٹر اس وقت موجودہ نہ تھا۔ جس سے وہ الہام غیر معتبر اور مشکوک اور مشتبہ ٹھہرتا۔ اور نہ کوئی کتاب موجود تھی۔ جس سے منقول تصور ہوتا۔ تمام مشکلات کا غور کرکے ہر ایک سلیم العقل کے دل سے فی الفور یہی جواب ملتا ہے۔ کہ ایسے وقت میں ایسے کامل گیان اور مکتفی ہدایت اور مشرح فرامین اور سچے اپدیش اور اعلےٰ علمی دقائق و حکمی و فلسفی حقائق کا پرکاش ہونا انسانی طاقت و قوت بشری سے بسا بعید بلکہ ناممکن ہے پس ہادی حقیقی اور مالک تحقیقی سچدانند سروو دیا پرکاش گیان سے پرمیشور سے ہی ان کا ظہور ہوا۔ غیر معتبر تب ہو۔ جبکہ کوئی پڑھا لکھا آدمی راز دار موجود ہو۔ ضعیف تب ہو جب کوئی خارجی ذریعہ موجود ہو۔ محیط و موجود کل کی رسالت کے واسطے وحی کا آنا اس کو ایک ویکتی یعنے محدود ٹھہرانا ہے پس اس گیان سروپ نے انتریامتا سے ویدک انادی گیان ان کے انتشکرن میں پرکاش کیا چونکہ غیر متغیر کا گیان لاتبدل ہوتا ہے۔ اسی واسطے وہ گیان آجتک نہ دید و تنسیخ سے مبرا ویدوں میں موجود ہے۔ توریت منسوخ ہو گئی اور اسی طرح انجیل میں بھی۔ انجیل کی تعلیم تم خود بھی غیر واجب جانتے ہو اور اسے ناکامل گردانتے ہو۔ قرآن کی بھی بہت سی آیات منسوخ ہو گئیں اور بہت سی تمہاری تلاوت سے نکالی گئی ہیں۔ پس وہ گیان سے اور غیر متغیر کے گیان نہیں ہیں۔ بلکہ انسانی اور نفسانی اور فانی داستانیں ہیں جن کے وجود اور نابود مساوی ہیں۔ سچی کتاب از آغاز عالم تا اختتام عالم رد و تبدل سے پاک رہیگی۔ کسی طرح کا نقص و سہو اس میں برآمد ہونا سہل نہیں بلکہ ناممکن ہے اور وہ سٹ ودیا کا پستک وید مقدس ہے ہم لوگ جو تناسخ کو مانتے ہیں۔ کسی کا الہام پانے سے محروم رہنا اس کی شامت اعمال جانتے ہیں مگر خدا تعالےٰ کو متعصب و ظالم نہیں گردانتے۔ بلکہ یقیناً پہچانتے ہیں کہ وہ انصاف کے برخلاف کوئی کارروائی نہیں کرتا۔ آپ منکر تناسخ ہیں آپ ہی اس کا پاسخ دیجئے کہ خدا کا اپنے ارادہ و مصلحت خاص سے کسی کو منصب نبوت پر مامور کرنا چشم انصاف کو مغرور کرنا نہیں ہے تو کیا ہے؟ حقدار کا حق غیر مستحق کو دینا خود غرضی و طرفداری ہے اور لائق و حقدار کو اس کے منصب پر پہنچانا معدلت و نصفت شعاری

فٹ نوٹ دیکھو مضمون کتاب ہذا متعلق فضیلت سنسکرت بجواب اعتراض صفحہ ۳۷ تا ۱۴۳ براہین احمدیہ۔

خدا کو صادق مانکر پھر دروغگوئی کے واسطے درخواست کرنا بہرحال ایک ایسا امر ہے کہ جس کے قبول کرلینے سے ممبران آریہ سماج کو خصوصاً اور تمام اہل دانش کو عموماً انکار ہے افسوس کہ خود ہی محمدؐ صاحب کو ختم المرسلین ماننا۔ اور لوگوں کو ہمیشہ کے واسطے مرتبہ نبوت سے محروم الارث بنانا ایمان جانتے ہو۔ مگر اس اعتراض کے کرتے وقت اپنے گریبان میں منہ ڈالکر نہیں دیکھتے ورنہ یہ زہر نہ اگلتے۔ خدا کو خودغرض اور طرفدار بنانا آپ کے ہاں آسان ہے مگر حق کو قبول فرمانا نہایت گراں بلکہ نقصان ایمان ہے۔ تناسخ سے انکار بعینہ خدائی ستمگری کا اقرار ہے۔ جس کو ہم اسی کتاب میں علیحدہ بیان کریں گے۔ اگر خدا کو ان مذموم نقایض سے نقصان پذیر نہیں مانتے۔ (جو بالکل ٹھیک ہے) تو کسی اور نبی اور کتاب کا نزول قبول کرنا پڑیگا۔ اور محمدؐ صاحب اور قرآن کو درجہ نبوت و الہام سے معزول ✣

مرزا صاحب ایک کامل الہام کی موجودگی میں کسی اور کامل یا ناکامل الہام کا ارسال کرنا حالانکہ کوئی نئی تعلیم بھی نہ دیتا ہو۔ فعل عبث کے سوا اور کیا حکم رکھتا ہے۔ کوئی کسی تقصیر بناوٹی یا خارجی کے سبب تعلیم وید سے محروم نہ رہا مگر اپنے گناہوں کے باعث

ہر چہ ہست از قامت ناساز بے اندام ماست
ورنہ تشریف بیالائے کسی کوتاہ نیست

براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۸ و ۱۰۹

اب دیکھنا چاہیئے کہ اس ناپاک اعتقاد میں خدا کے مقبول بندوں پر جنہوں نے آفتاب کی طرح ظہور کرکے اس اندھیرے کو دور کیا جو اُن کے وقت میں دنیا پر چھا رہا تھا۔ کس قدر ناحق و بے موجب بدظنی کی گئی ہے۔ اور پھر اپنے پرمیشور پر بھی یہ بدظنی جو اُس کو غافل یا مدہوش یا مخبط الحواس تصور کیا ہے۔ کہ جو اس قدر بےخبر ہے کہ گو بعد وید کے ہزارہا طور کی نئی نئی بدعتیں نکلیں اور لاکھوں طرح کے طوفان اور اندھیریاں چلیں اور رنگارنگ کے فساد برپا ہوئے اور اس کے راج میں ایک بُری طرح کی گڑبڑ پڑ گئی اور دنیا کو اصلاح جدید کی سخت سخت حاجتیں پیش آئیں پر وہ کچھ ایسا سویا کہ پھر نہ جاگا اور کچھ ایسا کھسکا کہ پھر نہ آیا۔ گویا اُس کے پاس اتنا ہی الہام تھا جو وید میں خرچ کر بیٹھا اور وہی سرمایہ تھا جو پہلے بانٹ چکا۔ اور پھر ہمیشہ کے لئے خالی ہاتھ رہ گیا۔ اور منہ پر مہر لگ گئی۔ اور ساری صفتیں اب تک بنی رہیں مگر تکلم کی صفت صرف وید کے زمانہ تک رہی۔ پھر باطل ہوگئی۔ اور ہمیشہ کے لئے کلام کرنے اور الہام بھیجنے سے عاجز ہوگیا ✣

جواب باصواب

مرزا صاحب کیا یہی الہامی تہذیب ہے۔ اور اسی کا نام محمدی تادیب۔ زبان سنبھالئے ایسے الفاظ منہ سے نہ نکالئے۔ سقراط۔ بابا نانک جیسے مہاتما لوگ جنہوں نے آفتاب کی طرح ظہور کرکے لوگوں کی اودیا کو دور کیا ہم ان کی صدق دل سے تعظیم کرتے ہیں۔ اور ہر ایک دانا کو کرنی چاہیئے ✣

”ایک ایرانی سیاح امرتسر میں ایک روز باتنار گفتگو فرمانے لگے۔ کہ دونتک میں دنیا کے اور مذاہب سے مقابلہ کرتا ہوں۔ نبیوں کی نسبت یہ چار امر سنائی دیتے ہیں۔ اول کتاب۔ دوئم امت۔ سوئم معجزہ۔ چہارم اصحاب۔ مگر کسی نبی کی نسبت غیر قوم نے شہادت نہیں دی۔ لیکن جب غور کرتا ہوں تو بابا نانک جی کی نسبت یہ پانچوں امور تصدیق بلکہ موجود ہیں۔ بابا نانک کتاب دارد۔ امت دارد۔ معجزہ دارد اصحاب دارد بزرگتر از ہمہ فضائل آنکہ مسلمان ہم بکرامت او قائل اند پس بابا نانک بلا شک و شبہ نبی است۔ میں نے سوال کیا کہ محمدؐ صاحب کی نسبت جو ختم المرسلین کا لوگ

گمان کرتے ہیں؟ ہنسکر جواب دیا کہ ”ایں بالکل غلط است“ علی ہذا شنکر اچاریہ وغیرہ بھی اسی تعظیم کے لائق ہیں ✣

مگر جنہوں نے دنیا میں طوفان بے تمیزی پھیلائے۔ قتل عام کرائے۔ جہاد کے بیڑے اٹھائے آباد شہر بیچراغ بنائے کیا وہ بھی اسی تعظیم کے مستحق ہیں۔ اگر ہیں تو کیا وجہ؟ اور محمود غزنوی۔ چنگیز خاں۔ تیمور۔ ہلاکو۔ نادر شاہ۔ بابر۔ احمد شاہ وغیرہ کیوں مستثنیٰ رکھے جاویں۔ اور برادری سے خارج کہلادیں جیسے پرماتما آپ شدھ اور غیر متغیر ہے اسی طرح اس کا الہام بھی شدھ اور تغیر و تبدل سے مبرا ہونا چاہیئے نہ کہ ناقص اور متغیر۔ پس کامل اور شدھ چیز کے بدلنے کی ضرورت نہیں اور نہ کامل اور ناقص کا کامل اور سروگیہ سے ظہور ہونا ہی اچنبھا یا غیر ممکن ہے۔ ترقی تنزل کا سلسلہ آواگون ہے۔ نئی نئی بدعتوں کے نکلنے اور نئے طوفان اور اندھیریوں کے چلنے سے وہ عالم کل غافل نہیں ہے اور نہ بدعتیں اور طوفان اور اندھیریاں کارخانہ قدرت کو درہم برہم کر سکتی ہیں۔ اور نہ اُس کے راج میں گڑبڑ ہو سکتی ہے جنگ روم و روس کے وقت اسے نئے الہام کی ضرورت نہیں۔ اور نہ نادر شاہ کے قتل عام کرنے پر حاجت تھی۔ جب لارڈ منٹو صاحب بارے گئے تب بھی وہی الہام تھا اور جب فرعون نے خدائی کا دعوے کیا تب بھی وہی الہام۔ جب موسیٰ پیدا ہوئے تب بھی وہی الہام تھا اور جب لاکھوں کے قتل عام کا حکم دیا تھا۔ تب بھی وہی الہام۔ ابراہیم کے وقت میں بھی وہی الہام تھا۔ اور کیومرث کے وقت میں بھی وہی۔ مگر مہاجیت کے وقت میں بھی وہی تھا۔ اور مسیح کے وقت میں بھی وہی۔ وہی الہام کرشن جی کے وقت تھا۔ اور وہی رامچندر جی کے وقت۔ وہی منوجی کے وقت تھا اور وہی اگنی اور انگرہ کے وقت ✣

آفتاب صداقت ہمیشہ موجود رہتا ہے مگر آنکھیں کھولنا اور بلا تعصب ہوکر دیکھنا اور غور کرنا اور فایدہ اٹھانا قابلیت کی شرط ہے۔ جو آواگون سے لازم و ملزوم ہے ایشور منہ کا محتاج نہیں۔ اور نہ کلام کا۔ وہ سب کا انتریامی ہے۔ ویدوں کو گیان دوارہ پرکاش کرتا ہے۔ مگر دیدہ بینا و گوش شنوا چاہیئے ✣

تم قرآن کو کلام اللہ مانتے ہو پس کلام بغیر موہنہ کے ظہور پذیر نہیں ہوتی

محمدؐ خاتم المرسلین ہیں۔ یہ اعتراض تمہارے پر عاید حال ہے نہ کہ ہمارے پر پس ہم کو کہنا پڑتا ہے کہ جو خدا کے پاس ہدایت کا سرمایہ تھا۔ وہ قرآن میں بانٹ چکا۔ اور پھر قیامت تک خالی ہاتھ رہ گیا۔ اور اس کے منہ پر مہر لگ گئی۔ محمدؐ کے بعد کسی رسول بھیجنے کی اس کو طاقت نہ رہی۔ تکلم کی صفت موسیٰ کے زمانہ تک رہی۔ آگے سے کلیم ہوا اور نبوت اور رسالت کی ڈگری محمدؐ تک اُس کے پاس رہی آگے سے بے بضاعت ہوگیا اور ہمیشہ کے لئے رسول اور نبی بھیجنے سے اور کتاب دینے سے عاجز ہوگیا ✣

مرزا صاحب خدا کامل ہے۔ اس کی کتاب اس کا گیان اس کا اُپدیش سب کچھ کامل ہونا چاہیئے۔ نہ کہ مجمل و ادھورا و ناقص۔ بدلنے کی ضرورت غلطی میں ہوتی ہے اور بڑھانے کی ضرورت ناکامل میں۔ جہاں سہو ہو وہاں کاٹنا پڑتا ہے۔ اور جہاں بھول ہو وہاں سے ہوشیار ہونا۔ مگر ایشور میں مسلم فریقین ہے۔ کہ یہ عیب نہیں ہیں پھر الہام کا بار بار باہمی نقیض اور مختلف اور ناکامل بھیجنا کیا ضروری تھا کیا قانون پروردگار ہے یا ایکٹ سرکار۔ لیکن مرزا صاحب الہام کے بار بار ہونے ہونے میں آپکے پو بارہ ہیں اگر آپ ویدوں پر ایمان لادیں۔ یا الہام کا ایک بار کامل نازل ہونا تسلیم فرمادیں تو آپکو الہامی و مجدد و مسیح ثانی۔ مرشد۔ چھوٹا نبی کون کہے۔ اور چڑھاوے

کس کو چڑھیں۔ ۷

الا اے حذر کن ز آز و ریا
کہ انجام ایں ہست رنج و بلا
طمع راسہ حرف ست ہر سہ تہی
کزو نیست مر طمعاں را بہی

اب بنونہ کے طور پر کچھ اختلاف دکھلاتا ہوں۔

۱۔ نکاح کے بعد اگر کسی سبب سے جورو ناپسند آوے تو اسے طلاق دیدے ...... (استثنا ۲۴/۱)
۲۔ بجز زنا کے اور کسی سبب سے طلاق دینا درست نہیں بلکہ جو دیتا ہے زنا کراتا ہے .. .. .. .. .. .. .. (متی ۵/۳۱)
۳۔ جب خاوند چاہے طلاق دے سکتا ہے .. .. .. .. .. .. (قرآن)
۴۔ جانور۔ چرند و پرند کا خون و چربی حلال تھا .. .. .. .. .. (پیدائش ۱/۲۹)
۵۔ خون جانوروں کا حرام ہوا .. .. .. .. .. .. (پیدائش ۹/۴)
۶۔ سوتیلی بہن سے نکاح درست ہے .. .. .. .. .. (پیدائش ۲۰/۱۲)
سوتیلی بہن سے نکاح منع ہے .. .. .. (احبار ۱۸/۹ و ۲۰/۱۷ استثنا ۲۷/۲۲)
دو بہنوں کا نکاح کرنا ایک کے جیتے جی درست ہے (پیدائش ۲۹ و احبار ۱۸/۱۵)
ناواجب ہے شریعت موسوی میں .. .. .. .. .. .. (توریت)
پھوپھی سے جماع کرتے تھے اور خدا کا حکم تھا .. .. .. .. (خروج ۶/۲۰)
بہن بھائی کی شادی ہوتی تھی .. .. .. .. .. (توریت)
شراب جایز تھی اور نبی پیتے تھے .. .. .. .. (توریت۔ پیدائش)
حرام ہو گئی .. .. .. .. .. .. .. (قرآن)
ایک عورت سے زیادہ شادی کرنا گناہ ہے .... (توریت پیدائش و انجیل متی ۵/۳۲)
عام لوگوں کو چار چار۔ اور محمد صاحب کو ۹۔ ۱۱۔ ۱۸ ملکہ بیاہتا۔ (قرآن سورۃ احزاب وغیرہ)
بیت المقدس کی طرف سجدہ کرو .. .. .. .. .. (قرآن سورۃ بقر)
مکہ کی طرف سجدہ کرو پہلا حکم منسوخ ہوا .. .. .. (قرآن سورۃ بقر)

---

ماخوذ از اخبار الاسلام جلد ۲ مطبوعہ سال ۱۳۰۲ھ صفحہ ۲۷ و ۲۸ وغیرہ

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۹ و ۱۱۰

یہ اعتقاد آریہ قوم کا ہے کہ جس ہر ایک ہندو کو رغبت دلائی جاتی ہے کہ اس کو اپنا دھرم بنا دے مگر تعجب کہ اس اعتقاد کا وید میں کہیں ذکر تک نہیں۔ اور کوئی شرتی اس میں ایسی نہیں کہ اس متعصبانہ بدظنی کی تعلیم دیتی ہو۔

## جواب باصواب

مرزا صاحب ہیر! ابھی آپ کے اس قول سے اتفاق ہے کہ وید مقدس میں کوئی شرتی ایسی نہیں ہے جو اس متعصبانہ بدظنی کی تعلیم دیتی ہو۔ جب وید مقدس بالکل طرفداری و متعصبانہ باتوں سے بقول آپ کے مبرا ہیں۔ تو ہر ایک ہندو بلکہ مسلمانوں کو بھی ایمان لانے سے کیا نقصان ہے۔ اور ابھی آپ کی نصیحت تو مانگر کئی لوگ وید مقدس پر ایمان لے بھی آئے ہیں۔ یہ (وید) اعتقاد آریہ قوم کا ہے۔ اور وید کے ماننے والے آریہ ہیں۔ پس جو آریہ برخلاف وید کارروائی کرے وہ گنہگار ہے۔ مگر ہر ایک شخص کام کرنے

---

میں فعل مختار ہے مجبور ولاچار نہیں ؀

## براہین الاحمدیہ از صفحہ ۱۰۰ تا ۱۱۱

معلوم ہوتا ہے کہ یہ اشلوک انہیں دنوں میں گھڑا گیا ہے۔ کہ جب آریہ قوم کے عقلمندوں نے پستکوں اور شاستروں میں یہ بھی لکھ مارا تھا۔ جو ہمالہ پہاڑ اور کچھ ایشیا کے حصہ سے پرے کوئی ملک نہیں اور اسی طرح اور بھی خام خیالیاں اور وہم پرستیاں کہ جن کا اس وقت ذکر کرنا ہی فضول ہے۔ اور جواب روز بروز دنیا سے مٹتی جاتی ہیں۔ اور علم اور عقل کے حاصل کرنے والے خود بخود ان کو چھوڑتے جاتے ہیں۔ انہیں دنوں میں نکلی تھیں ؀

## جواب باصواب

چونکہ مرزا صاحب نے کوئی اشلوک اپنے دعوے کے ثبوت میں پیش نہیں کیا۔ پس ہمیں بے اختیار کہنا پڑا کہ ان کا یہ دعوے بھی مثل اور دعاوی کے محض بے دلیل ہے مرزا صاحب نے جھوٹھ اور دھوکھے سے شاستروں کا نام لیا۔ چھیوں شاستروں میں ہرگز ایسی تعلیم نہیں ہے نہیں معلوم الہامی لوگ جھوٹھ بولنے سے کیوں نہیں شرماتے۔ حضرت آپ کو کہاں سے

---

## ٭ حاشیہ

آریہ لوگوں کی عقلمندی و علمیت کی بابت تو ایک جہاں آگاہ ہے اور صدق دل سے گواہ۔ دیکھو تہذیب الاخلاق جلد چہارم نمبر چہار دہم میں سید احمد خاں صاحب فرماتے ہیں۔ حساب میں بھی مسلمانوں نے کم توجہ نہیں کی انہوں نے ہندوؤں سے مراتب اعداد کا رکھنا سیکھا۔ اور اسی لئے اس کا نام احد ادھند رکھا۔ فن جبر و مقابلہ کی نسبت اختلاف ہے۔ بعض مسلمانوں کو اس کا موجد بیان کرتے ہیں۔ مگر صحیح یہ ہے کہ مسلمانوں نے یہ علم ہندوستان کے پنڈتوں اور یونان کے عالموں سے اخذ کیا پھر اس میں بہت سی ترقی کی۔ علم طب میں بھی مسلمانوں نے بہت ترقی کی انہوں نے ہندوستان میں سفر کیا زبان سنسکرت سیکھی اور نہایت مشہور دو کتابیں سنسکرت زبان کی جن کا نام چرک اور سشرت تھا عربی زبان میں ترجمہ کیں۔ سب سے پہلے سنہ ۱۵۶ ہجری موسیٰ ابن موسیٰ الفرازی نے سنسکرت کا ترجمہ شروع کیا۔ پھر محمد بن اسمعیل خود ہندوستان میں آیا اور اس کے بعد دس عالم ہندوستان میں آئے اور ہندوؤں کے علوم کی کتابوں کا عربی میں ترجمہ کیا"؀

پھر سید صاحب جلد چہارم کے نمبر پنجم میں فرماتے ہیں "ہمارے بزرگوں کا غیر قوموں سے علوم سیکھنا اور مسلمانوں میں پھیلانا تو تاریخ سے بخوبی ثابت ہے یونان۔ سریانی۔ سنسکرت سے علوم کا اخذ کرنا مثل آفتاب کے روشن ہے"۔

پھر سید صاحب جلد چہارم کے نمبر ہفتم میں لکھتے ہیں "یونان اور ہندوستان سے ہر قسم کے علوم و فنوں کو مسلمانوں نے حاصل کیا۔ اور یہ ترقی قریباً ۷۰۰ھ تک جاری رہی۔ پھر یہ قوم ایک اچھالے ہوئے پتھر کی مانند نیچے کو چلی آئی"۔

پھر سید صاحب جلد چہارم کے نمبر سیزدہم میں لکھتے ہیں "سب اہل اسلام جانتے ہیں کہ ہماری قوم کے آغاز کو تیرہ سو برس کے قریب گذرے ہیں یہ قوم ایک ایسے ملک میں تھی۔ جہاں درحقیقت علوم عقلی کا نشان بھی نہ تھا۔ لیکن جیسے اس قوم کا آغاز ہوا۔ چھ سو برس تک اس قوم نے اپنی کوشش سے اپنی ترقیات ایسے اعلےٰ درجہ پر پہنچائیں جس سے وہ بھی دنیا کی قوموں میں اعلےٰ درجہ کی قوم شمار ہونے لگی"۔

ماہ سال ۱۲۹۰ھ مخزن العلوم کی جلد ہفتم کے نمبر گیارہ میں مولوی الطاف حسین صاحب

---

٭ قرآن کی اس آیت سے حرمت علیکم عمتکم "حرام کیں اوپر تمہارے پھوپھیاں تمہاریاں" وہ حکم منسوخ ہوا اور حرام قرار پایا (دیکھو سورۃ نساء)

الہام ہوا۔ اور رب القادیان من النواحی جو ہندو اسفورا نے کس وحی کے ذریعہ تار بھیجکر آپ کو آگاہ کیا۔ کیا وہ الہام انا اللہ حافظون کی گارد کے بغیر آیا تھا جو راستہ میں لوٹا گیا۔ ؟ گذشتہ را صلواۃ آیندہ را احتیاط شرط ہے۔ اس جگہ واجب جانتا ہوں کہ اسلامی الہاموں کی غلطیاں تلاوا اور اہل حق کو ان سے مطلع کراؤں۔ کیونکہ وہ اگرچہ کلام الٰہی مشہور ہیں۔ مگر صداقت سے دور ہیں ✣

فرماتے ہیں ہندوستان کے قدیم باشندے ہندو ہیں۔ ان کے بزرگوں کا حال جو تاریخ میں دیکھا جاتا ہے اس سے اس گروہ کی کمال قابلیت و استعداد ظاہر ہوتی ہے۔ ہندوؤں کے قدیم طبقوں نے علوم حکمیہ میں بڑی بڑی ترقیاں کی ہیں۔ یہ بات بالاتفاق تسلیم کی گئی ہے کہ علم ہیئت میں جو ہندوؤں نے کتابیں تصنیف کی ہیں ان میں نقصان اگرچہ نہایت درجہ کا ہے مگر اس کے ساتھ کمال بھی اعلےٰ درجہ کا پایا جاتا ہے اور ہیئت کے سوا ریاضی کے فروع میں جو انہوں نے ترقی کی ہے وہ علم ہیئت سے بھی زیادہ جتلانے کے قابل ہے چنانچہ کتاب سورج سدہانت جو عام مورخوں کے نزدیک پانچویں یا چھٹی صدی عیسوی کی تصنیف مانی جاتی ہے اس میں علم مثلث کا بیان ایسا پایا جاتا ہے جس سے ان کو یونانیوں ہی پر ترجیح نہیں دے سکتے بلکہ کہہ سکتے ہیں۔ کہ اس میں بہت سے سوالات ایسے ہیں جن کا علم عموماً اہل یورپ کو سولھویں صدی تک حاصل نہ ہوا تھا۔ علم ہندسہ کے بعض اصول کا علم ہندوستان ہی کے ساتھ خصوصیت رکھتا تھا۔ خصوصاً وہ نسبت جو نصف قطر کو محیط دایرہ کے ساتھ ہے اس کا علم زمانہ خال تک ہندوستان کے سوا کسی اور ملک کے لوگوں کو نہ تھا۔ علم حساب میں سب کے نزدیک کسور اعشاریہ کے موجد ہندو ہیں۔ اور ظاہرا اسی امتیاز کے سبب سے علم حساب میں ان کو یونانیوں پر فوقیت دی جاتی ہے۔ جبر و مقابلہ میں بھی برہمن اپنے ہمعصروں سے سبقت لے گئے تھے۔ چنانچہ اس علم کی بابت ان کی تحقیقات کا حال برہم گپت کی کتابوں سے جو کہ چھٹی صدی عیسوی میں ہوا ہے۔ اور بھاسکر اچاریہ کی کتاب سے جو کہ بارھویں صدی میں ہوا ہے دریافت ہوتا ہے اور ان دونوں نے آریہ بھٹ کی تصنیفات سے مضامین اخذ کئے ہیں۔ ظاہرا اس شخص کے زمانہ میں علم کمال درجے کو پہنچا ہوا تھا اور یہ یادر ڈائی فنٹس جس نے یونان میں جبر و مقابلہ سب سے پہلے لکھا ہے بعض مورخین کے نزدیک ایک زمانہ میں ہوئے ہیں۔ اور یہ بات مانی ہوئی ہے کہ یہ شخص ڈائی فنٹس سے اس علم کی ایسی تحقیقات میں سبقت لے گیا ہے جن کے حاصل کرنے اور سمجھنے پر متاخرین کو فخر ہے۔ اور جو کہ ہندوؤں کی ابتدائی ترقی کے زمانہ میں اور تمام قومیں جاہل تھیں۔ اس سے یہ نتیجہ نکل سکتا ہے کہ انہوں نے یہ علوم کسی غیر ماخذ سے نہیں لئے۔ اور جس زمانہ میں ان علموں کا غیر قوموں سے اخذ کرنا ممکن ٹھہر سکتا ہے اس وقت ان کی علمی تحقیقات کے طریقے ایسے اصول پر مبنی تھے جن سے کوئی اگلی قوم اصلا واقف نہ تھی۔ اور ان سے ایسی تحقیقات کا علم ظاہر ہوتا ہے جن کو اب سے ۲ سو برس پہلے تک اہل یورپ بھی نہ جانتے تھے۔ اسی طرح الٰہی و طبعی اور منطقی مسایل میں حکمائے ہند کی رائیں اور اختلافات اور مباحثات اس قدر ہیں جن سے ان میں اور حکمائے یونان میں ایک نسبت معتد نکل سکتی ہے۔

رسالہ تیرھویں صدی مطبوعہ مطبع آگرہ اخبار کی جلد سوم کے نمبر ۸ سے ظاہر ہوتا ہے ✣

۱۔ نوح کے طوفان کا تمام دنیا پر آنا . . . . . . (توریت۔ پیدایش)

۲۔ خدا کا طوفان بھیجکر پچھتانا اور بدلی میں اپنی کمان (قوس قزح) لٹکانا۔ (توریت پیدایش ۸۔۹)

۳۔ نوح کشتی میں جانداروں و انسانوں کا معہ ایک سالہ خرچ کے آنا . . . . . (ایضاً)

۴۔ بابل کے برج گرنے سے ایک آواز کا ہونا اور دنیا کی زبانوں کا بدلنا . . . . (ایضاً)

۵۔ دودھ اور شہد کی نہروں کا بہنا اور خدا کا روٹیوں کا مینہہ برسانا . . . . (توریت)

۶۔ مسیح کا باکرہ عورت سے پیدا ہونا بغیر مجامعت شوہر کے (قران سورۃ آل عمران و مریم)

یہ ہے ہندوستان جس کے فیض علوم سے تمام جہان مستفیض ہوا۔ اور جس کے قدیم باشندوں نے تمام علوم و فنون و صنعت و حرفت میں سے کوئی چیز باقی نہیں چھوڑی۔ اور اب بھی اس زمانہ کی اکثر تحقیق و صنعت کا پتہ پچھلی کتابوں سے لگ سکتا ہے۔ اس میں بھی غبارہ کا عروج ہو چکا۔ گو اب ہم کو ہندوؤں کی پرانی پوتھیاں اور کتابیں ایک افسانہ معلوم ہوتی ہیں مگر کوئی عقلمند اس بات کو نادر نہ کریگا۔ کہ اگلے زمانہ کی ایسی دانشمند قوم اپنی ملکی اور مذہبی کتابوں کو افسانہ بنا جاوے۔ ہاں یہ امر سچ ہے کہ اس میں امتداد مدت اور چالاکی براہمنہ سے کچھ تصرف ہو گیا ہو تو عجب نہیں ہے۔ اب اس تصرف سے اصل اور باطل کی تمیز ہزاروں برس کے بعد دشوار بلکہ محال ہو گئی۔ لیکن وہ قصہ اس شے کی اصلیت کا پتا بتا رہا ہے کہ اس وقت میں بھی اس چیز کا وجود تھا۔ اور طبایع انسانی پر غور کرنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ جو بات اپنے ذہن سے باہر ہو وہ جھوٹ یا معجزہ معلوم ہوتی ہے۔ مثلاً یہی ریل جس پر لاکھوں آدمی دھوئیں کے زور سے سفر کرتے ہیں اور یہی تار برقی جس آن واحد میں ہزاروں کوس خبر چلی جاتی ہے نہ ہوتا۔ اور سو پچاس برس پیشتر کی کتابوں میں لکھا ہوتا تو یہ بھی ایک افسانہ معلوم ہوتا۔ اور غالباً آیندہ کبھی ایسا ہی کہا جاویگا۔ لیکن اسکا وجود باقی رہیگا۔ پس اگلے صنایع و حالات کو بھی اس طور پر قیاس کر لینا چاہیئے۔ کہ گو وہ اب افسانہ معلوم ہوتے ہیں۔ مگر کبھی نہ کبھی انکا وجود ضرور ہوگا۔ اور کسی نہ کسی طرح ان کا استعمال ضرور کیا جاتا ہوگا۔ اور گو ان حالات کو برہمن نے اگلے راجاؤں کی کرامات میں داخل کر کے ایک مذہبی خیال بتا دیا ہے۔ مگر درحقیقت وہ اس دانشمند ملک کی حکمت و فلسفیت کا نتیجہ ہیں۔ چنانچہ ہندی پوتھیوں میں ہے کہ فلاں راجہ پاتال کے راجہ سے لڑنے گیا تو اب سمجھ میں نہیں آتا کہ زمین توڑ کر کس طرح پاتال میں چلا گیا۔ حالانکہ ملک امریکہ جس کو نئی دنیا کہتے ہیں۔ بوجہ کرویت ارض اس جگہ سے پاتال میں واقعہ ہے۔ پس اگر اس وقت میں بھی یہاں کا راجہ وہاں گیا ہو تو عقلائے بالغ نظر کے خیال میں لغو نہیں معلوم ہو سکتا۔ اور ہر طرح ہندی کتابوں میں لکھا ہے کہ فلاں راجہ اس قدر کثیر فوج لیکر اپنے سو کوس چند ساعت میں چلا گیا۔ گو اس میں مبالغہ ہو مگر ریل پر نظر کرنے معلوم ہو سکتا ہے کہ اس وقت میں بھی اگر کوئی ایسا امر کب ہو تو کچھ عجب نہیں۔ اسی طرح اس غبارہ کی نسبت بھی ہندی کتابوں سے استنباط ہو سکتا ہے مثلاً ہندی کتابوں میں لکھا ہے کہ فلاں راجہ کے ہاں بمان (بیلون) تھا اور اس کے ذریعہ سے جایا کرتا تھا۔ گو اس کی صورت اس غبارہ و بیلون سے دوسری طرح کی ہو مگر اس سے اس کی اصلیت باطل نہیں ہو سکتی۔ اور اس صورت میں کوئی محقق اور صحیح الخیال شخص یہ نہیں کہہ سکتا کہ یہ غبارہ نئی ایجاد ہے ✣

گیان پرداینی پترکا مورخہ جون ۱۸۸۶ء کے صفحہ ۳ میں بابو نوبین چند ممبر برہم سماج لاہور بحوالہ مسٹر ای۔ پی وائننگ صاحب بہادر کے لکھتے ہیں کہ "امریکہ کے پرانے مذہب اور ریتی کے حال سے معلوم ہوتا ہے کہ

۷- زمین کا مسطح اور ہموار ہونا- اور نہ ہلنا- اور پہاڑوں کا بمنزلہ میخوں کے
ٹھوکا جانا .. .. .. .. .. (قرآن سورۃ نقرہ و سورۃ نوح
۸- خدا کی باتوں کو سننے کے واسطے شیطانوں کا آسمان پر جانا اور فرشتوں کا آگ کے گولے
مارنا جو شہاب ثاقب ہے .. .. .. (قرآن سورۃ حجر و طارق و ملک)
(۹)- یاجوج و ماجوج کا وجود ان کے کان پاؤں تک لمبے ہونا اور ہزاروں سال تک
زندہ رہنا .. .. .. (قرآن سورۃ کہف و تفسیر حسینی)
(۱۰)- اصحاب کہف کا صدہا سال تک کمبہ کرمن کی طرح خواب میں رہنا .. .. (سورۃ کہف)
(۱۱) سکندر ذوالقرنین کا کل دنیا تسخیر کرنا اور وہاں پہنچنا جہاں سورج کیچڑ کے چشمہ میں ڈوبتا
ہے اور پیتل اور تانبے کی دیوار بنانا (قرآن سورۃ کہف)
(۱۲) سات آسمان اور سات زمینوں کا ہونا اور خدا کا اوپر اس کے برج بنانا (قرآن)
(۱۳) جنوں کا ہونا- اور محمد صاحب پر اُن کا ایمان لانا- . . . . . . (قرآن)
(۱۴) کوہ قاف کا تمام زمین کے گرداگرد ہونا- اور سکندر سے اُس کا باتیں
کرنا . . . . . . . . . (مثنوی* رومی دفتر چہارم
(۱۵) مکہ کا زمین کی ناف میں ہونا . . . . . . . (معارج النبوۃ باب دوم)
۱۶- حجر الاسود کے چومنے سے لوگوں کے گناہوں کا دور ہو جانا- اور پتھر کا رنگ
بسبب گناہوں کے سیاہی پر آنا . . . . . . . (معارج النبوۃ- باب ہفتم)
۱۷- عوج بن عنق کا قد بست ہزار و سی و سہ گز طول میں ہونا بلکہ تمام دنیا کے پہاڑوں
سے چہل گز بلند ہونا- اور تین ہزار چھ سو سال تک زندہ رہنا (معارج النبوۃ باب ...)
۱۸- چاہ بابل میں ہاروت و ماروت کا قید ہونا اور لوگوں کو جادو سکھلانا (قرآن سورۃ بقر)

| | | |
|---|---|---|
| * رفت ذوالقرنین سوئے کوہ قاف | دید کوہ را کز زمرد بود صاف | گرد عالم حلقہ گشتہ او محیط |
| ماند حیران اندر آن خلق بسیط | گفت تو کوہے دگرہا چیستند | کہ بہ پیش عظم تو بازیستند |
| گفت رگ ہائے من اند آن کوہہا | مثل من نبوند در حسن و بہا | من بہر شہرے رگے دارم نہاں |
| بر دو قسم بستہ اطراف جہاں | حق چو خواہد زلزلہ شہرے را | امر فرماید کہ جنباں عرق را |
| پس بجنبانم من آں رگ را بقہر | کہ بداں رگ متصل گشتست شہر | چوں بگوید بس شود ساکن رگم |
| ساکنم ور روئے فعل اندر تگم | ہمچو مرہم ساکن و بس کارکن | چوں خرد ساکن وزو جنباں سخن |
| نزد آنکس کہ نداند عقلش ایں | زلزلہ ہست از بخارات زمیں | (مثنوی رومی دفتر چہارم) |

رسمیں وغیرہ ہندوؤں سے ایسے ملتی ہیں جس سے نتیجہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ پرانے زمانہ میں
ہندو لوگ امریکہ گئے تھے یا امریکہ والوں سے ہندوؤں کا کسی پرکار کا سمبندھ ہوا تھا مثلاً
بیاہ میں آگ کے گرد سات پھیرے لینا ان کا بالکل ہندوؤں کے مطابق ہے علیٰ ہذا القیاس
پانچویں صدی میں امریکہ میں ایک گروہ بودھ سنیاسیوں کا گیا تھا- اُن میں سے ایک شرمن یا سنیاسی جسکا نام
ہواون شان تھا اکتالیس برس بعد چین دیش میں لوٹ آیا اور اسنے امریکہ کے اس حصہ کا جسے دیکھا تھا بیان
لکھا- ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ مکسیکو دیش میں گیا تھا وہ بیان چین کی تواریخ میں مندرج ہے اور
وینگ صاحب نے اب اسکا ترجمہ انگریزی میں کیا ہے" (ان تعارفات سے آریوں کا دور دراز ملکوں میں سفر کرنا
اور اپدیش دینا بخوبی واضح ہے) بھارت ورش کا ایک درشا مصنفہ کرنل الکٹ صاحب میں لکھا ہے کہ "دو قریب
چھ ہزار برس کے عرصہ گذرا کہ ایک جماعت سیاحان آریہ ورت کی جانب مصر (جو ابھی تازہ آباد ہوا تھا) روانہ
ہوئی- اس عہد میں اول بادشاہ وہاں کا مینا نام تھا الغرض وہاں جا کر سب کو تعلیم کیا اور وید
مقدس پڑھایا- اور کام حرفت و صنعت سکھایا وہاں سے وہ علم یونان گیا- یونان
سے روم عرب وغیرہ میں پھیل گیا- اور اب تک ہم وہ علم و فن نہیں جانتے جو آریہ ورت کے قدیم
اور رشی منی جانتے تھے" انتہیٰ

۱۹- خدا کا شیطان کو دنیا کے گمراہ کرنے کے واسطے مقرر کرنا اور قیامت تک اسکو
مہلت و اجازت دینا .. .. .. .. .. .. (قرآن)
۲۰- شق القمر .. .. .. .. .. (قرآن)

غرضیکہ اسی طرح اور کئی خام خیالیاں اور وہم پرستیاں جن کا
زیادہ ذکر کرنا ہی فضول ہے- اور جواب مہذب و تعلیمیافتہ مسلمان لوگ چھوڑتے
جاتے ہیں اور نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور علم و عقل سائنس کی روشنی ہونے سے دن بدن ...

* مولوی آنریبل سید احمد خانصاحب (تہذیب الاخلاق جلد سوم
نمبر چہارم) میں فرماتے ہیں "یہ بات ظاہر ہے کہ قرون ثلاثہ میں علوم عقلی کا کچھ چرچا نہ تھا
اور حکمت اور بحثیں فلسفہ یونان سے کوئی واقف نہ تھا- مگر بعد اس کے وہ زمانہ آیا- جس
میں مسایل فلسفہ کا جاری ہونا شروع ہوا- آخر اس کی یہاں تک ترقی ہوئی کہ وہ
مسایل دین میں داخل ہو گئے اور مذہبی کتابوں میں انپر بحثیں ہونے لگیں- اور
رفتہ رفتہ یہ نوبت پہنچی کہ ان سے تفسیریں بھر دی گئیں اور جس طرح تفسیر میں
اقوال پیغمبر و صحابہ کی نقل کی جاتی تھی- اسی طرح افلاطون اور ارسطو
وغیرہ حکمائے یونان کے قول نقل ہونے لگے- اور جب یہ سلسلہ جاری ہوا تو ہر ایک
مفسر نے دوسرے مفسر سے اور دوسرے نے تیسرے سے اُس کا نقل کرنا یا انتخاب کرنا
شروع کیا اور ان قولوں کے قائلین کا نام بھی لکھنا چھوڑ دیا یہاں تک کہ آخر وہ اقوال
تفسیروں میں ایسے مل گئے کہ لوگوں کو تمیز کرنا مشکل ہو گیا- کہ یہ قول ارسطو کا ہے
یا صاحب شریعت کا یا کسی صحابی کا یا کسی امام کا اور اسی واسطے ان اقوال پر دین کا
مدار ٹھیر گیا"

تہذیب الاخلاق کی جلد دوم صفحہ ۱۸۶ میں لکھا ہے- کہ "وجود سمٰوات
سبع کے ابطال پر جو دلایل ہیں اُن کی ترکیب کس کتاب میں لکھی ہے اور اثبات
حرکت دوری آفتاب پر جو دلیلیں ہیں اُن کی تردید کس سے جا کر پوچھیں- عناصر
اربعہ کا غلط ہونا جواب ثابت ہو گیا اس کا کیا علاج کریں آیۂ کریمہ ولقد
خلقنا الانسان من سلالۃ من طین ثم جعلناہ نطفۃ فی قرار
مکین ثم خلقنا النطفۃ علقۃ فخلقنا العلقۃ مضغۃ فخلقنا
المضغۃ عظاماً فکسونا العظام لحماً کی جو تفسیر عالموں نے لکھی ہے فن
تشریح کے رو سے وہ غلط معلوم ہوتی ہے ہم اپنی آنکھوں سے بوتلوں میں بھرے
ہوئے نطفہ سے لیکر بچہ کے پیدا ہونے تک تغیرات کو دیکھتے ہیں جو مفسروں کی
تفسیروں کی غلطی کو ثابت کرتے ہیں- پھر ہم کیونکر اسپر اعتماد رکھیں- خدا کی بات اور
اس کا کام ایک ہونا چاہئے- یہ مسئلہ تمام دنیا نے تسلیم کر لیا ہے پھر اس کی تصدیق
مذہب اسلام کی کس کتاب میں ڈھونڈیں اور کس مُلّا اور آخوند سے پوچھیں- جب کوئی
بات بھی ان میں سے موجودہ کتب مذہبی میں نہیں- تو ان سے لامذہبی جو فلسفہ مغربیہ اور
علوم محققہ جدیدہ سے ہوتی ہے کیونکر رفع ہوگی- یہ باتیں نہایت صاف اور روشن
ہیں اُن کو ظاہر میں نہ ماننا دوسری بات ہے- مگر کوئی شخص ایسا نہ ہوگا جو اپنے دل
میں ان باتوں کو سچ نہ جانتا ہوگا- پس ایسی حالت میں ان کتابوں کا نہ پڑھنا ان کے پڑھنے
سے ہزار درجہ بہتر ہے"

تہذیب الاخلاق جلد اوّل نمبر سوم سے ظاہر ہے "ہیئت اور طبیعیات وغیرہ
صدہا علم اس قسم کے ہیں کہ جن کی تعلیم کے واسطے آج تک کوئی نبی مبعوث ہوا- نہ کوئی
کتاب اس فن خاص میں خدا تعالیٰ نے اس وقت تک کسی نبی پر نازل کی قرآن

وسوسات باطلہ مٹتے جاتے ہیں جو شروع اسلام میں نکلی تھیں اور اب تک بھی متعصب محمدی مثل مرزا صاحب کے انکے انکار کو کفر جانتے ہیں۔ خدا ہدایت دیوے۔ اور اس قسم کے گرداب ضلالت سے نکال ساحل سعادت پر لاوے۔ چونکہ ان قرآنی فلسفوں کا ساتھ نہ تو عقل دیتی ہے اور نہ علم۔ اور نہ تلوار ذوالفقار کے بغیر کوئی اور شہادت ملتی ہے پس نہیں معلوم کہ لوگ باوجود سمجھنے کے کیوں علانیہ طور پر حقائق حق پر مستعد نہیں ہوتے اور باوجود بار بار زک اٹھانے کے پھر بھی اسی غلطی کو روتے ہیں۔ یہ ہے خیالی ولادبانی تعلیم قرآن کی جس نے ایک عالم کے گلے پر چھری پھیر کر لاکھوں کو شہید کر ڈالا، کروڑوں کو تباہ کر کے ایمان بالجبر میں گرد کیا اور جس کو اب ہمارے الہامی دوست مرزا غلام احمد بھی طول نویسی کی آڑ میں یا اوپن کھو کہ معجزات کے پردے میں سلکہ انعام کے جھوٹے وعدوں اور تیغ بنیاد مسودوں کے فریب میں الہامی ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ جس قدر اس کی زہریلی تعلیم لوگوں کے خون کی پیاسی ہے۔ جس قدر اس کی بات بات میں خدا پر الزام لگائے گئے ہیں۔ جس قدر اسے حق سے مخالفت اور ناحق سے الفت ہے۔ افسوس کہ فرصت کم ہے۔ وگرنہ

| | |
|---|---|
| زکذب لاف آں ہادی بیانی | بہر حرفش نویسم داستانے |
| صداقت گم شد از تعلیم اسلام | ندارد از خدا ترسی نشانے |
| جہاد ش جہد خونریزی عالم | نہ قرآنے ولیکن تیغ رانے |
| اگر تا حشر کعبہ را پرستی | کہ بہر لامکاں سازی مکانے |
| غریق بحر کفر و شرک باشی | ازیں باطل خیال و بدگمانے |
| پرستی سنگ گر بعد سال | چو انند بر سر تد یانی زیانے |
| خدا را کن ضد بانہ درس قرآں | کہ مے نالد ز جور او جہانے |

وحدیث میں ہیئت یا طبعیات کے متعلق کہیں کسی چیز کا نام آگیا کہیں تذکرہ اور کہیں عام لوگوں کے فہم کے لائق کسی چیز کا کوئی مختصر بیان ہوگیا۔ کہیں کوئی مجمل اشارہ کسی چیز کی طرف ہوا۔ مگر حاشا کہ کسی مقام پر بھی ان بیانات سے یہ بات مقصود بالذات ملحوظ نہیں ہوئی کہ ان کے ذریعہ سے عامہ خلائق کو ہیئت اور طبعیات کے علم کی تعلیم دی جاوے کما قال اللہ تبارک و تعالیٰ یسئلونک عن الاھلۃ یعنی اے محمد لوگ تجھ سے مہینوں کی حقیقت دریافت کرتے ہیں اور پھر فرمایا کہ قل ھی مواقیت للناس یعنے کہہ دے کہ مہینوں کے ذریعہ سے لوگ اپنے وقتوں کا حساب ٹھیک کر لیتے ہیں۔ آج کسی ادنیٰ ہیئت دان سے اہلہ کی کیفیت دریافت کیجئے پھر دیکھئے کہ وہ کیسے زمین و آسمان کے قلابے ملاتا ہے۔ حساب کے معاملہ میں پیغمبر خدا نے یہ فرمایا اور اس وقت میں اسپر فخر کیا کہ ہم گنتی کو انگلیوں پر ٹھیک کر لیتے ہیں حاصل یہ ہے کہ اس وقت میں حساب و ریاضی و طبعیات وغیرہ کی طرف کسی کو مطلق التفات نہ تھا۔

پھر جلد دوم تہذیب الاخلاق کے نمبر ہفتم میں سید صاحب فرماتے ہیں۔

کہ جو انگریزی علوم تحصیل کرتے ہیں انکو متعصب بھائی مسلمان ایک گناہ سمجھتے ہیں۔ حالانکہ خلفائے بغداد کے زمانہ میں جس قدر علوم عربی میں آیا وہ سب زبان گریک یعنی یونانی سے ترجمہ کیا گیا۔ اور اس زمانہ کے اکثر علماء نے گریک کو جو کفار کی زبان تھی بدرجہ تکمیل تحصیل کرتے تھے۔ مگر ایسا نہ ہوتا تو جس قدر رطب کہ ہمارے ہاں موجود ہے کچھ نہ ہوتی اور فلسفہ و منطق کا تو نام بھی نہ ہوتا۔

یہ مدلل رائیں چند علماء و فضلاء اسلام کی ہیں جن کو ہم نے ناظرین انصاف پسند کے مطالعہ کو بجنسہ درج کر دیا ہے تاکہ وہ خود ہی فیصلہ کریں کہ مرزا کے دعوے کسقدر بے بنیاد ہیں۔

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۷ حاشیہ نمبر ۸

جو حال میں ہنود صاحبوں کے ہاتھوں میں وید ہے جن کو رگ۔ یجر۔ شام۔ اور اتھرون سے موسوم کرتے ہیں۔ ان کا ٹھیک ٹھیک حال معلوم نہیں ہوتا کہ وہ کن حضرات پر نازل ہوئے تھے۔ کوئی کہتا ہے کہ اگنی۔ وایو۔ سورج کو یہ الہام ہوا جو بالکل نامعقول بات ہے۔

## جواب باصواب

مرزا صاحب خدا آپکو حق و ناحق کی تحقیق کا مادہ عطا فرماوے اور چاہ جہالت سے نکال کر منزل مقصود پر پہنچا دے۔ ویدہائے مقدس کا ٹھیک ٹھیک حال کس کو کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ آیا آریوں کو یا ہندوؤں کو یا مسلمانوں کو۔ اگر شق اول ہے تو سراپا باطل ہے اور اس کے جواب دینے اور سمجھانے کو ہر ایک ممبر آریہ سماج حاضر۔ اگر شق ثانی ہے تو بھی آپکی نادانی ہے کیونکہ اعتراض کا جواب دینا کام واقفکار کا ہے۔ نہ کہ ناواقف ہوئے کا۔ اگر ہندو اپنے دھرم سے آگاہ ہوتے تو مسلمان و عیسائی بنکر کیوں گمراہ ہوتے انہیں اپنا نام و رشتہ کہلانیکی تو تمیز نہیں پھر دھرم انہیں کیسے عزیز ہو۔ آپ ناواقفوں سے سوال نہ کیجئے۔ بیچارے کسی ہندو کو دھوکھہ نہ دیجئے۔ اور اگر شق ثالث ہے تو ان کی جہالت ہر طرح ثابت ہے۔

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم
چشمہ آفتاب را چہ گناہ

جب تک وہ تعصب دل سے نکال راستی کی جانب خیال نہ کریں گے کبھی دامن آرزو گوہر مراد سے نہ بھر سکیگے۔

ہر چہار وید مقدس کا شری اگنی۔ شری وایو۔ شری آدت۔ اور شری انگرہ جی مہاتماؤں کو الہام ہوا تھا اور وہ چاروں مہرشی کی آدمی رکھیشر یعنی انسان تھے یہ بات نامعقول نہیں۔ بلکہ بالکل معقول و لائق قبول ہے۔ حصول گیان کا ادل ماہر وہی ہیں۔ اور پھر ہدایت کے پہلے شاد رکھی وہی۔ نامعقول باتیں منہ سے نہ نکالئے اور کتنی نام ذو معنی پر اسطرح حجت نہ ڈالئے ورنہ اللہ۔ رحمن۔ ابوبکر عمر۔ عثمان۔ مسیح۔ آدم۔ ابراہیم۔ موسیٰ۔ ابوہریرہ وغیرہ ناموں کی نسبت ہم وہی لفظ استعمال کرنا پڑیگا۔ بھلا قصور معاف ہے۔ براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۷ حاشیہ مذکور میں اور بھی لکھا یہ دعوے ہے کہ برہما کے چار مکھ سے یہ چاروں وید نکلے ہیں "جواب باصواب" برہما کے چار منہ کی کہانی ایک بناوٹی افسانہ ہے جس کا کسی مستند گرنتھ میں ٹھکانا نہیں ملتا کیونکہ مخرج اعلیٰ اسکے پوران ہیں۔ جو ہر طرح ناقابل پرمان ہیں۔ عندالعقل یہ زبانی روایت صرف اس قسم کی ہوتی ہے جیسا کہ فی زمانہ ایک پنڈت جی ہفت زبان ہیں۔ حالانکہ یہ فقرات ان کی نسبت تعریفی بیان ہیں۔ بادشاہوں کے ہزاروں کان ہوتے ہیں مگر اصل میں وہی دو کان ہیں برہما جی کا بھی ایک ہی منہ تھا چاروں ویدوں کو بر زبان یاد کرنے سے چتر انن مشہور ہوئے انہیں کے حسبحال ایک غلا سفر فرماتا ہے۔

ہے زبان ایک در چار مزے ۔ اس کی ہر بات میں ہزار مزے

لے نام آفتاب و نام موضع از جزیرہ (کشف) ۲ نام مسیلمہ کذاب (غیاث) ۳ بکر بالفتح شتر جوان وابو بمعنے پدر (غیاث) ۴ بمعنے گوشت (از کشف) ۵ عثمان بمعنے بچہ پا رویل تر (از کشف) ۶ نام کوہے ست در کرمان (کشف) ۷ آنکہ در دروغ گوید و اسپ تیز رفتار و مرد یکہ مجامعت بسیار کند (کشف) ۸ بمعنے شتر سفید و آہوئے سفید (از غیاث) ۹ نام ستوہ (از غیاث) ۱۰ پلید گربہ باند خرنگ

مگر مرزا صاحب اس میں آپ کا ذرہ قصور نہیں۔ صرف ہمارے خود غرض اور بعلم پوپ صاحبان کا قصور ہے۔ عقل کے پیچھے لاٹھی لیکر پھرنا ان کا کام ہے اور بیہودہ دور از حق باتوں کے بتنگڑ بنانے پر انتمام۔ راون کے دس سر انہوں نے بنائے۔ اور سوامی کارتک کے سر پر چھ منہ لگائے۔ گنیش کے چہرہ پر ہاتھی کا سونڈ لگایا اور موش پر سوار کرایا۔ شو پران و لنگ پران بناکر بھگوتی کا سکہ جمایا و شیو پران لودھیا ۲۴ غرضیکہ ان کی نادانی اور اودیا کا کیا اور کہاں تک بیان کریں عجز فروش اور گنم جینیوں کے بنائے پورانوں پر ان کا ایمان ہے اور وہی دور از قیاس فسانے ان کے حرز جان (دیکھو ستیارتھ پرکاش صفحہ ۲۷۰ سے ۲۷۳ تک) اب ہم اصل مطلب کی طرف رجوع لاتے ہیں اور دعوے معترض کی تکذیب جتلاتے۔ تاکہ ست کا پرکاش ہو اور اسنت کا ناش۔ شت پتھ برہمن کانڈ ۱۱۔ ادھیائے ۵ برہمن ۳ صفحہ ۸۶۸ مطبوعہ لنڈن +

तेभ्यस्तप्तेभ्यस्त्रयो वेदा अजायन्ताग्नेर्ऋग्वेदो वायोर्यजुर्वेदः सूर्यात्सामवेदः
श. ब्रा. कां. ११ अ. ५ ब्रा. ४ सं. ३।६।८

ترجمہ: "پرمیشور مالک کل نے ویدوں کا پرکاش اس طرح پر کیا کہ اگنی رکھی سے رگ وید اور وایو رکھی سے یجروید اور آدت رکھی سے۔ سام وید اور انگرہ رکھی سے اتھر وید پرکاشت ہوئے +

اور مہابھاش سے بھی صاف طور پر عیاں ہوتا ہے کہ "اندر نے برہسپتی سے ست ودیا پڑھی اور برہسپتی نے پرجاپتی سے اور انگرہ پرجاپتی نے منو سے اور منو نے وراٹ سے اور وراٹ نے برہما سے اور برہما نے اگنی آدک رشیوں سے اور انہوں نے بذریعہ الہام پرماتما سے حاصل کی"

اسی طرح گوپتھ برہمن کے پرتھم پرپاٹھک کے ۲۹ برہمن سے بھی عیاں ہے کہ "اگنی۔ وایو۔ آدت انگرہ رشیوں پر چار ویدوں کا ظہور ہوا۔ جن کے شعاع گیان سے کل جہان پرنور ہوا"

منوسمرتی کے شلوکوں سے بھی انہیں مہاتماؤں کی تائید ہے بلکہ حق پسندوں کے واسطے صداقت کا ثبوت مزید۔ برہما جی کا اگنی وغیرہ رشیوں سے وید حاصل کرنیکا مذکور ہے اور وہی شلوک اس کتاب کے صفحہ ۱۲۱ پر مسطور۔ غرضیکہ اور بہت سی پستکوں میں بھی انہیں چار مہاتماؤں کا اقرار ہے۔ اور کسی فاضل و لائق آدمی کو اس سے انکار نہیں پس ہر ایک جان سکتا ہے کہ برہما جی نے وید پڑھے نہ کہ ان پر نازل ہوئے۔ جس طرح میدوں کی تعلیم عرصہ سے گم ہو گئی تھی اسی طرح ویدوں کی معلومات کی نسبت بھی خیال بکھر در ہو گئے۔ جیسا کہ یورپ کی طرف قرآن کو پوتھی تبلاتے ہیں اور نماز پڑھنے سے شرماتے۔ میں آپ کو حق کی قبولیت کی طرف بلاتا ہوں اور ہل من معارض کہہ کر سمجھاتا ہوں کہ یہ آپ کا دعوے بے فروغ ہونے کے سوا معقولیت کے سامنے دروغ بھی ہے اور نہ کسی رشی منی کرت گرنتھ سے اس کا سراغ ملتا ہے چونکہ آپ ہمیشہ سنی سنائی باتوں پر ایمان لا بیٹھتے ہیں اور تحقیق حق سے کسی طرح کا سروکار نہیں رکھتے۔ اسی واسطے تحقیق کے وجہ سے آپکے اعتراض لغو اور بیہودہ ہم تسلیم کرتے معذور ہیں +

**براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۰۷** "اور کسی کی یہ رائے ہے کہ الگ الگ رشیوں کے اپنے اپنے بچن ہیں ان بیانات میں یہاں تک شک ہے کہ کچھ پتا نہیں ملتا کہ آیا ان اشخاص کا کچھ خارج میں وجود تھا یا محض فرضی نام ہیں اور وید پر نظر کرنے سے تیسری رائے صحیح معلوم ہوتی ہے کیونکہ اب بھی وید کے جدا جدا منتروں پر جدا جدا رشیوں کے نام لکھے ہوئے پائے جاتے ہیں۔

## جواب باصواب

مرزا صاحب! آپنے پبلک کو سخت دھوکہ دیا اور الہامی فریب کھیلا۔ جھوٹھ بولتے خدا کا خوف دل میں نہ لائے اور کس طرح ایک تکی ہانک دی کہ "وید پر نظر ڈالنے سے" ذرہ خدا کو حاضر ناظر جان کر بتلاؤ کہ ویدوں کا ایک حرف بھی جانتے ہو یا کہ جھوٹھی شیخی بگھارتے ہو گیا کبھی ویدوں کو تمام عمر میں دیکھا بھی ہے؟ افسوس با ایں نادانی۔ اس قدر فضول گوئی۔ سے

باندازہ لہردو بایدنمود    خجالت نبرد آنکہ ننمود بود

حضرت یہ رائے کسی پادری کی ہوگی یا کسی کرسچن ہندو کی یا کسی شیخ جی کی ورنہ اور کسی ہندو یا آریہ کی یہ رائے نہیں ہے اس واسطے آپ متشکی نہ ہوجئے اور مستقل ہو کر جواب سنئے۔ وید مقدس کسی انسان کے بنائے ہوئے نہیں ہیں۔ بلکہ پرماتما یا سروگیان سے پرکاشت ہوئے ہیں بذریعہ ان چار رکھیوں کے جگت میں ان کا اپدیش ہوا مگر وہ بھی وید کے رو سے کسی کے سفارشی یا شفیع نہیں۔ آپ کا ذاتی شک صرف متعصبانہ بک بک ہے اور سنسکرت سے ناواقفیت اس کی محرک ورنہ کسی آریہ فاضل کی یہ رائے نہیں ہے۔ تمام مہاتما لوگ مانتے ہیں کہ جن دنوں ہم پیچ آدی رشیوں کا اور بیاس اور وسشٹ آدی منیوں کا جنم بھی نہ ہوا تھا اس سے پہلے وید جگت میں موجود تھے اور سرشٹی کی آدی سے لیکر آج تک وید جیسے کہ اب ہیں صحیح و سالم موجود تھے۔ رشی منیوں کے الگ الگ وچن برہمن پستک ہیں۔ یا اپ نشد و شاستر۔ نہ کہ وید مقدس۔ پس یہ آپکا بیان سراپا وہم و گمان ہے جو سوا اس باطل ہونے کے کسی طرح قابل پرمان نہیں۔ وید مقدس پرماتما کے گیان ہیں نہ کہ مصنفہ کسی انسان لطیفہ جب عرب میں محمد صاحب نے قضا کی تو خلافت کی بابت فساد برپا ہوا۔ اور گدی نشینی کا جھگڑا مچا۔ چند آدمی مجنوں سے ذکر کرنے لگے کہ تیری کیا صلاح ہے۔ محمد صاحب کی خلافت کس کو ملے مجنوں نے جواب دیا کہ "لیلی کو" وہی حال ہمارے مرزا صاحب کا ہے جو وہی رائے دیگر اور آپ ہی اپنی رائے دیگر اور آپ ہی اپنی رائے کو ترجیح بلا مرجح ٹھہراتے ہیں اور حجت اٹھاتے ہیں کہ "اب بھی وید کے جدا جدا منتروں پر جدا جدا رشیوں کے نام لکھے پائے جاتے ہیں" مرزا صاحب یہ آپکا صرف وہم اور وسوسہ ہے جس کو آپ اودیا سے بڑھانا چاہتے ہیں۔ یہ رشی وید کے مصنف نہیں ہیں۔ بلکہ مختلف اوقات میں شارح گزرے ہیں چنانچہ اس امر کو مہاتما یاسک منی کی بنائی نروکت میں کمال توضیح سے پہلے حل کیا گیا ہے اور اصل عبارت وہاں کی یہ ہے۔

ऋषयो मन्त्रदृष्टयः मन्त्रान्सम्प्रादुः یعنے شرح وید منتروں کی جس جس رشی کی زبانی کی گئی۔ اور سب سے پہلے جس نے عمدہ ویاکھیا کسی منتر کی یا چند منتروں کی کری۔ اور اس کے ارتھ کو پرکاشت کیا یا پڑھایا اسی یادداشت کے کارن اس منتر کی شرح کے وقت اور شارحوں نے اس رشی کا نام بھی کنارہ پر لکھدیا۔ جو کوئی رشیوں کو منتروں کا کرتا یا مصنف تبلاوے وہ سراپا متھیا وادی یعنے جھوٹھا ہے۔ وہ تو منتروں کے ارتھ پرکاشک ہیں یعنی شارحان وید۔ اصل ہر چہار ویدوں میں اُن کے نام یا ذکر نہیں ہیں اس واسطے یہ دعوے آپ کا بھی صرف



براہین احمدیہ جلد اول

وہمی یا خارج الوجود ہے۔ کسی طرح قابل قدر نہیں ✤

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۷۰

اور اتھرون وید کی نسبت تو اکثر محقق پنڈتوں کا اسی پر اتفاق ہے کہ وہ ایک جعلی وید یا برہمن پستک ہے جو پیچھے سے ویدوں کے ساتھ ملایا گیا ہے۔ اور یہ رائے سچی بھی معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ رگ وید میں جو سب ویدوں کا اصل اصول اور سب سے زیادہ معتبر خیال کیا جاتا ہے۔ صرف رگ اور یجر اور شام وید کا ذکر ہے اور اتھرون وید کا نام تک درج نہیں۔ اگر وہ وید ہوتا تو اس کا بھی ضرور ذکر ہوتا۔ اور پھر یجر وید کے ۲۶۔ ادھیار میں صاف لکھا ہے کہ وید صرف تین ہیں۔ اور ایسا ہی تمام ویدمیں بھی ویدوں کا تین ہونا بیان کیا ہے ✤

## جواب باصواب

آجکل آریہ ورت میں چار قسم کے پنڈت ہیں (۱) وہ اُمّی نام کے پنڈت جو سینچر کے روز تیل جمع کر کر لوگوں کے دیوالے نکالتے ہیں اور خود مزہ اوڑاتے ہیں۔ وہ جاہلوں کے آگے بے شک پنڈت ہیں مگر فاضلوں کے آگے شودروں سے بھی ادنیٰ شودر ہیں پس کسی طرح ان کی گفتار قابل اعتبار نہیں ✤

(۲) وہ برہمنوں کے بیٹے جن کے باپ دادا کسی وقت فاضل و عالم گذرے ہیں مگر خود قلیہ رائی اور دوکانداری یا ملازمت سرکاری کرتے ہیں اور سنسکرت بالکل نہیں جانتے پدرانہ مشہوری کے سبب جاہل لوگ انہیں بھی پنڈت کہتے ہیں جو سراسر بھولے اگیان ہیں۔ انہیں لوگوں میں سے جب کبھی کوئی طمع نفسانی سے کسی کے دام تزویر میں پھنس گیا تو جھٹ اُسے پنڈت کہکر اپنے دعوے کا گواہ بنا اثبات کرانا چاہتا اور ایسے لوگ اگرچہ گذشتہ زمانہ میں بھی بہت گذرے ہیں مگر فی الحال بھی دنیا میں موجود ہیں اور سے قطع نظر اور رگھوں سے بھی خاص مرزا صاحب کے گواہوں کی طرف اشارہ کرتے ہیں جو سنسکرت کے ایک حرف سے بھی جاہل محض اور مرزا صاحب اُنہیں پنڈت کے خطاب سے ملقب کرتے ہیں جنہیں مرزا صاحب ایمان محمدی اور الہام رب القادیان جبر ئیلی مقدمہ میں اپنی شہادت کا گواہ امر واقعہ بلکہ کاتب الہام غلام احمدی قرار دیکر اپنی براہین الاحمدیہ میں مشتہر کر چکے ہیں۔ قادیان کا بچہ بچہ بلکہ تمام مسلمان بھی اس امر کے گواہ ہیں کہ حضرت نے لوگوں کو ایک دھوکہ عظیم میں پھنسانے کی واسطے ایک فریبانہ چال چلی ✤

(۳) وہ لوگ ہیں جو ودیا کی لیاقت تو رکھتے ہیں مگر شکمی کتے کی محبت سے خواجہ سگ پرست بنے ہوئے ہیں باوجود پنڈت ہونے کے مہامورکھوں کے کام کرتے ہیں جیسے اکبر بادشاہ کے وقت میں چند لالچی پنڈتوں نے اشرفی اور روپے کے لالچ میں اکبر سہسر نام اور الوپ نشد یا اللہ سکت تصنیف کر کے بادشاہ کو اس بھی پیغمبری کی مبارکباد دینچائی کہ تو خدا کا خلیفہ ہے۔ تیرا ذکر ہمارے بیدوں میں آیا ہے۔ اندھا پیسے تھو تھے وہاں۔ اُدھی بادشاہ اور خوشامدی وزیر بلا غور و تفکر اُن پنڈتوں کو مالا مال کر کے دین الٰہی اکبر شاہی جاری کرنا شروع کیا چنانچہ مفصل ذکر اس کا قصص الہند و دبستان مذاہب میں درج ہے۔ کلمہ بنایا لا الٰہ الا اللہ اکبر خلیفۃ اللہ۔ بسلام علیکم کی جگہ اللہ اکبر و جل جلالہ پکارا جاتا ہوئی۔ (دیکھو قصص ہند حصہ دوم)

(۴) وہ لوگ ہیں جو علم و صنعت سے با مال۔ راستی۔ اور حق بیانی میں بے مثال ہیں طمع و لالچ سے بیزار۔ بغض و دمہ کرتے ہیں بر کنار جھوٹ سے متنفر اور حقیقت کے منقر ہیں۔ ست شاستروں میں انہیں پنڈت بتلایا ہے اور اُنہیں کی رائے کو قابل پرمان اور معتبر ٹھہرایا ہے اور آریہ سماج بھی اُنہیں کو پنڈت تسلیم کرتا ہے نہ کسی اور کو چنانچہ ✤

आत्मज्ञानं समारम्भस्तितिक्षा धर्मनित्यता।
यमर्था नापकर्षन्ति स वै पण्डित उच्यते॥

جسکو آتم گیان۔ آلس سے رہت ہو۔ سوکھ۔ دوکھ۔ مان۔ اپمان۔ ہانی۔ لابھ نندا۔ استتی میں ہرش اور شوک کبھی نہ کرے۔ دھرم میں ہی نت نشچت رہے جس کے من کو اوتم اوتم پدارتھ۔ ارتھات وشے سنبندھی وستو آکرشن یعنے نہ کھینچ سکیں وہی پنڈت کہاتا ہے

श्रुतं प्रज्ञानुगं यस्य प्रज्ञा चैव श्रुतानुगा।
असम्भिन्नार्यमर्यादः पण्डिताख्यां लभेत सः॥

جس کی بدیا سنی ہوئی ست ارتھ کے انکول۔ اور جس کا شروَن بدھی کے انوسار ہو جو کبھی آریہ ارتھات سرشٹ۔ دھارمک پرشوں کی مریادا کا چھیدن نہ کرے وہی پنڈت سنگھیا کو یعنے درجہ کو پراپت ہو وے ✤

پس اے مرزا صاحب شاستروکت قاعدے کے انوسار۔ ایمان یعنی دھرم کو پہچان کر خدا کو حاضر ناظر جان کر ذرہ تبلائیے تو سہی کہ وہ محقق پنڈت کون ہیں جن کا آپنے لایعنی بیان ہے۔ مرزا صاحب! سچ ہے شیر قالین دگر و شیر نیستاں دگر ست۔ وہ آپ کے خانگی پنڈت اور ہیں۔ اور محقق موصوف بصفات شاستر اور ہیں۔ اب اصل جواب سنیئے ✤

وید بذاتہ واحد ہیں کیونکہ ایک پستک کے چار حصے ہیں۔ جیسے کہ توریت و زبور و صحیفہ انبیا کو تمام عیسائی اولڈ ٹسٹمنٹ یعنے پرانا عہد نامہ اور مسیح کی تمام انجیلوں کو نیا عہد نامہ یا صرف انجیل پکارتے ہیں حالانکہ وہ اناجیل اربعہ یعنے چار ہیں بلکہ اس سے بھی زیادہ بعضے عیسائی نئے عہد نامہ اور پرانے عہد نامہ کو ایک ہی بائبل کہکر نام دیتے ہیں۔ اور منکر نہیں جانتے ہیں۔ اسی طرح بعضے پنڈت چاروں کو ایک وید کہکے پکارتے ہیں۔ مگر دریافت کے وقت چار حصے شمار تے ہیں۔ اسی باعث برہما کا نام مشہور اور اس کے چار منہ کا مذکور ہے۔ مگر چاروں پر اطلاق لفظ وید کا ہے۔ اس واسطے کسی عقلمند کو جائے اعتراض نہیں۔ اگر مجمل لفظ گیان کو لیا جاوے تو یہ کہنا روا ہے اور ہر ایک منصف مزاج کے نزدیک بے خطا ہے۔ بعضے پنڈت چاروں کو دو کہہ کے جتلاتے ہیں۔ اور اسی سے پرا اور اپرا۔ ودیا یعنے کرم اور گیان نامزد فرماتے ہیں ✤

بعضے ان چاروں کو تین کر کے اُچارتے ہیں اور اسی سے کرم۔ اوپاسنا۔ گیان کی تشریح پکارتے ہیں۔ مگر اس میں کسی طرح کا ہرج مطلق نہیں ہے۔ اور نہ وید کے چار حصے ہونے میں جائے شک ✤

باقی تمام مہاتما وِدوان لوگ ان چاروں کو چار ہی بتلاتے ہیں۔ اور کرم اُپاسنا گیان و گیان کی حقیقی تقسیم کے قائل و عامل کہلاتے ہیں اور یہی بات بالکل سچی اور سب سے زیادہ ٹھیک اور ویدک اصول کے مطابق ہے۔ مگر بتشریح بالا کسی وِدوان کے نزدیک چاروں امور سے کوئی بھی تشکی نہیں۔ اور نہ ہمیں تسلیم ہے ✤

اتھروَن وید جعلی نہیں ہے۔ مگر آپ جھوٹ بولکر جعلسازی کرنا چاہتے ہیں تاکہ کوئی جاہل ہندو کسی طرح تشکی ہوجاوے اور صداقت سے ہاتھ اٹھاوے لیکن وہ زمانہ اب نہیں رہا گھبرائیے نہیں اور اس کے جواب میں فرقہ علویہ کے عقاید ملاحظہ

فرمائیے تاکہ آپ کی تسلی ہو جاوے۔ یجروید کے ۲۶۔ ادھیا کا نام بھی آپنے جھوٹھ موٹھ لکھ دیا اور لکھتے ہوئے خدا کا خوف دل میں نہ آیا کہ جھوٹھ کی کیا سزا ہے یجروید کے ۲۶۔ ادھیا میں ۲۶ منتر ہیں اور کسی میں ان سے ویدوں کی تعداد کا ذکر نہیں ہے۔ مرو خدا جھوٹھ سے اجتناب کرو خدا کو حشر کے روز کیا جواب دو گے ہاں رگوید کے منڈل ۱۰۔ انواک ۷ سکت ۹۰ منتر ۹ میں سر چہار وید کا بیان ہے جس سے آپ کے تمام دعاوی کا سر بچاو تو صنحاً بطلان ہے۔ مگر ہاں شرم جیکتی ست کہ نزد ورو غگو بیا ید آپ کو کسی لالچ نے دھوکا دیا۔ یا کہ ملہم غیب سے غلطی ہوئی۔ ورنہ آپ ایسا اندھے تو نہیں تھے کہ خواہ مخواہ آب ندیدہ وموزہ کشیدہ کے مصداق بنتے۔

तस्मा द्य ज्ञा त्सर्वहुत ऋचः सामा नि जज्ञिरे छन्दांसि जज्ञिरे तस्मा द्य जुस्त स्मादजायत ॥ ऋ॰ मं॰ १० अ॰ ८ सू॰ ९० मं॰ ९

سرب بیاپک۔ ست چت آنند گیان سروپ پرمیشور سے جو سب منشوں کے اپاسنا یوگ ہے رگوید۔ شام وید۔ اتھروید اور یجروید پرکاشت ہوئے ہیں اور یہ وید اینگ ودیاؤں سے یکت ہیں۔ سب منشوں کو اچت ہے کہ ویدوں کو گرہن کر کے اس کے مطابق عملدر آمد کریں۔ اور یہی بیان یجروید کے ۳۱۔ ادھیا کے ساتویں منتر میں بھی ہے ✤

ان ہر دو وید منتروں سے بخوبی واضح ہے کہ وید چار ہیں اور ابتدا سے آج تک برابر چاروں پر گٹ ہیں کسی طرح کا اختلاف نہیں۔ شتپتھ براہمن میں بھی اس کی بابت صاف اندراج ہے جو کسی طرح کی تاویل کا محتاج نہیں۔

एवं वा अरे ऽस्य महतो भूतस्य निःश्वसितमेतद्यदृग्वेदो यजुर्वेदः सामवेदो ऽथर्वांगिरसः श॰ १४-५

یاگولک رشی بیان کرتے ہیں کہ جو سرب بیاپک آکاش سے بھی بڑا پرمیشور ہے۔ اس سے ہی رگ وید۔ یجروید۔ سام اور اتھروید چاروں وید اوتپن ہوئے ہیں اور کسی سے نہیں

کسی آرش گرنتھ میں یہ تحریر نہیں ہے اور نہ معاذاللہ کوئی دکھلا سکتا ہے کہ اتھروید جبلی وید یا براہمن پتک ہے جنکو خدا نے آنکھیں دی ہیں۔ اور بیچ سینہ یا دماغ میں کچھ راستی کا مادہ موجود ہے وہ بخوبی تصدیق کرینگے کہ وید مقدس چار ہی ہیں کسی طرح کم و بیش نہیں مسجح منڈک اپ نشد میں ویدوں کو عمدہ تشریح سے بیان کیا ہے رشی مہاتما ویدوں کی ودیاؤں کی تقسیم کر کے بیان فرماتے

तत्रापरा ऋग्वेदो यजुर्वेदः सामवेदो ऽथर्ववेदः ॥ मु॰ ख॰ १ म॰ ५

ہیں کہ وید چار ہیں۔ رگ وید۔ یجروید۔ سام وید۔ اور اتھروید۔ اسی طرح دیکھو تیتری اپ نشد انو واک ۳۔ اور برہدارنیک براہمن ۲ منترہ۔ اور مہا بھاشی ادھیا ۱۔ پاد ۱۔ انو واک ۱۔

قطع النظر ہمارے شاستروں کے قدیم سے غیر مذاہب والے بھی ایسا ہی مانتے ہیں (دیکھو غیاث اللغات ردیف ب)

براہین احمدیہ صفحہ ۱۰۸

اور منوجی اپنی پتک کے ساتویں ادھیا کے بیالیسویں اشلوک میں تین وید ہی تسلیم کرتے ہیں ✤

جواب باصواب

منو سمرتی ایک راج نیت اصول سلطنت کی پتک ہے۔ جس میں جہاں تک سیاست مدنی کی متعلق اس کی رائے میں مناسب جانا گیا اسے درج کیا۔ اور در حقیقت منو کی شرح تمام آریہ لوگ قابل تسلیم جانتے ہیں اور اب بھی اسی طرح عملدرآمد کرتے ہیں مگر آریوں کا یہ عقیدہ ہمیشہ سے رہا اور اب بھی اسی طرح ہے کہ جو پتک وید مقدس کے مخالف ہو۔ اسے اپنا دھرم پتک نہ ماننا چاہیئے۔ چنانچہ منو مہاراج خود بھی اس کی نسبت ادھیا ۱۲ کے ۹۵-۹۶ شلوک میں یہی فرماتے ہیں۔ کہ جو گرنتھ وید کے برخلاف کت ست پرشوں کے بنائے ہیں سنسار کو دوکھ ساگر میں ڈوبانے والے ہیں۔ اسی واسطے نش پھل یعنے بے فایدہ ہیں اور ست یعنے جھوٹھ۔ اندھکار یعنے ظلمت کیطرف لیجانے والے ہیں اور اس لوک اور پرلوک میں دکھ پہنچانیوالے ہیں ✤

جو ویدوں سے دور دھ یعنی غلط طرف لیجانے والی سمرتی اوتپن ہوتی ہیں وے غیر معقول اور نامکمل ہونے سے جلدی نشٹ ہوجاتی ہیں۔ انکا ماننا نش پھل جھوٹھا اور جھوٹھا ہے۔ ویدوں کو ہی سب پرم دھرم جانیں ✤

منوسمرتی میں چونکہ بہت حصہ متعلق راج نیت ہے اسواسطے اکثر منو جیو کو تین ویدوں سے کام پڑا جو تھے وید سے اس کا تعلق بہت کم رہا کیونکہ راج نیت کا عموماً ارشاد تینوں میں ہے مگر جوتھے وید سے کسی جگہ انکار نہ کیا جہاں ضرورت پڑی وہاں اقرار کرنے سے کسی طرح گریز نہیں فرمایا۔ اور گریز کرنے کی وجہ کون سی تھی۔ علاوہ بریں جبتک کھلم کھلا انکار نہ ہو۔ عدم تسلیم کا اظہار سوائے کسی ضدی کے اور کوئی نہیں کر سکتا۔ ہاں یہ تو میں بھی مانتا ہوں کہ منو نے ہر مقام پہ بلا ضرورت اتھروید کا حوالہ نہیں دیا اب اصل اشلوک تحریر کرتا ہوں ✤

अग्निवायुरविभ्यस्तु त्रयं ब्रह्म सनातनम् दुदोह यज्ञसिद्ध्यर्थं ऋग्यजुःसामलक्षणम् ॥ म॰

اگنی۔ وایو۔ آدت رکھیوں سے سرشٹی کی آدمیں برہما نے سلسلہ وار رگ۔ یجر۔ سام ویدوں کو یگ کرم اور گیان کی سدھی کے لئے تحصیل کیا ✤

श्रुतीरथर्वाङ्गिरसीः कुर्यादित्यविचारयन् वाक्शस्त्रं वै ब्राह्मणस्य तेन हन्यादरीन्द्विजः ॥ म॰ अ॰ ११-श्लो॰ ३३

اتھروید جو انگرہ رکھی پر پرکاش ہوا ہے اُس کے منتر کو آپت کال میں (جبکہ کوئی ظالم یا راجہ کسی فاضل کو ستاوے یا تکلیف دیکر لوٹنا چاہے) تب اس کی پرارتھنا سے رنج و تکلیف دور ہو کہ اس کو راحت و سرور ہوگا۔ کیونکہ براہمن کا شستر صرف بانی ہے اور اسکا کام عبادت ربانی ✤

واضعان قانون یعنے شاستروں کے جاننے والوں نے ظاہر کیا ہے کہ وہ منتر جن کا حوالہ منو جیو دیتے ہیں وہ اتھروید کے کانڈ ۸۔ سوکت ۹۹ کے ۲ منتر ہیں

✤ غیاث اللغات ردیف ب بید ار مرکب است از بید و آر کلمہ نسبت است وید بمعنے شعور و گیان است بید نام کتاب ہنود کہ ہمنان آن را کلام خدا گویند و آں در اصل یکے ست مشتمل بر چہار دفتر و بہمیں سبب چہار بید گویند۔ اول رگبید بکسر رائے مہملہ و سکون کاف مخلوط التلفظ بہا۔ دوم جُجر وید بفتح جیم اول و ضم جیم ثانی سوم سام بید بکسر سین مہملہ و بعدہ یائے تحتانی۔ چہارم اتھربن بفتح الف و فتح تائے

بقیہ حاشیہ۔ مخلوط التلفظ بہا و سکون رائے مہملہ و فتح موحدہ و سکون نون۔ در ہر سہ بید اول از امر و نہی و وعدہ و وعید و سایر احکام شریعت انبیا است و در بید چہارم از اول تا آخر ہرچہ در میان آمدہ است، پس معترض کے وسواس صرف دھوکہ ہیں کیونکہ اس میں

اب اے ناظرین خود ہی غور فرمائیے کہ منو جو برخلاف انکار کے صریحًا اقراری ہیں کہ رگ وید اگنی رکھی گئے اور یجر وایو رکھی گئے اور سام وید آدت رکھی گئے اور اتھروید انگرہ رکھی کے آتماؤں میں پرکاش ہوئے اور وہی ملہم گیان ربانی ہے نہ کہ کوئی اور انہیں سے برہما وغیرہ تک پہنچے - اب کیا ثبوت کرنا ہمارے ذمہ باقی رہا اور منوسمرتی کے ۲۴ - اشلوک کا معترض نے حوالہ دیا ہے وہ بھی غلط ہے - دیکھو اصل شلوک یہ ہے

ए ष्ठुस्तु विन या द्रा ज्ये प्रा म वा म्म नुरेव चकुबेर स्म
धने स्व स्यं स्वा ह्म रा यं चैव राधिजः मं०१ सू०७ शृ०१२

ترجمہ پرتھو اور منو نے وِتّے یعنے عاجزی سے راج کو پایا - اور کوبیر نے دھن اشوَرج کو اور گادھی بیٹے نے علمی فضیلت کو

اب اگر انسانیت اور غیرت کا مادہ کچھ بھی موجود ہے تو اس قدر صریح کذب بیانی سے عرق خجالت میں ڈوب جانا چاہئیے لعنت اللہ علی الکاذبین کا آپکے حق میں قرآنی فتویٰ ہے +

اے ناظرین ایسے واضح طور پر اثبات کے بعد کسی کے انکار کی سوائے جہالت اور ضدیت اور تعصب کے کوئی اور وجہ منکشف نہیں ہوتی اصل میں ان لوگوں نے بلا سوچے سمجھے جاہلوں کی خوشہ چینی کو اپنا ایمان جانا ہوا ہے گویا کہ خدا نے تمیز کا مادہ ہی انہیں نہیں رکھا - اور لفیل من یشاء ہر دم ان کے ورد زبان ہے - آنکھیں تو چہرہ پہ دو موجود ہیں - مگر اندھے بنکر کارروائی کرنا اپنا اصول جانتے ہیں - اس بات کو ہر ایک دانا مان سکتا ہے کہ جس علم میں مہارت نہ ہو اس کی بابت رائے دینا سفلہ پن ہے جب حضرت منوسمرتی جانتے ہی نہیں تو خواہ مخواہ اعتراض کرنے سے کیوں نہیں شرماتے پرمیشور ایسے آدمیوں کو تعصب شیطان کے پنجہ سے چھوڑا کر راہ راست کی ہدایت دلیوے اور گرداب نادانی سے نکالے

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۸۰ جلد ۲ حاشیہ نمبر ۹

اور جوگ لشسٹ میں جو ہندوؤں کی بڑی متبرک کتاب شمار کی جاتی ہے اور ان تعلیمات کا مجموعہ ہے جو خاص راجہ رامچندر جی کو اُن کے بزرگ استاد نے دی تھیں - چاروں وید کی نسبت ایسا صاف لکھا ہے کہ بس فیصلہ ہی کر دیا - جس کا خلاصہ یہ ہے کہ صرف اتھرون بید کے وید ہونے میں بحث نہیں بلکہ سارے ویدوں کا یہی حال ہے اور کوئی ان میں ایسا نہیں جو تغیر اور تبدل اور کمی بیشی سے خالی ہو +

## جواب باصواب

یہ سچ ہے کہ تعصب وخود غرضی آدمی کی آنکھوں کو اندھا کر دیتی ہے اور اسے باوجود روز روشن کے کچھ نہیں سوجھتا وہی حال مصنف براہین کا ہے جہاں حوالہ دیتے ہیں غلط اور دروغ ہوتا ہے - انہیں کتاب بنانے اور جھوٹی شہرت حاصل کر روپیہ کمانے سے غرض ہے - نہ کہ اثبات حق سے - مسلمانوں میں ڈاڑھی ہلانے کے واسطے جوگ لشسٹ کا نام لکھ مارا - اور خیال کر لیا کہ بس اب ویدوں کی (معاذ اللہ) تردید ہو گئی - مگر معترض کو یاد رہے کہ دعوے بیدلیل اسکو خود ہی ذلیل کریگا - نہ پرکرن کا حوالہ نہ ادھیائے کا پتہ نہ اصل عبارت کا سراغ لشکے الہامی بھی الہام ہے کہ جوگ لشسٹ میں ہے - حضرت جوگ لشسٹ میں نہیں ہے - آؤ اچھی پرکرن بکیت کامل جوگ لشسٹ ہمارے پاس موجود ہے آنکھیں کھول کر مطالعہ کرو - ورنہ کسی برہمن سے سن لو - پوچھو تو آپ کے دعوے کا کہیں بھی نشان نہیں ہے بلکہ اس کے برخلاف موجود ہے (دیکھو پرکرن دوسرا مُمکھش کے باب میں)

اور جب تک تریا اوستھا میں نہ پہنچے (یعنے کامل گیانی اور حق الیقین کا درجہ حاصل نہ ہو تب تک صحبت نیکوں اور خدمت استادوں اور بزرگوں سے کنارہ نکرے بلکہ تواجی کرتا ہے اور بموجب شرتی وید اور سمرتی اور شاستروں کے برہم چریہ اور گرہست اور بان پرست اور سنیاس کے آداب سب بجا لاوے اور رسومات تہذیب اخلاق اور ترکیب منزلی اور ریاست مدنی ادا کرتا رہے اور جب اس مرتبہ کو پاوے پھر وہ اور فرشتوں سے اعلےٰ مرتبہ رکھتا ہے"

چوتھے استھ پرکرن میں بھی لکھا ہے "اے رامچندر جس کو کمبخی اچھی ہو وہ ویدوں کو پڑھے اور بموجب علم وید) کے عمل کرے" آزادی کے پانے اور مکت کے حاصل کرنے کو وید اور شاستر علم معقول ہیں"

اور چھٹے نِرْبان پرکرن میں ہے "اگر آدمی کے سر پہ قیامت بپا ہو جائے تو بھی خلاف وید و شاستر و نصیحت استاد و عقل کے عمل نہ کرے"

اگرچہ جوگ لشسٹ خود چاروں ویدوں کو الہامی اور قابل عملدرآمد جانتا ہے مگر مسئلہ وحدت وجودی یعنے ہمہ اوست میں جو ویدوں کے مخالف ہے ہم لوگ اُسے ٹھیک اور دھرم پستک نہیں جانتے - علاوہ اس کے وجوہات ذیل ہیں جو اسکے غیر مستند ہونے پر دلیل ہیں

اوّل تو تمام فاضل پنڈتوں اور مہاتما سادھوؤں کی یہ رائے ہے کہ یہ پستک وشسٹ جی کے نام سے کسی اور نے بنایا ہے نہ اسکا مصنف بالمیک ہے اور نہ لشسٹ بلکہ کسی اور کی تصنیف ہے - کیونکہ بالمیک کی نسبت یہ بہت مخالف ہے اور وشسٹ کی ان رائیوں سے (جو اور دست گرنتھوں میں درج ہیں) بھی اس کا ذرو ہے پس اس کا مصنف کوئی اور ہے نہ کہ لشسٹ اور بالمیک - اس واسطے غیر معتبر ہے +

دوم - شنکر اچارج کے وقت تک صرف بالمیک کی مصنفہ رامائن ہی تسلیم ہوتی تھی - جوگ لشسٹ کا پتہ بھی نہیں تھا اس واسطے غیر معتبر ہے -

سوم - اس میں اٹھارہ پورانوں کا حوالہ بھی موجود ہے جس سے عمدہ ثبوت ملتا ہے کہ پورانوں کے بعد کی تصنیف ہے جو آٹھ نو سو برس کا زمانہ ہے - اس لئے غیر معتبر ہے

چہارم اکثر فاضل پنڈتوں نے تسلیم کر لیا ہے کہ یہ شنکر آچارج کے بعد کی تصنیف ہے بلکہ اسکا مصنف اور پنچدشی کا مصنف ایک ہی ہیں کیونکہ طرز بیان دونوں کا بہت سا ملتا ہے اور وہ شنکر آچارج کے چیلوں میں سے ایک نوین ویدانتی تھا اسواسطے غیر معتبر ہے -

ممبران آریہ سماج عمومًا وخصوصًا مسئلہ وحدت وجودی کی تردید کرتے ہیں ہمارے ہاں یہ کتاب کبھی بھی پرمان نہیں ہوئی اور نہ ہے - مگر نہیں معلوم کہ خواہ مخواہ اعتراض کر کے معترض نے کیا فایدہ حاصل کیا - اگر اس سے ویدوں کی سند بھی ظاہر ہوتی تو بھی وہ قول اور کتابوں کے غیر معتبر ہے - پس اس سے ہمیں کسی طرح کا ضرر نہیں اور نہ اسکی بطالت یا اثبات سے آریہ سماج پر کسی طرح کا اثر لہذا اعتراض بالکل فضول ہے اور کسی طالب حق کو قبول نہیں +

## براہین الاحمدیہ صفحہ ۱۲۱

اب ان صاحبوں کو سوچنا چاہئیے کہ توحید جو مدار نجات کا ہے کس کتاب کے ذریعہ سے سب سے زیادہ شایع ہوئی - بھلا کوئی بتلائے تو سہی کہ کس ملک میں وید کے ذریعہ سے وحدانیت الٰہی پھیلی ہوئی ہے یا وہ دنیا کس پردہ زمین بستی ہے کہ جہاں

ا النضجت جلود ھم بدلنا ھم جلوداً غیرھا۔ ترجمہ یعنی جنہوں نے کفر کیا
ری آیتوں سے انکو ہم آگ میں ڈالیں گے (وہاں پر) جس وقت گل جاوینگے بدن انکے ہم انکے
ے میں دوسرے بدن انکو دیتے ہیں۔
مصنف قران لوگوں کو ڈراتا ہے کہ جنہوں نے ہماری آیتیں نہیں مانی۔ وہ گنہگار دوزخ
ں ڈالے جاوینگے اور جلانے والے دکھوں میں مبتلا ہونگے۔ اور وہاں پر دوکھ بھوگ
وگ کر ایک قالب کو چھوڑنے کے بعد دوسرے قالب پاتے رہینگے۔ اور بار بار مختلف
ںوں میں سزایاب ہونگے۔ تاکہ چکھتے رہیں عذاب۔
) توریت پیدایش۔ باب ۱۹۔ آیت ۲۶ ''مگر اسکی جورو نے اسکے پیچھے پھر کے
ھا اور وہ نمک کا کھمبا بن گئی''۔ یہ لوط پیغمبر کی جورو کی بابت ہے جو گناہ کرنے
سبب پتھر کی جون میں متناسخ کی گئی تھی۔ اس سے قطع النظر اور جونوں کے
ر وغیرہ تک متمثل القالب ہونا بھی صحیح اور ہر ایک مسلمان کو قبول کرنے کے لایق
۔ اور کلام الٰہی سے منکر ہونا کسی طرح واجب نہیں۔
) تفسیر عزیزی میں لکھا ہے کہ روح شہدا فی سبیل اللہ یعنے جہادی لوگوں کی
وصیں بہشتی جانوروں کے قالب میں چنانچہ محمد صاحب نے بحالت معراج انکو جنت الماوی کے
زاروں میں دیکھا۔
) حدیث مشارق الانوار میں لکھا ہے کہ حضرت ابراہیم کا باپ آذر اور تارہ روز جزا کے
بلوں جانور کے قالب دجنم (یا جون) میں ڈالے جائیں گے +
) حدیث میں لکھا ہے نقلت من اصلاب طیبہ الی ارحام طاہرہ
یہ حدیث روضۃ الاحباب کے مقصد اول میں مذکور ہے ) محمد صاحب فرماتے
میں کہ میں پاک مردوں کی پشتوں سے پاک عورتوں کے پیٹوں (شکموں) میں منتقل ہوتا
آیا ہوں۔ اور قصص الانبیا و معارج النبوۃ میں ہے کہ نور محمد یعنی روح حضرت محمد صاحب
بصورت طاؤس کے ہزار برس رحمت کے دریا میں غرق رہا ''غور کرو !
) اور تحفہ اثنا عشریہ میں مولوی عبد العزیز صاحب کہتے ہیں کہ ''اکثر فرق اہل تشیعہ
امیہ کاملیہ و منصوریہ و ہمیریہ و باطنیہ وغیرہ گویند کہ بدن کا معاد نیست و نہ روح
یغیر این عالم مقر نیست بلکہ در ہمیں عالم متناسخ میشود و انتقال مے کند از بدنے بہ بدنے
یہ'' یعنے اکثر فرقہ شیعوں کے رامیہ اور کاملیہ او منصوریہ اور ہمیریہ اور باطنیہ
غیرہ) کہتے ہیں کہ جسم کو عالم آخرت میں جانا نہیں ہے اور نہ روح کیلئے بغیر اس عالم کے
ی ٹھہرنے کی جگہ ہے بلکہ اسی جہان میں پھر جنم (آواگون) میں آتا ہے اور ایک
ن سے دوسرے بدن میں جاتا ہے۔
ان مندرجہ بالا آیات قرانی و احادیث محمدی و تفاسیر وغیرہ کی شہادتوں سے ہر ایک
ن سکتا ہے کہ قران کے روسے تناسخ ہر طرح قابل یقین ہے اور محمدیوں کو اسکا
ماننا ایت رب المسلمین اور نشان دین ہے اور انکار کرنا موجب کفر و باعث ہزار نفریں
قول۔ جب کسی نے ایک گناہ کیا۔ پھر نہ وہاں توبہ کام آتی ہے اور نہ بندگی نہ خوف الٰہی نہ عشق
ی اور نہ کوئی عمل صالح گویا وہ جیتے جی ہی مرگیا اور خدا تعالیٰ کی رحمت سے بکلی ناامید ہوگیا
قول۔ جھوٹھ بکتے ہو تارہ غضب میں جل گئے البتہ یا تشنہ ہے اور باتوں سے انکی تو یہ صوبھ
ا ملتی ہے جس کی آڑ میں لوگوں کو گمراہ کر رہے ہو اور گناہ سے نہیں ڈرتے خدا کی
حمت سے کوئی ناامید نہیں مگر فریب اور چاپلوسی نہیں اور نہ زحمت ہے
ندگی خوف الٰہی اور عمل صالح کا پھل نجات ہے مگر گناہ کا پھل دکھ
ہیں دکھ کے بھگتنے کے بعد سکھ کی باری ہے اور یہی عدالت الٰہی کا فرمان جاری
رزا صاحب رشوت و سفارش و شفاعت کی وہاں گنجایش نہیں اور نہ توبہ چاپلوسی

کی فہمایش ہے بار آوان توبہ ہائے بے معنے سے۔
قولہ علی ہذا القیاس یہ لوگ یوم جزا پر جس کے رو سے خدا تعالیٰ مالک یوم الدین
کہلاتا ہے صحیح طور پر ایمان نہیں رکھتے اور جن طریقوں متذکرہ بالا سے انسان اپنی سعادت
عظمیٰ تک پہنچتا ہے یا شقاوت عظمیٰ میں پڑتا ہے اس کامل سعادت یا شقاوت کے ظہور سے
انکاری ہیں اور نجات آخری کو صرف ایک خیالی اور وہمی طور پر سمجھ رہے ہیں +
اقول یوم جزا بالکل ایک بناوٹی افترا ہے خدا ہر وقت منصف و عادل و رحیم ہے اور
ہمیشہ مالک و رازق و کریم۔ ہم تمہاری طرح اس وقت اس کو غافل ظالم کاہل جاہل
نہیں مانتے اور نہ اس وقت کسی اور کو عادل و منصف و رحیم کریم جانتے ہیں۔ آپ اس
غلط ایمان سے باز آئیے۔ اور خدا کے ہمیشہ موصوف بصفات کامل ہونے پر ایمان
لائیے۔ حور و غلمان کے شہوی گمان سے بچکر راستی و صداقت کے گیان کیطرف
توجہ فرمایئے۔ تاکہ نجات حاصل ہو۔ ورنہ حوروں کی تمنا پر دمہ لگا نا شہوت پرستی
کا بڑھانا ہے جو سراسر وہم و گمان اور خیال و جنجال ہے۔ مولانا غالب مرحوم فرماتے ہیں

خوب معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن
دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

قولہ بلکہ وہ نجات ابدی کے قایل ہی نہیں اور انکا مقولہ ہے کہ انسان کو ہمیشہ
کے لئے نہ اس جگہ آرام ہے اور اس جگہ۔ اور نیز انکے زعم باطل میں دنیا بھی آخرت
کی طرح ایک کامل دار الجزا ہے جس کو دنیا میں بہت سی دولت دی گئی وہ اس کے نیک
عملوں کے عوض میں جو کسی جنم میں اسنے کئے ہونگے دیگئی ہے اور وہ اس بات کا مستحق ہے
کہ اسی دنیا میں اپنی نفس امارہ کی خواہشوں کے پورا کرنے میں اس دولت کو خرچ کرے
لیکن ظاہر ہے کہ اس جہان میں خدا تعالیٰ کا کسی کو اس غرض سے دولت دینا کہ وہ اس دولت
کو فی الحقیقت اپنے اعمال کی جزا سمجھ کر کھانے پینے اور ہر طرح کی عیاشی کیلئے آلہ بناوے
یہ ایک ایسا ناجایز فعل ہے کہ جس کو خدا تعالیٰ کی نسبت کرنا نہایت درجہ کی بیادبی
ہے کہ گویا معاذ اللہ وہ بیشمار آپ ہی لوگوں کو بدفعلی اور پلیدی میں ڈالنا چاہتا ہے
اور قبل اسکے جو اسکا نفس پاک ہو۔ نفسانی لذات کے وسیع دروازے ان پر کھولتا ہے
اور یہی جنونگے نیک عملوں کا اجر انکو یہ دیتا ہے کہ پچھلی جنم میں وہ ہر طرح کے اسباب تنعم پاکر
اور نفس امارہ کے پورے پورے تابع بنکر پھر تحت الثرے میں جا پڑیں +
اقول مرزا صاحب آپ دھوکھہ میں پھنسکر اوروں کو گمراہ نہ کیجئے کوئی آریہ وغیرہ
آپکے دام تزویر میں نہ پھنسے گا۔ محدود اعمالوں اور محدود نیکیوں کے عوض میں
غیر محدود نجات اور ابدی عدد سکھ کا غیر منتہی زمانہ تک بھوگنا ایک اسنبھو اور غیر ممکن
امر ہے جیسے محدود خوراک کھانے سے محدود زمانہ تک بھوکھ بند ہوتی ہے نہ کہ غیر محدود
زمانہ تک حدوالے کاموں کا پھل غیر محدود ملنا کوئی سلیم العقل تسلیم نہ کریگا جیسے محدود چیز
کی کشش محدود ہوتی ہے۔ ویسے ہی محدود روح کے اعمال محدود ہیں۔ اور محدود
اعمالوں کا نتیجہ بیحد نہیں ہو سکتا۔ اس واسطے نجات ابدی روح حاصل نہیں کر سکتا
اور نہ ابدی دوکھ بھوگ سکتا ہے۔ بموجب اعمالوں کے عدالت خداوندی سے سکھ
دوکھ کی سزا و جزا پاتا رہتا ہے اور نیک و بد کرم کرنے میں فعل مختار ہے۔ اور قرآن بھی
اسی ویدک اصول کی تائید کرتا ہے مگر خدا جانے کہ صاف کہنے سے کیوں ڈرتا ہے۔
سورہ ہود ۔ واما الذین سعدوا ففی الجنۃ خلدین فیھا ما دامت
السموات والارض الا ما شاء ربک عطاءً غیر مجذوذ۔ ترجمہ اور جو لوگ کہ نیک
بخت کئے گئے ہیں بیچ بہشت کے ہیں ہمیشہ رہنے والے بیچ اسکے جبتک کہ رہیں آسمان و زمین
مگر جو چاہے پروردگار تیرا بخشش بے نہایت والا ہے +

اور اسی سورۃ میں ہے فاما الذین شقوا ففی النار لھم فیھا زفیر و شھیق خلدین فیھا مادامت السموت والارض الا ما شاء ربک ان ربک فعال لما یرید۔

**ترجمہ**۔ پس جو لوگ کہ بدبخت ہوتے۔ پس بیچ آگ کے ہیں۔ واسطے اُن کے بیچ ان کے چلّانا ہے۔ آواز باریک اور موٹی سے ہمیشہ رہنے والے بیچ اس کے جبتک کہ رہیں آسمان اور زمین مگر جو چاہے پروردگار۔ تیرا تحقیق پروردگار تیرا کر نیوالا ہے جو ارادہ کرتا ہے۔"

ان مندرجہ بالا آیتوں سے اگر کوئی ذرا بھی غور سے دیکھے اور بچارے تو صاف واضح ہوتا ہے کہ لوگ بہشت اور دوزخ میں اُتنا عرصہ رہیں گے جبتک آسمان و زمین قایم ہیں اور اس سے کوئی مسلمان انکاری نہیں کہ آسمان اور زمین ہمیشہ نہیں رہیں گے۔ پس ضرور بہشت و دوزخ اور حور و غلمان فانی ہیں۔ ان فانی مکانوں میں جاودانی نجات والے کسی طرح نہیں رہ سکتے۔ اس لئے ضرور واپس آنا ہوگا۔ ہاں ہم آسمان اور زمین کی معیاد سے کئی ہزار گنا زیادہ عرصہ نجات کیواسطے مانتے ہیں جس کو مہا کلپ پکارتے ہیں۔ آپ نے بالکل جھوٹھ بولا اور خواہ مخواہ نامہ اعمال سیاہ کیا۔ ہم ایسا ہرگز نہیں مانتے اور نہ دنیا کو کامل دار الجزا جانتے ہیں۔ البتہ نجات کے سوائے باقی تمام سزاؤں اور جزاؤں کیواسطے دار الجزا مانتے ہیں جو ہر طرح مسلم عقلا ہے اور اعتراضات سے مبرا و معرا۔ حق حقدار کو دینا کسی طرح ناواجب و ناسزا نہیں۔ ہاں خدا کسی سے بُرے کام نہیں کراتا۔ اور نہ شیطان کو کسی کے گمراہ کرنے کیواسطے مقرر فرماتا ہے۔ جیسا قرآن میں لکھا ہے۔

**سورۃ اعراف**۔ من یھد اللہ فھو المھتدی ومن یضلل فاولئک ھم الخسرون

**ترجمہ**۔ جسکو راہ دکھلاوے اللہ پس وہ راہ پانیوالا ہے اور جس کو گمراہ کرے۔ پس وہ لوگ ٹوٹا پانے والے ہیں۔

**سورۃ مریم**۔ الم تر انا ارسلنا الشیطین علی الکفرین تؤزھم ازًّا ترجمہ کیا نہیں دیکھا تو نے یہ کہ بھیجا ہم نے شیطان کو بیچ اوپر کافروں کے بہکاتے ہیں انکو بہکانے کر۔

جو چیز جسکی ہے نہ اس کے خرچ کرنے میں فعل مختار ہے۔ مجبور و گرفتار نہیں۔ ہاں ہر ایک انسان کو ضروری ہے کہ بدیوں سے اجتناب کرے اور ثابت قدمی راہ صواب انسان اسی فعل مختاری کے سبب تو سزا و جزا کا حقدار ہے اور اس کے بھوگنے میں مجبور و لاچار۔ ورنہ اگر بالفرض و دل بیرحم کے مقولہ پر بقول آپکے عمل آمد ہوئے تو موجودہ دولت وغیرہ کو برباد کر دے اور آیندہ سے ہاتھ دھو دے۔ ہندوؤں کا پرمیشور عادل و منصف حقدار کو حق پہنچانے والا ہے۔ آپکے خیر الماکرین کی طرح ظالم و جابر و غافل و خود غرض نہیں ہے۔ جو خواہ مخواہ لوگوں کو بدفعلی اور پلیدی کا رہنما اور معاذ اللہ بدچلنی اور فعل شنیعہ کا خدا ہے۔ اور یہ باتیں کسی حق پرست کیطرف سے خدا کے حق میں ہر طرح قبیح اور ناسزا ہیں اور کسیطرح واجب ادب نہیں۔

**قولہ**۔ اور ظاہر ہے کہ جس شخص کے خیال میں یہ بھرا ہوا ہے کہ میرے ہاتھ میں جس قدر دولت اور مال اور حشمت اور حکومت ہیں۔ یہ میرے ہی اعمال سابقہ کا بدلا ہے۔ وہ کیا کچھ نفس امارہ کی پیروی نہ کریگا۔ لیکن اگر وہ یہ سمجھتا کہ دنیا دار الجزا نہیں ہے بلکہ دار ابتلا ہے اور جو کچھ مجھ کو دیا گیا ہے۔ وہ بطور ابتلا اور آزمائش کے دیا گیا ہے تا یہ ظاہر کیا جاوے کہ میں کس طرح پر اس میں تصرف کرتا ہوں۔ کوئی ایسی شے نہیں ہے۔ جو میری ملکیت اور میرا حق ہو۔ تو ایسا سمجھنے سے وہ اپنی نجات اس بات میں دیکھتا کہ اپنا مال نیک مصارف میں خرچ کرے اور نیز وہ غایت درجہ کا شاکر بھی ہوتا۔ کیونکہ وہی شخص دلی اخلاص اور محبت سے شکر کر سکتا ہے جو سمجھتا ہے کہ میں نے مفت پایا۔ اور بغیر کسی استحقاق کے مجھے کو ملا ہے۔ غرض آریہ لوگوں کے نزدیک خدا تعالیٰ نہ رب العالمین ہے۔ نہ رحمان نہ رحیم۔ اور نہ ابدی اور دائمی اور کامل جزا دینے پر قادر ہے (صفحہ ۳۶۹ تک حاشیہ نمبر ۱۱)۔

**اقول**۔ کسی شخص کا نفس امارہ کی پیروی کرنا خود اس کا مجرم ہونا ہے۔ نہ کہ کسی اور کا۔ نیکی کا پھل سکھ ضرور ہونا چاہیئے۔ مگر جو بدی کی جاوے۔ اس کا پھل دُکھ کے سوائے اور کیا ہے۔ آزمائش جاہل اور نادان کرتے ہیں۔ نہ کہ عالم الغیب پرمیشور۔ دنیا کا صرف دار ابتلا ہونا کوئی بے وقوف سے بیوقوف بھی تسلیم نہ کریگا۔ ورنہ گناہوں کے بدلے دکھ اور نیکیوں کے بدلے سکھ اس جگہ نہ ہونا چاہیئے۔ حالانکہ ہوتا ہے۔ جس شخص کو یہ خیال ہو کہ جو کچھ مجھ کو دیا گیا ہے۔ وہ نہ تو میرا حق ہے۔ اور نہ کوئی سبب خاص بلکہ اتفاقاً غلطی سے میرے قبضہ میں دیا گیا ہے خواہ میں ہزار نیکیاں کروں یا ہزار بدیاں۔ جو کچھ ہونا ہے وہی ہوگا۔ میں مجبور محض ہوں ؎

روز تو جام سے گذرتی ہے ✽ شب دلارام سے گذرتی ہے
عاقبت کی خبر خدا جانے ✽ اب تو آرام سے گذرتی ہے

خدا جسے چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے۔ اور جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا۔ پس اعمال نیک محض وبال ہیں۔ بقول سعدی "شنیدم کہ در روز امید و بیم ✽ بداں را بہ نیکاں بہ بخشد کریم" "ابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست" ایسا شخص ضرور نیکی سے پرہیز کریگا۔ اور کفر و ضلالت کی غار عمیق میں مدہوش ہو رہیگا لیکن برخلاف اس کے جو یہ جانتا ہوگا کہ جو کچھ مجھے ملا ہے یہ میرے ہی اعمال کا بدلہ پرماتما نے عدالت خداوندی سے دیا ہے۔ اگر میں اس سے زیادہ نیکی کرونگا۔ تو زیادہ پھل پاؤنگا۔ اور اگر گمراہی و بدکاری کیطرف جھکونگا۔ تو اس کا معاوضہ بھی بھرونگا۔ ایسا شخص ضرور نیکی کریگا۔ اور بدیوں سے مجتنب ہوگا یہی باعث ہے کہ اہل ہنود یعنی آریہ صاحبان نیکی۔ رحم۔ محبت میں لاثانی ہیں۔ اور خفانیت و عبودیت کے بانی ہیں۔ برخلاف اس کے آپ کے مسلمان صاحبان "مفت راچہ گفت" مان کر جو چاہتے ہیں کرتے ہیں۔ اور خدا کا خوف دل میں نہیں دھرتے۔ افغانستان کے مسلمان (جو نماز روزہ و قرآن خوانی و اصول مسلمانی سے بہ نسبت ہندوستانی لوگوں کے ہزار درجہ آگاہ ہیں) ان کا ارشاد ہے اور پختہ اعتقاد۔ کہ موذن کو اولاد وقتا توبہ لیکر دے "یعنی نہ کرو۔ اور دستہ مار و توبہ کا گھر بڑا ہے" اس کے علاوہ آپ کے مفتی دین سید المرسلین محی الدین اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ غازی کو ان کے والد بزرگوار نے جبکہ وہ قید خانہ میں فرزند دین پسند کے ہاتھوں اسیر تھے۔ یہ شعر لکھ بھیجا تھا ؎

آفرین باد ہندوان را ✽ مردہ را میدہند ہیشہ آب
اے پسر تو عجب مسلمانی ✽ زندہ جانم بآب ترسانی

پس ثابت ہوا کہ آریہ سماج ہر طرح پرماتما کو کامل الصفات و منبع البرکات و صفات مانتے ہیں مگر مسلمان لوگ خصوصاً مرزا صاحب کے نزدیک خدا تعالیٰ رب العالمین ہے اور نہ عادل اور انصاف گزین ہے۔ نہ ابدی اور نہ ازلی۔ نہ اس کی رحمت عام ہے اور نہ رحمانیت۔ نہ وہ سب کا رزاق ہے۔ اور نہ مالک۔ بلکہ معاذ اللہ وہ گمراہ کرنیوالا۔ بہکانے والا۔ شیطان کا بھیجنے والا۔ ظلم پر کاربند۔ خیانت پسند۔ گناہ کرانیوالا۔ چوروں کا یار۔ بدمعاشوں کا مددگار ہے۔ اور برخلاف قادر ہونے کے عاجز اور برخلاف عالم الغیب ہونیکے نا واقف۔ اور آزمانیوالا ہے۔ حالانکہ آزمائش امر مجہول کا معلوم کرنا ہے۔ جو انسان ہیچمداں کا کام ہے نہ کہ خدائے ہمہ داں کا۔ آپ لوگوں کے اعتقاد سے صاف ظاہر ہے کہ خدا نے منعم اور اہل دل کو نعمت و راحت وغیرہ بلا نتیجہ اعمال کے مفت دی ہے پس ہر ایک منصف مزاج عقلمند انسان کے نزدیک بھی اس پر مندرجہ ذیل اعتراض شدید وارد ہوتے ہیں۔

(۱) جب خدا نے اپنے دریائے بخشش کو جاری کیا۔ تو ایک جہان کو کیوں اس سے تشنہ لب یعنی محتاج و مفلس کیوں رکھا۔ جس سے اس کی رحمت عامہ نہیں اور قدرت نفسانیہ بھی معطل ہو گئی۔ (۲) تھوڑے آدمیوں کو دینا اور کثیر التعداد کو نہ دینا علاوہ تعصب و طرفداری کے لوگوں کو گناہ کرنے پر دلیر بنا دیتا ہے وہ ضرور مجبور ہو نا چاہئیں کہ گناہ کبیرہ کو مرتکب ہونگے بقول شخصے۔ خداوند روزی بحق مشتغل۔ پراگندہ روزی پراگندہ

باگرسنگی قوت پرہیز نماند ✦ افلاس عنان از کف تقوی بستاند

صاحب نے اس کی تائید کی ہے۔ الفقر سواد الوجہ فی الدارین یعنی مفلسی دونو

رو سیاہی ہے اور اس کا ثبوت آجکل بھی عیاں ہے کہ جماعت بیکاران و ناداران

مالداروں پر لوٹ مچائی۔ اور مکہ کے بدو ہمیشہ حاجیوں کو لوٹتے رہتے ہیں

کا اتفاق ہے کہ از دست تہی چہ مروت آید و معدہ خالی چہ قوت واز پائی

بیرو از دست گرسنہ چہ خیر۔ پس اس ناپاک اعتقاد کے رو سے ان تمام برائیوں

کا خدا ٹھہرتا ہے۔ نعوذ باللہ من الشرارت قوالھم و الفاسھم واوھامھم

میشور ایسے برے قولوں اور باتوں اور وہموں سے ہم کو پناہ دے۔

## سنسکرت کی فضیلت

## براہین احمدیہ از صفحہ ۳۷ تا ۱۸۳ جلد چہارم

ناداں آریہ ایک سنسکرت کو پرمیشور کی بولی ٹھہرا کر دوسری تمام بولیاں جو صدہا عجائب

بارہی سے بھری ہوئی ہیں۔ انسان کا ایجاد قرار دیتے ہیں۔

اول سب سے یہ ثابت کرتا ہوں کہ پیدائش انسانی آریہ ورت میں ہوئی اور

تمام دنیا پر پھیلی ہے تفسیر حسینی (جو قرآن حاشیہ پر دہلی میں ماہ ذیقعد

میں طبع ہوئی ہے) کے صفحہ ۱۸۸ پر سورۃ اعراف کے روز میثاق کے وعدہ

ہے۔ "در لباب آوردہ کہ اخذ میثاق در دہنا بود و آں زمینیست

ہند و بعد از خروج آدم بودہ از بہشت" اور تفسیر قادری میں صفحہ

مذکور ہے۔

معارج النبوۃ فی مدارج الفتوۃ رکن اول صفحہ ۴۴ باب ۲ مذکور ہے

ہند در کوہ سراندیپ فرود آمد و آں کوہیست کہ فروتر وے بہ آسمان

نزدیکتر است۔ الحدیث فی الرائس عن حدیقۃ الیمانی از حضرت

کہ نزد وچوں آدم بزمین فرود آمد بروے اوراق جنت بود کہ تن پوش

بود۔ بواسطہ تغیر ہوائے دنیا آں ورقہا خشک شدہ بتصرف باد در

متفرق شد نفحات اشجار و درواجہ اثمار جنت در آں مملکت منتشر گشت و

ماند تا قیامت بوئے عود و صندل و مشک و عنبر از آں نفحات اوراق جنت

با حوا در اں زمین بفراغ بال بمیامن الطاف خدائے ذوالجلال بعد از

فرقت براحت مواصلت بہرہ مند گشتہ عمر باقی بفراغت و رفاہیت

دور قبول کلام الہی و اطاعت فرمان بادشاہی جل ذکرہ اہتمام تمام

شتند و بغیر ازیں در تمام روئے زمین ویلے ہندوہ اور ایسا ہی روضۃ

وغیرہ میں بھی ذکر ہے کہ آدم ہندوستان میں رہتا تھا۔

توریت باب ۱۱۔ آیت ۱ و ۲۔ اور تمام زمین پر ایک ہی زبان اور ایک

اور جب وے پورب سے روانہ ہوئے تو ایسا ہوا کہ انھوں نے سنعار کے ملک

میدان پایا۔ اور وہاں رہنے لگے" کوئی آدمی کسی مذہب کا پھر و اس بات سے باوجود

ان شہادتوں کے انکار نہیں کرسکتا۔ کہ سرشٹی کی ابتدا آریہ ورت میں ہوئی اور

ملتے ہیں وہ بھی یہاں ہی ہوا۔ دو کیوں جائیں آدم کی وجہ تسمیہ پر بھی فیصلہ ہو سکتا ہے

لغات روئیت الف میں یہ عبارت درج ہے آدم۔ وجہ تسمیہ آنکہ از ادیم الارض





یعنی از روئے زمین ا ے از خاک روئے زمین مخلوق شدہ بود و بعض گویند کہ او گندم گون

بود و دریں صورت از ادمت ماخوذ است و ادمت بالضم بمعنے گندم است۔ وجہ دل

از تفسیر جلالین۔ و بعض محققین نوشتہ اند کہ لفظ آدم را اسم ابوالبشر است از ادیم

یا از ادمت مشتق گفتن صحیح نباشد۔ چراکہ آدم لفظ عجمی است و ادیم و ادمت عربی

است۔ پس اشتقاق لفظ معجم از عربی متصور نمے شود۔ یعنے آدم کا نام لفظ ادیم سے بنا ہے

کیونکہ وہ زمین کی خاک سے مخلوق ہوا تھا۔ پھر کہتا ہے کہ نہیں کہ وہ گندم رنگ تھا اور ادمت

گندم کو کہتے ہیں پس لفظ ادمت سے بنا ہے مگر پھر خود ہی ان کی تردید کرتا ہے کہ یہ دونوں لفظ

ادیم اور ادمت عربی کے ہیں اور آدم عربی کا لفظ نہیں بلکہ زبان عجم کا ہے پس یہ استحقاق

اور یہ معنی اور یہ وجہ تسمیہ درست نہیں ہے۔ اب ہمیں تلاش کرنا چاہیئے کہ آدم کے معنی کیا ہیں

چونکہ مذکورہ شہادتوں سے بحوالہ تفسیر و حدیث و تواریخ کے ثابت کیا گیا ہے کہ آدم ہندوستان

(آریہ ورت) میں ہوا۔ پس آریوں کی منزہ و مصفا و مقدس زبان میں جسے سنسکرت کہتے ہیں

اس نام کے معنے ہوئے یعنی جو آد میں پیدا ہووے۔ اس کو آدم کہتے ہیں۔ آد-

آغاز کو کہتے ہیں جس کو ہندوستان کا بچہ بچہ جانتا ہے اور یہ نہایت موزوں معلوم ہوتا ہے

اور ہر طرح ٹھیک و قابل یقین ہے جب آدم کا نام بھی سنسکرت کا ہے اور سنسکرت سب

زبانوں سے قدیم اور ام السنہ ہے۔ پس یہی ایک شستہ و کامل زبان بذریعہ الہام وید کے

پرکاش ہوگئی۔ اب اگر ناداں کہتے ہو تو توریت والے کو کہو کہ جو کہتا ہے کہ اسوقت تمام زمین

پر ایک ہی زبان اور ایک ہی بولی تھی یا حدیث والے کو کہو۔ پس ثابت ہوا کہ بقول عیسائیوں

و محمدیوں کے بھی ابتداء میں صرف ایک ہی بولی دیکھی کہ آدم سے لیکر نوح کی اولاد اور بابل کے

برج بننے تک جس وقت کہ آدم اور نوح مر بھی چکے تھے یعنی دنیا کی پیدائش سے تخمیناً ۲۴

سال پہلے تک آدم اور اس کی اولاد اور نوح وغیرہ تمام سنسکرت بولتے تھے اور دوسری کسی

بولی کا نام و نشان بھی نہ تھا۔ تو اے ناظرین اس سے منکر ہونا صداقت پر پانی اور پردہ کا

سے بے ایمان ہونا ہے جو سخت ناوانی اور کور باطنی کی نشانی ہے۔ ہر ایک دانا کو اس بات پر یقین ہے

کہ خدا ہر صفات ہماری سے برتر ہے پس جس زبان میں اس کا الہام ہو۔ وہ زبان بھی نہایت کامل

اور آراستہ و پیراستہ اور مہمل باتوں سے معرا اور محاورات علمی و تلفظ میں نہایت معتدل ہوا اور

ایسی کامل ہو کہ کوئی فقرہ معنی سے خالی نہ ہو۔ چنانچہ مصنف "آبحیات" فرماتے ہیں۔ "آریوں

نے اس سبب سے تاکہ بزرگوں کی زبان ہمیشہ خالص رہے) اس واسطے کہا کہ ہماری زبان الہی ہے اور

الہی عہد سے اسی طرح چلی آئی ہے چنانچہ اس کے قواعد اور اصول باندھے اور ایسے جانچ کر باندھے کہ

جس میں نقطہ کا فرق نہیں آسکتا۔ اس کی انگریزی نے غیر لفظ کو اپنے دامن پر ناپاک دھبہ سمجھا

اس سخت قانون نے بڑا فائدہ یہ دیا کہ زبان ہمیشہ اپنی اصلیت اور بزرگوں کی یادگار کا خالص

نمونہ نمایاں کرتی رہیگی۔" جب مسلمان حملہ آور ہندپر آئے اور زبانوں کی باہمی ملاوٹ ہونے

لگی۔ اسوقت کی بابت آبحیات میں لکھا ہے کہ ادھر سنسکرت تو دیوبانی یعنے زبان آسمانی

تھی۔ اس میں ملکھشوں کو دخل کہاں۔ البتہ برج بھاشا نے اس نئے آئے مہمان کو جگہ دی۔"

پس یہ ہر طرح ثابت ہوگیا کہ اول میں سنسکرت تھی۔ اور وہی بموجب توریت

کے تمام دنیا کی بولی تھی۔ چنانچہ لفظ آدم کا بھی زبان سنسکرت کا ہے نہ کسی اور زبان

کا۔ پس پرمیشور کی طرف سے یہی ایک بولی انسانوں کو آدمیں دی گئی اور وہ کل

زبانوں کی ماں سنسکرت ہے۔

**قولہ** - گویا انسان کے ہاتھ میں بھی ایک قسم کی خدائی ہے۔ کہ پرمیشور نے تو صرف

ایک بولی ظاہر کی۔ مگر آدمیوں نے وہ قوت دکھلائی۔ کہ بیسیوں بولیاں اس سے

بہتر ایجاد کیں۔

**اقول** - کفر کے کلمے کیوں استعمال کرتے ہو اور خدا سے نہیں ڈرتے۔ خدا نے آدمی کو

مجبور و مقید پیدا نہیں کیا بلکہ فعل مختار اور دنیا میں سوچنے سمجھنے کیواسطے۔ ترقی کرنیکے واسطے فائدہ دینے اور حاصل کرنیکے واسطے بموجب انصاف قدیم کے پیدا کیا۔ اور شاہی ترقی کرنیکا آلہ یعنی الہام بھی دیدیا جو نہایت ضروری تھا۔ کیونکہ ان پہلے انسانوں کیلئے جن کے واسطے کوئی مدرسہ یا کتب یا سکول نہیں تھا اور نہ کوئی استاد تھا کوئی رفیق شفیق نہ تھا جو انکو بولنا سکھلاتا اور گونگ محل سے نکالکر تہذیب و تادیب و علمیت کے مرتبہ علی تک پہنچاتا۔ پس وہ صرف پرماتما پاربرہم پرمیشور ہی تھا۔ جس نے انادی گیان اور رشدہ عرفان سے تمام حوائج انسانی اور ضروریات جسمانی و روحانی کے پورا کرنیکے واسطے لامبدل بلکہ اقدس کامل اور غیر متغیر گیان عنایت فرمایا۔ پھر سلسلہ تعلیم و تدریس کا جاری ہوکر تمام عالم میں بمقدار آبادی کے ترقی پکڑتا اور رواج پاتا گیا۔ غرضیکہ تھوڑی سی عقل والا آدمی بھی جان سکتا ہے۔ کہ حقیقتاً و واجباً ابتداء میں پرمیشور کی طرف سے الہام و ہدایت کی ضرورت تھی۔ مگر آئندہ انسان اپنی حاجتوں و ضرورتوں کو اسی الہام کے فیض و برکت سے ہمیشہ حل کرتا ہے۔ اور تھوڑے تھوڑے تجربات پر تبدلات کرتا ہوا ایجادات کرنیکی ترقیات کرتا جاتا ہے۔ مگر اس کامل گیان سے منہ موڑ کر کچھ بھی نہیں کر سکتا۔ جو فاضل لوگ غیر متعصب ہوکر سوچتے ہیں۔ یا جنہوں نے زبانوں کی حالتوں پر غور کی ہے۔ وہ عموماً رائے دیتے ہیں کہ سب زبانیں ایک ہی زبان سے نکلی ہیں اور ان سب کا مخرج سنسکرت ہے چنانچہ ابتک بھی بہت سی زبانیں سنسکرت سے صاف نکلی ہوئی معلوم ہوتی ہیں۔ کوئی زبان سنسکرت کے مساوی کامل نہیں چہ جائیکہ بڑھکر بلکہ تمام زبانیں بلحاظ بلاغت و وسعت میں اس سے کمتر ہیں۔ مگر آپ جیسے نادان محض سنسکرت کی فضیلت سے محروم مطلق ہیں اور سچ بھی ہے کہ ؎

قدر زر زرگر بداند قدر جوہر جوہری ❊ شیشہ گر نادان چہ داند میفروشد سنگہا

**قولہ**۔ بھلا ہم آریہ لوگوں سے پوچھتے ہیں کہ اگر یہ سچ ہے کہ سنسکرت ہی پرمیشور کے منہ سے نکلی ہے اور دوسری زبانیں انسان کی صنعت ہیں اور پرمیشور کے منہ سے دور رہی ہوئی ہیں۔ تو ذرا بتلاؤ تو سہی کہ وہ کون سے کمالات خاصہ ہیں جو سنسکرت میں پائے جاتے ہیں۔ اور دوسری زبانیں ان سے عاری ہیں کیونکہ پرمیشور کے کلام کو انسان کی مصنوع پر فضیلت ہونی چاہئے کیونکہ وہ اسی سے خدا کہلاتا ہے کہ اپنی ذات میں اپنی صفات میں اپنے کاموں میں سب سے افضل و بے مثل و مانند ہے۔

**اقول**۔ آپ بیجا زبان درازی کو عمدہ بتلانے اور مسلمات پر اعتراض کرتے وقت منہ بناتے ہیں مگر یہ بات شایان شان عقلمندی نہیں۔ پرماتما حوائج فانی اور منہ ناک زبان وغیرہ اعضاء جسمانی کا محتاج نہیں۔ البتہ سنسکرت کو اس نے اپنے کامل گیان سے بذریعہ الہام وید مقدس پرکاش کیا ہے۔ زبان سنسکرت کو دیگر تمام دنیا کی زبانوں پر وہ فضیلت ہے جو والدین کو فرزندوں پر۔ یا استاد کو شاگردوں پر۔ یا مرشد کو مریدوں پر۔ یا آدمی کو حیوان پر۔ ہاں سنسکرت میں بہت سے کمالات خاصہ ہیں جن سے دوسری زبانیں محض عاری ہیں۔ ہم ان فضائل کو بھی محققین کی شہادتوں سے بتلاتے اور آپ کے اعتراضات کی بطالت کرتے ہیں۔

(۱) زبان سنسکرت کو ان لوگوں (آریوں) نے ایسا مانجھا ہے کہ دنیا کی کوئی زبان اسکی برابری نہیں کر سکتی۔ اور یورپ کے بڑے بڑے فاضل جنہوں نے اس کی تحصیل میں بڑی بڑی کوششیں کی ہیں اسکو سب زبانوں سے وسیع و فصیح اور کامل بتاتے ہیں (قصص الہند حصہ اول سال ۱۸۸۲ء صفحہ [illegible])

(۲) مخزن العلوم مطبوعہ شہر دہلی جلد ہفتم کے نمبر ۱ میں مولوی الطاف حسین صاحب حالی ممبر دہلی سوسائٹی نے سنسکرت زبان کی نسبت فرمایا ہے سنسکرت زبان کی نسبت ایک بہت بڑے محقق کا قول ہے کہ یہ زبان یونانی زبان سے زیادہ کامل اور رومی سے زیادہ وسیع اور دونوں سے بڑھکر فصیح و بلیغ ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوؤں کے بزرگوں نے اس زبان کی تکمیل اور تہذیب میں جیسی چاہئے۔ ویسی ہی توجہ کی ہے۔ لکھا ہے کہ اس زبان کی صرف و نحو ایسی مکمل ہے کہ تمام دنیا میں کلام انسانی کے اصول اس سے زیادہ قائم نہیں ہو سکتے۔" اگر کوئی زیادہ ثبوت چاہے تو یورپ کے محققین کی رائے ملاحظہ فرماویں

**قولہ**۔ اگر ہم یہ فرض کرلیں کہ سنسکرت پرمیشور کا کلام ہے۔ جو ہندوؤں کے باپ دادوں پر نازل ہوا ہے اور دوسری زبانیں دوسری لوگوں کے باپ دادوں نے بوجہ اس کے کہ وہ ہندوؤں کے باپ دادوں سے زیادہ زیرک اور دانا تھے آپ بنالی ہیں مگر کیا ہم یہ بھی فرض کر سکتے ہیں کہ وہ لوگ ہندوؤں کے پرمیشور سے بھی کچھ بڑھکر تھے جن کی قدرت کاملہ نے صدہا عمدہ زبانیں بنا کر دکھلاویں اور پرمیشور صرف ایک ہی بولی بناکر رہ گیا۔

**اقول**۔ آپ کو بغض باطنی سے فرض کرنیکی مرض ہے۔ مگر حق و صداقت سے کسی طرح کی غرض نہیں۔ جیسا کہ ہم پہلے تشریح کر آئے ہیں کہ سب انسانوں کے باپ دادا آریہ ہی تھے اور سب کی زبان بہت دراز عرصہ تک ایک ہی تھی یعنی وہ قدرتی بچے جو ابتدائے آفرینش سے دایۂ قدرت کی گود میں پلے۔ وہ آریہ تھے اور وہ قدرتی زبان جو قادر مطلق نے قدرتی کارخانہ کے انصرام و انتظام کے لئے کارکنوں کو بتلائی وہ سنسکرت تھی۔ وہ قانون جس پر عملدرآمد ہوا۔ اور جس کے مطابق کارروائی کرنیکا ارشاد فرمایا۔ وہ وید مقدس ہیں ان (آریوں) کی دانائی اور زیرکی ایک عالم میں ضرب المثل ہے ان کی وحدت و صداقت و شجاعت دنیا میں بے بدل ہے۔ جن کو آپ عمدہ بتلاتے ہیں وہ زبانیں خجالت سے سر نہیں نکال سکتی ہیں اور اپنی ثقالت و ناقابلیت کی معترف ہوکر اس مادر مہربان کی قدمبوس ہو رہی ہیں۔ چنانچہ عربی زبان کے ثقیل اور غیر موزون ہونے کی نسبت خود قرآن کی شہادت کافی ہے (سورۃ المزمل) انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً یعنی اے محمد عنقریب ہم تیرے پاس قول ثقیل نازل کریں گے چنانچہ جس کے ادا کرتے وقت زبان نکالنا۔ حلقی کیوقت منہ پھاڑنا اور [illegible] کے زبان پر لانے سے گلا بٹھلانا اور منہ بنانا خود عربوں کی شہادت سے ہی ثابت ہوتا ہے کہ وہ ثقیل اور غیر مانوس زبان ہے اور غوغائے شتران سے ہم الحان۔ بقول سعدی ؎

اشتر بشعر عرب در حالت ست و طرب

مرزا صاحب تعصب کا علاج ہدایت حقیقی کا محتاج ہے۔ اسی پرماتما کے کامل الہام (وید مقدس) سے دنیا میں گیان کا نور چمکا۔ اسی سچی کتاب سے تمام مکتب جاری ہوئے اسی چراغ عرفان سے ظلمت کدے روشن ہوئے۔ اسی ہادی کامل کی برکت سے سب نے راہ پائی اور اسی ایک کامل زبان سے لوگوں کو بولنے کی طاقت ملی۔ اسی کی حلاوت سے معانی نے دنیا کو زباندانی سکھلائی۔ اگر آپ سنسکرت سے ذرا بھی آگاہ ہوتے۔ تو ایسے الفاظ اور بیجا کلمات ہرگز منہ سے نہ نکالتے۔

**قولہ**۔ جن لوگوں کے تار پود میں شرک گھسا ہوا ہے۔ انہوں نے اپنے پرمیشور کو بہت سی باتوں میں ایک برابر درجہ کا شخص سمجھ رکھا ہے۔ کبھی زیر ہوا اور کبھی زبر ہوئے۔ خدا کے شریک جو ٹھہرے۔

**اقول**۔ یہ وہم جو آپ کا اندرونی کفر ہے۔ تا مرگ آپ کے رگ و ریشہ سے نہ نکلیگا۔ ؎

خوے بد در طبیعتے کہ نشست ❊ نرود جز بوقت مرگ از دست

کوئی آریہ کسی بات میں پرمیشور کی برابری کا دعویٰ (معاذاللہ) نہیں کرتا بلکہ خادمیت اور بندگی و عبودیت کا دعویٰ ہم ضرور رکھتے ہیں۔ اور یہ دعویٰ بلکہ عرصہ [illegible] ہماری ابتدائی زمانہ سے ہے۔ شرک تو آپ کرتے ہیں جو اسے انسانوں کی طرح [illegible]

ناک کان والا تخت پر بیٹھا ہوا۔ چراغ کی مثال روشن ساق سیمیں والا۔ رشوت لینے والا۔ سکا کہیں رہنے والا۔ دوست دشمن والا۔ وکالت سفارش والا۔ آدمی کی شکل والا۔ بالاخانے پر بیٹھنے والا۔ جمعہ کے روز مسجدوں میں آنیوالا۔ ایکطرف والا۔ فریب کھیلنے والا۔ شیطان سے ڈرنیوالا۔ مانتے ہیں۔ کیوں نہ ہو غیر فانی جو ہوئے۔ گناہ کر نیپر مجبور جو ہوئے۔ خدا کے شاہ ہوکار جو ہوئے۔

**قولہ**۔ اور اگر کسی کے دل میں یہ وہم پیدا ہو کہ خدا نے ایک بولی پر کیوں نہ کفائیت کی۔ یہ وہم بھی قلت تدبر سے ناشی ہے۔ اگر کوئی دانا اقالیم مختلفہ کے اوضاع متفاوتہ اور طبائع متفرقہ پر نظر کرے۔ تو بہ یقین کامل اس کو معلوم ہوگا کہ ایک ہی بولی ان سب کے مناسب حال نہ تھی (دیکھو مرزا صاحب نے چند سطروں کے بعد لکھا ہے) کہ کیا مناسب تھا کہ وہ جدا جدا طبیعتوں کے لوگوں کو ایک ہی بولی کے تنگ پنجرہ قید کر دیتا۔

**اقول**۔ اس کیچڑ طبعزاد و بے بنیاد مستزاد کا ہم توریت سے مقابلہ کرتے ہیں اور اس اختلاف السنہ کے مسئلہ کو ناظرین کے آگے دھرتے ہیں۔ **توریت پیدائیش** باب ۱۱ آیت ۳ سے ۹ تک۔ اور آپس میں کہا۔ آؤ ہم اینٹیں بناویں اور آگ میں پکا دیں سو ان کو پتھر کی جگہ اینٹ اور گچ کی جگہ گارا تھا۔ اور انہوں نے کہا کہ آؤ ہم اپنے واسطے ایک شہر بناویں۔ اور ایک برج جسکی چوٹی آسمان تک پہنچے اور یہاں اپنا نام کریں ایسا نہ ہو کہ تمام روئے زمین پر پریشان ہو جاویں۔ اور خداوند اس شہر اور برج کو جسے بنی آدم بناتے تھے۔ دیکھنے اُترا۔ اور خداوند نے کہا دیکھو لوگ ہیں اور ان سب کی ایک ہی بولی ہے اب وے یہ کرنے لگے۔ سو وے جس کا ارادہ رکھیں گے۔ اس سے نہ رک سکیں گے۔ آؤ ہم اتریں اور ان کی بولی میں اختلاف ڈالیں۔ تاکہ وے ایکدوسرے کی بات نہ سمجھیں۔ تب خداوند نے ان کو وہاں سے تمام روئے زمین پر پراگندہ کیا۔ سو وے اس شہر کے بنانے سے باز رہے۔ اس لئے اس کا نام بابل ہوا۔ کیونکہ خداوند نے وہاں ساری زمین کی زبانوں میں اختلاف ڈالا۔ اور وہاں سے خداوند نے ان کو تمام روئے زمین پر پراگندہ کیا۔

اس کے برخلاف قرآن میں دیکھیئے۔ وہاں لکھا ہے۔ سورۃ الروم ومن اٰیتہٖ خلق السمٰوات والارض۔ اختلاف السنتکم والوانکم ان فی ذالک لاٰیٰت للعلمین۔ اور نشانیوں اس کی سے ہے پیدا کرنا آسمانوں کا اور زمین کا اور اختلاف بولیوں تمہاری کا۔ اور رنگوں تمہارے کا تحقیق بیچ اس کے نشانیاں ہیں واسطے لوگوں کے۔

محمدی لوگ توریت اور قرآن دونوں کو خدا کی زبان مانتے ہیں۔ مگر افسوس کہ ان میں اسقدر اختلاف ہے۔ توریت سے ظاہر ہے کہ اس وقت لوگوں کا بڑا اتفاق تھا۔ اور نفاق سے نفرت تھی۔ اور نہایت محبت و پیار سے گذران کرتے تھے خدا کو ان کی حالت پر رشک آیا اور ان کا اتفاق اس آسمانی باپ کو نہ بھایا۔ نفاق کا نشان جمایا۔ اور غصہ کے مارے برج کو گرایا۔ تاکہ اتفاق نہ کر سکیں اور باہم میل سے رک جائیں اور برخلاف اس کے قرآن بیان طراز ہے کہ آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا جیسا نشان ہے ویسا ہی بولیوں اور رنگوں کا اختلاف بھی ایک نشان ہے ہر ایک دانا اور اہل علم جانتا ہے کہ آسمان صرف ایک وہم وگمان ہے اور حد نظر کا نشان نہ کہ کوئی سقف اور مکان اُن کی بساط بتقسیم ہر ایک بدھیمان کو تسلیم ہے اور زمانہ جہالت کی تعلیم جسطرح آسمان کوئی چیز نہیں اسطرح اس کو نشان کہنا بھی ایک صریح بطلان ہے بیشک زمین کا پیدا کرنا خدا کا نشان ہے اور اس سے کوئی حق بیان منکر نہیں بولیوں کا بیشک خدا سے ماننا اسکو لیقینا نفاق پسند گردانتا ہے۔ اور آدمی کو مجبور محض جاننا اور اعتقاد اُن لوگوں کا ہے جو کہ کہتے ہیں

۵ خود پیمبر شد و پیام آورد + گشت خود کافر و نمود انکار

یہ اعتقاد وحدت الوجودیوں کا ہے جو ہمہ دوست کو مانتے ہیں۔ ہمارا یہ اعتقاد نہیں اور ہم ان کو دلائل ذیل سے رد کرتے ہیں۔

(۱) اگر سب بولیوں کا موجد خدا ہے تو سائیٹنوں کی بولی جس سے وہ لوگوں کو لوٹتے اور قتل کرتے ہیں۔ ڈاکوؤں کی بولی جس سے وہ خریداروں کے گلے پر چھری پھیرتے ہیں۔ زرگروں کی بولی جس سے وہ لوگوں کے زر چراتے ہیں۔ طوائفوں اور کنجروں کی بولی جس سے وہ فعل شنیعہ کیواسطے داؤ پیچ کرتے ہیں بھی خدا کیطرف سے ماننی پڑیگی۔ جس سے خدا چوروں رہزنوں اور طوائفوں و کنجروں کا ہادی و معلم بھی تسلیم کرنا پڑیگا۔ جو بالکل ناسزا ہے۔

(۲) ہر ایک صحیح العقل و سلیم الفکر پر روشن ہے کہ پرمیشور اپنی ذات و صفات و افعال میں ادویتی (لاثانی) ہے پس جس کو دویا اور شکتیوں میں سے سب زیادہ اور بے نظیر مانتے ہیں اس کی شکتیوں کے پرکاش کو بے چون و بے چرا جاننا ضروری ہے غور کرنیکا مقام ہے کہ گیان کی قدر و منزلت گیانی کی لیاقت و بزرگی کا شہادت ہے ناواقف اور نادان بچہ کا گیان اس گیان مے پرمیشور سے جو صداقت کا چشمہ ہے اور علمیت کا منبع کسی طرح مقابلہ نہیں کیا سکتا ہے جو گیان اور ودیا میں کامل اور علمی اور عقلی طاقتوں میں افضل ہے اس کے فیض اور گیان کی کمالیت و معقولیت اور فضیلت بھی سب سے زیادہ تر ہونی چاہئے جب یہ بخوبی وجہ ثابت کیا گیا ہے کہ ابتداء میں قادر مطلق کی طرف سے گیان کا پرکاش بذریعہ وید مقدس ہوا اور جو زبان وید کی وہ سنسکرت تھی پس انسان کی علمی طاقتیں خدا کی علمی طاقتوں سے ہرگز برابری نہیں کر سکتی ہیں۔ اور جو دنیا میں اعلیٰ اور ادنیٰ۔ فاضل اور جاہل۔ قوی اور ضعیف سروگیہ اور الپگیہ کا تفاوت ہوتا ہے وہی فرق سنسکرت و غیر زبان اور دیگر کتابوں اور وید میں ظاہر ہے۔ پس یہ غیر زبانیں اور غیر کتابیں اس کامل گیان مے اور ودیا مے سے نہیں ہیں بلکہ اسی کے فیض کامل سے انہیں بھی قدرے زباندانی اور علمیت ملی ہے اور ان کا موجد حسب ضروریات کے انسان ہے نہ کہ وہ سرب گیان مے سرب شکتیمان پرماتما۔

باقی رہا رنگوں کا اختلاف۔ یہ آب و ہوا سردی وگرمی موسم و ملک کے متعلق ہے ہاں ان کا مدار انتظام قدرت پر ہے اقالیم مختلفہ کے اوضاع اور انسانوں کے متفرق طبائع مختلف ملکوں کی آب و ہوا سے بہت سے متغیر نظر آتے ہیں۔ مگر آغاز دنیا میں ایسے نہ تھے اور نہ ان دنوں تعلیم تھی۔ قدرت کیطرف سے ترقی و انصرام ضروریات کے سامان دئے گئے جس پر انسانوں نے موقعہ بموقعہ کارروائی کی۔ ایک ہی بولی ابتداء میں سب کے حسب حال تھی اور اگر رہتی تو کچھ حرج بھی نہیں تھا۔ مگر خیر ہم کسی بولی کو برا بھی نہیں کہتے لیکن اس پاک و کامل و شدہ زبان کے مقابل میں قدر و منزلت کے لائق نہیں جانتے اور اس پر ہر ایک فاضل غیر متعصب خیال کر سکتا ہے۔

مرزا صاحب سنسکرت زبان ایک تنگ پنجرہ نہیں ہے بلکہ ایک وسیع بحر اعظم یا عظیم الشان اور ناپیدا کنار سمندر ہے جس میں بود و باش اور شناوری کرنے سے کسی طرح کی رکاوٹ نہیں ہے۔ تنگ پنجرہ تو عربی زبان ہے۔ جس کے اندر بضرب شمشیر و ظلم عاجز مرغیوں کو ذبح کے خوف سے بند کیا گیا ہے اور اب ان کی لسلیس العادت طبیعت ثانی کی پابند ہو کر اس کو (بمثل مرزا صاحب کے) اپنی زبان یا وطن مالوفہ یا الہامی جان رہی ہیں غالب یقین ہے کہ جس دن حق و باطل کی تمیز یا صداقت کی تحقیقات عزیز ہوئی۔ تعصب کو ناچیز جان کر بست دویا کا گرہن کریں گے۔ اور وہ اس آرزو کو ہر مراد سے بھر بیٹھے۔ پرمیشور کرے کہ وہ دن جلد آوے۔

# قرآن کی تعلیم کا فوٹوگراف

ہمارے مرزا صاحب اکثر اس بات کا فخر کرتے ہیں کہ قرآن میں حقائق و معارف بہت ہیں اور کسی بات سے وہ قاصر نہیں اور کوئی تعلیم اس میں ادھوری نہیں مگر جب کبھی بتلانیکا موقعہ ہوا تب سوائے گالیوں اور بُرا کہنے کے کوئی ثبوت نہ دے سکے ہم انکی سقط کلامی سے آزردہ نہیں ہوتے۔ کیونکہ یہ اسلامی تعصب و صداقت ہے اور دانا وں نے کہا ہی ہے "از کوزہ ہماں تراود کہ دروست"۔ لیکن ہم اس کتاب میں ضروری جانتے ہیں کہ اصلیت و ماہیت قرآن کا بیان قرار واقعی کریں۔ اسواسطے ہم سب سے پہلے تمام قرآن کا فوٹوگراف تیار کرتے ہیں اور اس کو حق و باطل کی پرکھ کے اظہار کیواسطے ناظرین کے روبرو دھرتے ہیں۔

| نمبر | نام سورۃ | خلاصہ مضمون اور مشہور قصے یا کوئی خاص یادداشت |
|---|---|---|
| ۱ | فاتحہ | شروع میں دعا ہے کہ اے خدا مجھے گمراہی سے بچا اور اگلے نیک لوگوں کے ہمقدم چلا۔ |
| ۲ | بقر | آدم و حوا و شیطان و خدا و ملائکہ کا مباحثہ و مجادلہ۔ سامری کی گوسالہ پرستی اور موسیٰ کا حال اول بیت المقدس کیطرف سجدہ کرنیکا حکم پھر مکہ کی طرف۔ |
| ۳ | آل عمران | عیسیٰ اور آل عمران اور ابراہیم کے کل قصہ جات اور حرام و حلال کا بیان اور عیسیٰ کا حرام چیزوں کو حلال کرانا۔ |
| ۴ | نساء | مسلمانوں کو واسطے چار عورتوں سے نکاح کرنیکا حکم اور لونڈیوں کے ساتھ علاوہ ان کے۔ اور ایک منکوحہ عورت سے کوئی جڑنا چاہے تو بدلا سکتا ہے۔ |
| ۵ | مائدہ | جانوروں کے حرام و حلال کی تشریح اور موسیٰ کا ذکر اور بنی اسرائیل کے قول و قرار کی تکرار توریت و انجیل کی تصدیق اور عیسیٰ کا حال۔ |
| ۶ | انعام | اس میں بھی حرام و حلال اور ابراہیم کا ستارہ و ماہتاب و آفتاب کو خدا ماننے کا فسانہ برخلاف توریت کے قرآن کا مکہ والوں کے ڈرانیکے لئے نازل ہونا۔ |
| ۷ | اعراف | اس میں پھر شیطان اور آدم اور خدا کا مباحثہ ہے اور کافروں کے واسطے آسمانوں کے دروازوں کا نہ کھلنا اور خدا کا آسمان و زمین بنا کر عرش پر بیٹھ رہنا۔ |
| ۸ | انفال | غنیمت یعنی ڈکیتی کے مال کی تقسیم کرنے کی بابت ہدایتیں کہ اتنا حصہ خدا کو دو۔ اتنا رسول کو دو۔ اور لوٹ مار کی ہدایت اور خدا کا مکر کرنا۔ اور خدا کا مسلمانوں کو کافروں کے مقابلہ پر جانیکے واسطے تخفیف کرنا کہ اب بجائے پہلے کے دس گنا زیادہ کافروں سے جنگ نہ کرو۔ بلکہ اب ایک مسلمان دو سو سے جنگ کرو! افسوس!! |
| ۹ | توبہ | کافروں کے ڈرانے اور دھمکانیکا ذکر۔ مسلمانوں کو جنگ سے نہ بھاگنے کی دلدہی اور توبہ کا بیان۔ اور مارشل لاء کی اجازت اور حرام و حلال اور کافروں سے بد اخلاقی کرنیکا بیان۔ |
| ۱۰ | یونس | قدرے نصیحت اور یونس پیغمبر کا ماہی کے پیٹ میں جانیکا قصہ اور خدا کا آسمان و زمین بنا کر عرش پر جا کر تدبیر کرنا اور خدا کا مکر کرنا۔ اور موسیٰ اور فرعون اور ہارون کا قصہ۔ |
| ۱۱ | ھود | خدا کی روح کا پانی پر تیرنا اور نوح کی داستان اور کشتی کا بننا۔ اور جوش طوفان کا پانی ابلنا اور ہود و صالح کی حکایتیں۔ اور شعیب اور لوط کا قصہ۔ |
| ۱۲ | یوسف | خلاصتاً تمام یوسف و زلیخا اور مصر کی داستان۔ اور انکی عیاشی اور بھٹک جانا اور زنا کا ارادہ اور قید ہونیکا ذکر اور اسی میں یہ بھی کہ یوسف کے بھائی پر چوری کی تہمت لگائی۔ اور جھوٹ بولنے کا بیان۔ |
| ۱۳ | رعد | خدا کے محمد یا اس سورۃ میں رعد یعنی گرج کہ جو ایک فرشتہ ہے بیان کرتا ہے کہ وہ خدا کی تسبیح پڑھتا ہے۔ |
| ۱۴ | ابراھیم | اس میں ابراہیم پیغمبر کا خلاصہ حال اور پیغمبروں کا مجمل حال ہے اور نمرود کا دور از عقل فسانہ اور اس کا آسمان پر جانا۔ |
| ۱۵ | حجر | ایک قوم کی کہانی ہے جس پر خدا نے محمد یا ان نے پتھر و نکا مینہ برسایا تھا اور شہاب ثاقب کے گولہ مارنا فرشتوں کا شیطانوں پر جو خدا کی باتیں سننے اوپر جاتے ہیں۔ تاکہ وہ پھر نہ آویں۔ |
| ۱۶ | نحل | کچھ ہدایت اور کچھ حرام و حلال کا انفصال اور زمین کے ہلنے کا بیان اور خدا کا پہاڑوں کو بمنزلہ میخوں کی ٹھوکنا تاکہ کہیں ہل نہ جاوے اور زمین کا خیمہ کرنا۔ |
| ۱۷ | بنی اسرائیل | بنی اسرائیل کے واقعات کا بیان اور داؤد بادشاہ کا ذکر اور محمد صاحب کو مکہ سے بیت المقدس تک ایک رات میں خدا کا لے جانا اور مفسرین کا باہم سخت اختلاف اور ایک دوسرے پر کفر کے فتوے دینا۔ |
| ۱۸ | کھف | اصحاب کہف کا ذکر اور کتے کا بیان جو کئی ہزار برس سے آجتک بلکہ قیامت تک سوتے رہیں اور نہیں جاگتے اور آفتاب بھی وہاں سے چال بدل جاتا ہے۔ سکندر کا قصہ اور لوہے اور روئیں کی دیوار بنانا اور یاجوج ماجوج کی دور از قیاس داستان اور سکندر کا تمام دنیا تسخیر کرنا۔ |
| ۱۹ | مریم | عیسیٰ اور مریم کا ذکر اور فرشتہ کا اترنا اور اس کے حاملہ ہونیکا بیان۔ |
| ۲۰ | طہ | طوی نام میدان کا ہے۔ موسیٰ کی داستان اور طوی کے جنگل کا بیان اور انکی دیوتا کی پرستش یا خدا کا آگ میں حلول فرمانا اور اس آتشی خدا کی پرستش۔ |
| ۲۱ | انبیاء | قصہ ہائے داؤد و سلیمان و زکریا و یحییٰ و یعقوب و موسیٰ و ابراہیم و اسمٰعیل اور لوط و اسحاق کے بطور خلاصہ۔ اور خدا آسمانوں سے اتر کر زمین پر آنا۔ |
| ۲۲ | حج | ذکر قوم نوح اور قوم عاد اور قوم ثمود وغیرہ کا جنکو خدا نے غرق کیا اور حج کی آداب یعنی تیرتھ یاترا کی تشریح اور بہشت کے لباس و زیورات کا ذکر۔ |
| ۲۳ | مومنون | نوح کے طوفان کا ذکر اور مسلمانوں کی بابت زکوٰۃ وغیرہ کی ہدایتیں اور خدا کا اپنی کتاب میں لوگوں کا حساب رکھنا۔ |
| ۲۴ | نور | زنا کی بابت سزا وغیرہ اور بی بی عائشہ کے اتہام زناکاری کا قصہ اور ان کا اترنا اور چار گواہ کا مانگنا۔ خدا کا نور ایسا ہے جیسے دیوٹ میں چراغ ہو کہ جسے معشوق مثل ہے۔ |
| ۲۵ | فرقان | حضرت موسیٰ اور حضرت نوح نبیوں کے قصہ جات اور کچھ قرآن کی تعریف اور کافروں کا سوال کہ کیوں قرآن اکٹھا نہ اتارا۔ اور خدا کا مہمل یعنی غیر معقول جواب کہ ہم تیرے دلکو ثابت کریں تھم تھم کر یہ سوتے کی بات |



۲ ہزاروں فاضل مولوی ان دونوں سورتوں کو ایک ہی جانتے ہیں اور ہزاروں برخلاف کہتے ہیں اور محمد صاحب کے اصحاب کا بھی اس میں اختلاف تھا۔ ۱۲

| | | |
|---|---|---|
| ؍؍ | ؍؍ | کوئی تفسیر والا اس کا جواب معقول نہیں دیتا ہے ۔ |
| ۲۶ | شعراء | حضرت موسیٰ اور فرعون کا ذکر اور اسطرح نوح کے طوفان کا بیان اور کچھ شاعروں کی بابت گفتگو اور خدا تعالیٰ کا ایک پہاڑ کو اٹھا کر لوگوں کیواسطے سائبان بنانا ۔ |
| ۲۷ | نمل | حضرت موسیٰ اور سلیمان اور داؤد کے قصے اور حضرت سلیمان اور سبا کی عورت ملکہ بلقیس کا عشق آمیز فسانہ اور سلیمان کا مراسلہ بنام ملکہ سبا اور مورچگان کے واقعات ۔ |
| ۲۸ | قصص | مجموعہ و خلاصہ قصہ جات موسیٰ و فرعون کا ہے ۔ |
| ۲۹ | عنکبوت | عنکبوت یعنی مکڑی کا قصہ اور کچھ نصیحت اور معجزہ سے انکار اور بہشت کا ذکر |
| ۳۰ | روم | قوم روم کے مغلوب ہونے کا قصہ ۔ اور خدا کا لوگوں کی دلوں میں حق کیطرف سے پھیر نیکے واسطے مہر لگانا اور ابراہیم کی پیروی کرنیکا حکم |
| ۳۱ | لقمان | حکیم لقمان کا قصہ اور آسمانوں کو خدا تعالیٰ کا بغیر ستونوں کے کھڑا کرنا اور لقمان کا نصیحت نامہ بیان کرنا اپنے بیٹے کو ۔ |
| ۳۲ | سجدہ | تھوڑا ذکر سجدہ کا اور باقی عذاب و ثواب اور بہشت و دوزخ کے حالات ۔ خدا آسمان سے اتر کر زمین پر کام کرتا ہے اور پھر چڑھ جاتا ہے اور بھول جانا خدا کا ۔ |
| ۳۳ | احزاب | ان عورتوں کا حال جو نفس اپنا پیغمبر کو بخشدیں اور اس کی تشریح اور کفار کے لشکر سے عہد و پیمان کا بیان اور نوح موسیٰ ابراہیم وغیرہ کے قصہ جات ۔ |
| ۳۴ | سبا | خدا کا پاکٹ بک میں لوگوں کا حساب لکھنا ۔ اور پہاڑوں کا باتیں کرنا داؤد کے ساتھ اور گیت گانا ۔ |
| ۳۵ | فاطر | کچھ ہدایت ہے اور فرشتوں کے دو دو تین تین اور چار چار پر کا بیان اور سورج اور چاند کا دن رات میں چلنے کا حال ۔ |
| ۳۶ | یسین | اسرافیل فرشتہ کا ذکر ۔ اور اسکو کرنا (نرسنگا) پھونکنے کا حال جو قیامت کے روز پھونکیگا اور خدا کا قرآن کی قسم کہانا اور بہشت دوزخ کا بیان ۔ |
| ۳۷ | صافات | خدا کا فرشتوں کی قسم کہانا مع لوگوں کا قرآن کو کلام الٰہی نہ جاننے کا حال اور الیاس پیغمبر کا قصہ ۔ اور شیطان کا لوح محفوظ کی باتوں کے دیکھنے کیواسطے جانا اور خدا کا شہاب ثاقب مارنا ۔ |
| ۳۸ | ص | خدا کا قرآن کی قسم کہانا اور داؤد اور سلیمان کا ذکر ۔ اور آدم و شیطان کی حکایت ۔ اور خدا کا دونوں ہاتھوں سے آدم کا بنانا ۔ |
| ۳۹ | زمر | جو قرآن کو نہ مانے اور وہیں مانگے اس کیواسطے عذاب و سزا کا بیان یعنی گالی گلوچ ۔ اور خدا کا جسکو چاہنا گمراہ کرنا ۔ اور جسکو چاہنا راہ دکہانا اور بہشت کی زمین کا بیان ۔ |
| ۴۰ | مؤمن | مسلمانوں کی بابت عذاب دوزخ سے خوف اور خدا کے تخت کو فرشتوں کا اٹھانا اور خدا کا جلد حساب کرنا ۔ |
| ۴۱ | حم السجدہ | خدا کا قرآن عربی میں ارسال کرنا واسطے ان کے جو عربی جانتے ہیں اور قوم ثمود کا ذکر اور موسیٰ اور محمد کی ہدایتیں ۔ اور خدا کے نزدیک کان اور ہاتھ اور آنکہوں کا گواہی دینا ۔ |
| ۴۲ | شوریٰ | آسمانوں کے پھٹنے کا زمانہ قریب ہو اور قرآن عربی کا آنا اسواسطے ہے تا کہ تو اے محمد مکہ والوں کو ڈراوے اور مکہ کے قریب والوں کو قیامت کے خوف سے |
| ؍؍ | ؍؍ | اور خدا کا پردہ کے پیچھے باتیں کرنا ۔ اور محمد صاحب کا چالیس سال تک |
| ؍؍ | ؍؍ | ایمان کا نہ جاننا کہ کیا ہے ۔ |
| ۴۳ | زخرف | قرآن عربی میں اسواسطے ہوا تا کہ جنکی بولی ہے وہ سمجھیں اور موسیٰ اور عیسیٰ کے قصوں کا خلاصہ اور خدا کا لوگوں کیساتھ ایک ایک شیطان چھیڑنا تا کہ گمراہ ہوں ۔ |
| ۴۴ | دخان | قیامت کے روز آسمان دھوآں بن جاویگا ۔ اس کا ذکر اور بنی اسرائیل اور فرعون کا ذکر ۔ |
| ۴۵ | جاثیہ | قیامت کے روز کی کارروائی کا ذکر اور اعمال ناموں کا ملاحظہ کرنا اور فریقین کا پیش ہونا ۔ بنی اسرائیل کا قصہ اشارتاً اور بہشت و دوزخ کا ذکر ۔ |
| ۴۶ | احقاف | قوم عاد کا ذکر اور کچھ ماں باپ کی بابت نصیحتیں ۔ عرب کے ڈاکوؤں ظالموں کیواسطے عربی قرآن کا نازل ہونا ۔ |
| ۴۷ | محمد | بہشت کا نقشہ اور حلیہ اور محمد صاحب کا حال اور انکی بابت (بقول محمدیاں) خدا تعالیٰ کا شہادت دینا ۔ |
| ۴۸ | فتح | محمد صاحب کی گناہ گاری کا حال اور جنگ کی فتح اور لوٹ کے مال کی تقسیم اور غیر قوموں کیساتھ بیرحمی کا بیان اور خواب کا جو خدا نے بتلائی تھی محمد کو وہ جھوٹی ہوئی ۔ اور آیت اتری ۔ |
| ۴۹ | حجرات | محمد صاحب کی عزت کرنیکا بیان اور اسی طرح اور عزت والوں کا اور جہاد کرنیوالوں کی تعریف اور مبارکبادی ۔ |
| ۵۰ | ق | خدا قرآن کی قسم کہاتا ہو اور محمد کی پیغمبری کی قسم کہاتا ہے کہ میں نے دنیا کو چھ روز میں پیدا کیا ہے اور خدا نے یادداشت کیواسطے کتاب لکھی ہوئی ہے ۔ تا کہ بھول نہ جاوے ۔ |
| ۵۱ | ذاریات | خدا ہواؤں کی قسم کہاتا ہو اور راہوں والے آسمان کی قسم کہاتا ہے اور ابراہیم کے مہمانوں کی کیفیت اور فرعون اور موسیٰ کی حکایت ۔ |
| ۵۲ | طور | خدا اس سورۃ میں کوہ طور کی اور کتاب قرآن کی اور کعبہ کی اور دریا کی قسم کہاتا ہے اور بہشت کا ذکر ۔ |
| ۵۳ | نجم | اس میں محمد صاحب کا (بسواری براق) آسمانوں پر جانیکا ذکر ہے اور خدا اسپر گواہی دیتا ہے تا کہ کسی طرح لوگ یقین کریں اور موسیٰ اور ثمود اور عاد کے قصہ جات ہیں ۔ |
| ۵۴ | قمر | چاند کے دو ٹکڑے ہونے کی شعبدہ بازی اور حضرت لوط علیہ السلام کے اہل خانہ کی حکایت ۔ |
| ۵۵ | رحمان | اس میں جنات کا بیان اور بہشت کے دو باغوں کی توصیف اور یاقوت اور مرجان کی حوروں کا دلفریب اور ہوشربا واقعہ ۔ |
| ۵۶ | واقعہ | اس میں بہشت کی نہروں و حوروں و مکانوں کا ذکر کیا گیا ہے اور اصلی قرآن کا کسی اور کتاب میں پوشیدہ ہونیکا بیان اور زمین اور پہاڑ ہلائے اور اڑائے جائیں گے ۔ |
| ۵۷ | حدید | نوح اور ابراہیم کے قصہ جات اور بہشت اور دوزخ میں کا فرق اور مومنوں کی تقسیم درجات ۔ |
| ۵۸ | مجادلہ | حضرت محمد صاحب اور ایک عورت کا باہمی شکایت نامہ ۔ |
| ۵۹ | حشر | قیامت کے خوف سے ڈرانا ۔ اور مسلمانوں کو جنگ کیواسطے دلیری دینا ۔ |
| ۶۰ | ممتحنہ | کچھ مسلمان دین سے پھر کر کافروں (یعنے اپنے اصلی ایمان) کیطرف |

| نمبر | سورۃ | کیفیت |
|---|---|---|
| 〃 | 〃 | چلے گئے تھے ان کو ڈرانے اور بانجھ کو آزمانے کی بابت |
| ۶۱ | صف | عیسیٰ اور موسیٰ کے واقعات کو مختصر بیان کر کے صف بستہ اتفاق کرنیکی بابت تاکہ نفاق نہ ہوجائے۔ |
| ۶۲ | جمعہ | یہودیوں سے موت مانگنے کا قصہ اور امیوں کے پاس امی پیغمبر کا آنا اور جمعہ کے دن کی بزرگی۔ |
| ۶۳ | منافقون | منافق لوگوں کی بابت ہدایت اور نفرت تعیب۔ |
| ۶۴ | تغابن | روز تغابن (یعنی قیامت) کا ذکر کر کے بہشت کی تحریص اور قدرے نصیحت اور خدا کا لوگوں سے بذریعہ محمد صاحب کے قرض مانگنا۔ اور دگنا دیے کا قرار۔ |
| ۶۵ | طلاق | عورتوں کی بابت طلاق دینے کا بیان اور سات زمینوں اور سات آسمانوں کا پیدا کرنا اور بہشت کا بیان۔ |
| ۶۶ | تحریم | خاص محمد صاحب کی عورتوں کی بابت ہدایتیں اور انتظام۔ حضرت نے شہد اپنے پر حرام کر دیا تھا (جسے نہ دو سکے) یہ آیت پڑھی کہ کیوں حرام کرتا ہے جو اللہ نے حلال کیا ہے۔ |
| ۶۷ | ملک | سات آسمان اور جہنم اور چراغوں کا ذکر کر کے قدرے نصیحت اور خدا کا آسمانوں میں ہونا۔ اور شیطانوں کو شہاب ثاقب مارنا جو وصل ستارے ہیں۔ |
| ۶۸ | قلم | خدا قلم کی قسم کھاتا ہے اور ایک باغ والے کا قصہ اور خدا کا اپنی پنڈلی قیامت کے روز دکھلانا اور مکر کرنا۔ |
| ۶۹ | حاقہ | خدا کا تخت فرشتوں نے اٹھایا ہوا ہے اور اس پر خدا براجمان ہے اور قیامت کا ذکر اور دوزخ کا ڈراؤ۔ |
| ۷۰ | معارج | قیامت کا ذکر اور اس کی میعاد کہ پچاس ہزار سال تک رہیگی خدا کا زینہ لگانا اور فرشتوں کا اوپر سے نیچے اترنا۔ |
| ۷۱ | نوح | نوح کا قصہ ہے۔ |
| ۷۲ | جن | محمد صاحب کا قرآن پڑھنا اور جنوں بھوتوں کا فریفتہ اور مسلمان ہو جانا اور خدا کا قرآن کی آیتوں کو وحی کے ساتھ بحفاظت چوکیداران کے ارسال کرنا۔ |
| ۷۳ | مزمل | قرآن کے پڑھنے کی بابت ہدایات اور دوزخ اور قیامت کا ذکر بحوالہ ذکر فرعون کے۔ |
| ۷۴ | مدثر | ذکر انیس فرشتوں کا جو دوزخ کے موکل ہیں۔ |
| ۷۵ | قیامت | خدا قیامت کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۷۶ | دھر | زمانہ اور ایک آدمی کی جہالت کا ذکر اور قرآن خوانی اور بہشت کا ذکر۔ |
| ۷۷ | مرسلات | خدا ان ہواؤں کی قسم کھاتا ہے جو بھیجی گئی ہیں۔ |
| ۷۸ | النبا | اس میں بھی ذکر زمین اور آسمان کا کر کے علم لدنی سے بیان کیا جاتا ہے کہ زمین بچھونا ہے اور پہاڑ میخیں ہیں اور سات آسمان اور ان کے دروازوں کا بیان ہے۔ |
| ۷۹ | نازعات | فرشتوں کے باہمی جھگڑے اور معراج کا ذکر ہے اور موسیٰ اور جنگل طویٰ کا ذکر ہے۔ |
| ۸۰ | عبس | نابینا جو محمد صاحب کے پاس آیا اور انہوں نے اسے مکروہ سمجھا اسکا قصہ ہے۔ |
| ۸۱ | تکویر | یہاں پر قسموں کا مدد طوفان اٹھاتا ہے۔ |

| نمبر | سورۃ | کیفیت |
|---|---|---|
| ۸۲ | انفطار | آسمان کے پھٹنے کی بابت اور قیامت کے ظہور کا ذکر اور آدمی کا تعین دو فرشتوں کا مقرر ہونا آدمی کے اعمال نویسی کیواسطے۔ |
| ۸۳ | تطفیف | کم وزنوں کی بابت ذکر ہے اور بہشت میں شراب نوشی کی بابت خوشخبری اور باغ کا بیان۔ |
| ۸۴ | انشقاق | اسمیں بھی آسمان کے پھٹنے اور قسموں کا ذکر اور شور سے بیان ہے۔ |
| ۸۵ | بروج | اس میں خدا آسمان کے برجوں کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۸۶ | طارق | زمین کی قسم اور آدمی کی پیدائش باپ کی پشت سے بیان کی ہے اور خدا کا مکر کرنا۔ |
| ۸۷ | اعلیٰ | پرانے صحیفوں کا حوالہ دیکر خدا اپنی بزرگی کا ذکر ہے۔ |
| ۸۸ | غاشیہ | اس میں قیامت کا ذکر ہے۔ اور بہشت تحریص۔ |
| ۸۹ | فجر | خدا فجر کے وقت کی قسم کھاتا ہے اور جفت وطاق کی بھی قسم کھاتا ہے اور خدا کا آنا فرشتوں کی صف باندھ کر اور فرعون و ثمود کا قصہ۔ |
| ۹۰ | بلد | خدا بامداد اپنے شہر مکہ کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۹۱ | شمس | خدا سورج اور چاند اور دن کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۹۲ | لیل | خدا رات کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۹۳ | ضحیٰ | خدا روز کے وقت کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۹۴ | الشراح | خدا محمد صاحب کو حوصلہ دیتا ہے تاکہ گھبراوے نہیں۔ |
| ۹۵ | تین | خدا انجیر کے درخت اور زیتون کے درخت کی اور طور اور سینا پہاڑوں کی قسمیں کھاتا ہے۔ |
| ۹۶ | علق | خدا بیان کرتا ہے کہ آدمی کی پیدائش خون سے ہے اور اکثر مسلمانوں کا اعتقاد ہے کہ یہ سورۃ سب سے پہلے خدا نے آسمان سے نازل کی ہے۔ |
| ۹۷ | قدر | شب قدر کی رات کا ذکر ہے کہ اس رات کو فرشتے اور روح اترتے ہیں۔ |
| ۹۸ | بینہ | قرآن و نماز و زکوٰۃ کی بابت ذکر ہے۔ |
| ۹۹ | الزلزال | زلزلہ کی بابت اور زمین کا باتیں کرنا۔ |
| ۱۰۰ | عدیات | خدا گھوڑوں کی قسم کھاتا ہے۔ |
| ۱۰۱ | قارعہ | قیامت کی بابت۔ |
| ۱۰۲ | تکاثر | طمع کی بابت نصیحت ہے۔ |
| ۱۰۳ | عصر | خدا زمانہ کی قسم اٹھاتا ہے۔ |
| ۱۰۴ | ھمزہ | عیب پکڑنے کی ممانعت ہے تاکہ کوئی اعتراض نہ کرے۔ |
| ۱۰۵ | فیل | فیلوں اور ابابیلوں کا قصہ درج ہے۔ |
| ۱۰۶ | قریش | خاص قوم قریش کی بابت (جسمیں کہ محمد صاحب پیدا ہوئے تھے) ذکر ہے۔ |
| ۱۰۷ | ماعون | برتنے کی چیزوں کے استعمال کرنیکا بیان۔ |
| ۱۰۸ | کوثر | حوض کوثر کی بابت ہے (یہ حوض کہتے ہیں کہ آسمانوں کے اوپر جنت میں ہی) اس حوض میں بیٹھ کر محمد صاحب شہیدوں کو پانی پلائیں گے۔ |
| ۱۰۹ | کافرون | کافروں سے سوال و جواب جنہوں نے انکی پیغمبری پر ایمان نہ لایا۔ |
| ۱۱۰ | نصر | مسلمانوں کی دل دہی بڑھانیکے واسطے فتحمندی کا ذکر۔ |
| ۱۱۱ | لھب | مسمی ابی لہب (جو کہ محمد صاحب کا بڑا سخت مخالف تھا) کی بابت خدا صاحب اور محمد صاحب کا بد دعا اور گالیاں دینا۔ |
| ۱۱۲ | اخلاص | خدا کی تعریف ہے۔ |
| ۱۱۳ | فلق | دعا ہے اور شرارت سے پناہ مانگی ہے۔ |
| ۱۱۴ | الناس | آخری دعا اور شیطان سے بچنے کیواسطے خدا سے پناہ مانگی گئی ہے۔ |

# خلاصہ تعلیم قران

| نمبر شمار | تعداد سورۃ | قسم مضمون و قصہ جات | تعداد آیت |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۴۰ | قصہ جات گذشتہ پیغمبروں اور بادشاہوں کی بابت | ۱۰۰۰ |
| ۲ | ۱۶ | لوٹ کھسوٹ ڈاکہ زنی جنگ و جہاد و جانور کشی وغیرہ | ۱۱۵۰ |
| ۳ | ۲۰ | بہشت و دوزخ اور قیامت کی بابت اور کعبہ پرستی وغیرہ۔ | ۲۰۶۶ |
| ۴ | ۱۵ | بابت قسموں سوگندوں کی جو خدائے محمدیان بار بار کھاتا ہے وغیرہ۔ | ۲۰۰ |
| ۵ | ۱۴ | بابت عورتوں کی اور حضرت محمد صاحب کی خانگی امور کی | ۵۰۰ |
| ۶ | ۵ | بابت بہشت اور حوروں اور غلماؤں اور نہروں اور مکانوں کے وعدے جو جنگجو اور جہادی مومنوں سے کئے گئے ہیں۔ | ۱۶۵۰ |
| ۷ | ۴ ∴ | بابت دعا اور عبادت الٰہی کے۔ | ۱۰۰ |
| | | میزان | ۶۶۶۶ |

اس فوٹوگراف کو جو انصاف کی نگاہ سے مطالعہ میں لاوینگے کچھ شک نہیں کہ وہی اسکی اصلیت کو پاوینگے۔ اب تھوڑا سا اسکی قسموں کی لوچھاڑ کا بھی اظہار کرتا ہوں کہ ان سے کس قدر معقولیت آشکارا ہو رہی ہے۔

سورۃ الفجر۔ والفجر ولیال عشر والشفع والوتر والیل اذا یسر هل فی ذالک قسم لذی حجر ٥

سورۃ البلد۔ لا اقسم بھذ البلد وانت حل بھذ البلد ووالد وما ولد ٥ لقد خلقنا الانسان فی کبد ٥

سورۃ الشمس۔ والشمس وضحٰها والقمر اذا تلٰها والنهار اذا جلّٰها والیل اذا یغشٰها والسماء وما بنٰها والارض وما طحٰها ٥ ونفس وما سوّٰها ٥ فالهمها فجورها وتقوٰها ٥

سورۃ الیل۔ والیل اذا یغشٰی والنهار اذا تجلّٰی ٥ وما خلق الذکر والانثٰی ٥ ان سعیکم لشتّٰی ٥

سورۃ الضحٰی۔ والضحٰی والیل اذا سجٰی ٥ ما ودعک ربک وما قلٰی ٥ وللاخرۃ خیر لک من الاولٰی ولسوف یعطیک ربک فترضٰی الم یجدک یتیما فاٰوٰی ٥ ووجدک ضالا فهدٰی ووجدک عائلا فاغنٰی فاما الیتیم فلا تقهر ٥ واما السائل فلا تنهر ٥

سورۃ التین۔ والتین والزیتون ٥ وطور سینین ٥ وهذ البلد الامین ٥ لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم۔ ثم رددنٰه اسفل سافلین ٥

سورۃ الطور۔ والطور وکتٰب مسطور فی رق منشور والبیت المعمور ٥ والسقف المرفوع ٥ والبحر المسجور ٥ ان عذاب ربک لواقع ٥

سورۃ العٰدیٰت۔ والعٰدیٰت ضبحا ٥ فالموریٰت قدحا ٥ فالمغیرٰت صبحا ٥ فاثرن به نقعا۔ فوسطن به جمعا ٥ ان الانسان لربه لکنود ٥ وانه علٰی ذالک لشهید ٥ وانه لحب الخیر لشدید ٥ افلا یعلم اذا بعثر ما فی القبور ٥ وحصل ما فی الصدور ٥ ان ربهم بهم یومئذ لخبیر ٥

سورۃ القریش۔ لایلٰف قریش ٥ ایلٰفهم رحلة الشتاء والصیف فلیعبدوا رب هذا البیت ٥ الذی اطعمهم من جوع وامنهم من خوف ٥

سورۃ الکوثر۔ انا اعطینٰک الکوثر ٥ فصل لربک وانحر ٥ ان شانئک هو الابتر ٥

سورۃ الکٰفرون۔ قل یا ایها الکٰفرون ٥ لا اعبد ما تعبدون ٥ ولا انتم عٰبدون ما اعبد ٥ ولا انا عابد ما عبدتم ٥ ولا انتم عٰبدون ما اعبد ٥ لکم دینکم ولی دین ٥

سورۃ اللهب۔ تبت یدا ابی لهب وتب ٥ ما اغنٰی عنه ماله وما کسب سیصلٰی نارا ذات لهب ٥ وامراته حمالة الحطب ٥ فی جیدها حبل من مسد

سورۃ المرسلٰت۔ والمرسلٰت عرفا ٥ فالعٰصفٰت عصفا۔ والنٰشرٰت نشرا۔ فالفٰرقٰت فرقا۔ فالملقیٰت ذکرا ٥ عذرا او نذرا ٥ انما توعدون لواقع ٭

## ترجمہ بموجب ترجمہ حضرت شاہ ولی اللہ

سورۃ الفجر۔ قسم ہے مجھ کو صبح اور دہ گانہ راتوں کی۔ اور قسم ہے مجھ کو جفت اور طاق کی اور قسم ہے رات کی جب روانہ ہووے آیا اس مقدمہ میں گواہی معتبر ہے عقلمند کو۔

سورۃ البلد۔ میں قسم کھاتا ہوں شہر مکہ کی۔ اور تو حلال ہو جاویگا اس شہر میں۔ اور قسم کھاتا ہوں جننے والی کی اور جو جنتا ہے۔ اسکی تحقیق ہمنے ہی آدمی کو پیدا کیا ہے مشقت میں۔

سورۃ الشمس۔ قسم ہے آفتاب کی اور اسکی روشنی کی۔ اور قسم ہے اس چاند کی جو بعد آفتاب کے نکلتا ہے اور قسم اس دن کی ہے جب آفتاب کو ظاہر کرتا ہے اور قسم رات کی جو آفتاب کو چھپاتی ہے۔ اور قسم آسمان اور اس کے بنانیوالے کی اور قسم زمین کی اور خدا کی اس کی درستی کرنیکی۔ اور قسم آدمی کے نفس کی اور خدا کے درست کرنیکی۔ اور قسم اس کے دل میں تقویٰ اور گناہ ڈالنے کی۔

سورۃ الیل۔ قسم رات کی جو چھپاتی ہے۔ اور قسم دن کی جو ظاہر کرتا ہے۔ اور خدا جسنے نر و مادہ کو پیدا کیا۔ اس وجہ سے کہ تمہاری سعی مختلف ہے۔

سورۃ الضحٰی۔ قسم روز چڑھے کے کہانیکے وقت کی اور قسم ہے رات کی جو چھپاتی ہے تجھکو نہ چھوڑا تیرے پروردگار نے اور تیری آخرت تحقیقا دنیا سے بہتر ہوگی اور البتہ نعمت دیویگا تیرا پروردگار تو خوشنود ہو جاویگا۔ تجھ کو یتیم دیکھا جگہ دی اور گمراہ دیکھا رستہ دکھلایا۔ تنگدست دیکھا تونگر کیا۔ پس جو یتیم ہو پس مت قہر کر اور جو مانگنے والا ہو پس مت ڈانٹے۔

سورۃ التین۔ قسم ہے انجیر کے درخت اور زیتون کے درخت کی اور قسم ہے سینائی پہاڑ کی اور قسم ہے اس شہر (مکہ) امین والیکی۔ ہم نے پیدا کیا ہے آدمی کو پیدا کیا ہے اچھی صورت میں۔

سورۃ الطور قسم ہے کوہ طور کی۔ اور قسم کتاب لکھی ہوئی کی کشادہ کاغذ میں اور قسم ہے بنے ہوئے گھر کی۔ اور قسم بلند چھت کی۔ اور قسم بھری ہوئی دریا کی۔ تحقیقا تیرے پروردگار کا عذاب ہونیوالا ہے۔

حاشیہ ۔ غیاث اللغات ردیف ق۔ قرآن بالضم و مد الف (باعتقاد محمدیان) کلام اللہ است و آں صد و چہاردہ سورۃ و شش ہزار و شش صد و شصت و شش آیت و پانصد و چہل رکوع و منجملہ آیات مذکورہ بروایت جار اللہ زمخشری صاحب کشاف ہر یکہزار آیت قصص است و یکہزار امثل و در وعدہ یکہزار و در وعید یکہزار و در امر یکہزار و در نہی یکہزار و بعدہ پانصد در حلال و حرمت (حرام) و یکصد در دعا و شصت و شش در ناسخ و منسوخ و لفظ قرآن مصدر است بمعنے خواندن کہ مستعمل شدہ بمعنے مفعول۔

(۲) سورۃ الجاثیہ۔ وتریٰ کُل امتہ جاثیہ کُل اُمتہ تدعیٰ الیٰ کتابھا الیوم تجزون ماکنتم تعلمون ھٰذا کتابنا ینطق علیکم بالحق انا کنا نستنسخ ماکنتم تعلمون۔ ترجمہ اور دیکھے گا تو ہر اُمت کو زانو پر گری ہوئی۔ ہر ایک امت پکاری جاویگی طرف اعمالنامہ اپنے کے آج جزا دیجاویگی۔ تم جو کچھ کرتے تھے۔ یہ ہے کتاب ہماری بولتی ہے اوپر تمہارے ساتھ حق کے تحقیق ہم لکھتے تھے جو کچھ تھے کرتے تم تفسیر حسینی یعنے کتابے کہ کراماً کاتبین را بہ کتاب آن امر کردہ بودیم و در تفسیر معالم آوردہ کہ چوں ملکین دفتر ایشاں بآسماں برند حق سبحانہ ثابت سازد در آں نسخہ ہرچہ ثوابی یا عقابے براں مترتب باشد و لغو و بیہودہ را محو کند و گفتہ استنساخ از لوح محفوظات کہ سال بسال نامہ اعمال بنی آدم بملائکہ میسپارند۔ تفسیر حسینی صفحہ ۱۸ ۱۳ جلد دوم نول کشور ۱۸۸۴ء (علم غیب کا نہ ہونا اور نہ کاشف القلوب ہونا بلکہ سہو و نسیان کے سبب کراماً کاتبین کا محتاج ہونا۔

(۳) سورۃ یٰسٓ۔ وکل شیٔ احصینہ فی امام مبین۔ ترجمہ اور ہر چیز کو شمار کر رکھا ہم نے بیچ لوح محفوظ کے (گننے اور حساب اور لوح محفوظ کا محتاج)

(۴) انفطار۔ کراماً کاتبین یعلمون ما تفعلون۔ ترجمہ کراماً کاتبین جانتے ہیں جو کچھ کہ تم کرتے ہو۔ (اپنی بےعلمی کا اقرار ہے)

(۵) سورۃ یونس۔ قل اللہ اسرع مکراً ان رسلنا یکتبون ما تمکرون۔ ترجمہ کہو اللہ بہت جلد مکر کرنے والا ہے تحقیق بھیجے ہوئے ہمارے لکھتے ہیں جو تم مکر کرتے ہو۔ (خواہ وہ بالکل جھوٹ لکھدیں اللہ کو گھر کی عقل اور یاد داشت اور گیان نہیں)

(۶) سورۃ بقر۔ واللہ سریع الحساب۔ ترجمہ خدا جلد حساب کرنے والا ہے۔ تفسیر حسینی خدا زود شمار است بمقدار لمحہ شمار ہمہ خلایق کند۔ افسوس خدا کل جہاں کا اور حافظ پر یہ شامت۔ گر ہمیں اللہ است و این مخلوق ÷ بہر یاد داشت بایدش صندوق (صاحب لوگوں جیسے بکس)

(۷) سورۃ انعام۔ وھو سریع الحاسبین ترجمہ اور وہ بہت جلدی کرنے والا ہے حساب کرنے والوں سے تفسیر حسینی گفتہ اند کہ حق سبحانہ بمقدار دوشیدن گوسفندے شمار ہمہ مکلفان خواہد کرد باوجود کثرت عدد جن و انس و بسیارے از اعمال ایشاں دریں دلیل کمال قدرت اوست (خدا اور اُس کی کند ذہنی معاذ اللہ)

(۸) سورۃ النسآء۔ وکل شیٔ احصینہ کتاباً ترجمہ اور ہر چیز کو گن لیا ہے ہم نے اُس کو لکھنے کر (خدائے محمدیان تقریری حساب سے محض اُمّی ہے)

(۹) سورۃ الرعد یمحوا اللہ مایشاء ویثبت وعندہ اُم الکتاب ترجمہ مٹاتا ہے اللہ جو چاہتا ہے اور ثابت کرتا ہے (جو چاہتا ہے) اور نزدیک اُس کے ہے۔ اصل کتاب تفسیر حسینی۔ محو میکند آنچہ مے خواہد بحکم و اثبات مے کند آنچہ میخواہد بحکمت و نزدیک اوست اصل کتاب کہ لوح محفوظ است و ہیچ کارے نباشد الا آنکہ نوشتہ بود در کے از آنچہ شدہ است و مے شود و خواہد شد بہ تفصیل و تشریح بعضے گفتہ اند کہ محو کند از دیوان حفظ آنچہ ہیچ جزا بداں متعلق نباشد و بگذارد غیر آں را یعنے چوں حفظ دیر آہ آنچہ از بندہ صادر شود و از اقوال و افعال و احوال ہمہ را بنویسند و آں دفتر را بموقف عرض رسانند حق سبحانہ قولی و فعلی را کہ ثوابے و عقابے بداں متفرع نیست محو کند و باقی بگذارد یا سئیات تائب را محو نماید و بدل آں حسنات ثبت کند و بعضے از احکام شرائع بحسب مصلحت زمان نسخ کند و حکم دیگر اثبات فرمائد۔ دیکھو تفسیر مذکور صفحہ ۳۴۳ جلد اول نولکشور ۱۸۷۳ء (کارخانہ خدائی کی بےانتظامی اور پہلے درجہ کی غفلت در خدا کی حاضری شاید سپیشل ڈیوٹی ہوگی۔ سورۃ مائدہ لیعلم اللہ من یخافہ بالغیب ترجمہ تاکہ خدا معلوم ہو جاوے کہ کون ڈرتا ہے۔ (۱۱) سورۃ بقر من یتبع الرسول ترجمہ تاکہ ہم جان لیں کون تابعداری کرتا ہے رسول کی (نادانی کا ثبوت)

(۱۲) سورۃ الانفال۔ یاایھا النبی حرض المومنین علی القتال ان یکن منکم عشرون صابرون یغلبوا مائتین وان یکن منکم مائۃ یغلبوا الفا من الذین کفروا بانھم قوم لایفقھون۔

(۱۳) الئٰن خفف اللہ عنکم وعلم ان فیکم ضعفا فان یکن منکم مائۃ صابرۃ یغلبوا مائتین وان یکن منکم الف یغلبوا الفین باذن اللہ واللہ مع الصابرین ترجمہ اے نبی رغبت دے مسلمانوں کو اوپر لڑائی کے اگر ہوں تم میں سے بیس صبر کرنے والے غالب آویں دو سو پر۔ اور اگر ہو ویں تم میں سے سو غالب آویں ہزار پر اُن لوگوں سے کہ کافر ہوئے ہیں بہ سبب اس کے کہ وہ قوم ہیں کہ نہیں سمجھتے۔ اب تخفیف کی اللہ نے تم سے اور جانا کہ بیچ تمہارے ناتوانی ہے پس اگر ہوں تم میں سے سو صبر کرنے والے غالب آویں دو سو پر اور اگر ہوں تم میں سے ہزار غالب آویں دو ہزار پر ساتھ حکم خدا کے اور اللہ ساتھ ہے صبر کرنیوالوں کے ہے تفسیر حسینی بعد از نزول این (یاایھا النبی حرض المومنین) آیت مومناں از مقابلہ یکے با دہ تن اندیشناک شدند و بر ایشاں گراں آمد حق سبحانہ تعالےٰ این آیت را منسوخ گردانیدہ فرمود۔ (یعنے این آیت دیگر ارسال کرد)

الئٰن خفف اللہ عنکم ان کہ ایں حکم (اول) شمار اگرانبار ساخت سبک گردانید خدائے از شما۔ علم دید و بدانست ان فیکم ضعفا انکہ در شما سستی ہست یعنے ضعف بدن فان یکن منکم پس اگر باشد از شما صد تن شکیبا غالب میشوند بر دویست تن این شرط نیز بمعنے امر است یعنے یکے از شما باید کہ بمقابلہ دو تن صبر کند و نگریزد و اگر بود از شما ہزار نفر ہزار پس غالب شوند بر دو ہزار بامر خدا و یاری او۔ دیکھو تفسیر حسینی صفحہ ۲۴۴ و ۲۴۵ جلد اول نولکشور ۱۸۷۳ء (خدا کا غفلت کی نیند سے جاگنا اور ارشاد کا بدلنا)۔

(۱۴) سورۃ البقر۔ احل لکم لیلۃ الصیام الرفث الی نسائکم ھن لباس لکم وانتم لباس لھن علم اللہ انکم کنتم تختانون انفسکم فتاب علیکم وعفا عنکم فالئٰن باشروھن وابتغوا ما کتب اللہ لکم۔ ترجمہ حلال کی گئی واسطے تمہارے رات روزے کی رغبت کرو طرف بیبیوں اپنی کے۔ وہ پردہ ہیں واسطے تمہارے تم پردہ ہو واسطے اُن کے جانا اللہ نے یہ کہ تھے تم خیانت کرنے والے جانوں اپنی کے پس پھر آیا اوپر تمہارے۔ اور معاف کیا تم سے پس اب ملا کرو۔ اور ڈھونڈھو جو لکھا ہے اللہ نے واسطے تمہارے۔ تفسیر حسینی جمع از صحابہ بواسطہ غلبہ شہوت صبر نتوانستند کرد و مباشرت را وقتیکہ حرام بود مرتکب گشتند روز دیگر ایں صورت بحضرت رسالت رسید و این آیت نازل شد دیکھو صفحہ ۳۱ جلد اول تفسیر حسینی ۱۸۷۳ء نولکشور) (خدا کی غیب دانی کی تردید اور ایکٹ ۱۸۷۳ء کی جگہ ۱۸۸۲ء کا نفاذ)۔

اے قرآنی فلاسفرو۔ جب تک آپ لوگوں کا قرآن پر بشواس ہے تب تک کبھی ایشر اور اُس کے گُن۔ کرم و سبھاؤ اور سرشٹی اُتپتی دشٹی کا گیان نہ ہوگا۔ کیونکہ جہل اور علم کا عناد ہے اور باہمی نفاق و فساد۔

یہ گیان آپ کو تب ہی ہوگا جب کہ سچے دل سے شدھ ہو کر ست ودیا کے پُستکوں یعنے وید شاستروں کا آشرا لینگے۔ اور تعصب کو طلاق دینگے سُننے ست شاستروں کا یہ فرمان ہے اور علیت و معقولیت و فلسفیت کا اعلےٰ اور کامل نشان کہ ابھاؤ سے بھاؤ اور بھاؤ سے ابھاؤ نہیں ہوتا یعنے نیستی سے ہستی اور ہستی سے نیستی سراپا موہوم اور عدم کا وجود قطعی معدوم ہے ترجمہ مول کا مول یعنے کارن کا کارن نہیں ہوتا اس لئے بکارن سب بکاریوں کا مالن ہوتا ہے کیونکہ کسی کاریہ کے آرمبھ سے پہلے تینوں کارن اوش ہوتے ہیں جگت کی

وہ قدیم ماننی پڑیگی۔ اور یہ عقیدہ باطل ثابت ہوگا۔ کہ حدوث عالم سے پہلے ماسوا اللہ معدوم مطلق تھا۔ مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ تحریک موجد کی طرف سے اور تحرک موجودات کی طرف سے انقلاب کا باعث ٹھہرا۔ ہم پوچھتے ہیں کہ وہ شیئے کیا ہے کہ جو اس انقلاب میں تحریک اور تحرک کی حالت میں آئی ہے۔ اگر کوئی شیئے ہے تو وہ قدیم ماننی پڑیگی اگر کوئی شیئے نہیں تو تحریک کون قبول کرتا ہے اور تحرک کس کی طرف سے ہوتا ہے جس سے انقلاب پیدا ہوتا ہے۔ موجودات کا وجود اگر نتیجہ انقلاب اوّل مانا جاوے۔ تو اس سے وہ شیئے جس نے حرکت وجودی اس انقلاب میں قبول کی۔ اور خود اُس کی جانب سے تحرک ہوا انقلاب کے آغاز سے پہلے موجود ماننی پڑیگی۔ اور وہ شیئے ماسوا اللہ قدیم ٹھہر جاوے گی۔

مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ موجودات کی عمر کی درازی اور کوتاہی اِس حرکت کی درازی وکوتاہی ہے" اگر یہ مان لیا جائے تو یہ بھی ماننا پڑیگا کہ موجودات میں کوئی شیئے ابدی نہیں ہے حالانکہ قرآن و مولوی صاحب کا عقیدہ ہے کہ روح ابد تک بہشت یا دوزخ میں رہینگے۔ مگر مولوی صاحب اِس عبارت کی آخری سطروں میں کائنات کی ابدیت سے انکار کر گئے۔ شائد مولوی صاحب کو اِس سے بھی انکار ہوگا کہ روح ابد تک بہشت یا دوزخ میں رہینگے جیسا کہ قرآن میں ہے خالدین فیہا ابداً۔ کیونکہ ابد تک وہ شیئے رہ سکتی ہے ہے جو ابدی ہو۔

اُسی کتاب کے صفحہ ۸۹ پر مولوی صاحب فرماتے ہیں کہ بھلائی بُرائی ہر شیئے کی ازلی ہے" غور کا مقام ہے کہ اگر بھلائی بُرائی ہر شیئے کی ازلی ہے تو ہر ایک شیئے بھی ازلی ماننی پڑیگی۔ کیونکہ بھلائی بُرائی صفات ہیں صفات موصوف سے الگ نہیں ہوسکتی اگر مولوی صاحب کا یہ مطلب ہے کہ بھلائی بُرائی ہر شیئے کی شیئے کے وجود سے پیچھے ہر ایک شیئے کو ملی۔ اور بھلائی بُرائی پہلے موجود تھی۔ تو چونکہ مولوی صاحب کا یہ عقیدہ ہے کہ حدوث عالم سے پہلے خدا کے سوا ئے اور کوئی شیئے نہ تھی۔ تو کیا یہ بھلائی برائی معاذ اللہ خدا کی ذات میں تھی۔ یا جدا اگر ذات میں تھی تو اُس کی ذات ملزم ہونے سے مبرا نہیں ہوسکتی حالانکہ مبرا ہے اگر ذات خدا کی مغائر تھی تو کوئی صفت بغیر موصوف کے الگ نہیں رہ سکتی اس لیئے اس کا موصوف بھی ماسوا اللہ کے قدیم مانو جس سے مولوی صاحب کا مسئلہ حدوث باطل ہوتا ہے۔

پھر مولوی صاحب فرماتے ہیں جیسے" آفتاب کی شعاعیں اور دھوپیں اُس نور کی تفصیل ہیں۔ پر آفتاب کے جرم میں یہ نور بھرا ہوا ہے۔ گو نسبت شعاعوں اور دھوپوں کے اجمالی معلوم ہوتا ہے۔ لیکن لاکھوں درجہ اُن سے زیادہ ہے۔ کیوں یہ اُسی سے پیدا ہوتی ہیں۔ اور اُس کو لازم ہیں ایسے علم اجمالی سے علم تفصیلی پیدا ہوتا ہے۔ سو ہم اُس علم تفصیلی ہی کے معلومات کو موجودات پنہانی کہیں تو کچھ مشکل نہیں سو ہمیں اس کے قدیم ہونے میں کچھ انکار نہیں" (دیکھو تقریر دلپذیر صفحہ ۳۲)

مولوی صاحب کے اس بیان سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ وہ ماسوا اللہ موجودات پنہانی کو قدیم مانتے ہیں اس سے اُن کا یہ اعتقاد قرآنی باطل ہوگیا کہ حدوث عالم سے پہلے ماسوا اللہ کوئی شیئے نہ تھی۔ کیونکہ موجودات پنہانی کی قدامت کے مولوی صاحب قائل ہوگئے جو آخر کوئی شیئے ہے اگر کوئی شیئے نہیں تو وجود کا اطلاق بھی اُس پر نہیں آسکتا۔

غلام احمد ۹۲۔ اور نیز وہ مبداء کل فیوض کا نہیں ہوسکیگا۔ بلکہ اُس کا صرف ایک ناقص کام ہوگا۔ اور جو اعلےٰ درجہ کے عجائب کام ہیں۔ انکی نسبت یہی کہنا پڑیگا۔ کہ وہ سب خود بخود ہیں۔ لیکن ہر ایک عقلمند سمجھ سکتا ہے۔ کہ اگر فی الحقیقت ایسا ہی ہے۔ تو اس سے اگر فرضی طور پر پرمیشور کا وجود مان بھی لیا جاوے تب وہ نہائت ضعیف اور نکما سا وجود ہوگا جس کا علم وجود مساوی ہوگا یہاں تک کہ اُس کا اگر مرنا بھی فرض کر لیا جاوے تو روحوں کا کچھ بھی ہرج نہ ہوگا"

تردید۔ پرمیشور کل فیوض کا مبداء ضرور ہے۔ کیونکہ خداوندی فیض تمامتہ اُسی کی ذات منبع الحسنات سے وابستہ ہیں کسی غیر سے نہیں اُس کا کوئی کام ناقص نا یا کامل مثل احکام قرآنی کے نہیں جہاں تغیر و تبدل کی ضرورت ہو بلکہ مثل ویداقدس کامل و پائدار ہیں اور اعلےٰ حکمتوں اور قدرتوں کے آثار۔ بے حقیقت یا پراگندہ مادہ اور بے علم یا جاہل روحیں خدا کے قبضۂ قدرت میں تو انادی زمانہ سے ہیں مگر خدا کی نیستی سے ہستی میں لائی ہوئی نہیں ہیں۔ ہاں اُن میں جس قدر برکات وفیض ہیں اُن سب کا مبداء خدا ہے اور اُسی کی عبادت سے اُن کا حصول مدعا۔ تمام گوناگون عالم اُسی پراگندہ مادہ سے پرماتما نے اپنی اننت شکتی اور علم بے حد و حکمت نامتناہی سے بنایا ہے مگر نیستی سے ہستی میں نہیں لایا۔ اور اسی طرح تمام روحوں کو خدا نے اُن کے اعمالوں کے مطابق رذالت اور شرافت دی مگر عدم سے موجود نہیں کی کیونکہ قدرت ایزدی میں عدم نہیں ہے۔ آپ کو یہ کہتے شرم نہیں آتی اور نہ خدا کا خوف دل میں لاتے ہو۔ کہ خدا تعالیٰ مالک کل کو نیستی کا معاذ اللہ خدا بتلاتے ہو۔ اور اُس مذہب پر فخر کرتے ہو کہ ہم اُس خدا کے پیرو ہیں۔ جس کے گھر میں نیستی ہی نیستی ہے اور ہستی اگر ہے تو چند روزہ اور چند سالہ بھلا ایسے خدا سے کیا ہوسکتا ہے اور ایسا خدا ازلی و ابدی کب ٹھہر سکتا ہے پراگندہ مادہ اور جاہل روحوں کے مقابلہ میں ایک عظیم الشان عالموں کا پیدا کرنا اور بے شمار روحوں کو کرموں انوسار فضیلت اور رذیلت میں پہنچانا کروڑ درجہ زیادہ قدرت و کمالیت کا کام ہے جس کو آپ تعصب قرآنی یا شامت مسلمانی کے سبب بنظر حقارت دیکھ رہے ہو۔ روحوں میں کوئی علمی یا عقلی فضیلت خود بخود نہیں ہے۔ بلکہ تمام خارجی اور بیرونی ہیں جو اُس کی عبادت اور اُس کے فرمان پر عملدرآمد کرنے سے حاصل ہوتے ہیں۔ کیونکہ وہی ایک اتویم (لاثانی)، اور سرب شکتی مان ہے اور سب چراچر کا سوامی اور پرکاش وان ہے اور درحقیقت وہ ایسا ہی ہے نہ کہ آپ کا وہمی و وسواسی خیال۔ اسی واسطے اُسکا ماننا و جاننا نہائت ضروری ہے اور اُس کے (معاذ اللہ) نہ ہونے میں سراپا اور قطعی ہرج ہے ہاں مسلمانوں کا کچھ ہرج نہیں کیونکہ خیر الماکرین کے بھائی بند حضرات شیاطین موجود ہیں اور امت احمدیہ سے اُن کی محبت والفت بھی روز افزون ہے۔

غلام احمد ۹۲۔ اور وہ اِس لایق ہرگز نہیں ہوگا۔ کہ کوئی اُس کی بندگی کرنے کے لیئے مجبور کیا جاوے کیونکہ ہر ایک روح اُس کو جواب دے سکتی ہے کہ جس حالت میں تم نے مجھے پیدا ہی نہیں کیا۔ اور نہ میری طاقتوں اور قوتوں اور استعدادوں کو تم نے بنایا۔ تو پھر آپ کس استحقاق سے مجھ سے اپنی پرستش چاہتے ہیں۔ اور نیز جب کہ پرمیشور روحوں کا خالق نہیں تو اُن پر محیط بھی نہیں ہوسکتا اور جب احاطہ نہ ہوسکا تو پرمیشور اور روحوں میں حجاب ہوگیا اور جب حجاب ہوا تو پرمیشور سرب گیانی نہ ہوسکا یعنی علم غیب پر قادر نہ رہا تو اس کی سب خدائی درہم برہم ہوگئی تو گویا پرمیشور ہی ہاتھ سے گیا۔

تردید۔ مرزا صاحب یہ اعتراض آپ کے قرآن و حدیث سے ناواقفیت کا ثبوت ہے جس کا ہر فقرہ بتلا رہا ہے کہ آپ کو معقولیت کی ہوا نہیں لگی یہ کس نادان سے آپ نے سُنا کہ ہم لوگ اُس کی بندگی کے لئے مجبور ہیں حضرت مجبور نہیں بلکہ مشکور ہیں کہ اُس نے اپنی کمال رحمت و فضل سے ہماری ظاہری آنکھوں کے واسطے خورشید اور باطنی کے لیئے نور چاروید عطا فرمایا۔

واضح ہو کہ عبادت صرف روح کی بہبودی کے واسطے ہے نہ کہ خدا تعالیٰ کی ترقی و کمالیت کے واسطے۔ خدا ہماری عبادت کا محتاج نہیں تا کہ ہمیں مجبور کرے

واسطے وجود مطلق جایز نہیں۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ جو عدم ممتنع الوجود لذاتہ کا ہے اُس عدم میں اور ممکن الوجود کے عدم میں کیا تفاوت ہے کیونکہ اگر یہ فرق نہ ہو تو پھر ممکن الوجود میں اور ممتنع الوجود لذاتہ میں کچھ بھی تقسیم تمیز نہیں کی جا سکتی کہ جیسے ممکن الوجود قبل از موجو ہونے کے معدوم تھا یا موجود ہونے کے بعد معدوم ہوا۔

اِس کے جواب میں علماء علم کلام کا فقط یہی جواب ہے کہ ممتنع الوجود لذاتہ کا عدم عدم مطلق ہے اور ممکن الوجود کا عدم مقید بالامکان۔

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ممکن الوجود کے عدم میں جو قید مقید بالامکان کے لگا گئی ہے۔ اور عدم مطلق سے مُستثنیٰ کیا گیا ہے اِس قید کا اور استثنا کا کوئی سبب ہونا چاہیئے۔ اور وہ سب ممکن الوجود کے عدم میں بالفعل موجود ہونا چاہیئے پس جب ایسا ایک سبب ممکن الوجود کے عدم میں موجود بالفعل ماننا پڑا جس سے ممکن الوجود کا عدم ممتنع الوجود لذاتہ کے عدم سے تمیز کیا گیا۔ تو وہ سبب ایک شے موجود بالفعل ماسوا اللہ ماننی چاہیئے اور وہی سناتن کارن ٹھہر جاویگا۔ اگر آپ لوگ ذرا بھی اِس مقام پر غور فرماؤ گے۔ تو اِس سوکھشم لطیف مسئلہ کو سمجھ جاؤ گے۔ اِس جگہ ہم ایک آریہ صاحب اور ایک مولوی صاحب کا باہمی تذکرہ بھی درج کرنا ضروری جانتے ہیں جس سے قدامت مادہ وارواح اظہر من الشمس ہوتی ہے

**مولوی۔** کیا آپ جگت کو انادی مانتے ہیں۔

**آریہ۔** ہم جگت کو سروپ سے انادی نہیں مانتے بلکہ پرواہ سے مانتے ہیں کیونکہ اگر ایسا نہ مانا جاوے تو خدا کی خدا وندی قدیم ثابت نہیں ہوتی۔ اور نہ قایم رہتی ہے۔ دانثنار تذکرہ میں جب پھر آریہ صاحب نے پوچھا۔

**آریہ۔** آپ خدا کو گیان سروپ (علیم کامل) مانتے ہیں۔

**مولوی۔** ہاں بیشک خدا علیم ہے اور ہمارے قرآن شریف میں بھی خدا کو علیم مانا گیا ہے۔

**آریہ۔** بھلا مولوی صاحب اگر خدا علیم ہے تو کیا اُس کی صفت علم ازلی ہے۔

**مولوی۔** بیشک ازلی ہے۔

**آریہ۔** کیا خدا کو سرشٹی کی پیدائش کی پہلی تاریخ سے پیشتر میرا علم تھا۔

**مولوی** ہاں۔

**آریہ** میں اُس وقت موجود تھا۔

**مولوی۔** نہیں۔

**آریہ۔** جب میں معدوم تھا تو خدا کو میرا علم کیسے تھا کیونکہ علم کہتے ہیں کسی شے کے جاننے کو جیسے کہ وہ ہووے۔

**مولوی** آپ معدوم تھے مگر خدا کے علم میں موجود تھے۔

**آریہ** جب میں خدا کے علم میں موجود تھا تو میں خدا سے الگ کوئی شے تھا۔ یا خدا تھا۔

**مولوی** اِسکے جواب میں گھبرائے اور ساکت ہو گئے اس کا کیا جواب دیتے۔ اور فی الحقیقت اِس کا جواب اِن کے پاس کیا ہے کہ جب قرآن ہی میں نہیں ہے۔ کیونکہ یہ کہتے ہوئے تو انکو شرم آتی تھی کہ میں خدا تھا اور اگر خدا سے جدا مانیں تو قدامت ماننی پڑے۔ ہائے افسوس کہ موجود جگت دنیا کی پیدائیش سے پہلے خدا کے علم میں موجود تھا جیسے یہ لوگ علم لدنی مانتے ہیں اور یہ بھی جانتے ہیں کہ موجودہ جگت دُنیا کی پیدائش سے پہلے خدا کے علم میں موجود تھا۔ اور یہ بھی جانتے ہیں کہ المعدوم لیس بہ شیٔ جو ایک ایسی صاف بات ہے کہ اس سے کسی کو بھی انکار نہیں ہو سکتا۔ اور یہ بھی خوب جانتے ہیں کہ جیسا معلوم ہو ویسا ہی اُس کا علم ہوتا ہے مگر ہائے ہٹ دھرمی تیرا ستیاناش۔ اے تعصب تیرا خانہ برباد۔ تو نے لوگوں کی آنکھوں پر سخت پٹی باندہ دی کہ باوجود اس قدر صاف بیان کے بھی یہی کہتے چلے جاتے ہیں کہ جگت تو معدوم مگر خدا کے علم میں موجود تھا گویا ختم اللہ علیٰ قلوبھم وعلیٰ سمعھم و علیٰ ابصارھم یعنے تالا لگا دیا اللہ نے اِن کے دلوں پر کانوں پر و آنکھوں پر کہ نہ سمجھتے اور نہ سُنتے اور نہ دیکھتے ہیں۔

اسی طرح جب اِن لوگوں سے پوچھا جائے کہ خدا موثر ازلی ہے تب سر ہلا کر کہہ دیتے ہیں۔ کہ ہاں کیونکہ صفات باری کو یہ بھی ازلی مانتے ہیں۔ مگر جب یہ سوال کیا جاوے کہ ماثور بھی ازلی ہے۔ تو بس پھر ادہر اُدہر ٹال دیتے ہیں۔ کیونکہ خوب جانتے ہیں کہ موثر کے ساتھ ماثور لازمی ہے۔ افسوس کہ باری تعالیٰ کو موثر ازلی ماننا اور پھر یہ کہنا کہ فقط سات آٹھ ہزار سال سے خدا نے جگت اُتپتی کا آغاز کیا ہے کیا اِس سے پہلے سویا ہوا تھا یا نکلا بیٹھا ہوا تھا۔ یا کتم عدم میں براجمان تھا۔

ایک ہمارے مہربان نے ایک مولوی صاحب سے پوچھا کہ قبل از حدوث عالم خدا کی صفت خالقیت خدا کی ذات میں تھی یا نہیں اگر تھی تو وہ کیوں موثر نہ مانی جاوے اور اگر موثر مانی جاوے تو ماثور قدیم ٹھہریگا۔ مولوی صاحب نے اُن کو جواب دیا کہ قبل از حدوث عالم خدا کی صفت خالقیت خدا کی ذات میں بالقوۃ موجود تھی جس پر اعتراض کیا گیا کہ مولوی صاحب بالقوۃ کا اطلاق خدا پر کسی وجہ سے نہیں آسکتا وہ تو من کل الوجوہ ایک ایسا موجود بالفعل مانا گیا ہے جو کسی کمال کا متوقع نہیں۔ اور یہی عقیدہ آپ کے سارے علماء علم کلام کا ہے پھر آپ کیونکر ایسا فرماتے ہیں مولوی صاحب نے فرمایا کہ ہم فلسفہ کی ایسی باتوں کو نہیں مانتے۔

اب فخر علمائے اسلام جناب مولوی محمد قاسم صاحب[1] کی توجہات قدامت کے متعلق سُنئے۔ وہ اپنی کتاب تقریر دلپذیر میں یوں فرماتے ہیں۔

"غرض اصل انقلاب سے یہی ہے کہ عدم کے بعد وجود آئے یا وجود کے بعد عدم آ دبائے مگر جب انقلاب معدوم کو انقلاب عظیم مانا تو بالضرور سب میں بڑی حرکت انقلاب کا باعث ہوتی ہو گی۔ کیونکہ یہ انقلاب بھی سب انقلابوں میں اوّل ہے سو وہ حرکت کیا ہے موجودات کی جانب سے حرکت وجودی اور موجد کی طرف سے حرکت ایجادی۔ موجودات کی جانب سے تحرک ہو گا اور موجد کی جانب سے تحریک اِس تحریک کا نام تعلق ارادہ خداوندی ہے۔ اور اِس تحرک کا نام زمانہ وجود عمر اشیا کی درازی اور کوتاہی حقیقت میں اِس حرکت کی درازی اور کوتاہی ہے۔ اور اِس حرکت کے ہی سبب زمانے کا احساس ہوتا ہے ورنہ اپنے وجود میں حرکت نہ ہوتی۔ تو پھر زمانہ کے احساس کی کوئی صورت نہ تھی اور نہ حدوث وعدم کی کوئی وجہ مثل ذات وصفات خداوندی کائنات کا وجود ہی ازلی اور ابدی ہوتا"

(دیکھو تقریر دلپذیر صفحہ ۲۴۴)

مولوی صاحب کے اِس بیان سے پایا جاتا ہے کہ عدم سے وجود میں آنا یا وجود سے عدم میں جانا ایک انقلاب ہے۔ اب غور کرنا چاہیئے کہ انقلاب کیواسطے کوئی شئے ہونی چاہیئے مثلاً موجود کا وجود ایک شئے ہے۔ اگر وہ معدوم ہو جاوے تو کہا جا سکتا ہے کہ ایک شئے موجود معدوم ہو گئی۔ اور اس سے اُس شئے کو جو موجود سے معدوم ہوئی ایک انقلاب آیا ایسا ہی معدوم سے موجود ہو تو کوئی شئے ہونی چاہیئے جس کو وہ انقلاب ہو یعنے عدم سے وجود جیسا کہ وجود سے عدم کے انقلاب کے واسطے موجود ایک شیے تھا اگر کہو کہ کوئی شئے نہیں تو پھر انقلاب محال ہے۔ اور اگر کوئی شیے موجود تھی تو اس سے

[1] حاشیہ یہ وہی مولوی صاحب ہیں جو علماء اسلام کی طرف سے انتخاب ہو کر مارچ ۱۸۷۸ء کے مباحثہ چاندا پور میں شریمان مہرشی سوامی دیانند جی مہاراج کے مقابلہ میں کھڑے کئے گئے تھے۔

پھر سورۃ اعراف میں ہے لعنۃ اللّٰہ علی الکاذبین ترجمہ لعنت اللہ کی ظالموں پر ہے۔
چونکہ آدم نے ظلم کیا اور گناہ کیا پس وہ بقول قرآن کے لعنتی ہوا
تفسیر عزیزی میں ہے "گفتیم ما آدم و حوا و شیطان را کہ فرود روید از بہشت
زیرا کہ بہشت دار العصیان نیست۔ لائق عصیان دار ابتلا است کہ برابر محل رنج و عنا است"
پھر اسی تفسیر جلد اول میں ہے کہ "از امیر المومنین عمر ابن الخطاب روایت کردہ اند
کہ آنحضرت فرمودند کہ چوں حضرت آدم ارتکاب گناہ کردند و معاتب شدند
در توبہ خود حیران بودند"
اور بھی ایک اسی تفسیر میں ہے کہ "حضرت آدم را نیز ہمیں قسم دشل داد
رو داد۔ کہ ایشان نیز گرفتار مخالف امر و عصیان فرمان الٰہی شدہ اندر کہ آں
بتوبہ و ندامت و استغفار و بکا و زاری بیش از بیش نمودند"
لسان الغیب خواجہ حافظ صاحب فرماتے ہیں ؎

من ملک بودم و فردوس بریں جایم بود — آدم آورد دریں دیر خراب آبادم

مولوی جامی اعتقاداً نہیں کہتے ہیں۔

آدم آندم کہ خورد گندم را — تخم مے کاشت نسل آدم را
وانہ را کہ خورد واز اں شجرہ — شد عجوم من و نوالش ثمرہ

ایک اور عالم فرماتا ہے۔ آنچہ گندم کرد با آدم شراب اینجا نکرد۔

مولوی رومی۔ نفس چوں با نفس دیگر یار شد — عقل و جزوی عاطل و بیکار شد

(مولوی فرید الدین عطار فرماتے ہیں)

کتاب ہے یک قدم زد آدم اندر ذوق نفس — شد فراق صدر جنت طوق نفس
بجانے حلہ از ہر دو جدا شد — نمود ہر دو تنشد دہا شد
برہنہ ہر دو تن شیدا بماندہ — میاں حوریاں رسوا بماندہ
ز رسوائی کہ آنجا یافت آدم — بتر از مرگ او را بود ماتم
جبرئیل نے بڑی ہیچ فرمان خندہ او نار — فتادی زیں چنیں مجروح دربند
آدم کو زنا فرمانی اکنوں خوار گشتی — تو و حوا چنیں غم خوار گشتی
کہا کنوں ایں درد را درماں نباشد — کہ کار حق چنیں آساں نباشد
شادہ آدم ز بند ز نزد جبرئیل — سیہ رخ ماندہ او را اسیر تا دلیل

(از رسالہ جوہر ذات)

ایسا ہی اتنا ذکر آدم موسیٰ کا صحیح بخاری صفحہ ۵۲۶ پر ہے شمس ۱۲ ھ
امام محمد غزالی صاحب فرماتے ہیں۔ "روایت است کہ گفت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ موسیٰ
با آدم علیہ السلام حجت آوردہ۔ آدم مصطفیٰ علیہ السلام را نیز حجت آورد۔ موسیٰ گفت خدا تعالیٰ
ترا بہشت آفرید و آوردہ با تو چنیں خیال کرد ہیرا عاصی شدے تا خود را و ما را در بلا افگندی
گفت آدم مصطفیٰ برمن نوشتہ بود در ازل یا نہ نوشتہ بود گفت حکم او را خلاف تو نستی کرد گفت
پس آدم حجت موسیٰ شکست آدم منقطع شد و جواب نہ داشت (از کیمیائے سعادت رکن چہارم صفحہ ۲)
اسی توریت میں ہے۔ خدا نے آدم سے کہا اس واسطے کہ تو نے اپنی جورو کی بات سنی اور اس
درخت سے کھایا جس کی بابت میں نے تجھے حکم کیا کہ اس سے مت کھانا زمین تیرے سبب سے لعنتی
ہوئی (پیدائش باب ۳ آیت ۱۷)
پھر توریت میں ہے۔ خداوند نے دیکھا کہ زمین پر انسان کی بدی بہت بڑھ گئی اور اس کے دل کے
خیالات روز بروز صرف بد ہی ہوتے ہیں تب خداوند زمین پر انسان کے پیدا کرنے سے پچھتایا۔ اور نہایت
دلگیر ہوا۔ اور خداوند نے کہا کہ میں انسان کو جسے میں نے پیدا کیا روئے زمین سے مٹا ڈالوں
انسان کو اور حیوان کو بھی کیڑے مکوڑے اور آسمان کے پرندوں تک کیونکہ میں ان کے بنانے
سے پچھتاتا ہوں (پیدائش باب ۶ آیت ۵ سے ۷ تک)

اسیطرح توریت میں لکھا ہے "خداوند نے اپنے دل میں کہا کہ انسان کے لیے میں زمین کو پھر کبھی
لعنتی نہ کرونگا۔ اس لئے کہ انسان کے دل کا خیال لڑکپن سے برا ہے اور جیسا کہ میں نے کیا ہے
پھر سارے جانداروں کو نہ مارونگا۔ بلکہ جب تک زمین ہے۔ بونا سونا اور سردی اور گرمی ربیع خریف
دن رات موقوف نہ ہونگے" (پیدائش باب ۸ آیت ۲۱ و ۲۲)
پھر اسی توریت میں ہے۔ خداوند نے نوح اور اس کے بیٹوں کو کہا کہ دیکھو میں تم سے اپنا عہد
قائم کرتا ہوں کہ کوئی جاندار پانی کے طوفان سے ہلاک نہ ہوگا۔ اور طوفان کی باڑھ پھر نہ آویگی
کہ زمین کو تباہ کرے۔ اور خدا نے کہا کہ یہ اس عہد کا نشان ہے جو میں اپنے اور تمہارے بیچ میں
اور سب جانداروں کے بیچ میں جو تمہارے ساتھ ہیں پشت در پشت ہمیشہ کے لئے کرتا ہوں کہ
میں اپنی کمان کو بدلی میں رکھتا ہوں وہ میرے اور زمین کے درمیان عہد کا نشان ہوگی
(پیدائش باب ۹ آیت ۸ سے ۱۳ تک)
مندرجہ بالا شہادتوں سے ثابت ہے کہ ایک آدم و حوا کی گنہگاری نے ساری دنیا کا نقشہ بتایا۔
اور خدا کو اسکے تیار کرنے پر مجبور کر دیا۔ یا بقول محمدیاں کے خدا سے شیطان یا گناہ نے جبراً کرایا
کیونکہ اگر سانپ یا شیطان آدم کو گمراہ کر کے گناہ میں نہ پھنساتے اور وہ حضرت اس میں
پھنس کر دانہ گندم بھی نہ کھاتے۔ تو تمام بنی نوع انسان و حیوان کا معرض ظہور میں نہ آتا۔ اور
نہ اسلام کا صمصامی طوفان کروڑوں آدمیوں کا خون بہاتا۔ تم اپنے کتب الہامی سے نا
آشنا ہو۔ پھر ہم تمہیں کیا کہیں کہ کیا ہو ؎ از یں سو راندہ و ماندہ ازاں سو
جیسا کہ ہم قرآن و تفسیر اور علماء اسلام اور توریت کی شہادتوں بیانوں سے ثابت
کر چکے ہیں کہ درحقیقت مسلمانوں کے دل میں یہ خیال باطل جما ہوا ہے کہ اگر انسانی
روحیں (آدم و حوا) مرتکب گناہوں کی نہ ہوتیں۔ تو پھر چندیں ہزار عالم مخلوقات
جو نظر آ رہی ہیں ان میں سے ایک بھی نہ ہوتا۔ اور نہ کسی طرح خدائی کا کارخانہ
چلتا۔ گویا ہر ایک آرام دنیا کا حسب بقول خدا و رسول بدکاریوں گناہوں کل جرموں سے
ہی ہوتا ہے۔ بلکہ تمام دنیوی کاموں کے حاصل ہونے کا اصل موجب بدفعلیاں اور
بدمعاشیاں ہی ہیں نہ کچھ اور مگر وید کا دھرم اسکے برخلاف بتلاتا ہے۔ بلکہ بالکل معقولیت
سے بڑا انصاف سمجھاتا ہے کہ تربیت عالم و تخلیق دنیا تمام پرمیشور کی قدرت و ظہور
حکمت و عدالت پر ہے۔ آپکا یہ کہنا کہ گنہگار روح کے گناہ نے یہ مختلف صورتوں کی چیزیں پیدا
کر دی ہیں جن میں پرمیشور کا قدرہ دخل نہیں" بالکل بہتان ہے کیونکہ فعل جڑ ہیں چیتن
نہیں۔ اسواسطے خود بخود پھل نہیں دے سکتے۔ خواہ وہ نیک ہوں یا بد کیونکہ پھل دینے
والا ایشور پرماتما ہے خود کرم نہیں ؎ گندم از گندم بروید جو ز جو * از مکافات عمل غافل مشو *
قرآن بھی اکثر وید کی سچائی کا نقص باب ہے چنانچہ سورہ طور انما تجزون ما
کنتم تعملون۔ ترجمہ وہی بدلا پاؤ گے جو کرتے تھے سورہ طور۔ کلوا واشربوا ہنیئا بما
کنتم تعملون ترجمہ کھاؤ اور پیو پچ سے بدلا اس کا جو تم کرتے ہو۔ سورۃ والنجم وان
لیس للانسان الا ما سعی ترجمہ اور یہ کہ آدمی کو وہی ملتا ہے جو کمایا۔ سورۃ نجم
وللہ ما فی السموات وما فی الارض لیجزی الذین اساؤا بما عملوا ویجزی الذین
احسنوا بالحسنی ترجمہ اور اللہ کا ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں اور زمین میں تا وہ
بدلا دیوے برائی والوں کو انکے کئے کا اور بدلا دیوے بھلائی والوں کو بھلائی کا۔
حضرت یہ آپکے بے بنیاد دعوے۔ وید کی سچائی کے مقابلہ میں ہرگز نہیں ٹھہر سکتے
ہیں بے فائدہ کیوں سرگردانی اٹھاتے ہو۔

**غلام احمد ۱۹ و ۲۰ و ۹** کیونکہ جس حالت میں بقول آریہ صاحبان ارواح یعنے جیو خود
بخود موجود ہے اور ایسا ہی اجزاء غیر اجسام بھی خود بخود ہیں۔ تو پھر صرف
جوڑنے جاڑنے کے لئے ضرورت صانع کی ثابت نہیں ہو سکتی بلکہ ایک پر یہ جو خدا بنوالے

مگر تمام روحیں اُس سچدانند سے فیض پانے کی محتاج ہیں جس سبب سے اُنہیں عبادت کی ضرورت ہے چونکہ پرماتما کامل اور سرب آدھار ہے پس وہ ہرگز ایسا نہیں کہ کسی کو اپنی بندگی کے لئے مجبور کرے کیونکہ مجبور ثواب کا مستحق نہیں ہوتا بلکہ مرد مجبور سراپا معذور ہے گناہ و ثواب پر اُس کا کوئی قصور نہیں اصل قصور یا فتور جبّار و قہار کا ہے جس نے اُسے مجبور اور بے گناہ ایک پاگل کو عقل و دانش سے دور کیا جب عبادت سے ہر طرح روحوں کی بہبودی ہے پس اُن پر کوئی قہر یا جبر نہیں بلکہ سب طرح ترقی و خوشنودی ہے۔ کیونکہ روحیں (معاذ اللہ) ۵-۶ ہزار سال سے نہیں بلکہ اُس ازلی شہنشاہ کی ازلی رعایا ہیں جبر کی حالت میں رعیت کا باغی ہونا ممکن ہے بلکہ عذر کر دینا واجب جس طرح قصہ قرانی ہے جب شیطان پر واسطے سجدہ آدم کے جبر کیا اور اُسے ہر طرح مجبور کرنا چاہا کہ کفر کا اقدام کرے اور گمراہی کا کام یعنے آدم کے بت کو سجدہ کرے۔ اور خدا سے موتہہ موڑ کے بتوں کے قدموں پر سر دھرے جس کا نتیجہ ایک عالم کو معلوم ہے اور باعتقاد محمدیان تمام دنیا میں اُس کی دھوم۔ شیطان ورنٹ ہو گیا اور باغی بن بیٹھا۔ بے انتہا خدا کے بندوں کی اپنی ریاست میں پناہ دیکر انڈیپنڈنٹ گورنمنٹ قایم کر دی جو چھ سات ہزار سال سے با امن و امان خدا کے مقابلہ پر تخت نشین ہے۔ وہ رب المسلمین کے مقابلہ میں رب الشیاطین مرزا صاحب جبر کا نتیجہ دیکھا اور مجبور کرنے کا پھل پا لیا۔ اگر اسی طرح تمام مسلمان بقول آپکے اُس کی بندگی کے لئے مجبور ہیں۔ تو خاتمہ بالخیر نظر نہیں آتا۔ بلکہ بقول حافظ مشکل این است کہ ہر روز بتر مے بینم ۔ ۱۳۰۰ برس میں ۷۵ کلاں اور ۱۵۰ کے قریب چھوٹے چھوٹے فرقے ہو گئے۔ اور جہاں تیغ ظلم کی تلوار دور ہوتی جاتی ہے وہاں محمدیت بھی ساتھ ہی کافور ہوئی ہے۔ وید کی ہدایت کے مطابق طاقتیں اور قوتیں جبار سے نہیں بلکہ پروردگار سے کرموں نوسار ہیں چونکہ روحیں ہمیشہ موجود ہیں کبھی اور کسی وقت معدوم یا مفقود نہیں اسی واسطے وہ نیستی سے ہستی میں نہیں آئیں ورنہ معاذ اللہ نیستی کچھ چیز ہے بنا بر ان وہ روحوں کا خالق نہیں قرآن کے رو سے اور بھی ہزاروں خالق موجود ہیں (سورۃ مومنون) فَتَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِيْنَ جس طرح اور خالق اپنی خلقت پر محیط نہیں اسی طرح قرآنی خدا بھی کما حقہ محیط نہیں ہو سکتا۔ البتہ علم و گیان و قدرت و شکتی سے وہ محیط ہے لیکن خالقیت سے کسی طرح محیط نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ جہاں بیٹھ کر خلقت ہو گی وہاں ہو گا اور جہاں خلقت ہو گی وہ باہر ہو گا چنانچہ قرآن سے ظاہر ہے۔ وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ وَكَانَ عَرْشُهٗ عَلَى الْمَاءِ ترجمہ اللہ وہی ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو چھ دن میں اور پھر قرار پکڑا اور تخت کے اور تخت اس کا اوپر پانی کے۔ تفسیر حسینی والا کہتا ہے۔ تفوق عرش بر آب و استقرار آں امریست عظیم بر صاحبان فکرت۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ پہلے عرش پر محیط نہ تھا اور پھر زمین پر محیط نہ رہا۔ اسی واسطے قرآنی انبیا و مسلمانی کبریا کے درمیان ضرور حجاب ہے دیکھو سورۃ شوریٰ (وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ اِلَّا وَحْيًا اَوْ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ اَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِاِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ اِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ) ترجمہ اور کسی آدمی کو حد نہیں کہ اس سے باتیں کرے اللہ مگر اشارے سے یا حجاب (پردہ) کے پیچھے سے یا کوئی پیغام لانے والا بھیجے۔ پھر پہنچا دے اُسکو جو چاہے وہ بڑا حکمتوں والا ہے تفسیر حسینی۔ چنانچہ با موسیٰ در پس سخن گفت و در پس پردہ حجاب نور بود و در موضح آوردہ کہ خدائے با رسول اللہ صلعم سخن گفت از ورائے حجابین یعنے حضرت رسالت پناہ در میان دو حجاب کہ سخن خدائے شنید۔ حجابے از زر سرخ و حجابے مروارید سپید و میان ہر دو حجاب ہفتاد سالہ راہ بود۔ (حسینی جلد ثانی صفحہ ۲۹۶ ۱۲۸۳ھ نولکشور)

حجت الاسلام امام محمد غزالی صاحب فرماتے ہیں رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ گفت حدیث اِنَّ لِلّٰهِ سَبْعِيْنَ اَلْفَ حِجَابٍ مِنْ نُوْرٍ لَوْ كَشَفَهَا لَاَحْرَقَتْ سُبُحَاتُ وَجْهِهٖ كُلَّ مَنْ اَدْرَكَهُ بَصَرُهٗ ترجمہ تحقیق واسطے خدا کے ستر ہزار پردے نور کے ہیں اگر اُن پردوں کو خدا کھولدے

جلانے بزرگی اُسکے چہرہ کی اُس آدمی کو جو اُسکو دیکھے کیمیائے سعادت صفحہ ۷۴ عنوان چہارم ۱۸۷۴ء اسی طرح معارج النبوۃ رکن سوم باب چہارم فصل ۱۲ میں بھی اس کی تائید ہے اب وہ آپکا تمام الزام قرآن اور حضرت کی شان میں عائد ہے یعنے جب خدا اور مسلمانوں کے درمیان حجاب ہے تو خدا علیم کل نہ رہا اور علم غیب پر قادر نہ ہو سکا اور جب قادر نہ رہا تو اس کی سب خدائی درہم برہم ہو گئی تو بجز یا خدا ہی ہاتھ سے نکل گیا مگر ہم آریہ لوگ تو وید کی ہدایت کے مطابق پرماتما کو سرب بیاپک سرب انترجامی اور گیانی مانتے ہیں اور ساتھ ہی سروگیہ بھی کہ وہ سب جگہ محیط بھی ہے پس ہم کسی طرح کا کوئی حجاب یا نقاب ست دھرم وید کی رو سے مانع یا حائل نہیں ہو سکتا ہاں نافہمی بیشک پردہ ہے دیدار کے لئے ورنہ کوئی نقاب نہیں ہو سکتے۔

غلام احمد ۸۵- آپکا مسئلہ تناسخ اس بنا پر گھڑا گیا ہے کہ یہ ترتیب عالم جو بالفعل موجود ہے پرمیشر کے ارادہ اور قدرت سے نہیں اور نہ اُس کی حکمت اور مصلحت سے بلکہ گنہگار روحوں کے گناہ نے یہ مختلف صورتوں کی چیزیں پیدا کر دی ہیں جس میں پرمیشر کا ارادہ دخل نہیں۔

یہ سب بقول آپکے حقیقت میں انسانی روحیں ہیں جو کسی جنم گذشتہ کی شامت سے بطور تناسخ یہ صورتیں اختیار کر لی ہیں۔ اور یہ سارا مجمع مختلف چیزوں کا جو زمین و آسمان میں نظر آتا ہے یہ سب حسب اصول آپ لوگوں کے اتفاقی ہے جس میں پرمیشر کے ارادہ اور قدرت کا کچھ دخل نہیں اور نہ اس کو ان چیزوں کے زیادہ یا کم کرنے یا موجود یا معدوم کرنے میں کچھ اختیار ہے۔ اور آپ لوگوں کے خیال میں یہ جما ہوا ہے کہ اگر انسانی روحیں مرتکب گناہ ہوں کی نہ ہوتیں تو یہ چند ہزار عالم مخلوقات جو نظر آرہا ہے ان میں سے ایک بھی نہ ہوتا و نیز ایک آرام دنیا کا بزعم آپ گنہگاروں کے بدکاریوں کے ہی میسر آتا ہے۔

تردید۔ جس دام تزویر کو بچھا کر آپ واقفوں کو اسیر کرنا چاہتے ہیں اور جس جھول بیابانی سے لوگوں کو آپ جادہ راستی سے بھٹکاتے ہیں وہ محال بلکہ وہم و خیال ہے کیونکہ ہم لوگوں کا یہ اعتقاد ہرگز نہیں ورنہ وید کی یہ تلقین ہے۔ بلکہ قرآن و بائبل کی یہ فضول تعلیم ہے جس کو اپنی رسوائی چھپانے کے واسطے بیجا اور بے وجہ عیب وید پر منسوب کرتے ہو۔ اب مفصل حقیقت سنئے حضرت اسلام کا تمام وجود ہی گنہگاری و نافرمانی کا سہارا ہے اور اسی گناہ کی بنیاد پر کعبہ اسلام کا عمارہ چنانچہ سورۃ طٰہٰ میں ہے وَعَصٰى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى ترجمہ معصیت کی آدم نے اپنے رب کی پس گنہگار ہوا۔ سورۃ اعراف میں ہے قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَاۤ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ قَالَ اهْبِطُوْا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ترجمہ کہا آدم و حوا نے کہ اے رب ہمارے ہم نے ظلم کیا اپنی جانوں پر۔ اگر تو ہمکو نہ بخشیگا اور ہم پر رحم نہ کریگا تو البتہ ہونگے ہم زیاں کرنیوالوں میں سے کہا خدا نے اترو تم جنت سے بعضے تمہارے واسطے بعضوں کے دشمن ہیں۔

[1] غلام احمد صفحہ ۸۷ پر لکھتے ہیں (تنقید آریہ) اس جگہ دیکھو گے کہ آریہ علوم والے اس بات کے قائل ہیں کہ روح بطور تناسخ چاند یا سورج یا زمین وغیرہ سے تعلق پکڑتی ہے۔ بلکہ وہ ان چیزوں کو بیجان سمجھتے ہیں اسکے جواب میں یہ کہنا چاہئے کہ اول تو آریوں کا ایسا خیال کرنا کہ سورج و چاند و زمین و اگنی و وایو وغیرہ یہ سب روح چیزیں ہیں جن میں جان ہے سراسر غلط اور وید کی تعلیم سے بھی منافی ہے کیونکہ وید کے صد ہا مقامات سے ثابت ہے کہ سورج چاند اگنی وغیرہ ارکان الہیہ کے لئے ایک وجہ ہے۔

تردید۔ بنا بر یہی جہل مرکب آپنے انکار کیا اور باوجود نہ جاننے ناگری یا سنسکرت کے جھوٹا دعویٰ ٹھونک مارا کہ یہ دعویٰ آریوں کا وید کی تمام تعلیم کے منافی ہے اور وید میں صد ہا مقام پر صحیح ہے حضرت یہ بالکل جھوٹ اور سراسر فریب اور دھوکا ہے کیونکہ وید میں ہرگز ایسا نہیں۔ آؤ۔ اگر صداقت کا ذرا بھی نشان باقی ہے تو اسی پر مقابلہ و موازنہ کرو تاکہ تمہارے الہام کا رہا سہا خاکہ بھی اُڑ جائے اور ایک منتر بھی کسی کے ہاتھ نہ آئے چاند سورج زمین وغیرہ کے سب بیجان ہیں ان کے جسم میں روح نہیں نہ یہ کسی روح کے جسم ہیں ہاں یہ مثل اس زمین کے وہاں بھی پرماتما کی مخلوق ہے مگر خود زمین یا چاند یا سورج وغیرہ کسی ایک روح کے متعلق نہیں ہیں۔ آپ کی ناواقفی اور جھوٹ بولنے اور جعلی کا یہی کافی ثبوت ہے کہ باوجود اس قدر بکواس کے ایک ثبوت بھی پیش نہ کیا اور دعوے بے دلیل ہانک دیا حالانکہ ہم کوئی بات بے دلیل نہیں لاتے اور ہر ایک اعتراض پر دو دو تین تین قرآنی آیتیں سناتے ہیں۔ امید کہ ناظرین آپ کو منتشرہ کرینگے۔

عقل و فہم ہے بلکہ اُس کا جاننا و سمجھنا محمدیوں کے آگے۔ بتلانا و سمجھانا خدائے محمدیان
کے آگے مجہول الکیفیت و برتر از عقل و فہم ہے۔ تو پھر آپ کس برتے پر بیفایدہ واویلا مچار
ہے ہیں اور قرآنی علمیت کی طشت کو بام سے گرا رہے ہیں جس بات کے بتلانے سے خدا
سکوت۔ رسول ناواقف قرآن خاموش ہے۔ ہم نہیں جانتے کہ آپ کیوں اسلامی
عقل سے دور از فہم مسئلہ پر جوش و خروش کہ چہ دانند بوزنہ لذات ادرک۔ اونٹ چرانے
والے اعرابی الہیات و معقولیت کے مسائل کو کیا جانیں۔

چونکہ ہم تکذیب براہین احمدیہ میں ثابت کر چکے ہیں کہ دہریت اور
محمدیت باہمی توام ہیں جس کا اب اور بھی اثبات ہوگیا بلکہ کسی حق پسند کو کسی طرح کا
انکار نہ رہا یعنی ایک دہریہ کے لباس میں حضرت مرزا صاحب ہی خدا تعالیٰ سے منکر
ہو کر یہ عذر پیش کرتے ہیں جناب شوق سے اعتراض کیجئے اگر اُسکی طاقت کمزور ہے
تو دہریت کا زور بھی آزما لیجئے بہر رنگے کہ خواہی جامہ می پوش من انداز قدت را می شناسم
وید وکت طریقہ سے پرماتما کی توحید و گیان کی طرف جس قدر کوئی غور کرے تو اس کی
محک طبیعت پر زر خالص کی طرح صداقت کا ظہور ہوگا اور کہیں فریب کا
فتور نہ رہیگا۔ پس کوئی دہریہ آریوں پر اعتراض کرنے کا موقعہ نہیں رکھتا۔ البتہ اسلام
وغیرہ معقولیت سے دور مذاہب پر انکا ہاتھ صفا ہے کیونکہ اِن اللہ ثم استویٰ علے
العرش و عرشہ علی الماء یعنی خدا تخت پر بیٹھا اور تخت پانی پر دھرا ہے جس کے دلایل منطقیہ
سے سر با تر دیتا ہے اور ہر ایک دلیل سے وہ محدود و فانی و عاجز اور مقید ثابت ہوتا ہے۔

غلام احمد ۹۳۔ اور یہ بات ظاہر ہے کہ علم کامل کسی شئے کا اُسکے بنانے پر قادر کر دیتا ہے۔
اس لئے حکماء کا مقولہ ہے کہ جب علم اپنے کمال تک پہنچ جائے تو وہ عین عمل ہو جاتا ہے اس حالت میں
بالطبع سوال پیدا ہوتا ہے کہ آیا پرمیشور کو روحوں کی کیفیت اور کنہ کا پورا علم بھی ہے یا نہیں اگر اسکو
پورا پورا علم ہے تو پھر کیا وجہ کہ باوجود پورا پورا علم ہونے کے پھر ایسی ہی روح بنا نہیں سکتا سو اس سوال پر
غور کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ صرف یہی نہیں کہ پرمیشر روحوں کے پیدا کرنے پر قادر نہیں بلکہ انکی
نسبت پورا پورا علم بھی نہیں رکھتا۔

تردید۔ یہ بھی خیال آپکا لایق الطال ہے اور آپ کی بےعلمی پر دال۔ علم کے معنے آپ نے غلط
سمجھے یا کسی سمجھانے والے کی لاعلمی ہے۔ دیکھئے۔ علم بالکسر آگاہ شدن و دانستن و دانش
در منتخب۔ پس ہر ایک تھوڑی عقل والا بھی سمجھ سکتا ہے کہ جاننے اور پیدا
کرنے میں زمین و آسمان کا فرق ہے علم کامل یہی ہے۔ کہ جو چیز جیسی ہو اُس کو

ف۔ چند ماہ گذرے کہ نامہ نگار نے شیخ عبید اللہ کی خدمت میں مقام تبت ایک خط ارسال کیا کہ اگر آپ
دلائل معقولیت سے بحث کرنا چاہتے ہیں تو جس مسئلہ پر گفتگو کرنا پسند خاطر ہو میں حاضر ہوں تشریف لائے اور مباحثہ
فرمائے۔ مگر شیخ صاحب کا کچھ جواب کسی طرح کا نہ بن آیا اور لاچار ہو کر وہی میرا خط مرزا صاحب کے پاس روانہ کیا
اونہوں نے اسکا جواب بعد از انتظار لکھا جواب نہیں بلکہ دل کا بخار گالیوں کا طومار لکھا مدت تک دل کے پھپھولے
پھوڑے اور ساتھ ہی تو بہانے جوڑ توڑ جوڑے چونکہ ان کی مزاج میں بسبب کثرت نزول الہام کے گرمی سوائے
نہایت حرارت و یبوست پیدا کر دی ہے اور تعصب اسلام مزید براں اور پیغمبری کی دُھن سے کٹر تو تھی ہی پس
نتیجہ نیک کس طرح استخراج ہو سکتا جواب کے نیچے جعلسازی سے مرزا جی نے عبید اللہ کا نام لکھا
کہ راقم عبید اللہ از تبت ضلع مظفر نگر۔
چونکہ اول تو لفافہ پر مہر قادیان کی تھی دوم خط مرزا صاحب کے ملازم شمس الدین کا لکھا
تھا جس کے لکھے خط پہلے بھی میرے پاس مرزا صاحب نے ارسال کئے ہوئے تھے غرض کہ مرزا
صاحب کے اس فریب کو نامہ نگار نے اچھی طرح افشا کر کے اُن کے خط کا جواب ارسال کیا
جس کے جواب میں آج تک تعجب اندرونی کے سبب صدائے برنخاست کا معاملہ ہوا۔
شیخ جی کو محمدی یقین کے سبب راستی کی تلاش ناگوارا ہوگئی۔ افسوس!

اُسی طرح جانے۔ اور جس میں جو جو صفات ہوں اُس سے کوئی مخفی نہ رہے مگر اُس سے
بنانا ہرگز لازم نہیں آتا کیونکہ بنانا مرکب کا ہوتا ہے مفرد کا نہیں ہر ایک
آدمی جانتا ہے کہ خدا کو اپنا پورا پورا علم ہے مگر وہ اپنے جیسا اور پیدا نہیں کر سکتا
اور نہ کرتا ہے حالانکہ اُس کو اپنا کامل علم ہے کیونکہ پیدائش کا لفظ سوائے
مادی چیزوں کے ترکیب پذیر ہونے کے اور کسی پر حاوی نہیں خدا اپنی طاقتوں
پر پورا علم رکھتا ہے مگر اُس میں کمی یا بیشی یا نفی نہیں کرتا۔ کیونکہ وہ کامل
ہے تکمیل طلب نہیں۔

اب دیکھنا چاہیئے کہ روح کیا ہیں اور خدا کیا ہے۔ واضح ہووے کہ روح ایکدیشی
تجربہ بدہی نیک و بد اعمال کا کرتا اور پرماتما ست چت آنند سروگیہ۔ سرب بیاپک
سرب انتریامی گیان مے آنند سروپ اور کرموں کا جیووں کو پھل داتا او رمعبود
اننت شکتی مانتا ہے تمام سرشٹی کو پرمانوں سے رچتا ہے مگر خود رچنا میں نہیں
آسکتا کیونکہ وہ شریر دھاری نہیں۔ مادی نہیں علاوہ بر اں ترکیب پذیر
نہیں۔ اگر بقول آپکے "سب چیزیں اُس سے نکلی ہیں اور اُسی کے ساتھ
قایم اور اُسی کی رشحات سے اپنے کمالات مطلوبہ تک پہنچتی ہیں" (دیکھو صفحہ ۱۲۰
سطر ۴ و ۵)" اُسی طرح روحیں جو خدا تعالیٰ کے ہاتھ سے نکلی ہیں اپنے صانع کی
سیرت و خصلت سے اجمالی طور پر کچھ حصہ رکھتی ہیں جس طرح بیٹے میں باپ و رماں کا
کچھ کچھ حلیہ و رخو بو پائی جاتی ہے (صفحہ ۱۲۰ و ۱۲۱)" اور جیسے بیٹا جو اپنے باپ سے نکلا ہے
اُس سے ایک طبعی محبت رکھتا ہے نہ بناوٹی اسی طرح ہم اپنے رب سے نکلے ہیں۔
اس سے فی الحقیقت طبعی محبت رکھتے ہیں" (صفحہ ۱۲۱ ۔ سطر ۱۲ و ۱۳)
اور حقیقت میں انسان کو جس قدر قوتیں دی گئی ہیں وہ سب الٰہی قوتوں کے
اظلال و آثار ہیں جیسے کہ بیٹے کی صورت میں کچھ کچھ باپ کے نقوش آ جاتے ہیں
ایسا ہی ہمارے روحوں میں اپنے رب کے نقوش اور اُس کی صفات کے آثار آگئے ہیں
(دیکھو صفحہ ۱۲۱ سطر ۸ سے ۱۱ تک) بالفرض محال خدا سے روح کی پیدائش اس طرح
مانی جاوے کہ روح خدا سے نکلی ہیں اور ان کی سب قوتیں الٰہی قوتوں کے اظلال
و آثار ہیں اور اُس کے تمام نقوش و صفات ہیں۔ روح خدا کے ساتھ قایم اور اُسکے
رشحات فیض سے اپنے کمالات تک پہنچتی ہے یعنی خدا میں داخل ہوتی ہے
اُس کی سیرت و خصلت ہے جیسے بیٹے میں باپ و ماں کی خو خصلت اور حلیہ اور
خوبو پائی جاتی ہے اور باپ ماں سے طبعی محبت رکھتا ہے جیسی بیٹے میں کچھ کچھ نقوش آتے
ہیں باپ اور ماں کے۔ ویسے ہی ہم جو خدا سے ہیں ہماری خو خصلت اور حلیہ اور خوبو
اور نقوش محبت خدا ہیں۔ مرزا صاحب جس طرح آدمی کا بیٹا آدمی اور حیوان کا
بچہ حیوان ہے اسی طرح بقول آپکے تمام روحیں جو خدا کے بیٹے ہیں خدا سے پیدا
ہیں خدائی صفات سے موصوف ہیں خدا کے ساتھ قایم ہیں اور خدا کے نقوش
و آثار رکھتے ہیں بنابراں خدا ہیں۔ اب اسی کو دوسرے پیرایہ میں دیکھئے تمام روحیں خدا اور
خدائی اوصاف سے متصف ہیں اگر خدا۔ خدا ہے تو روحیں خدا نہیں اگر روحیں خدا ہیں تو خدا خدا نہیں
چونکہ بے انتہا خدا بقول آپکے بے انتہا روحیں بن گئی ہیں جو بقول قرآن کے ابدالآباد رہینگی اسواسطے کوئی
علیحدہ خدا نہیں ہے جیسے جنگل تمام درختوں کا نام ہے اگر درخت جدا کئے جاویں کوئی علیحدہ جنگل
نہیں رہتا اسی طرح تمام روحیں ہی بے انتہا خدا ہیں علیحدہ اُنسے کوئی خدا نہیں کیونکہ منقسم
و منتشر ہوگیا۔ دیکھئے یہ اعتقاد آپکا کیسا مبدا فساد ہے اور بانی مبانی الحاد ساتھ ہی اس کے
روحوں کے جاہل بدکار وغیرہ ہونے سے خدا جہالت وغیرہ ذمایم سے بھی بری نہیں ہو سکتا۔
اسی واسطے آپنے لکھا ہے۔ "اور درحقیقت یہ ایک سرّ از اسرار خالقیت میں سے

کا منکر ہے یہ عذر پیش کر سکتا ہے کہ جس حالت میں تم نے کل چیزوں کا وجود خود بخود بغیر ایجاد پرمیشر کے آپ ہی مان لیا ہے تو تو پھر اس بات پر کیا دلیل ہے کہ ان چیزوں کے باہم جوڑنے جاڑنے کے لئے پرمیشور کی حاجت ہے دوسری یہ قباحت کہ ایسا اعتقاد خود خدا تعالےٰ کو اس کی خدائی سے جواب دے رہا ہے لہٰذا

تو دیا آپ تجاہل عارفانہ سے باز آئیے اور صداقت ایمان ہاتھ سے نہ گنوائیے۔ ورنہ رونا اور دانت پیسنا ہوگا پرمیشور کے وجود کو با دلائل واضح ثابت کرنا اور اُن پر غور کرنے سے صداقت باطنی کی تکمیل آریہ سماج ہی کا کام ہے نہ کہ اسلام کا دنیا کے پردہ میں وہ کون دیش ہے جہاں اسلام نے دلائل سے کام لیا ہو۔ اور لوگوں نے بعد مباحثہ دین محمدی قبول کیا۔ اگر کہیں کسی جزیرہ میں یا سطح سمندر کے نیچے وہ زمین غرقاب ہے تو نشان دو تاکہ ہم تاربیڈو کے ذریعہ اُسکی تلاش و کھوج کرکے پتہ لگا دیں ورنہ فارس روم تاتار ہندوستان۔ افغانستان۔ عرب۔ سپین وغیرہ متفق البیان ہیں کہ کہیں بھی اسلام نے معقولیت سے کام نہیں چلایا۔ اور نہ کسی جگہ پر مذہبی معاملہ میں دانائی کو کام فرمایا۔

اسلام کی بڑی بزرگ دلیل صمصام ہے اور سب سے اعلےٰ دعویٰ قتل عام۔ گلستان میں ایک مولوی مسلمان کا ایک کافر سے مباحثہ ہوا۔ جب خدائے قرآنی کی حقیت اور دین مسلمانی کی اصلیت پر کوئی عقلی دلیل مولوی صاحب کی نہ چل سکی تو گوشے تکنے اور میدان مباحثہ سے پشت دکھا کر بھاگنے لگے اُس موقعہ پر سعدی نے کہا ہے۔

آنکس کہ زقرآن و حدیث نہ رہی    این ست جوابش کہ جوابش نہ دہی

مگر مرزا صاحب برخلاف اسکے صانع و بدائع قدرت سے ہی تو خدا کی ہستی پر دلیل ہوتی ہے اور تشنۂ معرفت حق کے واسطے حقایق کی سبیل ورنہ اسلام کی جاہلانہ عربیت سے دلیل کیا بات کرنیکا بھی موقع نہیں ملسکتا۔ دوسرے کہاں سے جب کہ غیر مذہبوں کی کتابوں کا جلانا بھی ثواب شمار ہوتا ہے اور اس کی صداقت کا سنین اسلام سے بھی اظہار رہتا ہے۔ ڈاکٹر لیٹنر صاحب بہادر فرماتے ہیں حضرت عمر ۱۳ھ میں خلیفہ ہوئے کسریٰ کے ایوان کو خراب کیا۔ اور کتاب خانوں کو جلایا۔ اور پانی میں ڈبویا اور یہی حال سکندریہ کا کیا دیکھو سنین الاسلام شرح صفحہ ۱۰۴ حصہ اول)

حضرت کیا کہوں اور کہاں تک کہوں اسلامی اعتقادات کے رو سے تو بہت قباحتیں آتی ہیں اور عوض دعوئی خود ثبوت کرانے کے دعویدار کو بھی شرماتی ہیں جنکو ہم حتے الوسع اسی کتاب میں متفرق طور پر بیان کرینگے اور اُنکے تار و پود کو جدا کرکے مولویوں کے سامنے دھر دینگے تاکہ اُن پر اچھی طرح ظاہر ہو جاوے ؎

چاک کے اسلام کو ممکن نہیں کرنا رفو    سوزنِ تدبیر کو ساری عمر گستنی رہا ہے

جسکو آپ جوڑنا جاڑنا بتلاتے ہیں اُس کی نسبت عرفی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں ؎

زہر ذرہ بدو روئے دراہے ست    بر اثباتِ وجود او گواہے ست

؎ وصف صنعت کز لبِ نزدمے ریز و برول    نطق را در معرض عقد اللسان انداختہ

حضرت یہ جوڑنا جاڑنا نہیں بلکہ اُن ناچیز ذروں کو رکیت پرلوں سے جو بیجان محض ہیں قدرت کاملہ سے گوناگوں عالم پیدا کرنا۔ اور پیدا کرکے انکو کامل گیان سے انتظام میں رکھنا اور ان متغیر عالموں کے تغیرات و تبدلات دکھلا کر سبکو غیر متغیر ذات کیطرف رجوع کرنے کیواسطے گیان دینا ہے ؎

برگِ درختان سبز در نظر ہوشیار    ہر ورقے دفترے ست معرفت کردگار

ان ناپید ذروں سے گوناگوں صفتوں والا عالم بنانا۔ اور تمام بے شمار روحوں کو کرموں انوسار قدرت انادی سے ہمیشہ پھل پہنچانا اور پھر اس عالم کو فنا کرکے پرکرتی میں لے فرمایا اُس سرب شکتی مان کی قدرت عالیہ و طاقت جلالیہ کے نشانات ہیں۔ اسی

واسطے ماسٹر مرلیدھر صاحب نے فرمایا ہے۔

ماسٹر مرلیدھر صفحہ ۱۴۸ و ۱۴۹۔ جو لوگ روح اور مادہ کی حقیقت کو سمجھتے ہیں وہ جانتے ہیں کہ یہ سرشٹی کرم اتنا بڑا اور عالیشان کام ہے کہ سوائے اُس سچدانند سرگیہ اور دانائی کامل کے کوئی نہیں بنا سکتا۔ بنانا تو درکنار اُس کی چھوٹی سے چھوٹی چیز کی بابت کہ وہ کس طرح بنتی لاکھ کاریگروں میں سے ایک لاکھواں حصہ بھی نہیں سمجھا جا سکتا۔ اگر یہ ایسا حقیر کام ہے جس کو جوڑنا جاڑنا کہا ہے تو کوئی شخص جو دعوے رکھتا ہو یا مرزا صاحب کی سمجھ میں بڑی طاقت والا ہو بڑی چیزوں سیارات وغیرہ کو تو کیا بناویگا ایک دانہ گندم یا باجرہ کا ہی بنا کر دکھلاوے یا کچھ تھوڑی بہت اُسکی کاریگری کے اصول ہی سمجھا وے۔

اسی طرح صفحہ ۱۵۵ و ۱۵۶۔ رہا مادہ سو وہ چیز ہے جس کو ہندی میں جڑ پدارتھ کہتے ہیں جن میں ارادہ یا طاقت ملنے ملنے کی نہیں غرض دونوں چیزیں روح و مادہ جو دنیا میں موجود ہیں جنکو مرزا صاحب نے ہر ایک آریہ کی طرف سے پیش کیا تھا۔ ایسی ثابت ہوئیں کہ تمام دانا ان کے جوڑنے جاڑنے سے بالکل عاجز و بے خبر ہیں اُن کی اناد ہی ہونے صورت میں خود بخود انکا جوڑ جاڑ نہیں ہو سکتا۔ اس واسطے کہ خود بخود باہم بلحاظ پرکرتی انکا سو بہاؤ نہیں ہے کیونکہ اس میں حرکت کرنے کی طاقت نہیں۔ لوگ موجودہ طریقہ پر ادی ہی اپنا ثبوت پیش کریں تو اس کا جواب یہ ہے کہ کو پرمیشور کو جوڑتے جاڑتے کسی نے نہیں دیکھا مگر اتفاقی طور پر ملنے والی چیزوں میں انتظام اور کاریگری اور تعلقات ضرور یہ نہیں ہوا کرتے جواب موجود ہیں لہٰذا ثابت ہے کہ ان چیزوں کو جوڑنا جاڑنا خود بخود نہیں اور نہ یہ گوناگون صفات کا عالم بلا بنائے بن سکتا ہے بلکہ اُس کا صانع و مالک سب سے بڑا اور کامل قدرت والا ہے اور وہی ہے جسکو سچدانند سرب سوامی پرمیشور اور مسلمان خدا تعالےٰ کہتے ہیں۔ پس اس عالیشان قدرت کو اگر کوئی تھوڑی عقل والا بھی بنظر غور سے دیکھے تو فی الفور اُس سرب انتریامی سرب بیاپک کے حضور سر بسجود ہووے جو دانا ۱۳ سو برس سے اسلام کے ۷۳ فرقوں میں تقسیم اور دہریت کی تعلیم کا مطالعہ کرے گا۔ اُسے معلوم ہوگا کہ دہریہ پن اور مذہب ہمہ اوست (دہریہ کا بڑا بھائی) وبا کی طرح قرآنی تعلیم سے کس طرح پھیلا اور یہ زہر یلا مادہ اس جبلِ سم الفار سے کس طرح نکلا۔ ہر ایک عاقل کو اس بات کا اقرار ہے کہ انکا عموماً قرآن ہی پر دار مدار ہے اور سبب اس کا ظاہر ہے کہ قرآن ہر ایک چیز کا وجود خدا کے وجود سے مانتا ہے اور خدا کی ذات کے سوا انہیں قطعی نابود جانتا ہے جو سراپا گمراہی کے نشان اور نرک میں پہنچانے والے بیان ہیں۔

انسان اسی طرح کی جابرانہ تعلیم سے گمراہانہ طریق سیکھنے کا عادی ہو جاتا ہے ذوالفقار ہی سے ایسی العبید العقل باتوں پر ایمان لاتا ہے۔ ورنہ روحوں اور مادہ کی پیدایش کی بابت وہ آئی محمدی وغیرہ معقولیت سے بتلائے تو سہی کہ سوائے انادی ہونے کے کس طرح اور کہاں سے ہوئی۔ اور جیسا کہ اُن کا اعتقاد ہے تو وہ خود ہی اُن کے بیان کو بے بنیاد و مبداء فساد ثابت کر رہا ہے چنانچہ خود مرزا صاحب نے بھی لاچار ہو کر سرمہ کے صفحہ ۱۳۴ کے حاشیہ پر صاف اقبال کر دیا کہ اگر روح کو جسم و جسمانی ہونے سے منزہ خیال کریں اور اس کا تعلق جسم سے ایسا مجہول الکیفیت و برتر از عقل و فہم خیال کریں جیسے روح کا حدوث برتر از عقل و فہم ہے۔ تو پھر البتہ کوئی اعتراض وارد نہیں ہوتا۔

کفر ٹوٹا خدا خدا کرکے۔ جس بات پر آپ کو بڑا گھمنڈ تھا۔ اور جس قرآنی علمیت پر آپ جامہ میں پھولے نہیں سماتے تھے۔ وہ خود آپ کی زبان اور قلم سے جھوٹی شیخی یا بیجا نخوت ثابت ہو گئی کیونکہ جب بموجب الہامِ قرآنی روح کا حدوث برتر از

طاقتوں میں محدود و محصور ہیں جیسا کہ بنی آدم کے اختلافات روحانی حالات و استعدادات پر نظر کر کے ثابت ہوتا ہے۔ اور یہ تحدید ایک محدِّد کو چاہتی ہے جس سے ضرورت محدِّث کی ثابت ہو کر (جو محدِّد ہے) حدوث روحوں کا بپایۂ ثبوت پہنچتا ہے"۔

**تردید اول۔** یہ دلیل بھی کئی وجوہ سے غلط ہے۔

**وجہ اول۔** کوئی روح بھی خاص استعداد یا طاقت میں محصور یا محدود نہیں بلکہ سامان یا ذرائع محدود ہیں جن سے وہ استعداد و طاقتیں حاصل کرتے ہیں۔ اور یہی حالت تمام روحوں کی ہے۔ اگر محدّد یا محدود ہوتیں تو علم کا کامل کرنا یا کمال کی کوشش کرنا بے فائدہ ہوتا ہے۔ باشندگان انگلینڈ یا پرانے آریہ وغیرہ علما و فضلا نے جو مختلف اوقات میں صدہا طرح کی ترقیاں کی ہیں ہرگز نہ کر سکتے بلکہ ترقی کا منہ بھی نہ دیکھتے چہ جا کہ علم و عقل۔ پس روحیں مخلوق نہیں کیونکہ وہ بقول تمہارے محدود یا محصور نہیں۔

**وجہ دوم۔** جو شخص کسی کی حد باندھے وہ خالق بھی نہیں ہو سکتا اور نہ حد باندھنا نیستی سے ہستی میں لاتا ہے۔ کیونکہ اگر وہ چیز حد باندھنے سے پہلے موجود ہوگی تب حدبندی کر سکیگا ورنہ حدبندی کس چیز کی۔ بندوبست کا مہتمم گاؤں یا اسکے رقبہ کی حدبست کرتا ہے مگر وہ خالق (نیستی سے ہستی میں لانے والا) نہیں بلکہ منتظم ہے کیونکہ زمین گاؤں کاشتکار وغیرہ اُس حد سے پہلے موجود تھے۔ پس اگر بقول تمہارے خدا روحوں کا محدّد ہے تو بھی روح حادث نہیں بلکہ ازلی و ابدی ہیں۔

**وجہ سوم۔** حدبندی جسم کی ہوتی ہے نہ کہ روح کی جبکہ اوسکی مقدار و کمیت نہیں جبکہ وہ قسمت پذیر نہیں جبکہ وہ فانی نہیں اس واسطے اُس کی حدبندی بھی نہیں۔ چنانچہ ایک جگہ آپ نے بھی اقبال کیا ہے۔

"اور بھی انسان کی صالحیت کی کچھ بھی انتہا نہیں کیونکہ وہ ترقیات غیر محدود کے لئے پیدا کیا گیا ہے جس کی تحصیل کے لئے وہ فطرتاً مشغول ہے" (صفحہ ۱۵۳)

واضح ہو کہ روحوں کے محدود یا محصور ہونے کا خیال جو خاص خاص طاقتوں اور استعدادوں کے لحاظ (پاگل اور دانا) سے ظاہر ہے وہ بلحاظ جسموں اور اُن کی بناوٹ ہے جس میں تمام خدا کے ماننے والوں کا اتفاق ہے کہ اُنکا خالق یعنی پیدا کرنے والا خدا ہے مگر انادی پرکرتی سے نہ کہ نیستی سے۔ جس کا قرآن اور حدیث کو بھی مجبوراً اقبال ہے کہ آدم کا وجود نیستی سے نہیں بلکہ خاک سے بنایا گیا اور خدا کو پانی لیکر خمیر کرنا پڑا۔ اور ایک گھنٹہ نہیں بلکہ چالیس دن رات۔ جس طرح چراغ کے جلجانے یا تر چادر کے خشک ہوجانے پر اعرابی کہا کرتے ہیں کہ آگ معدوم ہوگئی یا پانی عدم کو چلا گیا حالانکہ اس قسم کے بھدّے مسایل کا خود بخود ستیاناش ہو رہا ہے۔ پس اس دلیل سے بھی کسی طرح روحوں کا عدم سے وجود ظاہر نہیں ہوتا بلکہ ہمیشہ سے موجودگی ثابت ہوتی ہے اس واسطے یہ دلیل بھی باطل ہے۔

**دلیل سوم۔** "یہ بات بھی کسی دلیل کی محتاج نہیں کہ تمام روحیں عجز و احتیاج کے داغ سے آلودہ ہیں اور اپنی تکمیل اور بقا کے لئے ایک ایسی ذات کی محتاج ہیں جو کامل اور قادر اور عالم اور فیاض مطلق ہو اور یہ امر اُنکی مخلوقیت کو ثابت کرنے والا ہے۔"

**تردید دلیل سوم۔** یہ دلیل بجائے ثبوت میں پیش ہونے کے اس لایق بھی نہیں کہ لفظ دلیل اس پر صادق آ سکے۔ اور بہت حصہ اس کا دلیل نمبر ۱ کے ساتھ ہی رد ہو چکا ہے اور اگر کوئی دانا ذرا غور سے دیکھے تو اُسے معلوم ہو کہ تغیر الفاظ کے ساتھ یہ دلیل نمبر ۱ ہی ہے نہ کہ نمبر ۳۔ سپاہ راجہ کی محتاج ہے مگر راجہ سپاہ کا خالق نہیں۔ کتا آدمی کا محتاج ہے مگر آدمی اُسکا خالق نہیں۔ خدا کے کامل اور قادر۔ عالم۔ فیاض مطلق وغیرہ ہم تب ہی ہو سکتے ہیں جبکہ کوئی ناکامل اور بے مقدور اور جاہل یا کم علم اور محتاج بھی ہو۔

ورنہ بیٹا یا بیٹی کے نہ ہونے سے کوئی باپ بھی نہیں ہو سکتا یعنے خدا کی صفات بھی حادث اور فانی ماننی پڑتی ہیں اگر روح انادی نہ مانی جاوے اور ایسا خدا (معاذ اللہ) خدائی کے لایق بھی نہیں ہو سکتا۔ مگر نہ صفات خدا حادث ہیں اور نہ روحیں محدود و معدوم۔ بلکہ انادی خدا کی قدرت میں انادی روحیں انادی زمانہ سے موجود ہیں پس وہ کسیطرح اور کبھی نیستی سے ہستی میں نہ آئیں اور نہ آسکتی ہیں کیونکہ عدم اُنپر کسیطرح جایز نہیں۔

**دلیل چہارم۔** "یہ بات بھی ایک ادنے غور کرنے سے ظاہر ہوتی ہے کہ ہماری روحیں اجمالی طور پر اُن سب متفرق الٰہی حکمتوں اور صنعتوں پر مشتمل ہیں جو اجرام علوی و سفلی میں پائے جاتے ہیں۔ اسی وجہ سے دنیا باعتبار اپنی جزئیات مختلفہ کے عالم تفصیلی ہے اور انسان عالم اجمالی کہلاتا ہے۔ یا یوں کہو کہ یہ عالم صغیر اور وہ عالم کبیر ہے۔ پس جب کہ ایک جزو دنیا عالم کے بوجہ پائے جاتے پر حکمت کاموں کے ایک صانع حکیم کی صنعت کہلاتی ہے تو خیال کرنا چاہئے کہ وہ چیز کیونکر صنعت الٰہی نہ ہوگی جس کا وجود اپنے عجائبات ذاتی کے رو سے تو گویا تمام جزئیات عالم کی عکسی تصویر ہے اور ہر ایک جزئی کے خواص عجیبہ اپنے اندر رکھتی ہے۔ اور حکمت بالغہ ایزدی پر بوجہ اتم مشتمل ہے۔ اسی کی طرف اشارہ ہے اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی یعنے روحوں سے خدا نے سوال کیا کہ کیا میں تمہارا رب (پیدا کنندہ) نہیں ہوں۔ تو انہوں نے جواب دیا کہ کیوں نہیں۔ یہ سوال و جواب حقیقت میں اُس پیوند کی طرف اشارہ ہے جو مخلوق کو اپنے خالق سے قدرتی طور پر متحقق ہے جس کی شہادت روحوں کی فطرت میں نقش کی گئی ہے"۔

**تردید دلیل چہارم۔** یہ دلیل بھی آپکے حق میں مفید نہیں بلکہ مضر ہے۔ بوجوہات ذیل۔

**وجہ اول۔** تمام دنیا وغیرہ اجرام علوی و سفلی مادے اور جڑھ ہیں۔ ذی روح یا چیتن نہیں تمام دنیا یعنی سرشٹی بنتی اور بگڑتی ہے۔ تغیر و تبدل والی ہے۔ اسیواسطے وہ ابدی نہیں مگر روح تمام جگت کے برخلاف غیر مادی چیتن ہے بنا بریں انادی ہے حادث نہیں۔

**وجہ دوم۔** چونکہ دنیا کا ہر وجود فانی ہے اسواسطے جسمانی نقصانات سے روح کا کوئی نقصان ذاتی نہیں ہوتا کیونکہ روح جیسا ودانی ہے۔ پس دنیا جگت ایشور کی رچنا ہو سکے جبکہ وہ مادی اور مرکب ہے۔ جیو جو غیر مادی اور غیر مرکب ہے کسی طرح مخلوق یا رچت ثابت نہیں ہو سکتا اسی لئے وہ انادی ہے۔

**وجہ سوم۔** پیدایش سے انسان جاہل ہوتا ہے۔ اگر کسی قسم کا سنسکار یا صحبت فضلا نہ ہو تو کسی طرح کا گیان نہیں ہو سکتا اور یہ ظاہر ہی ہے کہ انسان اور حیوان میں عقل ہی کا فرق ہے مصرعہ گر بے علم نتواں خدا را شناخت سے کسی کو انکار نہیں۔ پس وحشی یا جنگلی آدمی کو نہ تو روح کا علم اور نہ اُس کی روح پرماتما کو جانتی ہے کیونکہ اُس کا جاننا دشوار ہے اسی واسطے اُس کی رستگاری یا آزردگی بھی نامعلوم۔

**وجہ چہارم۔** جس طرح روز میثاق کے اقرار نامہ کا کوئی بھی کسی کے پاس ثبوت نہیں اور تمام روحیں تعصب کو چھوڑ کر قرآن یا اسلام کی ابتدا سے انکاری ہیں اسیطرح اُس اقرار کا بھی حال ہے کیوں کہ دونوں کا وجود قطعی نابود ہے۔ پس ہر دو کے مفقود ہونے سے عبارت اقرار نامہ یعنے الست بربکم و تصدیق اقرار نامہ قالوا بلی بھی محض بے سود ہے یہ اس قسم کی دلیل ہے جو کہ اپنے اصلی دعوے (حدوث ارواح) کی طرح علم یا عقل سے کوئی تعلق نہیں رکھتی اور جن بھوتوں کیطرح عرب والوں کے ماننے لایق ہے۔

**دلیل پنجم۔** جس طرح بیٹے میں باپ اور ماں کا کچھ حلیہ اور خو بو پائی جاتی ہے اسی طرح روحیں جو خدا تعالیٰ کے ہاتھ سے نکلی ہیں اپنے صانع کی سیرت و خصلت سے اجمالی طور پر

ہے جو عقل کے چرخ پر چڑھا کر اچھی طرح سمجھ میں نہیں آسکتی" (صفحہ ۲۰۵ حاشیہ کی سطر آخری) اچھا اگر عقل کے چرخ پر اچھی طرح سمجھ میں نہیں آتے تو اعرابیت وجاہلیت و نادانقفیت کے چرخ پر چڑھا کر اس کی اصلیت کا اظہار کیجئے شاید اسیطرح آپ کی تسلی ہو جائے چونکہ روح خدا کے ساتھ بقول آپکے قایم ہیں اور اسی کی صفات ورشحات فیض سے نکلی ہیں جس کو آپ صفحہ ۲۲۴ کی سطر ۱۷ و ۱۸ میں انادی و ابدی مانتے ہیں پس خود آپکے ہی قول سے واضح ہو رہا ہے کہ روحیں انادی و ابدی ہیں۔ خدا کے نزدیک ایسا کام کرنا غیر ممکن بلکہ اُس کا خیال کرنا بھی سراپا محال ہے جو حالت خدا کے نزدیک کسی طرح نہیں آسکتی۔ کامل علم کے نزدیک غلط خیال و وہم کا آنا بھی اس طرح ہے جیسے خدا کو جھوٹا فرض کر لینا۔ اور یہ بات سراپا ناممکن ہے علم کامل کسی شے کا اُس جیسی بنانے پر قادر کر دیتا ہے۔ بشرطیکہ دو صورتیں ہوں اول تو وہ چیز بناوٹی ہو۔ دوم اُسکے بنانے کا مصالحہ ہو۔ اگر یہ دو صورتیں نہ ہوں تو کسی شے کے علم کامل سے کوئی بھی اُسے نہیں بنا سکتا چہ جائکہ خدا۔ جہاں کہ دھوکا و غلطی نام و نشان کو نہیں۔ چونکہ روح بناوٹی نہیں اس واسطے علم کامل روح کا خدا اُسکے بنانے کی نہ تو ترغیب دیتا ہے نہ ارادہ کراتا ہے نہ خیال اُٹھاتا ہے اور نہ قادر کر دیتا ہے دوم اگر اُسکے بنانے کا مصالحہ نہ ہو تو بھی نہیں بنا سکتا خواہ اُسکے علم کامل کے سبب اُسکے بنانے پر قادر ہو جیسے ایک انجنیر کو مکان کے بنانے کا علم ہے لیکن اگر مصالحہ نہ ہو تو باوجود علم کامل کے وہ عمارت نہیں بنا سکتا اس واسطے کہ انجنیر خود مصالحہ نہیں ہے اور اگر خود مصالحہ ہو تو پھر انجنیر نہیں رہتا بلکہ مصالحہ میں خرچ ہو جاتا ہے۔ اب جائے غور ہے کہ اگر مادہ اور روح انادی نہ مانے جاویں تو اول تو خدا کا علم ہی غلط ٹہرتا ہے کیونکہ علم کس کا معدوم کا جو خود معدوم ہے رتی بھر زیادہ نہیں پس وہ علم نہیں بلکہ عدم ہے جبتک معلوم قدیم نہیں علم قدیم نہیں ہو سکتا حالانکہ کوئی اعرابی بھی انکار نہیں کر سکتا کہ خدا کا علم قدیم ہے۔

روح مفرد اور غیر مرکب ہے خدا بھی غیر مرکب جانتا ہے ترکیب پذیر نہیں ۳۔ ۴ ۔ ۶ کے ہوتے ہیں خدا بھی انہیں ۸ ہی جانتا ہے ۷ و ۹ نہیں بیشک خدا کو روحوں کی کیفیت اور کنہ کا پورا علم ہے مگر نہ بنانے اور نہ ایسا لا یعنی اور بیہودہ دعوے دار ارادہ کرنے کی وجہ یہ ہے کہ اُس کا علم پورا ہے او ہو را نہیں روح بناوٹی نہیں ہے روح مفرد ہے روح ابدی و ازلی ہے۔ پس روح کا کوئی مصالحہ نہیں جس سے ترکیب پذیر ہو اس واسطے نہ روح بنی اور نہ کوئی اُسے بنا سکتا ہے اور اگر بقول تمہارے (خدانخواستہ) خدا ارادہ کریگا تو خود ناکامل ہو جائے گا اور روح پھر بھی انادی رہیگی کیونکہ خدا انادی ہے آپکے سوال پر غور کرنے سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ آپ ہمکو نہیں بلکہ جیر الماکرین کو دہوکا دیتے ہیں اُسکے ساتھ مکر کرتے ہیں کہ پرمیشور روحوں کی نسبت پورا پورا علم نہیں رکھتا میں کہتا ہوں کہ علم و گیان تو پورا رکھتا ہے اسی واسطے ایسے وسواس باطلہ اُس کے مقدس گیان میں راہ نہیں پاتے اور نہ اُس کی ذاتِ اقدس کو ملزم بناتے ہیں۔

ای بتجران زراہِ حق لیس دور ✽ بوم آساز نور صدق نفور ✽ سوئے یزدان زاہرمن دو دمہ
زندہ شد ہست قرآں را ✽ اولیں انتظام عہد الست ✽ لیست یزداں داہرمن شکست
اینچہ دیں ہست وچیست ایمان ایں لال ✽ کہ خدا عاجز ہست از شیطان ✽ اینچہ دیں ست کو شدہ گمراہ
گرد بیت الحرام بیت اللہ ✽ اینچہ دیں ست وچیست ایں آئین ✽ کہ مقام خدا ہست عرش بریں

لے حاشیہ۔ امام غزالی صاحب فرماتے ہیں۔ "در اخبار ست کہ رسول جبرئیل علیہما السلام بر دیگر اینند وحی آمد بایشان کہ چرا میگرئید شما را امین کردہ ایم گفتند بار خدایا از مکر تو ایمن نہ ایم گفت ہمچنین باشند (دیکھو کیمیائے سعادت صفحہ ۴۴۹ رکن چہارم)

غلام احمد ۱۱۹ ۔ ارواح کا حادث اور مخلوق ہونا قرآن شریف میں بڑے بڑے قوی اور قطعی دلایل سے بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ برعایت ایجاز و اجمال چند دلایل اُن میں سے نمونہ کے طور پر اس جگہ لکھے جاتے ہیں۔

**دلیل اوّل** یہ بات بالبداہت ثابت ہے کہ تمام روحیں ہمیشہ اور ہر حال میں خدا تعالے کی ماتحت اور زیر حکم ہیں اور بجز مخلوق ہونے کے اور کوئی وجہ موجود نہیں۔ جس نے روحوں کو ایسے کامل طور پر خدا تعالے کے ماتحت اور زیر حکم کر دیا ہو سو یہ روحوں کے حادث اور مخلوق ہونے پر اول دلیل ہے۔

**تردید۔** آپنے باوجود اقرار کے بھی قرآن سے کوئی دلیل نہیں دی اور نہ ایک بھی آیت قرآنی پیش کی۔ جس سے اُس کی غلاسفی کا کچھ اندازہ کیا جاتا لاچار اب ہم آپ کے پیشکردہ پانچ دلائل کو ہی محک امتحان پر لاتے ہیں۔ اور اُنکا زور یا کمزوری آزماتے یہ دلیل بمندرجہ ذیل وجوہ سے باطل ہے۔

**وجہ اول۔** یہ بات برخلاف قرآن ہے کیونکہ لکھا ہے (بنی اسرائیل) واذ قلنا للملئکۃ اسجدوا لادم فسجدوا الا ابلیس قال أأسجد لمن خلقت طینا الخ

**ترجمہ** اور جب ہمنے کہا فرشتوں کو سجدہ کرو آدم کو۔ تو سجدہ میں گر پڑے لیکن شیطان بولا۔ کیا میں سجدہ کروں ایک شخص کو جو تونے مٹی کا بنایا ہے۔ بھلا دیکھ یہ جس کو تونے مجھ سے چھڑایا۔ اگر تو مجھ کو ڈھیل دے قیامت کے دن تک تو اُس کی اولاد کو ڈھا ٹھے دے لوں مگر تھوڑے سے۔ کہا خدا نے جب کوئی تیرے ساتھ ہوا اُنہیں دوزخ سب کی سزا ہے اور بدلا۔ اور گھبرا لے اُنمیں سے جس کو گھبرا سکے اپنی آواز سے۔ اور لکار لا اُنپر سوار اور پیادے اور ساجھا کر اُن سے مال اور اولاد میں اور وعدے دے اُنکو۔ اور کچھ نہیں وعدے دیتا اُنکو شیطان مگر غرور کے۔ جو میرے بندے ہیں اُنپر تیری حکومت نہیں ہوگی"۔ پھر قرآن میں ہے (بنی اسرائیل) ان المبذرین کانوا اخوان الشیطین وکان الشیطان لربہ کفورا۔ **ترجمہ** بے شک اُڑانے والے بھائی شیطان کے ہیں۔ اور شیطان ہے رب کا حکم نہ ماننے والا۔

پس بموجب قرآن کے بے تعداد روحیں خدا کی نافرمانبردار اور شیطان کے پیادے اور سوار ہیں۔ چونکہ ماتحت و زیر حکم ہونا آپنے وجہ حادث کی مانی ہے۔ اور خود قرآن ہی کی رو سے بیشمار روحیں خدا سے سرکش ہیں علاوہ بران کیمیائے سعادت میں امام غزالی صاحب فرماتے ہیں "رسول صلے اللہ علیہ وسلم فرمود کہ ہر آدمی را شیطانے ہست و مرا نیز ہست" (صفحہ ۱۰ سطر ۹ عنوان اوّل) جس سے صاف ظاہر ہے کہ تمام ہی روحیں خدا سے باغی اور بے پرواہ ہیں خالی از گناہ نہیں لہذا حادث اور مخلوق نہ رہیں۔ وجہ دوم تمام روحوں کا ہمیشہ اور ہر حال میں خدا کے ماتحت اور زیر حکم رہنا (جیسا کہ آپ مانتے ہیں) اُنکے انادی ہونیکا ثبوت ہے نہ کہ مخلوق اور حادث ہونے کا کیونکہ خدا کے تمام صفات ازلی ہیں حکم یا حکومت کے ازلی ہونے سے محکوم کسی طرح حادث نہیں ہو سکتا ورنہ حاکم اور حکومت بھی حادث ہونگے حالانکہ یہ غیر مسلم ہے۔ اسواسطے روحیں انادی ہیں کیونکہ ہمیشہ اور ہر حال میں خدا کے ماتحت اور زیر حکم ہیں مخلوق یا حادث نہیں ورنہ پھر ہمیشہ نہ ہونگے۔

**وجہ سوم۔** ہم ملکہ معظمہ کے زیر حکم یا ماتحت ہیں پتلی کا کھیل پتلی کے ماتحت گیا گھوڑا مالک کے ماتحت ہے تمام نایک شیطان کے ماتحت تھی کیا بموجب دلیل قرآنی کے یہ اُنکی مخلوق ہیں ہرگز نہیں بنابران کوئی چیز کسی کے ماتحت یا زیر حکم ہونے سے مخلوق یا حادث نہیں ہو سکتی اسواسطے یہ دلیل آپ کی سراسر باطل ہے۔

**دلیل دوم۔** یہ بات بھی بالبداہت ثابت ہے کہ تمام روحیں خاص خاص مقدار اور

بھی نہیں کرسکتا۔ مگر کیا ایسا کم بخت پرمیشر ہو سکتا ہے جو درحقیقت اپنے گھر سے تو دیوالیہ اور مفلس و تہیدست ہو لیکن کسی عارضی اتفاق سے اسکی خدائی کا ڈھنڈورا چل رہا ہو۔ اگر پرمیشر ایسا ہی ہے تو ست امیدیں خاک میں ملگئیں اور ایسے پرمیشر کا بھروسہ کرنا بھی معرض خطر ہوگا؟"

**نتیجہ** - مرزا صاحب کے مندرجہ بالا بیان سے یہ تو ہر ایک عقلمند جان سکتا ہے کہ انہیں راستی و علمیت سے قطعی نفرت و کدورت ہے اور بضد انکے جہالت و ضدیت سے قلبی الفت و رغبت۔ اس موقع پر ہم نہایت ضبط کے ساتھ انہیں اور انکی بد اعتقادی سے لوگوں کو خبردار کرنا چاہتے ہیں اور یہ سمجھانا ہمارا آخری فرض ہوگا۔

واضح ہو کہ روح کے ماننے والوں کے لئے دو طریقے ہیں اور وہی طریقے ہیں اس کی موجودگی جان سکتے ہیں خدا سے یا اناد سے ایکطرف جہل ہے دوسری طرف علم۔ ایکطرف ضد اور خود غرضی دوسری طرف انصاف و صداقت۔ ایکطرف عقلمند ہیں دوسری طرف جاہل۔

**فریق اوّل** کہتا ہے کہ روحیں یا مادہ اجسام کلمات و امر اللہ ہیں اور انکا جاننا خالقیت کے بھیدوں سے ایک بھید ہے اور خدائی اسراروں سے ایک باریک نکتہ ہے جسکی طرف کسی عقلمند انسان کی عقل کو آجتک خیال نہیں آیا مگر ایک اعرابی نے اسکو ظاہر کیا۔ یہ وہ عرابی ہے جسکی خاطر کے واسطے خدا نے لولاک لما خلقت الافلاک زمین و آسمان اور کل مخلوقات کو پیدا کیا اور جس کی بابت اُس نے خود ہی بیان کیا کہ سب سے پہلے میرا نور پیدا ہوا اُسکے سوا کسی اور دانا و عقلمند کی گواہی نہیں اور اُسی کا یہ بیان ہے کہ خدا تعالے اپنے ہی کلمہ اور امر سے ارواح و اجسام کو وجود پذیر کرلیتا ہے یہ وہی اعرابی ہے جس سے جب روح کی بابت سوال کیا گیا تو ۱۸ روز غار میں چھپا رہا۔ بعد ازاں مجبور ہو کر نکلا۔ اور صرف یہی جواب دیا کہ روح خدا کا امر ہے زیادہ اعتراض مت کرو لموریت پوچھو تمکو سمجھنے کا علم و عقل نہیں اور علی ہذا القیاس۔ ایکطرف اویام افغانستان تمام عربستان اور افریقہ کے حبشی و تاتار کے مغل ہیں۔

**نمبر ا فریق دوم** - کہتے ہیں کہ روحیں چیتن ہیں اور مادہ جڑ یہ دونوں خدا سے نہیں نکل سکتے کیونکہ وہ لاتغیر ہے اور کسی چیز سے خواہ وہ کتنی ہی بڑی ہو ایک ذرہ بھی نکال لینے سے کم ہو جاتی ہے اور خدا میں کمی بیشی کو راہ نہیں اسواسطے روحیں و مادہ خدا سے نہیں نکلے۔

**نمبر ۲** - پھر وہ کہتے ہیں کہ روحیں ایکدیش اور دکھ سکھ کی بندھن اور اگیان ہیں مگر پرماتما میں انکے کوئی صفات نہیں مادہ جڑ ہے اور پرماتما سچدانند جسمیں اگیان یا جڑتا ذرہ بھی نہیں اور اگر ہو تو وہ علیم کل نہیں رہتا اس واسطے مادہ اور روح خدا سے نہیں نکلے اور نہ نکل سکتے ہیں۔

**نمبر ۳** - پھر وہ کہتے ہیں کہ جس چیز میں کمی بیشی ہوتی رہتی ہے وہ قائم بالذات نہیں ہوتی اور نہ اُسکا گیان ٹھیک ہوتا ہے اور نہ وہ کامل ہوتا ہے مگر خدا قائم بالذات اور گیانی اور کامل ہے اسواسطے روحیں یا مادہ خدا سے نہیں نکل سکتے اور نہ نکلے۔

**نمبر ۴** - پھر کہتے ہیں کہ کوئی چیز اپنی صفات کے برخلاف نہیں کرسکتی جسطرح خدا جھوٹ نہیں بول سکتا اور نہ اسکا گیان غلط ہو سکتا ہے مگر روحیں جھوٹ بولتی اور اسکی برخلاف بھی ہیں اسواسطے روحیں خدا سے نہیں نکل سکتیں اور نہ نکلی ہیں۔

**نمبر ۵** - پھر وہ کہتے ہیں کہ اگر خدا نے کوئی چیز اپنے اندر سے نکالکر جیسے ریشم کا کیڑا اپنے آپ سے تار نکالکر تماشا دکھلاتا ہے یہ دنیا بنائی تو اس کا نام بنائی نہیں بلکہ بگاڑی ہے یعنی اپنی حالت بگاڑی اپنی صحت بگاڑی اپنی کاملیت بگاڑی اپنی صداقت بگاڑی اور سب سے علاوہ اپنی علمیت بگاڑی کیونکہ دنیا بلحاظ ذرہ (پرمانو) کے بیوقوف و علمیت کے انادی ہے دیں یہ خدا سے نہیں نکلی اور نہ نکل سکتی ہے۔

**نمبر ۶** - جس الزامی دروغ کے دینے کیواسطے خدا کو مکرہ بنایا گیا۔ جس الزامی دروغ کے دینے کیواسطے نیز وہ بیجان بنایا گیا جس الزامی دروغ کے دینے کیواسطے خدا کو پاگل گنہگار کنارہ بنایا گیا جس الزامی دروغ کے دینے کیواسطے خدا کا خون بیٹا گیا جس وہمی دروغ کے دینے کیواسطے خدا کو شور و خروش تک خراب کرنا پڑا جس وہمی دروغ کے دینے کیواسطے خدا کا تمام گھر برباد کرنا پڑا جس وہمی دروغ کے دینے کیواسطے

نہ اکامل نہ رہا۔ عالم نہ رہا۔ رحیم نہ رہا اور نہ خالق رہا اور نہ مالک بلکہ خدا ہی نہ رہا۔ خال نہ خال دروغ دروغ پرزے پرزے ذرہ ذرہ ٹکڑے ٹکڑے اور روح روح بلکہ پرمانو پرمانو ہو گیا۔ بقول شخصے دل را شگفتہ نہ گوہر شکستہ۔ وہ داغ وہ وہم دور نہ ہوا بلکہ بدستور رہا اور رہیگا سنیئے اگر خدا نے مادہ اور روح کو اپنے میں سے نکالا۔ گھر سے نکالا۔ ہاتھ سے نکالا۔ سینہ سے نکالا۔ آنکھ سے نکالا۔ دل سے نکالا۔ روح سے نکالا۔ عمر سے نکالا۔ قدرت سے نکالا۔ نور سے نکالا۔ پانو سے نکالا۔ گلے سے نکالا۔ ناف سے نکالا۔ زبان سے نکالا۔ ساق سے نکالا۔ ران سے نکالا۔ دماغ سے نکالا۔ سر سے نکالا۔ اپنے آپ سے نکالا۔ یہاں سے نکالا۔ وہاں سے نکالا۔ عرش سے نکالا۔ فرش سے نکالا۔ علم سے نکالا۔ جہاں سے نکالا۔ وہاں سے ہی انادی ہوا کیونکہ خدا میں اُسکے گھر میں ہاتھ میں موتھ میں آنکھ میں دل میں روح میں عمر میں قدرت میں نور میں پانو میں گلے میں ناف میں زبان میں ساق میں ران میں دماغ میں سر میں اپنے میں یہاں میں وہاں میں عرش میں فرش میں علم میں سب میں ہمیشہ سے وہ مصالحہ روح موجود تھا ورنہ نکالا چہ معنی دارد۔

پس روح و مادہ تو انادی خود بخود ہی ہر ایک طرح سے ثابت ہے مگر حضرت ایسے قرآنی کی شامت بلکہ قیامت آئی جس خدا سے تمام روحیں نکلیں جس خدا سے حرص و خنزیر مرغ و شتر نکلے جس خدا سے مادہ یا پرمانو نکلے وہ خدا کامل نہیں بلکہ خدا ہی نہیں رہا۔ بقول انکے انہیں کی موجودگی سے خدا انھاد رفتوں کی موجودگی سے جنگل تھا درختوں کی عمارتیں گمی جنگل مفقود ہوا خدا سے روحیں اور مادہ نکلکر جدا ہو گئے۔ خدا بالکل نہیں رہا اگر خدا نخواستہ کچھ رہا بھی تو محض نحیف و ضعیف جسے روزمرہ محنت و تکلیف کے سوا ایک دانہ گندم بھی میسر نہیں کیا یہ ایمان ہے؟ کیا یہ یقین ہے؟ اور کیا ایسے اعتقاد سے راحت کی امید ہو سکتی ہے؟

> گر ہمیں مذہب است وایں احمد — کار امت تمام خواہد شد

**نمبر ۷** - پھر وہ کہتے ہیں کہ ایسا ہرگز نہیں بلکہ اصل بات یہ ہے کہ پرماتما انادی ہے اسکی سب صفات انادی ہیں اُس کا علم انادی ہے اُس کا فضل انادی ہے وہ رحیم انادی ہے اسکا رحم انادی ہے وہ عادل انادی ہے وہ مالک انادی ہے اُسکی ملکیت انادی ہے وہ خالق انادی ہے اُس کی خلقت (دنیا کا پرواہ) انادی ہے جب یہ حال ہے تو انادی پرماتما کے ماتحت روحیں اور انادی پرماتما کی قدرت میں انادی پرمانو موجود ہیں قانون قدرت انادی کے مطابق عدل (نیاء) سے دنیا کو بناتا ہے اور قاعدہ قدرت کے مطابق بمقدار کرم کے علم سے پیدا کرتا ہے اور اسیطرح ہمیشہ کرتا رہیگا۔ کیونکہ اُس کا کبھی خاتمہ نہیں اور نہ وہ کبھی معزول یا معطل ہے اسواسطے روحیں پیدا شدہ یا نیستی سے ہستی میں نہیں آئی ہیں اور نہ آ سکتی ہیں مرزا صاحب کا یہ کہنا کہ کیا ایسا پرمیشر ہو سکتا ہے جو درحقیقت اپنے گھر سے تو وہ مفلس و تہیدست ہو اسکا یہ جواب ہے کہ پرمیشر کو آپنے جسمانی مانا ہے یا غیر جسمانی اگرچہ قرآن میں جسمانی مانا ہے لیکن مرزا صاحب جسمانی نہیں مانتے اسواسطے ہم وہ بحث یہاں نہیں لاتے۔ مگر ہاں یہ اگر اسکا گھر ہے تو سکونت پذیر بھی ہوگا اگر گھر محدود ہے تو خدا کے جسمانی ہونے میں کسی اعرابی کو بھی انکار نہیں ہو سکتا۔ حالانکہ عرب میں بیت اللہ گھر موجود ہے

اِن آریہ بھائیوں کی زبانی جو حج بھی کر آئے ہیں اور یہاں آنکر بطالت اسلام سے تائب ہوگئے ہیں معلوم ہوا کہ اُس مکان کا مالک کوئی مفلس تہیدست و دیوالیہ ہے جیسے حسب حال سعدی کا یہ شعر ہے۔

> جو بیت المقدس درون پر ز تاب — رہا کردہ دیوار بیرون خراب

یعنے خدا کا گھر جو بیت المقدس ہے اندر اُس کا بہ سبب غیر مرمت اور متعفن ہونے کے اور بخارات کے رہنے کی گرمی سے بھرا ہوا ہے کوئی بارتی یا غرفہ یا دریچہ نہیں سوائے اسکے باہر کی دیوار بھی گری ہوئی اور خراب ہو رہی ہے گویا اس گھر کا کوئی مالک ہی نہیں افسوس!

کچھ حصہ رکھتی ہیں اگرچہ مخلوقیت کی ظلمت وغفلت غالب ہو جانے کی وجہ سے بعض نفوس میں وہ رنگ اپنی کچھ چھپا سا ہو جاتا ہے لیکن اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ ہر ایک روح کسیقدر وہ رنگ اپنے اندر رکھتی ہے۔ اور پھر بعض نفوس میں وہ رنگ بد استعمالی کی وجہ سے بدنما معلوم ہوتا ہے۔ مگر یہ اُس رنگ کا قصور نہیں بلکہ طریقہ استعمال کا قصور ہے۔ اور حقیقت میں انسان کو جسقدر قوتیں دیگئی ہیں وہ سب الہی قوتوں کے اظلال و آثار ہیں جیسے بیٹے کیصورت میں کچھ کچھ باپ کے نقوش آجاتے ہیں ایسا ہی ہماری روحوں میں اپنے رب کے نقوش اور اُس کی صفات کے آثار آگئے ہیں جنکو عارف لوگ خوب شناخت کرتے ہیں۔ اور جیسے بیٹا جو باپ سے نکلتا ہے اوس سے ایک طبعی محبت رکھتا ہے بناوٹی۔ اسی طرح ہم بھی جو اپنے رب سے نکلے ہیں۔ اُس سے فی الحقیقت طبعی محبت رکھتے ہیں نہ بناوٹی۔ اور اگر ہماری روحوں کو اپنے رب سے یہ طبعی و فطرتی تعلق نہ ہوتا تو پھر سالکین کو اُس تک پہنچنے کے لئے کوئی صورت اور سبیل نہ تھی"۔

**تردید دلیل پنجم** - مرزا صاحب یہ دلیل بھی روح کے حدوث سے متعلق نہیں بوجوہات ذیل۔

**وجہ اول** - بقول آپ کے "جسطرح بیٹے میں باپ اور ماں کا کچھ کچھ حلیہ اور خو بو پائی جاتی ہے اُسیطرح روحوں میں بھی پائی جاتی ہیں کیونکہ خدا کے ہاتھ سے نکلی ہیں"۔ لیکن جسطرح بیٹے کا خالق یا عدم سے موجود کرنیوالا باپ نہیں ہوتا۔ اسی طرح خدا بھی عدم سے موجود کرنیوالا نہیں کیونکہ بیٹے کی روح یا اُس کا جسمی مادہ نابود نہیں تھا بلکہ موجود تھا۔

**وجہ دوم** - جس طرح بیٹے کے نکلنے یا پیدا ہونے سے باپ یا ماں کا جسمی حصہ بہت کچھ کم ہو جاتا ہے اُسی طرح روحوں کے نکلنے سے (اگر وہ خدا سے نکلی ہیں) ضرور خدا کا بھی بہت حصہ کم ہو گیا ہو گا۔ اور جس طرح انسان کا بیٹا انسان ہوتا ہے اسیطرح خدا کا بیٹا بھی خدا ہوا۔ پس تمام روحیں بموجب دلیل قرآنی قادیانی کے خدا بن جاتی ہیں جو نہایت ہی مکروہ بات ہے اور صرف صنعت ہونے سے سیرت وخصلت کا اجمالی طور پر آنا بھی ناممکن ہے۔ اسی واسطے روحیں خدا سے نہیں نکلی ہیں۔

**وجہ سوم** - جس طرح صرف باپ سے لڑکا پیدا نہیں ہوتا بلکہ ماں سے بھی۔ اسی طرح بقول تمہارے جبتک کوئی خداوند کی استری معلوم نہو۔ تب تک صرف مرد کے شکم سے بچہ پیدا نہیں ہو سکتا لیکن یہ بتلانا بھی مدعی کا ذمہ ہے کہ اللہ کی استری (جورو) کون ہے جس سے روح بچہ پیدا ہوا اور خدا کی سسرال کہاں ہے جن کی وہ بیٹی ہے۔ مگر صدہا دلائل سے ثابت ہے کہ خدا جورو وغیرہ سے مبرا ہے اسی واسطے روح خدا کا بچہ نہیں اور نہ خدا سے نکلا ہے بلکہ انادی ہے۔

**وجہ چہارم** - بیٹا باپ سے نکلکر ویسا ہی ہوتا ہے مگر تم خدا سے نکلکر ویسے نہیں ہو کیونکہ کوئی روح بھی خدا جیسی کیا بلکہ اُس کی ادنیٰ سی قدرت کا مقابلہ نہیں کر سکتی اور نہ کوئی خدائی صفات روح میں ہے اسواسطے روح خدا سے نہیں نکلی بلکہ انادی ہے۔

**وجہ پنجم** - آپنے جو لکھا ہے "کہ روح خدا کا کلمہ یا ظل کلمہ ہے جو بہ حکمت و قدرت الٰہی روح کی شکل پر وجود پذیر ہو گیا ہے" اور اسکے ساتھ ہی انجیل یوحنا باب آیت ۱۔ "ابتدا میں کلام تھا کلام خدا کے ساتھ تھا اور کلام خدا تھا" پر اگر ذرا غور کرو تو آپکو بلکہ سب کو ہمہ اوست کی ملحدانہ تعلیم کا قایل ہونا پڑیگا جو ایک سخت گمراہی کا باعث ہے۔ پس کسیطرح بھی کوئی روح نیستی سے ہستی میں نہیں آئی بلکہ انادی ہے۔

*حاشیہ بیٹے تین طرح کے ہوتے ہیں کپوت۔ پوت۔ سپوت (تم کیسے ہو) کپوت وہ جو باپ سے کم کام کرے۔ مثلاً کنس اور جرنیب پوت وہ جو باپ کے مساوی کام کرے مثلاً سکھدیو سلیمان سپوت وہ جو باپ سے بڑھکر کام کرے مثلاً شنکر آچاریہ سوامی دیانند سرستی تم قرآنی اعتقاد کے بموجب کیسے بیٹے ہو بتلاؤ کر کیسے بیٹے ہو۔

چونکہ ہم نے نہایت اختصار سے دلایل قادیانی کا (جنہیں وہ قرآنی بتلاتے ہیں) رد کر کے بتلا دیا ہے کہ ان میں راستی کا نام و نشان نہیں اور نہ علم و عقل کا ذکر و بیان ہے۔ صرف لفظ جمع کر کے اُن کا نام دلیل دہر دیا ہے حالانکہ انمیں سے دو تین تو اسلام کے حق میں نقصان رساں ہیں اور باقی سوال از آسمان جواب از ریسمان ہے۔ جب یہ حال ہے تو کیا ان کی تردید سے اسلام یا قرآن کی قدر و منزلت کچھ باقی رہجاتی ہے؟

اب ہم روح کے بارے میں چند فضلائے اسلام کی رائے بھی درج کرتے ہیں۔

(۱) امام حجت الاسلام **محمد غزالی** صاحب فرماتے ہیں۔

"اما حقیقت دل (روح) کہ وے چہ چیز است و صفت خاص وے چیست۔ شریعت رخصت نداده است۔ کہ ویرا بکاوند و برائے این بود کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم شرح نکرده چنانچہ حق تعالیٰ گفت ویسئلونک عن الروح قل الروح من امر ربی بیش ازیں دستورے نیافت کہ بگوید کہ روح از جملہ کار ہائے الٰہی است واز عالم امر است" (کیمیائے سعادت عنوان اول صفحہ ۷)

(۲) **تفسیر حسینی** میں ہے **شیخ ابو مدین مغربی** قدس سرہ فرمودہ کہ ابن اللہ کہ خدا ما را داده است از علم نہ از آن ماست بلکہ رعایت است نزدیک ما و مایہ بسیارے از ان نرسیده ایم۔ پس ما علی الدوام جاہلانیم و جاہل را دعوائے دانش نرسد"۔ (صفحہ ۳۰۸ جلد اول ۱۲۸۷ھ نول کشور)

(۳) تفسیر زاد الآخرت اور تفسیر بیضاوی میں ہے۔

سن اس آیت کا مجھ سے تو منشا
جبکہ بولے قریش سے یہود
کہ محمد سے جاکے پوچھو تم
اور کرو روح کا سوال اس سے
جو وہ تینوں جواب دے تم کو
تو نبی خدا وہ شخص نہیں
اور جو بعضے کا بن نہ آئے جواب
تو وہ بیشک نبی برحق ہے
ایک دونوں کا حال شرح و بیان
ان کی توریت میں وہ تھا مبہم
پس یہ موضع میں شرح فرمایا
تھا سمجھنے کا حوصلہ جو نہیں
بس کفایت اسی قدر پہ کیا
لکھتے ہیں جیسے قاضئ بیضا
جن کو تھا ایک تجربہ مقصود
حال اصحاب کہف لے مروم
اور سکندر کا پوچھو حال اُس سے
یا کہ تینوں سے تجھے ساکت ہو
تم نہ سمجھو نبی پھر اُسکے تئیں
اور بعضے کا کہہ سنائے جواب
اُس کی گفتار سر بسر حق ہے
کر دیا اُن کو عزر روح در وآں
امر روح اِس لئے رکھا مبہم
کہ خدا نے نہ اُن کو بتلایا
جس طرح اگلی اُمتوں کے تئیں
حسب فہمید یہ جواب دیا

(زاد الآخرت حصہ ۲ جلد ۱ صفحہ ۶۹۳ سنہ ۱۲۸۵ھ نول کشور و بیضاوی صفحہ ۳۷۲ سنہ ۱۲۸۲ھ نول کشور)

ناظرین ان کو پڑھکر خود انصاف کریں کہ روحانی علم محمدیوں کے قرآن شریف میں ہے یا نہیں اور محمد صاحب جانتے تھے یا نہیں۔ اگر ذرا غور کریں تو ہمیں شہادت بس ہے۔

**غلام احمد** "۱۱- اور یہ بات جو کلمات اللہ بصورت ارواح و دیگر مخلوقات جلوہ گر ہو جاتے ہیں۔ یہ خالقیت کے بھید و نمیں سے ایک بھید ہے اور اسرار الہیہ سے ایک باریک نکتہ ہے جس کی طرف کسی انسانی عقل کو خیال نہیں آیا۔ اور اگر ایسا نہ مانا جاوے کہ خداتعالیٰ اپنے ہی کلمہ وامر سے ارواح اور اجسام کو موجود پذیر کر لیتا ہے تو پھر آخر یہ ماننا پڑیگا کہ جب تک باہر سے اجسام اور روحیں نہ آویں پرمیشر کچھ

اگر ان گھروں سے مرزا جی کی مراد نہیں ہے بلکہ خدا کو جسمانی سمجھ کر اُسکے جسم کو ہی اُسکا گھر سمجھتے ہیں تو بھی یہ بالکل غلط ہے کیونکہ جسم تو روح کا گھر ہے مگر خیر اسکو مرزا صاحب بھی نہیں مانتے۔ ہاں اگر گھر سے مراد کارخانہ قدرت ہے یا تمام دنیا ہے یا عرش ہے یا آسمان کے اوپر بالائی کمرے ہیں تو اس سے مجازی طور پر ہمیں بھی انکار نہیں بلکہ اقرار ہے کہ اس کارخانہ قدرت میں روحیں اور مادہ ازل سے ابد تک موجود رکھتا اور رہتا ہے کبھی کسی طرح کی کمی نہیں۔ خدا کا دیوالہ کبھی نہیں نکلیگا اور نہ وہ مفلس اور تہیدست ہوگا مگر روحیں و مادہ ضرور اناد ی ثابت ہو جاویگا۔ جو قرآن کے حق میں مفید نہیں۔

اس طرح کہ ۵-۶ ہزار سال سے پہلے نہ کوئی روح تھی نہ مادہ تھا انکے نہ ہونے سے کوئی اسکی صفات تھی بقول مرزا صاحب اسلامی کے خدا دیوالیہ تھا اللہ مفلس تھا رب العرش تہیدست تھا۔ اور ایسا ہی یوم الدین کے بعد ہوگا۔

چراغ مردہ کجا نور آفتاب کجا — ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

اب اے محمدی (دین اسلام) بھائیو غور سے بتلاؤ یا صرف اپنے دل میں سمجھو کہ اگر خدا ایسا ہی ہے جیسا کہ قرآن اور پیغمبر قادیان کہتا ہے تو سب اُمیدیں تمہاری خاک میں مل گئیں اور اس اللہ خیر الماکرین پر بھروسہ کرنا ضرور بعید ضرور معرض خطر و محل اندیشہ ہوگا۔ خدا آپ کے دلوں کو جہالت سے نکالکر علم و عقل غور و فکر کی طرف لگاوے اور ہمیں آپکی ہدایت کے واسطے روز بروز ہمت دیوے۔ آمین۔

## گائے کی بابت اعتراضات کا جواب

**سرحہ ۱۳۷-** دیکھو ایک طرف آریوں کی فلاسفی یہ بتلاتی ہے کہ گائے جو ایک حیوان ہے مسئلہ آواگون کے رو سے کسی زمانہ میں برہمن کی قوم میں سے یعنی ایک برہمنی تھی۔ اور پھر کسی پلید اور برے کام کے ارتکاب سے بعض کہتے ہیں کہ زنا کے باعث سے سزایاب ہو کر گائے کے جون میں آئی اور پھر دوسری طرف دیکھو کہ اُسی مجرمہ سفلہ عورت کی ہندو کے خیالات میں کسقدر تعظیم و تکریم کی ہوئی ہے کہ گویا اُسی کی دم پکڑ کر پار ہو جاتا ہے۔

نزدیک گائے کی جو عزت قوم ہنود میں ہے وہ صرف اُسکے فوائد کی غرض سے ہے کیونکہ در حقیقت یہ ایسا مفید جانور ہے اور اس سے اسقدر فوائد بنی نوع انسان کو بلکہ اکثر جانداروں کو بھی پہنچتے ہیں کہ احاطہ تحریر سے باہر ہیں اور جتنے تو اس حد تک ہیں کہ وہ بہت سے آدمیوں سے بڑھکر ہیں اور خصوصاً ہندوستان کے ملک میں اگر گائے نہ ہو تو ویرانی و بربادی میں ذرہ کسر نہیں۔ کیونکہ بنیاد بہبودی ملک کی زمینداری ہے اور تمام زمینداری کاشتکاری گائے کے اختیار میں اور اسی واسطے ہندوستان کے خورد و کلان کو یہ مثل ورد زبان ہے کہ "انم کھیتی مدہ بیوپار نکھد چاکری بھیکھ منگار" اور اُسی گائے کی برکت سے ملک ہندوستان جنت نشان مشہور ہے اور وجہ ظاہر ہے کہ بقول قرآن (سورۃ محمد) کے جنت میں شیر شہد و شراب و پانی کی صرف نہریں ہیں اب دیکھنا چاہئے کہ یہ بات کسقدر قابل افسوس ہے

**نمبر ۱-** تفسیر حسینی سے ثابت ہے کہ دریائے گنگ جسکا پانی نہیں بدلتا بہشت کی نہر ہے چنانچہ "در تبیان از ابن عباس نقل میکند کہ خدائے تعالیٰ پنج جوئے آب از چشمہ بہشت بر بال جبرئیل نہادہ از آسمان فرو فرستاد اول سیحون کہ نہر ہندوستان است" (تفسیر حسینی جلد دوم صفحہ ۸۰ سورۃ مومنون نولکشور)

"سیحون نہر اول و جائے دیگر نام رودے است در ہند کہ بعضے گمان برند کہ رود گنگ است و گویند کہ ایں رود از بہشت آمدہ کہ آبش خراب نمیشود از کشف و منتخب و مدار (از تحقیقات عبدالکریم خان)

حدیث مسلم میں ہے قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سیحان و جیحان والفرات و النیل کل من انہار الجنۃ (دیکھو حدیث مسلم مطبوعہ نولکشور ۱۳۱۲ھ صفحہ ۲۰۰ جلد ۲)

**نمبر ۲-** جب گاؤکشی نہیں ہوتی تھی بزرگوں کی زبانی سنا جاتا ہے کہ دودھ با فراط تھا چنانچہ روغن زرد ایک روپیہ کا ۸ سیر ملتا تھا اور غلہ فی روپیہ دو من بکتا تھا اور ایک چیز افراط کے سبب مشہور ہو جاتی ہے چنانچہ دودھ کی کثرت نے مقابلہ عرب جیسے ریگستانی ملک کے دودھ کی نہریں مشہور کر دیں غالباً آریہ ورت کی مثل دودھ کی کثرت کسی ملک میں نہیں ہے۔ اور یہ حدیث نبوی سے بھی ظاہر ہے حدیث لبنہا شفاء و لحمہا داء گائے کا دودھ صحت بخش ہے اور اُسکا گوشت مرض پیدا کرنے والا ہے۔

**نمبر ۳-** شہد اب بھی شمالی ہند میں بکثرت ہوتا ہے اور غالباً بہ نسبت اور ممالک کے یہاں زیادہ ہے۔

**نمبر ۴-** شراب بنگالہ میں تاڑ کی کثرت و دیگر ہندوستان میں قند و نیشکر کی کثرت سے طیار ہوتا ہے اور بہ نسبت اور ملکوں کے زیادہ ہے تاڑ کا شراب خرابی بھی نہیں لاتا۔

پس قرآنی جنت کا نشان یہاں ملتا ہے وہ ہندوستان ہی ہے اور یہ تمام باتیں ہندوستان کو گائے کی بدولت میسر ہیں۔

ہم باقی فضولیات کا جواب (جنکا آپنے کوئی حوالہ نہیں دیا) ترکی بترکی دینا چاہتے تھے مگر چند دوست مانع ہوئے۔ کسی ہندو یا آریہ کا یہ اعتقاد نہیں ہے۔

**سرحہ ۱۳۸-** چنانچہ کوکوں کا بمقام امرتسر کئی قصابوں کو بے رحمی سے قتل کرنا ایک تازہ واقعہ ہے جس پر کچھ زیادہ مدت نہیں گذری۔

**آریہ-** کوکوں کو کوئی ہندو و آریہ اپنا رہبر نہیں مانتا اور نہ اپنے دھرم کا پیشوا جانتا ہے۔ بلکہ ایک بدعتی فرقہ پنتھ مانتا اور جہلا کا گروہ جانتا ہے۔ ہاں اُنکی چند باتیں عمدہ ہیں جو عموماً ہندو دھرم یا خالصہ دھرم سے اخذ کی گئی ہیں۔ سچ بولنا۔ اشنان کرنا۔ عبادت کرنا ایک ایشور کو ماننا۔ بتوں کا نہ پوجنا۔ مگر بتوں کا مرید ہونا۔ قبروں کا نہ ماننا ہر بار توڑنا۔ انہوں نے حضرت محمد کی اُلٹی تعلیم کی تھی اور ایک بابا رام سنگھ جی کی خصوصاً عمدہ تھی یعنی مسلمانوں کو سنگھ بنانا اور کیس رکھانا چنانچہ ابھی تک بیسوں مثالیں موجود ہیں اور مومن و مومنہ سکھ و سکھنی بنے ہوئے ہیں۔ اور اسکا خصوصاً نام لگار اُنکو ہنود دیتا ہے۔ باقی اُنکے اور دعوے سراپا فضول ہیں۔ اور انہیں لایعنی دعوؤں نے ہی اہل ہنود کو خصوصاً ملول کیا۔ اُن کا قول ہے۔

مڑہی مسانا ڈھاکے سب کرو میدانا — اساں بنا اکال پُرکھ کوئی اور نہ جانا

ان باتوں سے کوئی دانا اُنہیں ملامت نہیں کرتا اور نہ کر سکتا ہے ہاں اودیا یا جہالت کا جو خاص حصہ تھا اُس کی کوئی تعریف نہیں کر سکتا۔

قصابوں کا مارنا اگر تعلیم احمدی پر غور کریں تو برا پاتو آپکے جیسے حدیث میں ہے قتل الموذی قبل الایذا اور اگر دوسری روایت پر غور کریں ذابح البقر قاطع الشجر و شارب الخمر بائع البشر لا یغفر فی النار تو بھی اچھا کیا اور بقول محمد صاحب کے دوزخ کے عذاب میں قصابوں کے واسطے کمی کر دی اور اگر حضرت علی علیہ الرحمۃ کے قول پر عمل کریں لاتجعلوا بطونکم مقابر الحیوانات تو بھی کچھ برا نہیں کیا ہے اور اگر حافظ کے قول پر غور کریں۔

مباش در پے آزار و ہرچہ خواہی کن — کہ در شریعت ما غیر ازیں گناہے نیست

تو بھی برا نہیں کیا۔ اور اگر توریت کے قول پر غور کریں۔ خدا نے کہا کہ دیکھو میں نے ہر ایک بیجدار نباتات کو جو تمام روئے زمین پر ہیں اور ہر ایک درخت کو جس میں بیجدار پھل ہیں تمہیں دیا ہو اور یہ تمہیں کھانے کے واسطے ہوگا اور زمین کے سب چرندوں کو اور آسمان کے سب پرندوں کو اور سب کو جو زمین پر رینگتے ہیں جن میں زندگی کا دم ہے سب طرح کی سبزی انکے کھانے کے لئے دیتا ہوں (دیکھو توریت کا باب ۱ آیت ۲۹ و ۳۰) تو بھی کچھ برا نہیں کیا۔

اگر ایسے بدکرداروں کی نسبت آئین اکبر ہی میں دیکھئے تو بھی سزا ضرور ہے لیکن انہوں نے سزا دینے میں زیادتی کی جس کے سبب سے کیفرِ کردار کو پہنچے۔

وید مقدس باست شاستر کے رو سے صرف سمجھا کے آگیا ہے ظلم و جبر سے منع کا حکم نہیں مگر انہوں نے نہ تو وید کا حکم مانا اور نہ توریت کا مگر صرف محمد صاحب کی آگیا سے انہوں نے قتل الموذی قبل الایذا کیا۔ پس قرآن کے رو سے وہ کسی طرح مجرم نہیں ہیں۔

**غلام احمد ۱۳۸**۔ چار ہزار سے کچھ زیادہ مسلمان متفرق مقامات اور وقعات میں زمانہ عملداری سکھوں میں نہایت دردانگیز اور بیرحمی کے طریقوں سے قتل کئے گئے اور جلائے گئے اور پھانسی دیئے گئے۔

**آریہ** (۱) محمود غزنوی کے وقت میں کئی لاکھ ہندو غلام بنا اور قتل کئے گئے (تاریخ ہند کلکتہ سنہ ۱۸۵۲ء) (۲) تیمور کے وقت میں ۴-۵ لاکھ ہندو بے گناہ قتل کئے گئے (تاریخ ہند کلکتہ سنہ ۱۸۵۲ء) (۳) شہاب الدین غوری نے لاکھ ہندو بے دین کئے (تحفۃ الملوک صفحہ ۱۱۴) (۴) علاء الدین کے وقت کے ظلم اور ہندوؤں کا قتل ہونا (ایضاً صفحہ ۲۱۴) (۵) اورنگ زیب کے وقت میں ہندو جبراً بیدین اور قتل کئے گئے (واقعات ہند صفحہ ۱۲۵) (۶) فرخ سیر کے وقت میں لاکھوں سکھوں کا قتل (تاریخ پنجاب صفحہ ۵۷ سے ۵۹ تک) (۷) نادر شاہ کے وقت میں ہندوؤں کی خون کی ندیاں (واقعات ہند صفحہ ۱۳۴) (۸) احمد شاہ ابدالی کے وقت میں دہلی کی خونریزیاں (ایضاً صفحہ ۱۳۶)

مسلمانوں کے عہد میں ہندوؤں پر جس قدر ظلم سرزد ہوا اور جلادی اور سفاکی ہوئی اس کو تاریخ کا ایک ایک لفظ آہ و زاری کے ساتھ پکار پکار کر ظاہر کر رہا ہے ان کے عہد میں بعض بادشاہ بجائے جنگلوں میں شکار کھیلنے کے آبادی اور شہروں میں ہندوؤں کا شکار کرتے تھے روز مرہ ان کی ہزاروں خوبصورت بہو بیٹیوں کو حرم شاہی میں داخل کرتے تھے جس وقت ہزاروں ہندو قتل کئے جاتے اُس روز اظہار مسرت کیلئے تین روز تک جشن کیا جاتا۔ پس جنکے اصول رعایا پروری کی یہ کیفیت ہو اُنکے عہد حکومت میں جو کچھ ہندوؤں نے ترقی معکوس کی ہوگی اُس کا دانا اور حق بین اشخاص بخوبی اندازہ کر سکتے ہیں۔ اگرچہ آجکل کے مذہب اور لایق مسلمانوں نے اپنی قوم کو اس الزام سے بری رکھنے میں بہت کوشش کی ہے مگر تاریخ ہند کا کوئی صفحہ ایسا نہیں جو انکے گناہ عظیم کے دھبے سے پاک ہو۔ پس تاریخ سے اس دھبے کو مٹا نہیں کوشش کرنا گویا وہی مثل ہے کہ خاک ڈالکر آفتاب کے چھپانے کی کوشش کرنا ہے (دیکھو رسالہ ہند و باندھو صفحہ ۱۱۳۴ اکتوبر سنہ ۱۸۹۴ء) مرزا صاحب جب آپکے بزرگوں مغلوں پٹھانوں بادشاہوں محمدیوں کے ہاتھوں سے لاکھوں ہندو قتل اور شہید کئے گئے لاکھوں مسلمان بنائے گئے لاکھوں لونڈی غلام کی طرح فروخت کئے گئے۔ حالانکہ وہ تمام بیگناہ تھے۔ پھر یہ کوئی کیا مقابلہ اُن ملعون بادشاہوں کے کیطرح طعنہ یا شکایت کے مستحق نہیں کیونکہ ظلم کا بدلہ۔ قرآن اور محمدیوں کیطرف جھکتا ہے کسی اور کیطرف نہیں ۵

اے باد صرصر ابں ہمہ آوردۂ تست۔ آب میں اصل کا جواب دیتا ہوں مولوی محمد اشرف صاحب نے سورۂ یوسف کی جو منظوم تفسیر کی ہے اُس میں لکھا ہے۔

یہ اُس وقت جبریل نے یوں کہا　　　کہ غم کو ہوئی اب تیرے انتہا
تیرے حق میں رحمت کا دریا بہا　　　اور اس طرح ارشاد حق نے کیا
کیا ہم نے یوسف کو تجھ سے جدا　　　تو سمجھا نہیں اُس کا باعث ہے کیا
نہ تجھ کو ہوئی کچھ بھی اس کی خبر　　　کہ تجھ پر گیا اتنا غم کیوں گذر
کہ کس لئے تیری جزا ہم نے کی　　　اور آنکھوں کی بینائی کم ہم نے لی
کہ العطش نے یہ سبب اُس کا تھا　　　کہ اک گلے تھی اُسکی بس بے بہا
اور اک اسکا بچہ تھا جو شیر خوار　　　چھری لیکے یعقوب نے ایک بار
کیا سامنے اُس کے بچہ حلال　　　ہوا اُس گھڑی رنج اُسکو کمال
نہ رحم اُس پہ یعقوب نے کچھ کیا　　　خدا نے عوض اُسکے یہ دکھ دیا

(دیکھو تفسیر مذکور صفحہ ۱۳ سنہ ۱۸۸۱ء نولکشور)

دیکھئے بقول ملا صاحب مفسر کے گاؤکشی کے جرم میں خدا نے یعقوب نبی کو کتنی سخت سزا دی! افسوس کہ متعصب مسلمان اب بھی نہیں سمجھتے ہیں!

**غلام احمد ۱۳۹**۔ پہلے آپ ہی اُس حیوان کو ایک فاسقہ عورت کی بگڑی ہوئی جون قرار دینا اور پھر اُس کی ایسی عزت کرنا کہ اُسکے ادنیٰ زخم پر ہزارہا انسانوں کے خون کرنے کو تیار ہو جانا۔ یہ کس قسم کی فلاسفی ہے اگر تلاش کرو تو تمام دنیا میں ایسا وحشیانہ جوش ایک حیوان کیلئے کسی قوم میں ہرگز پایا نہیں جائیگا۔ جیسا کہ ہندوؤں کو گائے کے لئے ہے۔ بعض متعصب برہمنوں کو یہ بھی کہتے سنا ہے کہ اصل میں گائے کا جرم تو خفیف ہی تھا مگر پرمیشر نے اُس کو کسی مصلحت سے سخت سزا دیدی شاید یہ پردہ پوشی اور پرمیشر کو ظالم ٹھہرانا اس خیال سے ہے کہ اُنکے مجنونانہ زعم میں گائے در اصل انہیں کی بہن یعنے برہمنی ہے۔

**آریہ**۔ یہ تمام بنیاد و فاسد علی الفاسد ہے کسی ہندو یا برہمن کا ایسا اعتقاد نہیں ہے اور نہ کسی کتاب میں درج ہے ورنہ آپ ضرور حوالہ دیتے بنا بریں آپکی یہ من گھڑت بات ہے ہاں مسلمانوں کا یہ اعتقاد ضرور ہے کہ شیر خون سے بنتا ہے مگر قرآن کے رو سے خون اور سور مساوی حرام ہیں حالانکہ ہر ایک مسلمان بچہ پیدائش سے مرگ تک خون مبدلہ شیر پیتا ہے حالانکہ سور و خون حرام اصل ہے علاوہ بریں آپکے قرآنی ہاروت ماروت پر زہرہ کی بدکاری ظہر من الشمس ہے۔ کیا آپنے مثنوی رومی کا دفتر اول نہیں دیکھا۔؟

چوں زنے از کار بد شد روئے زرد　　　مسخ کرد او را خدا و زہرہ کرد
عورتے را زہرہ کردن مسخ بود　　　خاک و گل گشتن چہ باشد اے عنود

فرید الدین عطار بلبل نامہ میں صفحہ ۱۷۳ مطبوعہ نولکشور لکھتا ہے۔

شنیدی قصہ ہاروت و ماروت　　　کہ بودند خادم درگاہ لاہوت
ہر اول بر فلک بودند فرشتہ　　　شدہ آخر چو دیوا از غم سرشتہ
چو مے نوشیدند و فساد و خون بکردند　　　بزہرہ اسم اعظم را بدادند
چو زہرہ اسم اعظم را بیاموخت　　　در آتش یک سر موئش نہ سوخت
بخواند آن اسم را بر آسمان شد　　　تنش دربان و مہرش پاسبان شد

اور یہی زہرہ یعنے روز جمعہ آپکی معبودہ اور مقدسہ ہے اُسی کی خاطر تم نماز بجالاتے ہو گویا اسکی بدچلنی کو چھپاتے ہو چنانچہ دبستان مذاہب میں لکھا ہے۔

عقیدہ حکما آنست کہ ہر صاحب ناموسے یکے از کواکب را مے پرستند چنانچہ موسیٰ زحل را از آں کہ نزدیک یہود شنبہ گرامی است۔ و موسیٰ بر سحر و جادو کہ منسوب بہ زحل است غالب بود عیسیٰ آفتاب را ازیں سبب یکشنبہ نزد او ستودہ است و آخر وحش بخورشید پیوست و محمد زہرہ را از جرم جمعہ او در بنہ متفرق است چوں آں انکار العوام ایں معنی نمے خواستند کہ بگویند پوشیدہ داشتند و از

۵ ایک اور فاضل محقق فرماتے ہیں قدیم مہذب آریہ فرقوں کا مذہبی قانون گایوں کی حفاظت پر نہیں معلوم کہ کس وقت کی قابلیت کلتا ہی اور نہ جانچ کسی کے دماغ کا گوہر آبدار ہے کہ جس کی چمک آج تک ویسی ہی قایم ہے۔ اور گایوں کی فوائد پر نظر کرکے اُس کے دانش و نیک خیال کو بیشمار رونق کا استحقاق ہے۔ اسی وجہ سے آج بھی علی العموم یہ رواج ہے اور وہ قانون سر آنکھوں پر مانا جا رہا ہے اور یہ دستور رواج کہیں منسوخ نہیں ہے۔ کہ کسی ہندو سے اگر سہواً یا دیدہ و دانستہ گائے یا اُسکے بچے اتفاق وقت سے مر جاتے ہیں تو حسب قوانین مذہب بغیر فریاد رسی یا بغیر داد خواہی گورنمنٹ اسکو اپنے آپ سزا دینی ہوتی ہے سزا اس لئے مذہب کے متعلق ہو گئی کہ کسی راجہ یا بادشاہ کے قانون سے اسے لگاؤ نہ رہے جس سے اس سزا میں افراط تفریط ممکن ہے۔ گایوں کی عظمت شانی اور کوئی باعث نہیں ہے بجز اسکے کہ اُسکی زندگی سے ہم بیشمار ثمرہ اٹھاتے ہیں پھر اُسکے اوپر ظلم جیسا چاہیے ہوگا ہو یا آزار ہرگز بنی آدم کے تشدد و ظلم و قتل سے کم مرتبہ نہیں رکھتا ہے "

کہاں تک لکھیں۔ مارے آخر کچھ بھی نہ ہوسکا وید کی تعلیم مخلوق پرستی کی ایک آدھ مقام میں تو نہیں کہ چھپ سکے وہ سارا انہیں خیالات سے بھرا ہوا ہے۔

تردید پرماتما کے گیان کا کامل و غیر متغیر ولا تبدل ہوتا۔ تو ہم نہایت بسیط سے "تکذیب براہین احمدیہ" میں ثابت کرآئے ہیں (دیکھو صفحہ ۹۰ سے ۱۱۲ تک)

انباء و ہلاتٖ کا جواب سنئے سوامی جی نے ایک سر مو تاویل نہیں کی۔ اور انکی ذات منبع الصداقت والحسنات سے ممکن نہ تھا۔ کیونکہ انہوں نے تمام ترجمہ میں وید مقدس کی پرانی تفسیروں شتپتھ وگوپتھ۔ آیتری سام ودھان برہمنوں اور نگھنٹو۔ نرکت نگھانوں۔ اور اشٹ ادھیائے و مہابھاش گرامروں کے مطابق جابجا فضلاء و علماء کی شہادتیں درج کی ہیں حوالہ دیئے ہیں بلکہ کوئی ایسا منتر کم ہوگا جسکے ترجمہ میں حوالہ نہ دیا ہو۔ ہاں نیم ملاں خطرہ ایمان کی طرح انکا کوئی بھی دعوےٰ نہیں تھا۔ چار امور کی بابت جہلا لوگ گمان کرتے ہیں کہ سوامی جی نے وید بھاشی میں تاویلیں کی ہیں۔

اول مورتی پوجا اور اوتار۔ دوم مخلوق پرستی و آفتاب پرستی سوم۔ البشر کی واحدانیت چہارم ویدوں میں تمام علوم کے اصول کا ہونا۔ چونکہ خود وید مقدس سے تو سری سوامی جی مہاراج بھی ثبوت دیکھے ہیں ہم غیر مذہب کے علماء کی شہادت کرتے ہیں اور ان یعنی اعتراض کا دنداں شکن جواب دینا اپنا فرض سمجھتے ہیں تاکہ جہلا اور ناواقف لوگوں کی زبان آیندہ کے واسطے قفل سکوت لگے جس سے وہ نہ خود گمراہ ہوں اور نہ اپنے سے کم عقلوں کو گمراہ کرنیکی کوشش کریں۔

نمبر ۱۔ مورتی پوجا و اوتار نمبر ۱۔ شری پنڈت تاراچند شاستری اپنی کتاب استری دھرم سنگرہ میں فرماتے ہیں عرصہ دراز سے اس ملک کی رسوت بدل گئیں اور انکے بدلنے کا سبب یہ ہے کہ گذشتہ پنڈتوں نے بہت سے راجاؤں کے عجیب و غریب حالات اور طبیعت کے خوش کرنیوالی کہانیوں کو اور مختلف طور کی مورتوں کا ذکر اور صدہا اقسام کے وید کے خلاف ہدایتوں کو گھڑ کر انکو تحریر میں لا۔ ان گرنتھوں کا نام پران و اتہاس رکھا جب ان کتب کا اس ملک میں اچھی طرح رواج ہوگیا۔ تو دھرم شاستر کا رواج نہایت کم ہوگیا۔ سبب سے اس ملک کے مرد اور عورتوں میں وید اور شاستر کا علم نہیں رہا اور اسکے نہ ہونے سے ہم لوگ جہالت اور جہالت سے مفلسی کو پہنچ گئے (دیکھو رسالہ ہندو باندھو صفحہ ۶ مورخہ یکم اکتوبر ۱۸۷۶ء جلد اول نمبر ۵)

نمبر ۲۔ پادری سمتھ صاحب دین حق کی تحقیق میں فرماتے ہیں کہ وید میں پرمیشر کی تعریف اس طرح پر کیگئی ہے اور وہ بن ہاتھ پاؤں کے پکڑتا چلتا اور بن آنکھ کے دیکھتا اور بن کان کے سنتا اور وہ سب کچھ جانتا پر اسے کوئی نہیں جانتا (دیکھو کتاب مذکور صفحہ ۲۰۲ مطبوعہ ۱۸۷۶ء امریکن مشن پریس لودھیانہ)

نمبر ۳۔ پھر وہی پادری صاحب فرماتے ہیں رگوید خدا کے حق میں یوں کہتا ہے کہ تو قادر مطلق واحد اور سب سے اولے اور ہمہ دان اور تمام کردہ۔ تو بھ۔ موہ۔ مدہ اور تینوں کال زمین اور ستھان سے پرے ہے (دیکھو کتاب مذکور صفحہ ۷ مطبوعہ ۱۸۷۶ء)

نمبر ۴۔ آریہ لوگ۔ خداوند سے آگاہ تھے اور انکے درمیان اسکے بہت نام تھے (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۷۳)

نمبر ۵۔ ایک محقق ال لارڈ صاحب بہادر چندر نگر علاقہ فرانس سے تحریر فرماتے ہیں۔ بعنوان بت پرستی اور وید۔ اڈیٹر صاحب اخبار سٹیسمین کلکتہ میرے ایک دوست نے آج صبح مجھسے اس پانچہزار روپیہ کے انعام کا (جو آپکے اخبار میں درج تھا) جو آریہ سماج کلکتہ نے اس شخص کے لئے جو خاطر خواہ یہ بات ثابت کرے کہ بت پرستی وید سے نکلی ہے مقرر کیا ہے۔ ذکر کیا مجھے تھوڑا حصہ ویدوں کا پڑھا ہے جو کچھ طور پر یقین دلانے کے لئے کافی ہے۔ کہ خواہ بت پرستی ہندو مذہب کسی دیوتا سے نکلی ہو مگر وید اس کا ذریعہ نہیں۔ لیکن کیا یہ اچھا نہیں ہے کہ اس کی تعریف کیجاوے۔ کہ بت پرستی کیا ہے؟ کیا یہ اس غیر محسوس لا متناہی وید وہ وراز فہم ہر ب

یا ایک اوصاف و ست اور گیان ہے خدا اور اسکی صفات کا صرف اس غرض سے مجسم بنانا ہے کہ پوجا کرنیوالے دلکے سامنے اس ست چد آنند سروپ کی تصویر رکھی جاوے جسکو اس نے سوچا یا پوچا ہے۔ یا یہ کہ بلا خیال صداقت ہائے مطلق کے صرف مادی شکل کی پرستش کرنا ہے میرے خیال کے بموجب اول کا نام بت پرستی نہیں ہے اور دوسرے کا نام بت پرستی ہے دونوں صورتوں میں مجھے معلوم ہوتا ہے کہ وید میں صرف پرماتما کی صفات مطلق کا ذکر ہے اور ان صداقتہائے مطلق کی ہندوؤں کے پروہتوں نے مجسم شکلیں بنائی ہیں سمجھدار ہندو جانتا ہے کہ ان شکلوں کے کیا معنے ہیں اور پہلے تعریف کے بموجب پرستش کرتا ہے۔ جاہل ہندو شکلوں کو لیتا ہے اور انکی پرستش کرتا ہے اور اسطرح بت پرستی میں پڑ جاتا ہے" (دیکھو اخبار مذکور ہفتہ وار مورخہ ۱۲۔ اپریل ۱۸۸۳ء نمبر ۶ جلد ۴ کالم ۶)

نمبر ۶۔ پروفیسر میکس مولر صاحب ایک یورپین فلاسفر کی چٹھی مورخہ ۲۴ جنوری ۱۸۳۲ء نقل ہے یہ چٹھی از مقدم کرنا ٹنک لکھی گئی تھی۔ کہ جب سے وید ہمارے پاس آئے ہیں۔ ہم نے انہیں سے رچا نکالی ہیں۔ جو کہ انکی سچائی واقعی کو ظاہر کرتی ہیں۔ اور جس سے بت پرستی نیست و نابود ہوتی چاہئے۔ جبکہ انکو یہاں کے باشندوں کے سامنے پیش کرتے ہیں انکے دل پر بہت اثر کرتی ہیں۔ خدائی وحدانیت و صفات اور سورگ نرگ کی کیفیت جیسی کہ چاہئے وید میں موجود ہے" سائنس آف دی لانگویج صفحہ ۱۷۶)

نمبر ۷۔ مخلوق پرستی و آفتاب پرستی نمبر ۷۔ پادری رجب علی صاحب فرماتے ہیں کہ ہندو لوگ انکے معترضوں کے نزدیک کہ جن کو لفظی اور ظاہری بحث کی مرض ہے اور جنکو معنوی اور باطنی امور میں مس تک نہیں۔ ملزم ہی کیوں نہ ہوں مگر غور پسند اور منصف شخص جو سورج پرستی کی فلاسفی سے ماہر ہوگا کبھی انکو (جو ہر قوم کے بلحاظ مذہب آماجگاہ بنے ہوئے ہیں) ملزم نہ گردانیگا۔ اگر کبھی اس جرم سے مجرم نہیں ٹھہر سکتا۔ کیونکہ ہندوؤں کے اصل الاصول میں جو وید ہیں اس امر کا کہیں پتہ تک نہیں۔ مفسروں کا قصور ہے جنھوں نے غلط اور بے سروپا تفسیریں لکھیں معترض اگر انصاف پر آئیں تو ہندوؤں کو اس الزام سے ملزم گردان سکتے ہیں۔ اور نہ اکبر کو۔ بلکہ صاف طور پر اسکی فلاسفی سمجھ سکتے ہیں۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ دنیا میں جسقدر چیزیں معلوم ہوتی ہیں۔ ان میں سے سب سے زیادہ پرمیشور کا مظہر سورج ہے۔ قدامت اسکی صفات کی علم جیالوجی سے بخوبی معلوم کرسکتے ہیں (دیکھو تیجارہ صفحہ ۱۶۹)

ایک مورخ یورپین بیان کرتا ہے کہ سب سے پہلے آریوں کی پرستش کا طور وید کے مطابق تھا ہندوؤں کے مذہب کی بنیاد وید ہے لیکن حال کی بت پرستی ان ہی سے نکلی" (دیکھو تاریخ ہند مطبوعہ کلکتہ صفحہ ۲ سطر ۱ سنہ ۱۸۵۲ء)

نمبر ۸۔ سر ولیم جونس صاحب فرماتے ہیں گایتری وید کی ماں ہے۔ بہ ظاہر جسکا ورد سورج کے واسطے (جیسا کہ بعض جہلا کا خیال ہے) نہیں ہے اسکا مطلب یہ ہے کہ ایسا پرتو جو سورج کا شکستہ ہے جسکے مقابلہ میں کوئی جلال نہیں جو سب چیزوں کا تاباں ہے۔ اور تمام کو آنند دینے والا ہے۔ جس سے تمام آنند نکلتے ہیں اور جسکی طرف آخری سب کا رجحان ہے یعنے جو سب کا مقصود اصلی ہے۔ اور ہمارے ظاہری اسباب کا نہیں بلکہ روح اور عقل کا بھی محافظ ہے وہی اس منتر کا اصلی منشا ہے (دیکھو انکے ترجمہ منو سمرتی انگریزی کا دیباچہ صفحہ ۸ مطبوعہ کلکتہ)

نمبر ۹۔ پھر صاحب موصوف کہتے ہیں "جو فارسی ترجمہ منو کا ہوا ہے وہ نہایت خراب ہے اور اس مترجم نے بہت کی ہیں۔ وہ منو کے مطلب کو بالکل نہیں سمجھا ہے اور اسی واسطے منو کے شاستر کے بالکل خلاف ہے"۔ (دیکھو منو سمرتی کا ترجمہ انگریزی کا دیباچہ صفحہ ۸)

نمبر ۱۰۔ ایک یورپین مورخ فرماتے ہیں وید میں کرشن اور لنگ کی پرستش کرنے اور انکے قصوں کا ذکر نہیں لکھا ہے اور اس کرشن اور راما اور وشن کے اوتار اور پرستش کا کچھ نام بھی نہیں معلوم ہوتا ہے" (دیکھو تاریخ ہند مطبوعہ کلکتہ صفحہ )

نمبر ۱۱۔ پھر وہی مورخ بیدوں کی ہدایت پر اب لوگ عمل نہیں کرتے ہیں انکے عوض عرض اور اوہ باتیں اور دستور جو پیچھے سے نکلے ہیں مقرر کئے گئے ہیں" تاریخ ہند مطبوعہ

دمنع پیغمبر عربی آشکار است کہ تعظیم زہرہ مے کردیم آزاں عنت ببوہا خوش دامثال آں "

اور اس کی تائید مخزن الادویہ سے بھی ہوتی ہے کیونکہ اُسکے صفحہ ۴۴ سے ۴۶ تک جو جو چیز متعلق بزہرہ لکھی ہیں وہ عموماً حضرت برعنت استعمال کرتے تھے (دیکھو مخزن الادویہ مطبوعہ محمدی پریس دہلی ۱۲۸۲ھ)

اور اس کی تائید تفسیر حسینی جلد اول صفحہ ۱۹ سے بھی ہوتی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ زہرہ ایک بدکار ملعونہ عورت - بلکہ ایک طوائف تھی اور بیشہ کیا کرتی تھی۔

اس بدکار ملعونہ عورت سے نسبت لگانا حضرت کو زیبا نہ تھا کیونکہ پہلے آپ ہی اُس ہرہ یعنے طوائف کو ایک فاسقہ عورت کی بگڑی ہوئی جون قرار دینا اور پھر اُس کی عزت کرنا کہ اُسکی پڑکی کے اظہار کرنے والیکے قبل پر نیاز ہو جانا یہ کس قسم کا الہام ہے اور کیسی فلاسفی ہے اگر تلاش کرو تو تمام دنیا میں مسلمان جیسا عموماً اور بنی قادیانی جیسا خصوصاً وحشیانہ جوش ایک بدکار طوائف (جمعہ یا زہرہ) کے لئے کسی قوم میں ہرگز نہیں پایا جاویگا بلکہ جاہل سے جاہل قوم بھی اس کی مصداق نہ ہوگی جیسے کہ مسلمانوں کو زہرہ کی محبت ہے اور تمام دینی کاموں کا انحصار اسی فاحشہ کی محبت پر ہو گیا۔ بعض متعصب مولویوں کو یہ بھی کہتے سنا ہے کہ اصل میں ثواب نماز زہرہ کا اس سے بھی بڑھکر ہے مگر خدا نے بعذر دنی مصلحت سے اختیار اس کا ضروری نہ سمجھا ہاں اشارتاً قرآن میں بھی اس کا ثواب مذکور ہے مگر حجاب ضروری ہے۔ (دیکھو سورۃ جمعہ)

جب یہ حال ہے تو گویا کتب اسلامیہ کا صاف اقبال ہے کہ مسماۃ زہرہ یعنے جمعہ مقدسہ درحقیقت اُنہیں کی ہم مسلمانی یا معلاقی ہے۔ اسکے ساتھ ہی ذکر دیو سماج کی وجہ تسمیہ پر بھی غور کرو۔

عشق و رندی کہ آمد عقل را اول بود     دزد دانا میکشد اول چراغ خانہ را

اسی طرح فاضل اجل عالم اکمل مولوی عبدالرحیم صاحب اپنی کتاب کشف اللغات میں صفا و مروہ کی نسبت فرماتے ہیں صفا موضعی ست در مکہ معظمہ کہ آنرا صفا و مروہ گویند: آں دو سنگ اند قریب کعبہ میان آں سعی میکنند۔ و آں یکے از اشعار حج ست میگویند کہ ایشاں مرد و در کعبہ زنا کردہ بودند حقتعالی ایشانرا مسخ کرد۔" دیکھو کشف اللغات جلد اول ردیف ص صفحہ ۵۶۵ مطبوعہ ۱۸۷۳ء ترہند)

صفا نام کوچہ در مکہ معظمہ و کوچہ دیگر کہ مروہ نام دارد و نیز از انجارست و حاجیاں درمیان صفا و مروہ کہ تخمیناً دو صد قدم مسافت دارد سعی کنند اے مے دوندین و دوید ن یکے از لوازم حج است " از غیاث صفحہ ۲۶۳ ردیف ص۔

اور قرآن سورۃ بقر میں ہے ان الصفا والمروۃ من شعائر اللہ فمن حج البیت او اعتمر فلا جناح علیہ ان یطوف بھما ترجمہ صفا اور مروہ نشان ہیں اللہ کے ۔ پھر جو کوئی حج کرے اُس گھر کا یا زیارت تو اُس کو گناہ نہیں ان دونوں کا طواف میں اسی پر سر سید احمد خان صاحب فرماتے ہیں اگر اُس حضرت ابراہیم کے زمانہ کے حالات بلکہ اُس زمانہ کی وحشی قوموں کی عبادت پر خیال کریں تو بجز اسکے اور کچھ پایا نہیں جاتا کہ وہ لوگ آپس میں حلقہ باندھ کر کھڑے ہو جاتے تھے اور کودتے اور اُچھلتے تھے اور وہ سارا حلقہ کا حلقہ اسی طرح چکر کھاتا جاتا تھا اور اسی جوش و خروش میں کھڑے ہو جاتے تھے اور شکر بے کے اور ان کی تعریف کے گیت گاتے تھے۔ جس کی وہ عبادت کرتے تھے اسی نماز کا نشان اسلام میں طریقہ ابراہیمی پر موجود ہے جس کا نام مذہب اسلام میں طواف کعبہ قرار پایا ہے اور ابن عباس سے مشکوٰۃ میں روایت ہے کہ ان النبی صلعم قال الطواف حول البیت مثل الصلوٰۃ ترجمہ۔ آنحضرت نے فرمایا کہ کعبہ کے گرد طواف (پرکرمان) کرنا مثل نماز کے ہے پھر فرماتے ہیں اسی قسم کی پرستش

اب بھی بعض بعض وحشی قوموں میں پائی جاتی ہے۔ حضرت ابراہیم خدا کے لئے ایک بن گھڑا پتھر کھڑا کر لیتے تھے اور جو عبادت یا نماز ہوتی تھی وہ اسی کے گرد ہوتی تھی اس لئے حضرت ابراہیم کے زمانہ میں کوئی خاص سمت قبلہ کا نہ تو بغیر اُس نشان کے جسکو وہ قایم کر لیتے تھے اور کچھ نہیں پایا جاتا۔ پھر فرماتے ہیں "یہ لوگ خیال کرتے ہیں کہ اولاً پتھر کا پوجنا بنی اسمعیل میں اس طرح شروع ہوا۔ کہ جب اُنمیں سے کوئی مکہ سے جاتا تو حرم کے پتھروں سے ایک پتھر اٹھا لیتا تھا۔ اور مکہ اور کعبہ کے شوق میں جہاں اُترتے تو اُس پتھر کو رکھ لیتے اور اُسکے گرد مثل کعبہ کے طواف کرتے"۔ (دیکھو تفسیر احمدی سورۃ بقر جلد ۱ صفحہ ۱۸۶-۱۸۷ مطبوعہ علیگڈھ)

پھر سید صاحب فرماتے ہیں رمی جمار (انداختن سنگریزہ در حج سہ مرتبہ) کی کوئی ٹھیک وجہ معلوم نہیں ہوتی تمام ارکان حج اسلام میں وہی بحال ہے ہیں۔ جو زمانہ جاہلیت میں تھے اسلام میں بھی مثل دیگر ارکان کے عملدرآمد ہے "

پھر فرماتے ہیں جو کچھ زیارت تھی وہ یہی تھی کہ لوگ جمع ہو کر اُس زمانہ کے وحشیانہ طریقہ پر خدا کی عبادت کرتے تھے ننگے سر۔ تہبند بندھا ہوا۔ ننگے دھڑ ننگے ان دیوار وں کے گرد جو خدا اسے گھر کے نام سے بنائی گئی تھیں اُچھلتے اور کودتے اور حلقہ باندھکر چوگرد پھرتے تھے۔ جس کا نام ہم نے طواف رکھا ہے" (دیکھو تفسیر احمدی جلد ۱ سورۃ بقر صفحہ ۲۴۸ و ۲۴۹)

# باب سوم

## وید اور آریوں کی علمیت

**غلام احمد ۱۶۹**۔ اس زمانہ میں ایک بن سن کا بچہ بھی تھوڑا سا جغرافیہ پڑھکر معلوم کر سکتا ہے کہ خدا تعالیٰ کی زمین کیسی آبادیوں پر مشتمل ہے اور کیونکر رنگارنگ کی مخلوقات سے وہ زمین پر آباد ہو رہی ہے اور خدا تعالیٰ نے کیسی اُنکو عقل میں فہم میں دنیا میں دین میں آریوں کی نسبت بہت زیادہ ترقیات بخشی ہیں۔

تبرد ۔ یہ جس جغرافیہ سے آجکل کا بچہ بچہ اور جس علم ہیئت سے سکولوں کے مڈل جماعت والے اور جس علم طبیعی آجکل کے تو آموز لڑکے دنیا کے حالات ۔ عالم بالا کے مقامات اور پیدائش عالم کے کیفیات سے لبریز ہو جاتے ہیں قرآن اُس سے بالکل بے خبر ہے۔ اور اگر سچ پوچھو تو محض نادان ہے قرآن زمین کو استوار اور بساط کے مثال چلتی اور پہاڑوں کو بمنزلہ میخوں کے بتاتا ہے۔ یعنی قطع النظر علمیت خلاف کے خدا تعالیٰ مصنف قرآن کو بھی تبرد کرتا ہے۔ حالانکہ جغرافیہ دان جانتے ہیں کہ زمین گول بلکہ نارنجی کے ڈول ہے وہ کھڑی نہیں بلکہ دوان ہے۔ پہاڑ میخیں نہیں نہ زمین سے ہی اُبھرے ہوئے ہیں پس نا صاحب اس جغرافیہ سے قرآن بالکل حیران ہے قرآن شہاب ثاقب و رعد وغیرہ کی ماہیت سے بدرجہ غایت دور ہے اور علم طبیعی یا ہندسہ کے سمجھنے کا اُس میں مادہ ہی نہیں بلکہ نیچرل فلسفہ ہے مگر آریوں کی علمیت و فضیلت و کمالیت و فلاسفی کا لوہا ایک زمانے مانا ہے۔ اور اپنا مورث اعلیٰ بلکہ پرنسپل جانا ہے مفصل حال جس کا آگے مذکور ہے اور غیر مذاہب کے فضلا کی زبانی انکا مذکور۔

جب سے آریوں نے وید وکت دہرم چھوڑ کر توہمات پرستی اختیار کی تب سے مالیت و فضیلت کو بھی ترک کیا عقل کل کو چھوڑا لہذا عقل نے بھی اُنسے منہ موڑا۔ راستی سے دور ہو گئے جہالت میں چور ہو گئے مگر اب بھی کوئی اسلامی اُن سے عقل و دانش میں زیادہ نہیں ہاں جہالت اور بری باتوں پر ہر وقت آمادہ ہیں جو ابو جہلی خون کی تاثیر ہے اور الحجر اصلی جا گیر۔

**غلام احمد ۱۷۰**۔ کیا اتنے بڑے جہاں کا مالک ایک ضعیف و بخیل آدمی کیطرح ہمیشہ کیلئے ایک خاص ملک تک اپنے فیض الہامی محدود رکھ سکتا ہے پھر وہ الہام جس پر اس قدر ناز ہے یعنے وید عجب قسم کا الہام ہے کہ اول سے آخر تک بجز مخلوق پرستی کے بات نہیں کرتا پنڈت دیانند نے تاویلات میں بہت کوشش کی مگر کوئی بیج کو بہیدہ ظاہر کرتے ہیں

بیشتر ہوتا ہے جا بجا حوالہ دیا ہے؟" (ڈبلیو ٹاڈ ہنٹر صاحب کی تاریخ ہند صفحہ ۵۰۰ و ۷۶)

نمبر ۲۱ - نیرکس نامی ایک شخص بیان کرتا ہے کہ حکما یونانی کو سانپ کے کاٹے کا علاج نہیں آتا تھا لیکن یا کہ ان ہندو طبیبوں نے اس مرض میں بہت سے لوگوں کو تندرست کر دیا اور اس بارہ میں ایک اشتہار دیا کہ وہ اشخاص جن کو سانپ نے کاٹا ہو وہ بادشاہ (سکندر) کے حضور میں آویں ان کو حکما ہند اچھا کریں گے (دیکھو ہسٹری آف میڈیسن مصنفہ مسٹر وائیز صاحب کا صفحہ ۹)

نمبر ۲۲ - ولسن صاحب فرماتے ہیں معلوم پڑتا ہے کہ شلیہ شاستر یعنی چیر پھاڑ میں بھی انڈیا والے بہت ترقی کو پہنچ گئے تھے اس امر میں ممکن ہے کہ یورپ کے لیش والے سرجن لوگ ان قوموں سے بھی ہندوستانیوں سے کچھ سیکھ سکتے ہیں اور انہوں نے یورپ والوں نے) رہینو پلاسٹی کا کام سیکھ بھی لیا ہے۔

پھر وید کے متعلق کہیں وسنو دھنا اور خصوصاً ہیر آیس سوتا - چاندی - بھرت دہانوں کا اور کشت - یوں کا اور پارہ جی تینوں کا - اور ان سہو کار سائیں یعنی کمہری والا سنیوگ (ملاپ) اور جدائی (وبھاگ) کا پورا تجربہ بیقین غالب ہے کہ بہت مفید وسنو کو زیادہ استعمال کرتا ہے تھوڑے غور سے بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ میٹریا میڈیکا کی شاخ بھی پہنچ چکے بڑے پورن سینہ سے پیری چابت ہوتی تھی - اور اس سے تجربہ پیدا رکھنے کی و دیا کی کمزوری کچھ پورن ہو جاتی ہے گھوڑے اور ہاتھیوں کی مرض وغیرہ میں بھی وہاں ایک نہایت زیادہ ہیندہ یعنی شامل ہوتا ہے - غالباً پچھلے کئی برسوں سے ویدک شاستر نے بڑی مانی پائی (دیکھو ولسن صاحب کی کتاب صفحہ ۲۸۰ حصہ سوم)

نمبر ۲۳ - ہندو ویدک شاستر کا پرچار عرب لوگوں میں سنہ ہجری کی پہلی صدی میں ایک نہایت فضیلت کے ساتھ تھا اور بغداد کے خلیفوں نے اس شئے کے بیشمار گرنتھوں کا ترجمہ عربی میں کروایا اور سنسکرت کے عرب لوگوں کا ویدک شاستر یورپ والوں کے واسطے نہایت مستند اور لایق علاج رہا ہے اور یہ صاف ظاہر ہوتا ہے جیسا گرہ گنتی و دیا گنت کی وشا میں یورپ والوں نے آریوں کو بڑا لایق خصوصاً مانا ہے اور سیج مچ ابی سینا (ابن سینا) رانیج (الرازی) اور سرابین (ابن سراپی) کی کتب میں ترجمہ شدہ لشتکو غیں برابر چرک کا نام لکھا ہوا ہے" (دیکھو رائل کو ہندو ویدک کی قدامت مطبوعہ ۱۸۳۲ء)

نمبر ۲۴ - آنریبل الفنسٹن صاحب بہادر گورنر بمبئی فرماتے ہیں "فن جراحی میں جو ہندوں کو دستگاہ تھی وہ بھی اسی قدر حیرت انگیز ہے جسقدر علم کیمیا حالانکہ اس حالت میں وہ علم تشریح (موجودہ) سے بالکل نا واقف تھے - چنانچہ پتھری نکالنی - آنکھیں بنانی - رحم سے بچہ نکالنے یہ سب انکے ہاں شائع تھا - سوا سو سے زیادہ آلات فن جراحی کے انکے یہاں مستعمل تھے چیچک میں ٹیکا لگانا انکے یہاں مدت سے چلا آتا تھا (تاریخ ہندوستان مصنفہ صاحب موصوف)

نمبر ۲۵ - قیاس یہ ہرگز نہیں چاہتا کہ یہ علم ان میں اسقدر پایا جاوے شورا اور گندھک کا اور نمک کا تیزاب بنانا - تانبے اور لوہے اور سیسے اور ٹین کا کشتہ کرنا اور خاص جست کا کشتہ دو طرح یعنی ہتیک اور سپیک کرنا اور تانبے یا لوہے یا پارہ یا سرمہ یا سنکھیا کے ساتھ گندھک ملا کر ایک کب دوا بنانی - اور تانبے اور لوہے اور جست کا گندھک کے تیزاب کے ساتھ کھار بنانا اور کاربن کی تیز آب سے سیسے کا کھار بنانا بالکل نہیں تو بعضی صورتوں میں ان دواؤں کے تیار کرنے کے طریقے ہندوؤں کے ساتھ مخصوص ہیں معدنیات کو بطور دوا کے کھلانا سب سے پہلے ان ہی کے یہاں سے نکلا ہے شنجرف کا بہار جس سے بہت جلد موتہ آجاتا ہے اور صحت ہو جاتی ہے - اور باری کے تپ میں زہر کا مرکب مدت سے انکے برتاؤ میں ہے" (تاریخ ہندوستان الفنسٹن صاحب)

نمبر ۲۶ - قدیم ہندی طبابت اور ہندی حکما کا دونوں انگریزی اور یونانی طبابت کو بھی از حد مشکور ہونا چاہئے گو یہ تینوں قسم کی طبابتیں فیما بین امراض کے اصول میں ایک دوسرے کے بالکل مختلف ہیں - تاہم ایک دوسرے کی امداد میں بڑی قوی معاون رہی ہیں اہل ہند نے نباتات اور معدنیات کی ان عجیب تاثیروں کو دریافت کرنے میں نہایت سعی و کوشش کی ہے جنکی کہ اطبا یونانی اور انگریزی کو اشد ضرورت ہے اور کمال ممنونی کا باعث ہے۔

مگر اسکے ان احسانوں کو جو اس نے فارسی لباس میں یعنی ترجمہ کی صورت میں یونانی طبابت پر کئے ہیں یکقلم فراموش کر دینا مناسب نہیں ہے ایسے ایسے عجیب نسخے سخت سخت امراض کے دفعیہ کے اب بھی یونانی طبابت کے ذخیرہ میں ہندی سے اخذ کئے ہوئے پائے جاتے ہیں کہ انگریزی اور یونانی دونوں بالاتفاق اسکے مقابلہ سے عاجز ہیں - ہندی طبابت کی اگر موجودہ کتب بھی ترجمہ ہو جائیں اور اردو میں صاف صاف علیحدہ علیحدہ کی جائیں تو غالباً اب بھی نہایت فائدہ بخش ہو سکتی ہیں اور کئی ایسی صداقتوں کا ماخذ پائی جائینگی جو شاید اس جدید طبابت سے نہ مل سکیں" (دیکھو پنجاب ریویو جلد ہشتم نمبر ۱ جنوری ۱۸۸۴ء صفحہ ۷)

اہل یونان اور قدیم اہل ہند تو (بھلا) علم طب کی ایجاد میں اسکے استاد تسلیم کئے گئے ہیں" (پنجاب ریویو جلد نہم نمبر ۲ فروری ۱۸۸۴ء صفحہ ۱۹۵)

نمبر ۲۷ حفظان صحت - نمبر ۲۷ - ڈاکٹر فرنل صاحب بہادر ڈپٹی سرجن جنرل کمشنر حفظان صحت مدراس اپنے لیکچر میں فرماتے ہیں "پانی وہ چیز ہے جسپر اہل ہند کو تمام دنیا کی بہ نسبت زیادہ توجہ کرنی چاہیے - کیونکہ جیسے وہ معاملات میں وہ غالبیت رکھتے تھے - ویسے ہی پانی کی صفائی اور حفاظت کے بارہ میں بھی سب پر فوقیت رکھتے تھے ۱۸۷۶ء میں میں نے کنووکیشن یعنی عالموں کے مجمع میں لیکچر دیتے تو بیان کیا تھا کہ وہ لوگ قدیمی حکما تھے جس زمانہ میں اہل انگلستان سخت وحشی تھے اور برہنہ دوڑا کرتے تھے اور ان میں زمانہ حال کا کوئی عمدہ ہنر نہ پایا جاتا تھا - اسوقت اسکے متقدمین طبابت اور تشخیص میں لاثانی تھے - اسی زمانہ میں انہوں نے پانی کی صفائی اور اسکے استعمال کے متعلق قواعد جاری کئے تھے - بیشمار قوانین و قواعد آپکے بزرگ شرع دانوں نے مرتب تجویز کئے تھے ان میں سے چند اب میں بیان کرتا ہوں -

اول منو جی میں درج ہے کہ مسواک کرکے تھوک پانی میں مت پھینکو پانی میں پیشاب یا آلایش مت کرو - پانی میں خون مت ڈالو - بال - ناخن - استخوان یا کستر ڈالو - اور غلیظ کپڑے پانی میں مت ڈبوؤ کیونکہ ایسا کرنا ایک بہائت کو برا استعمال کرنا ہے اور دیوتاؤں کی بے عزتی کرنا -

دوم - ہمرتیوں میں جو قواعد دانا دین پانی کے استعمال کے متعلق مقرر کئے ہیں مندرجہ ذیل کو عام لوگ بطور استاد مانتے ہیں -

اگنی جی اور گھینتشر جی اور گھینشران آٹھ قسم کا پانی پینے کی ممانعت کرتے ہیں -

نمبر اول - پانی جو کسی انگیٹھی نے گرم رکھا ہو دوم بھاپ نکلتا ہوا پانی سوم بھاری یا غلیظ پانی چہارم پانی جس میں بدبو آتی ہو پنجم - پانی جسپر بلبلے نکلے ہوئے ہوں ششم بہت گرم پانی ہفتم گدلا پانی ہشتم کھاری پانی -

نہایت گھینتشر اس تالاب میں جسکو مندرجہ ذیل اشخاص نے وضو یا نہانے سے خراب کیا ہو غسل کرنا منع کرتے ہیں اول ان لوگوں نے جنکو آنکھوں کی بیماری ہو دوم سر پر یا کان پر کھجلی ہو سوم جنکو مرگی ہو چہارم سر پر پھوڑے ہوں پنجم جس کی غلاظت ناک سے جاری ہو ششم جن کو دمہ کی بیماری ہو - ہفتم چیچک - اسہال - ہیضہ یا کوئی اور سریع الاثر عارضہ ہو -

سوم رامائن کے اودھیا میں جو آریوں کی پرانی پستک ہے راجہ بھرت جی نے آپکو یہ کہکر بددعا دی ہے گویا وہ کسی گناہ کے قصوروار تھے (۱) اس آدمی کا گناہ جو چلتے ہوئے پانی کو خراب کرنے کی غرض سے اس میں ہر قانع لے اس بدبخت پر جو راجہ رامچندر جی کے بن باس جانے کے بارہ میں اپنی مرضی ظاہر کی ہو" اس سے ظاہر ہے کہ پانی کے خراب کرنے کا گناہ راجہ بھرت جی کے نزدیک نہایت ہی سخت تھا جو اس کا مرتکب ہوتا وہ صرف جہنم ہی کے لایق رہ جاتا تھا اور انہیں شیوں یعنے اگنی جی در گھینتشر جی نے مندرجہ ذیل اقسام کا پانی بھی استعمال

جبتک سنسکرت میں ترقی نہ ہوگی تب تک مندرجہ بالا علوم ہم سنسکرت پنڈتوں سے کس طرح سیکھ سکتے ہیں (اخبار بہارت سودشا پرورتک فرخ آباد سنہ ۱۸۸۷ع)

نمبر ۱۱۴ - پروفیسر جیکس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ "پارسی لوگ بھی آریہ ورت سے اُٹھ کر ایران میں آباد ہوئے تھے"۔ (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۸)

نمبر ۱۱۵ - دارا بادشاہ کہتا تھا کہ میں آریہ ہوں اور آریوں کی اولاد سے ہوں کیونکہ اُس کے پردادا کا نام ایریا ریمنا تھا"۔ (سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۰)

نمبر ۱۱۶ - سب مورخوں کا اس بات پر اتفاق ہے کہ تمام علوم پہلے ہند میں موجود تھے اُن سے اہل یونان و مصر نے اور اُن سے اہل یورپ نے حاصل کئے باوجود کثرت حکما کے سکندر بھی ایک حکیم ہند سے لے گیا تھا سب علم نادر اور طرح طرح کی حرفت اور صنعت پر اُن (برہمن گرنتھ) اور ویدوں میں بھرے پڑے ہیں۔ مگر زبان ان کی سنسکرت مشکل اور دقیق ہے۔ علاوہ اس کے بہت کچھ ذخیرہ علوم کے ضائع ہو گئے رہا سہا جو بنا بگڑا ملتا ہے اُس کے سمجھنے کا علم دشوار ہے"۔ تاریخ در العصر سنہ ۱۸۶۳ع صفحہ ۲۰۴)

نمبر ۱۱۷ - بعض مورخوں کی روایت ہے کہ "ملک ختا میں جو طائفہ آدمیوں کا آن کر رہا وہ ہندوستان سے نقل مسکن کر کے وہاں گیا"۔ دیکھو تاریخ چین سنہ ۱۸۵۲ع کلکتہ صفحہ ۱ جلد دوم۔

نمبر ۱۱۸ - جی ڈبلیو ڈاکٹر لائنر صاحب سابق رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی فرماتے ہیں۔ کہ "ہند علوم اور فنون کے اعتبار سے مصر سے بھی مقدم ہے لیکن چونکہ یہاں کے لوگ سب سے الگ تھلگ تھے اس لئے یہ بھی تواریخ عالم کے زنجیرہ میں نہ تھا البتہ علوم و فنون میں اس کا تقدم ایک حیثیت سے ہے یعنی علوم و فنون عہد قدیم میں اس طرح سے پھیلے کہ سب سے پہلے انہوں نے ہند یا فارس میں ظہور کیا اور غالباً ہند سے مصر نے لیا۔ مصر ہند اور فارس کا مجموعہ یونان میں گیا۔ اور یونان کا علم و ہنر رومیہ کبرے میں گیا۔ رومیہ کبرے سے اور اہل یونان سے عرب میں گیا۔ پھر کچھ عرب سے اور کچھ رومیہ سے اور کچھ یونان سے یورپ نے لیا کہ شجرہ مندرجہ ذیل سے یہ حساب معلوم ہوتا ہے مگر اکثر باتیں ہند سے بخط راست بھی عرب اور یورپ نے پائیں"۔

شجرہ تفریح العلوم




دیکھو اردو سنین الاسلام صفحہ مقدمہ حصہ اول سنہ ۱۸۸۰ع لاہور)

نمبر ۱۹ شجاعت نمبر ۱۱۹ - پادری وارڈ صاحب فرماتے ہیں "آریہ کشتوروں نے استر اور شستر ودیا کو پوری دکما حقہ ترقی دی ہے آریہ راجا اپنے سینا کو میدان جنگ میں لیجاتے تھے اور دیگر بہادر شستر ودیا میں اچھی طرح تعلیم پاتے رہتے تھے بہت راجپوتی بہادری اور علم جنگ میں نہایت نامی گرامی گزرے ہیں (بہارت ترکال درشا انگریزی صفحہ ۵ سنہ ۱۸۸۲ع مدرس)

نمبر ۱۲۰ - بارود بھی سب سے پہلے آریہ ورت میں ایجاد ہوا (تاریخ ہندوستان) مؤلفہ الفنسن صاحب بہادر)

نمبر ۱۲۱ - پھر وہی پادری صاحب فرماتے ہیں کہ میری کتاب کے پڑھنے والوں پر ظاہر ہوگا۔ کہ آریوں کے تتو گیانی رشی منی بیشک بڑی اعلے ودیا جانتے تھے اور ہر ایک ملک کے لوگ اُن کی عزت و توقیر کرتے تھے ان میں سے کسی کسی کے ایک ایک ہزار شاگرد ہوتے تھے"۔ (دیکھو پادری وارڈ صاحب کی کتاب اور بہارت ترکال درشنا صفحہ ۶)

نمبر ۱۲۲ - پھر پادری وارڈ صاحب فرماتے ہیں کہ کوئی سمجھدار آدمی اس بات کے قبول کرنے سے انکار نہ کریگا۔ کہ قدیم آریوں کے ودیا۔ گن نہایت ہی تعظیم و فضیلت کے لایق ہیں اُن کے بہت طرح کے مختلف علومات کے متعلق تحریر کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہر طرح کے علوم و فنون کا ان میں پرچار تھا جس ڈھنگ سے انہوں نے ان مختلف مضمونوں کو لکھا ہے اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ قدیم زمانے کے کسی قوم یا ملک سے کسی بات میں کم نہ تھے جتنے زیادہ غور سے اُن کے فلاسفہ دراج بنتی اور بیوسہاؤں (فتوؤں) کا وچار کیا جائے اتنا ہی زیادہ کھوج کرنیوالے کو یقین ہوگا کہ ان کے تحریر کرنے والوں کی بدھی نہایت تیز اور عمدہ تھی"۔ (پادری وارڈ صاحب کی کتاب اور بہارت ترکال درشا انگریزی سنہ ۱۸۸۲ع)

نمبر ۱۲۳ - کرنل الکاٹ صاحب فرماتے ہیں "بہت لوگ جو کہ آجکل کے علوم کی ترقی پر پھولتے ہیں وہ سوال کیا کرتے ہیں کہ بھلا وہ بتلاؤ آریوں نے کبھی تار اور ریل کے سمان کوئی یںتر بنایا تھا میں اس کا جواب لکھتا ہوں کہ اسوقت میں دھوئیں کے گنوں سے بخوبی واقفکار تھے اور چھاپے کا علم اور کارخانہ چین دیش میں موجود تھا اور یقیناً آریوں کے پاس تار تھا جس کے ذریعہ بڑی دور سے سماچار آتے تھے۔ اُس میں ستون گاڑنے اور تار لگانے اور توتیا وغیرہ مصالحہ رکھنے کی ضرورت ہی نہیں ہوتی تھی اور اب بھی ان کی اولاد میں وہ رشی موجود ہیں وہ کیا ہے یوگ ودیا۔

اگرچہ مورکھ آگیانی اور کچے لوگ ایسی پوتر باتوں پر ٹھٹھے کرتے ہیں مگر مجھ کو اس پر پورا وثوق ہے یہ لوگوں کی نہایت بھول ہے کہ تھوڑی سی انگریزی پڑھ کر اپنے سناتن پرکھوں کو ٹھٹھے کرتے ہیں"۔ (دیکھو بہارت ترکال درشنا صفحہ ۶)

نمبر ۱۲۴ - پھر کرنل صاحب فرماتے ہیں کہ "آریہ لوگ وہ ودیا بھی جانتے تھے جس کے واسطے یورپ والے بڑی کوشش و تلاش کر رہے ہیں اور ابھی تک کاملیت حاصل نہیں کی ہے (یعنی بیلون) آریوں کے اکاش میں بذریعہ ہوا چلنے کی طاقت تھی وہ صرف اکاش میں چلنے کی ہی سامرتھ نہیں رکھتے تھے بلکہ وہیں جنگ بھی کرتے تھے جس پر کار جانور ہوائی اُڑتے ہیں جب اس طرح ہوا میں اُڑتے تھے تو پورا یقین ہے کہ وہ ضرور ان سب ودیاؤں سے جو ہوا کی لہر اور اندھیری اور گھراؤ کے متعلق ہیں پوری واقفیت رکھتے ہونگے"۔ (دیکھو بہارت ترکال درشنا صفحہ ۶)

نمبر ۱۲۵ - پھر کرنل الکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ اس مایا کی سبھا میں جسکا ذکر مہابھارت میں ہے کہتے ہیں سوکھشم درشک ینتر (یعنی مائی کرس کوپ خوردبین) اور دور درشک ینتر (یعنی ٹیلس کوپ دوربین) دھرم گھڑیاں اور جیبی گھڑیاں اور کلوں کے ذریعہ بولنے والے جانور اور بہایم مویشی وغیرہ موجود تھی کہ وہ زہر آمیز ہوا سے دشمنوں کے سیناؤں کو لپیٹ کر اور ہوا میں خوفناک آواز پیدا کر کے اُن کو فنا کر ڈالتے تھے اور ڈراونی صورت اکاش میں بنا کر مخالفوں کو خوفناک ابھینے کیا کرتے



نسخہ خبط احمدیہ

**چاند بردائی** مؤرخ نے جو پرتھوراج کی تاریخ لکھی ہے اس میں کئی ایسی کتابوں کے حوالے ہیں جن میں سے ہم کو یہ گمان ہوتا ہے کہ ویسے ہی اور کتب بھی پرچلت تھے جن میں محمود سے شہاب الدین تک سنہ سے بیکرم سمت ۱۱۹۳ء تک کا حال پایا جاتا تھا، لیکن وہ کتابیں اب نہیں ملتی ہیں غایب ہوگئی ہیں" (صفحہ ۸ و ۹ تاریخ راجستان جلد اول سنہ ۱۸۲۹ء)

"غضب کہ ہندو برابر آٹھ سو برس تک اُن لوگوں کے ماتحت رہے ہوں جو اُن کی زبان سے بالکل ناواقف ہوں اور جب ہر ایک بڑے بڑے شہر جنگلی اور متعصب اور مغرور دشمن سے تباہ کیے گئے ہوں۔ تو یہ حد سے زیادہ امید کرتا ہے کہ نقصان کے ہوتے ہوئے اس شہر کی چیزیں یعنی تاریخ کی کتابیں بچ رہی ہوں۔ جبکہ بادشاہ ایک جگہ سے دوسری جگہ پر بھگائے جاتے تھے اور پہاڑوں کی کندروں میں رہنے کے لئے مجبور کئے جاتے تھے اور جبکہ اُن کو اس بات میں بھی شک تھا کہ وہ روٹی جسکو اب پکا رہے ہیں کھانی نصیب ہوگی تو کیا اُس وقت تاریخ کی کتابوں کا خیال ہو سکتا ہے" (دیکھو صفحہ ۹ تاریخ راجستان سنہ ۱۸۲۹ء جلد اول)

جو لوگ ہندوؤں سے ایسی تواریخ کی امید کرتے ہیں جیسے کہ یونان و روم سے وہ بڑی بھاری غلطی کرتے ہیں کیونکہ ہندوستانیوں کی خاصیتیں اور لوگوں سے الگ ہیں اُن کی فلاسفی اُن کی شاعری اور فن عمارت میں سب سے پہلے ایجاد اور جبلتی کی نشانیاں پائی جاتی ہیں اور وہی حال اُن کی تاریخ کا ہو سکتا ہے" (صفحہ ۹ تاریخ راجستان حصہ اول سنہ ۱۸۲۹ء)

نمبر ۲۴ حکمت نمبر ۱۴۵۔ محقق کابروک صاحب فرماتے ہیں کہ "اگر اہل ہند کسی غیر قوم سے ابتدا میں حکمت کے اصول سیکھ سکے تو کیا وجہ ہے کہ وہ پچھلی ترقیوں کا علم حاصل نہ کر سکے اس سے یہ نتیجہ پیدا ہوا کہ اہل ہند نے حکمت کسی سے نہیں سیکھی بلکہ اوروں کو سکھائی ہے (دیکھو تاریخ بدیع ہندوستان صفحہ ۵۵ مطبوعہ سنہ ۱۸۷۸ء)

نمبر ۱۴۶۔ مورخ ہیرن صاحب بہادر فرماتے ہیں "مصر والوں میں تو اب بھی نہایت مشابہت ہندیوں سے معلوم ہوتی ہے اِن دونوں قوموں میں بہت سی باتیں مشابہت کی پائی جاتی ہیں" (دیکھو ایشیا کی قوموں کی تاریخ جلد ۲ صفحہ ۱۱۱)

نمبر ۱۴۷۔ الفنسٹن صاحب مؤرخ اپنی تاریخ ہندوستان کی جلد اول باب پنجم فصل ششم میں غالباً اسے بھی تحریر کرتے ہیں کہ کوئی وجہ خیال کرنے کی نہیں ہے کہ اہل ہند بجز اپنے موجودہ ملک کے کسی دوسرے ملک سے آئے ہوں"

نمبر ۲۵ شجاعت نمبر ۱۴۸۔ عرب کے ایک نامی گرامی قصیدہ میں جو سبعہ معلقہ کے نام سے مشہور ہے بھی اہل ہند کی بہادری کا اقبال ہے چنانچہ لکھا ہے وظلم ذوی القربیٰ اشد مضاضة علی المرء من وقع الحسام المهند ترجمہ خویشوں کا ظلم زیادہ سخت ہے اُس زخم سے جو لگتا ہے ہندی تلوار سے۔

نمبر ۱۴۹۔ تفسیر عزیزی میں ہے تیغ ہندی و خنجر رومی چہ کنند آنکہ انتظار کنند۔

نمبر ۲۶۔ زبان نمبر ۱۵۰۔ ایک اور غیر متعصب مسلمان تحریر فرماتا ہے۔ چونکہ آریائی ان یورپ و ایشیا کی سب بانوں کی جڑھ معلوم ہوتی ہے اس لئے واضح ہوتا ہے کہ اہل یونان اور روم جرمن و انگریز اور ہند و ایران وغیرہ سب کی نسل کا مبدا ایک ہی تھا (دیکھو تاریخ متقدمین سنہ ۱۸۷۹ء لاہور صفحہ ۱۳۸ باب ۱۸)

نمبر ۱۵۱۔ پھر وہی مسلمان صاحب فرماتے ہیں۔ قیاساً معلوم ہوتا ہے کہ شائستگی کا طور انہوں نے ہندوؤں سے حاصل کیا ہو کیونکہ اہل ہند اور اہل مصر کے اکثر طریق اور رسوم موافق ہیں" (دیکھو تواریخ متقدمین صفحہ ۵ فصل دوم سنہ ۱۸۷۹ء لاہور)

نمبر ۱۵۲۔ پھر وہی مسلمان مورخ کہتا ہے کہ "مصر وہ ملک ہے جہاں سے اول ریاست کا قاعدہ نکلا اور انتظام ملک دستور اور آئین جاری ہوئے مگر یقیناً یہ نہیں کہا جا سکتا کہ ہند میں اس سے پہلے یہ صورت نہیں تھی" (تاریخ متقدمین صفحہ ۱ سنہ ۱۸۷۹ء لاہور)

پھر مسلمان موصوف لکھتا ہے۔ یورپین فاضل۔ بوپ صاحب برنوف صاحب و شلیگل صاحب کی کتابوں سے فارس کا حال معلوم ہوتا ہے اُنھوں نے سنسکرت اور ژند زبانوں کی مشابہت ہونے سے ثابت کیا ہے کہ ہندوستان اور ایران دونوں کے قدیم حاکم ایک ہی نسل سے تھے (صفحہ ۲۰ تاریخ متقدمین سنہ ۱۸۷۹ء لاہور)

نمبر ۱۵۳۔ پادری فورمن صاحب لکھتے ہیں کہ "دو ہزار برس کا عرصہ گذرا ہے کہ انگلستان کے باشندے مورتوں کو پوجتے تھے اور اُنکے خوش کرنے کے لئے اپنے دشمنوں کی کھوپریوں میں شراب پیتے تھے مگر انہی دنوں میں ہندوستان کے باشندے بہت عقیل اور دانا تھے اور روح جسم۔ خدا اور انسان کی بابت بھی خوب چرچا کرتے تھے" (دیکھو تیغ و سپر عیسوی تیسرا حصہ صفحہ ۱۵ سنہ ۱۸۷۰ء)

# باب چہارم

## قرآن اور مسلمانوں کی علمیت

نمبر ۱۔ آسمان۔ سورۃ الفرقان وَيَوْمَ تَشَقَّقُ السَّمَاءُ بِالْغَمَامِ وَنُزِّلَ الْمَلَائِكَةُ تَنْزِيلًا ترجمہ جس دن کہ پھٹ جاویگا آسمان ساتھ بدلی کے اور اتارے جاوینگے فرشتے اتار کر۔ تفسیر حسینی جلد دوم صفحہ ۱۱۲ نولکشور سنہ ۱۸۹۱ء یاد کن روزے را کہ دران بشگافد آسمان ہا بسبب ابر سفید کہ بالائے ہفت طبقہ آسمان ہست و غلظ او برابر ہمہ سموات و گران تر است از ہمہ آسمان ہا وحق سبحانہ امروز او را بقدرت نگاہ داشتہ روز قیامت او را بر آسمان ہا افگند و بہر آسمانے کہ رسد آں آسمان شگافتہ گردد و فرو فرستادہ شوند فرشتگان از انجا بر زمین فرو فرستادنی تا روئے زمین بفرشتہ مملو گردد و در موضع آوردہ کہ ملائکہ ہفت صف بگرد عالم درآیند (افسوس ہزار حدائی وسہو نہ زمین و آسمان را نشناختی)

سورۃ الانبیاء اَوَلَمْ يَرَ الَّذِينَ كَفَرُوا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ترجمہ کیا نہیں دیکھا انہوں نے جو کافر ہوئے یہ کہ آسمان اور زمین ملی ہوئی تھی پس جدا کیا ہم نے اُن دونوں کو (کیا زمین و آسمان کے قلابے ملائے ہیں)

سورۃ السجدہ يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَاءِ ثُمَّ يَعْرُجُ فِي يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهُ اَلْفَ سَنَةٍ مِمَّا تَعُدُّونَ ذٰلِكَ عَالِمُ الْغَيْبِ ترجمہ تدبیر کرتا ہے خدا کام کی آسمان سے طرف زمین کے پھر چڑھ جاتا ہے طرف آسمان کی بیچ ایک دن کے جسکی مقدار ہزار برس کی ہے اُن برسوں سے جو تم گنتے ہو یہ ہے جاننے والا غیب کا (واہ رے ڈاک کے ہرکارے تیری تعریف انوری کرتا ہے ع صبا بہم نگرد گرد تو نرسید)

سورۃ المومنون وَلَقَدْ خَلَقْنَا فَوْقَكُمْ سَبْعَ طَرَائِقَ وَمَا كُنَّا عَنِ الْخَلْقِ غٰفِلِينَ ترجمہ اور تحقیق پیدا کئے ہم نے اوپر تمہارے سات طبقے راہوں والے اور نہیں ہم پیدائش سے غافل۔ تفسیر حسینی بدرستیکہ آفریدیم بر سر شما ہفت آسمان طبقہ بالائے طبقہ تا ہر طبقہ ازاں راہے از راہ ہائے فرشتگان" (جلد دوم صفحہ ۸۰ سنہ ۱۸۹۱ء نولکشور) (آسمان بھی بقول علماء محمدیان کوئی سات پرت کا پیاز ہوگا تیری ہیئت دانی پر بوعلی سینا قربان ہو)

روزمرہ کی ضروریات کو بھی دوسروں کا محتاج ہے اس ملک کے باشندے آج ایسی بڑی غفلت میں مبتلا ہیں کہ کسی کو یہ ہوش نہیں ہے کہ ہمارے بزرگوں کی اکٹھی کی ہوئی دولت کہاں گئی اور ہنوز کہاں جا رہی ہے (دیکھو ہندو باندھو صفحہ ۶۴ مارچ ۱۸۷۶ء)

نمبر ۱۳۷ پھر وہی برہمو سماجی اخبار کہتا ہے کہ "اب بِن نا اتفاقی کے دفع کرنے کی تدبیر اس سے بہتر اور نہیں ہے کہ سب سے پہلے پراچین دھرم کی تحقیقات کرنی چاہئے کہ کیا تھا۔ اور یہ تحقیقات خاص ویدوں سے کرنی چاہئے نہ کہ اور کتابوں سے اور جب یہ امر تحقیق ہو جائے تو ہمارے ملک کے سارے راجوں مہاراجوں اور آچاریوں کو واجب ہے کہ خود بھی اُنکو اختیار کریں۔ اور کوشش کر کے اپنے پیرو لوگوں کو بھی اُس راہ راست پر لاویں۔ اگر سب ہندوستان کے راجا بابو متفق ہو کر پراچین دھرم کی تحقیقات کریں اور وید کو از سر نو رواج دیں تو سارے کام اُنکے آسانی کے ساتھ درست ہو سکتے ہیں اور پھوٹ کی جڑھ بالکل دفع کیجا سکتی ہے" (رسالہ ہندو باندھو یکم جولائی ۱۸۷۶ء صفحہ ۱۵۵)

نمبر ۱۳۸ ۔ ایک غیر متعصب یورپین محقق مزاج و راستی پسند نے سوامی جی کی نسبت پائنیر تحریر فرمایا ہے۔ "کئی برس سے ایک شخص جس کی علمیت و فضیلت میں ذرہ کلام نہیں اِس دیش میں ظاہر ہوا ہے۔ وہ شہر بہ شہر پھرتا ہے اور ویدوں کے احکامات کا اُپدیش کرتا ہے۔ جن میں ایک پرمیشر کی اُپاسنا کی ہدایت ہے اور اوروں کی ممانعت اور صرف یہی نہیں بلکہ اُس نے ثابت کر دیا ہے کہ رسم ستی اور بت پرستی و دیگر رسوم قبیحہ جو پرانوں میں درج اور خود غرض پوجاریوں کی ایجاد۔ وید کے منشا کے بالکل خلاف ہیں۔ اُس نے رواجیافتہ مذہب کو جو فی زمانہ رائج ہیں اور جنھوں نے ایک سب سے اور برتر مذہب کو ایسا کچھ خراب کر دیا ہے۔ اِس طرح عوام کے روبرو ثبوت کو پہنچایا۔ اور قدیم آریہ ورت کے علم و فضل کا اس طرح پر بیان کیا اور یہاں کے باشندوں کو اپنے آبا و اجداد کی خوبیوں کے حاصل کرنے کا وہ حوصلہ دلایا۔ کہ آجکل کے نوجوانوں کے دل میں ترقی ملک کا ایک جوش پیدا ہو گیا۔ حق تو یہ ہے کہ وہ منطق میں لاجواب ہے اور فصاحت میں تو بے ثانی ہے اِس شخص کا یہ ارادہ ہرگز نہیں کہ گورنمنٹ کے برخلاف کوئی تحریک کسی طرح اُٹھاوے بلکہ اپنے جلسوں میں صاف صاف بیان کیا ہے کہ یہ صرف عملداری سلطنت انگلشیہ کی ہے کہ جس نے مذہبی بحث میں کبھی مداخلت نہ کی۔ بلکہ تمام و کمال آزادی دی۔ اختصار کلام اِس عالم شخص کی کارروائیاں معمور راست ہیں اور اغلباً اپنے دیش والوں کے لئے غایت درجہ مفید یہ شخص پنڈت دیانند سرستی سوامی ہے اور آریہ سماج کا بانی آریا سماج کے اصول اور اُن کی کارروائیاں البتہ قوی تر دلائل سے برہمو سماج کے خلاف میں ہیں۔ کیونکہ کیشب چندر سین جات بید کو بالکل خارج کرتے ہیں اور ویدوں کو اُن اور کتابوں کے ساتھ جن کو یہ میشر کرت فرض کر رکھا ہے۔ مساوی درجہ میں قایم رکھتے ہیں۔ بخلاف اِس کے سوامی جی گو موجب ہدایت وید کے برن بیوستھا کا اپدیش کرتے ہیں۔ تاہم وے تفریق قومی کے مروجہ دستور میں مخل نہیں ہوتے۔ اور ویدوں کو سب سے زیادہ مستند مانتے ہیں۔

الغرض کیشب چندر سین کی نسبت سوامی جی کی کارروائی بہت کچھ معقول ہے اور اُس سے کسی طرح کے فساد کا احتمال نہیں۔ اس لئے اگر سچ پوچھئے تو سوامی جی بھی مثل کیشب چندر سین کے اعانت گورنمنٹ کے مستحق تھے۔

سوامی دیانند سرستی شہر بہ شہر پھرتے اور ویاکھیان اور اپدیش دیتے ہیں اُنھوں نے بمبئی سے لے کر پچاس مختلف شہروں میں سماج قایم کر دئے۔ اُس وقت آریہ ورت میں اُنکے پیرو کار قریب تین لاکھ کے بیان کئے گئے ہیں" (پائنیر اخبار الہ آباد مطبوعہ ۳۰ دسمبر ۱۸۷۹ء)

نمبر ۱۳۹ ۔ پادری ایف ایل نیلڈ صاحب فرماتے ہیں کہ "سوامی دیانند سرستی کے پھرنے اور گفتگو کرنے سے یہ ہوا کہ اُنھوں نے دینی عابدوں کو جو کہ مکار ہیں اور گیان کو سچے دل سے تحقیق نہیں کرتے ہیں۔ شرمندہ کیا۔ اور ہزارہا سال سے جو پراچین دھرم (بطور معدوم کے ہو گیا تھا اُس کو روشنی میں لا کر ہندوستان کے حوالہ کیا۔ ہندو لوگ بہت گہری تاریکی میں ناواقفیت کے غوطہ زن تھے اور سچی روشنی کے متلاشی تھے جن کو کہ جھوٹے شہادتوں نے گمراہ کر دیا تھا" (دیکھو پادری صاحب کی سالانہ رپورٹ)

نمبر ۱۴۰ ۔ ہندو دھرم کی حقیقت و ماہیت کے دریافت کرنے کے لئے اول اول ہماری نگاہ رگوید ہی پر پڑتی ہے۔ کیونکہ تمام دنیا میں قدامت کے لحاظ سے اس سے پرانی اور کوئی کتاب نہیں۔ گویا فن تحریر کی ابتدائی روشنی میں آنیوالے زمانہ کا ایک ہی قدیم گرنتھ ہے" (دیکھو ہندو دھرم مفصلات مطبوعہ یکم فروری ۱۸۸۶ء صفحہ ۳۳)

نمبر ۳۲ ۔ دوربین نمبر ۱۴۱ ۔ ویاس جی نے سنجے کو دہلی میں ایک دوربین دی تھی کہ جس سے کورکشیتر کا حال مہاراجہ دہرتراشٹ کو بتلاتے رہتا (دیکھو مہابھارت بھیشم پرو ادھیا شلوک ۱۰)

نمبر ۱۴۲ ۔ پروفیسر جیکولیٹ صاحب لکھتے ہیں کہ "آریہ ورت مہد عالم ہے۔ اسی سبب سے ابتدا میں اُن سب کی حقیقی ماں نے اپنی اولاد کو دور مغرب کی طرف روانہ کرنے سے پہلے انکی سرشت میں بے زوال شہادت کے ذریعہ سے بدیعت کے طور پر قواعد زبان قوانین اور طریق عبادت۔ انشا و تہذیب ڈال دیا ہے۔ میں یہ خیال نہیں کرتا کہ زمانوں کے گذرنے اور نوع انسان کی ترقیوں نے اس حد اور تحریف میں کوئی ترقی نہیں کی۔ میرے دل میں بلا کسی اضافت نسبتی کے اِن مقدس کتابوں کی عظمت نے گھر لیا ہوا ہے جنکو وید کہتے ہیں جو کہ خدا کی ایسی یاد دلاتے ہیں جو کہ تمام اُن مذمتوں سے جیسے دیگر الہامی کتاب لگتے ہیں مبرا و منزہ ہے۔ ویدک الہام جو کہ دعوے کرتا ہے کہ آہستہ اور بتدریج دنیا کی اُبنتی ہوئی۔ فقط یہی ایک دنیا کے تمام الہاموں سے ربانی الہام ہے جس کے مضامین کامل طور پر زمانہ حال کے علم سائنس سے موافقت رکھتے ہیں" (جلد ۴۔ نمبر ۵۱ سٹیٹسمین کلکتہ ہفتہ وار ۱۴۔ اپریل ۱۸۸۸ء کالم ۷ صفحہ ۱)

نمبر ۱۴۳ ۔ پرانے زمانہ میں آریہ لوگ اپنی حد سندھ سے اس طرف نہیں سمجھتے تھے بلکہ کوہ قاف کی اِس طرف تک (دیکھو جلد اول تاریخ راجستان ۱۸۲۹ء صفحہ ۲۰۱)

نمبر ۱۴۴ ۔ ٹاڈ صاحب فرماتے ہیں "ہندوستان میں بہت سی لائبریریاں جو اسلامیوں کے جلانے سے بچ گئی ہیں ابھی تک موجود ہیں۔ جیسے جیسلمیر اور پٹن کی لائبریریاں۔ اگر ہم محمود اور اسلامی بادشاہوں کے ظلموں کو خیال کریں تو ہمیں ذرہ بھی اس بات کے ماننے سے انکار نہیں ہو سکتا کہ اُنھوں نے ضرور ہندوستان کی تواریخ برباد کر دی" (دیکھو صفحہ ۷ تاریخ مذکور)

یہ کبھی خیال میں آ سکتا ہے کہ ہندوستان جیسی شائستہ قوم جس میں صحیح صحیح سائنس کمالیت تک پہنچ گئی تھی۔ اور موسیقی نقاشی۔ فن عمارت۔ شاعری وغیرہ۔ علم و ہنر کو نہ صرف جانتے تھے بلکہ پڑھاتے اور اُنکے عمدہ عمدہ قواعد بناتے تھے۔ وہ اپنی تاریخ کے ماجرے اور اپنے بادشاہوں کے چال چلن اور اُن کی سلطنتوں کے انتظام لکھنے سے بالکل ناواقف ہوں۔ ہستناپور۔ انلواڑہ۔ سومنات کے شہر اور دہلی چتوڑ کے جی ستنبھ یعنے نشان فتح۔ (ہیم فل کالمس) کوہ آبو اور گرنار کی سمادھی استھان۔ الیفنٹا[1] اور الورا[2] کی گپھاؤں کے مندر اسی بات کے گواہ ہیں۔ اور ہم یہ بھی خیال نہیں کر سکتے۔ کہ وہ زمانہ کو جس میں یہ عمارتیں بنائی گئی ہیں اُس میں کوئی تواریخ دان نہ ہو تو مہابھارت سے لیکر سکندر کی چڑھائی تک اور اُس بڑے زمانہ سے لیکر محمود تک خاص ہندوؤں کی تواریخ کا ایک فقرہ بھی ہم کو مشکل سے ملتا ہے" (صفحہ ۸ ۔ تاریخ راجستان ۱۸۲۹ء جلد اول)

[1] الیفنٹا یا الفنٹا اور سالسیٹ معروف بہ گھاپتا دو جزیرہ ہیں جو بمبئی کے پاس ہیں [2] الورہ یا ایلورا متعلقہ صوبہ اورنگ آباد۔

حکم پائے بر جا کہ بیخ زمین بود (صفحہ ۳۱۳ جلد اول)

سورۃ النحل وَاَلْقٰی فِی الْاَرْضِ رَوَاسِیَ اَنْ تَمِیْدَ بِکُمْ ترجمہ۔ ڈالے بیچ زمین کے پہاڑ۔ ایسا نہ ہو کہ ہل جاوے ساتھ تمہارے تفسیر حسینی صفحہ ۶۴۳ ۔ درخبر ہست کہ حق سبحانہ زمین را پیدا فرید بر روئے آب متحرک بیقرار بود ملائکہ گفتند این بساط مقر ہیچ کس نمیتواند بود حق سبحانہ تعالیٰ بروئے کوہ ہا پیدا فرمایا تا قرار گرفت در تیسیر آوردہ کہ چون زمین آفریدہ شد بغایت مضطرب و متحرک بود حق سبحانہ فرشتہ را کہ او را صاعد بائیل گویند پیدا فرید بفرمود تا پائے بر زمین نہاد و زمین بگرانی پائے او بر جائے قرار گرفت پس کوہ ہا را میخ زمین ساخت تا پا ایستادہ اور سعدی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

زمین از تب لرزہ آمد ستوہ فرو کوفت بر دامنش میخ کوہ

سورۃ النبا اَلَمْ نَجْعَلِ الْاَرْضَ مِهَادًا وَّالْجِبَالَ اَوْتَادًا ترجمہ ہم نے نہیں بنائی زمین بچھونا اور پہاڑ میخیں یعنے ضرور بنائے ہیں۔

سورۃ بقر۔ اَلَّذِیْ جَعَلَ لَکُمُ الْاَرْضَ فِرَاشًا وَّالسَّمَآءَ بِنَآءً وَّاَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ترجمہ جس نے بنا دیا تم کو زمین بچھونا اور آسمان عمارت اور اُتارا آسمان سے پانی"

(خدا کی جغرافیہ دانی پر جس قدر علمار محمدیہ فخر کریں بجا ہے اور ہیچ بھی ہے ہر کس لہر خود بجمال و عقل خود بکمال نظرے آید)

نمبر ۸ علم بارش سورۃ النور۔ اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰہَ یُزْجِیْ سَحَابًا ثُمَّ یُؤَلِّفُ بَیْنَهٗ ثُمَّ یَجْعَلُهٗ رُکَامًا فَتَرَی الْوَدْقَ یَخْرُجُ مِنْ خِلٰلِهٖ وَیُنَزِّلُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ جِبَالٍ فِیْهَا مِنْۢ بَرَدٍ ترجمہ۔ تو نے نہ دیکھا کہ اللہ ہانک لاتا ہے بادل پھر اُنکو ملاتا ہے پھر اُن کو کرتا ہے تہ بہ تہ پھر تو دیکھے مینہ نکلتا ہے اُسکے بیچ سے اور اُتارتا ہے آسمان سے اُس میں سے جو پہاڑ ہیں اولوں کے" تفسیر حسینی صفحہ ۱۰۲ جلد ثانی میں لکھا ہے در آسمان کوہ ہا ہست از تگرگ چنانچہ در زمین کوہ ہا ہست از سنگ حق تعالیٰ از آن تگرگ نازل میگرداند"

(برف اور ژالہ کے علم سے حضرت باری علیم معلوم ہوتے ہیں یا مصنف قرآن کا قصور ہے)

سورۃ المومنون وَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ فَاَسْکَنّٰهُ فِی الْاَرْضِ از تفسیر حسینی صفحہ ۸۰ جلد دوم۔ و فرو فرستادیم از آسمان آبے بقدر و اندازہ کہ صلاح بندگان دران دانستیم پس ساکن گردانیدیم آن آب را در زمین۔ در تبیان از ابن عباس نقل میکند کہ خدا تعالیٰ از پنج جوئے آب ز چشمہائے بہشت بر بال جبرئیل نہادہ از آسمان فرو فرستادہ سیحون کہ نہر ہند است و جیحون کہ نہر بلخ است و فرات و دجلہ کہ نہرین عراق اند و نیل کہ نہر مصر است و انہار و دیعت بجبل دارد و بقدر مصلحت جہت منافع خلق جاری میگرداند و این ست کہ میفرماید کہ آب در زمین ثابت و ساکن ساختیم و گفتہ اند بعد از خروج یاجوج جبرئیل فرود آید و قرآن و حجر الاسود و مقام ابراہیم و تابوت سکینہ و انہار خمس را بآسمان برد و بعد از ان بر روئے زمین ہیچ خیر و برکت نماند" اور اسی طرح دیکھو سورۃ ہود و مومنون طوفان کے پانی تنور سے ابلنے کے ملات (خدا کرے کہ جبرئیل کل آتا آج ہی آجائے۔ اور ہمیں قرآن سے امان رہا ہے۔

نمبر ۹۔ زبان سورۃ النحل وَقَدْ مَکَرَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ فَاَتَی اللّٰہُ بُنْیَانَهُمْ مِّنَ الْقَوَاعِدِ فَخَرَّ عَلَیْهِمُ السَّقْفُ مِنْ فَوْقِهِمْ تفسیر حسینی مراد از بنیان چرخ نمرود ست کہ بابل ساختہ بود ارتفاع آن پنجہزار گز بود و گویند دو فرسخ طول و عرض داشت کہ تا بمبدا ہوائے آسمانی کند۔ و بر خدا و ابراہیم مطلع شدہ با ایشان مقابلہ نماید۔ بعد از تمام چرخ بادی از ہیبت آنچ وزید و آن را از بیخ و بنیاد بر کند۔ در تفسیر ثعالبی آمدہ کہ سر آن بنا در دریا افگند و باقی بر خانہ نمرود و ایشان افتاد و از آوازے مہیب اذن پدید آمد کہ زبان قوم ہمہ بر آمد و سخن ایشان مختلف گشت محمد جریر طبری آوردہ کہ زبان ہمہ مردم در زمان نمرود سریانی بود چون سقوط چرخ واقعہ شد زبانہا را اختلاف پدید آمد و ہر قومے بزبانے آغاز کرد و ہیچ یک زبان آن دیگرے ندانست ہفتاد و دو زبان مختلف در عالم پدید آمد" دیکھو صفحہ ۶۰۴ جلد اول) اور آیت وَقَدْ مَکَرُوْا مَکْرَهُمْ سورۃ ابراہیم از آتش مشاہدہ کردہ گفت بزرگ خدائے دارد ابراہیم کہ او را از آتش بر ہانید من میخواہم کہ بر آسمان روم و او را ببینم اشراف مملکت گفتند کہ آسمان بغایت مرتفع است و بر ورفتن بآسانی میسر نہ شود نمرود نہ شنید و بفرمود تا چرخی بساختند بمدت سہ سال بغایت بلند و چون بر آنجا رفت آسمان را ہمچنان دید کہ از زمین میدید۔ بروز دیگر آن بنا بیفتاد و قصہ چون آن چرخ از پائے در آمد و خلق بسیار ہلاک شدند نمرود خشم گرفت و گفت بہ آسمان روم و با خدائے گر فتند صندوقے چہار گوشہ بساختند و دو در یکے فوقانی و دیگرے تحتانی در و درست کرد و بر چہار طرف او چہار نیزہ کہ زیر و بالا نتوانستی شد تعبیہ نمود۔ پس کرگسان را چند روز گرسنہ داشتند و چہار مردار بہ سر نیزہ ہا کردہ۔ اطراف صندوق را بر تن کرگسان ببستند ایشان از غایت جوع میل بالا کردہ جانب مردار پرواز نمودند و صندوق را کہ نمرود با یک تن دیگر در انجا نشستہ بود بہوا بردند بعد از شبانروزے نمرود در فوقانی کشادہ نگاہ کرد و آسمان را ہمچنان حال دید کہ بر زمین میدید رفیق خود را گفت تا در تحتانی بکشائی و بنگر تا چہ مے بینی آنکس نگاہ کردہ جواب داد کہ غیر از آب چیزے دیگر نمے بینم بعد از شبانروزی دیگر کہ باب فوقانی بکشاد ہمان حال بود کہ روز سابق مشاہدہ نمود و رفیق وے کہ باب تحتانی بکشاد بجز دود و تاریکی چیزے مشہود نبود نمرود بہ ترسید و نیزہا را با مردار سر نگون ساخت و کرگسان میل بزیر کردند و در وقت فرود آمدن آوازے مہیب از اجنحہ کرگسان ظاہر شد کہ کوہ ہا از فزع آن نزدیک بود کہ از اماکن خود زائل گردند۔ (دیکھو تفسیر حسینی صفحہ ا ۳۰۳ و ۳۵۲ جلد اول مطبوعہ ۱۲۹۵ھ لکھنو نولکشور)

(یہ حضرت علی وہی علی مرتضٰی ہیں جن کی شان میں محمد صاحب نے حدیث میں فرمایا ہے انا مدینۃ العلم و علی بابھا یعنے میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہے۔ جس نے یہ کرگسی بیلوں کی حکایت بیان کی)

## حدیث

(۱) حدیث میں ہے غبار المدینۃ شفاء من الجذام ترجمہ مدینہ کا غبار جذام کو شفا دینے والا ہے اور اسی کی تردید مدارج النبوت میں ہے" ابی فاطمہ دوسی سعید بن العاص کہ از ان صحابہ است کہ اسلام آوردہ در مکہ و ہجرت کرد بحبشہ باز حاضر شد در مدینہ و عامل گردانیدند۔ ابوبکر و عمر در خلافت خود او را بمدینہ بہ بیت المال نازل شد بوئے جذام و علاج کردہ شد بامر عمر بحنظل پس موقوف ماند"

(۲) حدیث میں ہے الحجر الاسود یمین اللّٰہ فی الارض ترجمہ حجر الاسود خدا کا دایاں ہاتھ ہے زمین میں۔

(۳) حدیث میں طبرانی سے روایت ہے ان الجبل ینادی الجبل باسمه ای فلان هل ابك احد ذکر اللّٰہ فاذا قال نعم استبشر ترجمہ ایک پہاڑ پکارتا ہے تجھ پر کوئی شخص کہ یاد کرتا ہوا اللہ کو پس جب کہتا ہے پہاڑ کہ ہاں گذرا ہے پوچھنے والا

ک - قرآن کی علمیت کے بارے میں فاضل لاثانی مولوی ابو محمد عبد الحق صاحب دہلوی اپنی تفسیر حقانی میں فرماتے ہیں کہ نبی کی یہ شان نہیں کہ وہ ریاضیات و طبعیات کی مسائل تعلیم فرماوے اور نہ یہ کہ وہ ہوا۔ بادل بجلی۔ آسمان و زمین و بارش و زلزلہ وغیرہ امور کی ماہیت اور اُن کے اسباب بیان کرے چنانچہ قرآن مجید میں اسی لحاظ سے روح کی حقیقت بیان کرنے سے یا چاند کے چھوٹا بڑا ہونے کی وجہ بیان کرنے سے اعتراض کیا اور مخاطبوں کی استعداد کے لحاظ سے اُنکے کسیقدر حالات سے مطلع کیا روح کے باب میں امر ربی ہی پر بس کیا۔ اور ہلالوں کی نسبت قرآن میں مواقیت للناس والحج ہی پر سکوت فرمایا (دیکھو تفسیر مذکور صفحہ ۸۰ مطبوعہ ۱۳۰۵ھ مطبع انصاری دہلی)

**سورۃ الانعام** یَوْمَ نَطْوِی السَّمَآءَ کَطَیِّ السِّجِلِّ لِلْکُتُبِ **ترجمہ** جس دن ہم لپیٹ لیویں گے آسمان کو جیسا کہ لپیٹا ہے طومار (کاغذ) کے رقعوں کا (معلوم ہوتا ہے کہ خدا پہلے دفتری ہوگا۔ ورنہ اس بے علمی کے کیا معنے آسمانی خدا اور اس کے معلومات تقلیدیہ قابل)

**سورۃ الرعد۔** اَللّٰہُ الَّذِیْ رَفَعَ السَّمٰوٰتِ بِغَیْرِ عَمَدٍ تَرَوْنَھَا ثُمَّ اسْتَوٰی عَلَی الْعَرْشِ **ترجمہ۔** اللہ وہ شخص ہے کہ جس نے بلند کیا آسمانوں کو بغیر ستونوں کے دیکھتے ہو۔ پھر قرار پکڑا (خدا نے) اوپر تخت کے۔ (اگر آجکل خدا دہلی میں رہتے پتھورا کے محل دیکھتا تو یہ دعوے کبھی نہ کرتا یا دش بخیر افسوس قرآن پر اس کی تعلیم پر۔

**سورۃ تکویر۔** اِذَا السَّمَآءُ کُشِطَتْ ترجمہ اور جس دن آسمان کی کھال اُتار لی جاوے۔ (غالباً خدائے محمدیاں پہلے جنم میں قصاب ہوگا۔ بھیڑ بکری کی کھال اُتارتا ہوگا۔ اور وہی مثال یہاں یاد آگئی۔

**نمبر ۲۔ ستارہ سورۃ انفطار۔** اِذَا السَّمَآءُ انْفَطَرَتْ وَاِذَا الْکَوَاکِبُ انْتَثَرَتْ **ترجمہ** جس وقت آسمان پھٹ جاوے اور جس وقت کہ ستارے نیچے گر جاویں **تفسیر حسینی** آن گاہ کہ آسمان شگافتہ شود آنگاہ کہ کواکب فرو ریزد و بتباں آوردہ کہ کواکب بر مثال قنادیل معلقہ از پیش طاق فلک بسلاسل نور آویختہ اند و آن سلاسل بدست ملائکہ ہست چون اہل آسمان بمیرند سلاسل از دست ایشان بیفتند و کواکب بر زمین زبر ناند" صفحہ ۵۱۴ جلد دوم نول کشور ۱۸۸۹ء ہم اس کی بابت علماء اسٹرانومی کو متوجہ کرنا چاہتے ہیں) ✣

**نمبر ۳۔ رعد۔ سورۃ الرعد۔** وَیُسَبِّحُ الرَّعْدُ بِحَمْدِہٖ ترجمہ اور تسبیح کرتا ہے گرجنے والا ساتھ تعریف اُس کی کے تفسیر حسینی رعد ملکے ست موکل بر ابر کہ سحاب را مے راند و برق تازیانہ او ست از حقائق سلمی از ابن ریحان نقل میکنند کہ رعد ضعف و تسکا است و برق آہ پُر سوز باران گریہ ایشان (دیکھو جلد اول صفحہ ۳۳۷ و ۳۳۸ مطبوعہ نول کشور ۱۲۹۰ء) برین عقل و دانش بباید گریست) ✣

**نمبر ۴۔ سورج۔ سورۃ التکویر۔** اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ۔ ترجمہ۔ جس وقت سورج لپیٹا جاویگا (مسلمانوں کا خدا اللہ خیر صلا علم و عقل سے بے بہرہ ہے) ✣

**سورۃ کہف۔** حَتّٰی اِذَا بَلَغَ مَغْرِبَ الشَّمْسِ وَجَدَھَا تَغْرُبُ فِیْ عَیْنٍ حَمِئَۃٍ **ترجمہ۔** یہانتک کہ جب پہنچا سورج ڈوبنے کی جگہ پایا سورج کو کہ وہ ڈوبتا ہے کیچڑ کے چشمہ میں" تفسیر حسینی والا کہتا ہے دیافت آنرا یعنے آفتاب را کہ را سے العین فرو میرود در چشمہ آب گرم در حفص حمیۃ میخوانند یعنے چشمہ آب مکدر لائی آمیز (صفحہ ۱۰ جلد ثانی ۱۲۹۱ھ) اس خدا سے تو ادنے ادنے نجومی بھی دانا ہیں۔ مگر حضرت کو سورج کا بھی علم نہیں۔ اور نہ طلوع و غروب کی خبر ہے) ✣

**سورۃ ص** حَتّٰی تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ رُدُّوْھَا عَلَیَّ ترجمہ جبتک چھپ گیا آفتاب پردہ میں واپس پھیرا واسطے میرے تفسیر حسینی صفحہ ۲۵۵ جلد ثانی حجاب کوہی سبز است محیط بکرہ زمین بعضے علماء برآنند کہ مراد از نماز عصر است کہ از سلیمان بسبب مطالعہ اسپان فوت شد و آفتاب غروب کرد۔ سلیمان باذن خدا تعالیٰ ملائکہ را کہ موکل بودند بر آفتاب غروب کرن دُوھا علی باز گردانید آفتاب را بروے حق سبحانہ تعالیٰ فرمود کہ آفتاب را باز گردانیدند تا بموضع وقت عصر آمد تا وے آنرا ادا گردد آنکہ آفتاب بدعائے حضرت پیغمبر یا در صہبا خیر بعد از غروب باز گشت و بجائے عصر باز آمد مرتضیٰ علی نماز عصر بگذاردہ نزد محمد ثانی مشہور است و امام طحاوی در شرح آثار خویش آوردہ کہ روایت این حدیث ثقات اند و از احمد بن صالح نقل کردہ کہ اہل علم را سزاوار نیست تغافل کنند از حفظ این حدیث زیرا کہ از نبوت است:-

گہ دعوش گرفتہ گریبان آفتاب    بالا کشیدہ از چہ مغرب بر آسمان

گہ قرص بدر را بسر گرد خوان خرخ    دستش دو نیم کردہ نیک ضربت بنان

**نمبر ۵۔ چاند۔** یَسْئَلُوْنَکَ عَنِ الْاَھِلَّۃِ قُلْ ھِیَ مَوَاقِیْتُ لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ۔ **ترجمہ۔** سوال کرتے ہیں تجھ سے اے محمد چاند سے۔ کہو وہ وقت ہیں واسطے لوگوں اور حج کے۔ تفسیر جلالین میں ہے۔ یسئلونک یا محمد عن الاھلۃ جمع ہلال لم یبدو دقیقۃ ثم تزید حتے تمتلئ نوراً ثم تعود کما بدت ولا تکون علے حالۃ واحدۃ کالشمس قل اللھم ھی مواقیت جمع میقات للناس یعلمون بھا اوقات زرعھم ومتاجرھم وعدۃ نساھم وصیامھم وافطارھم والحج عطف علے الناس ای یعلم بھا وقتہ فلو استمرت علے حالت لم یعرف ذالک (صفحہ ۳۲ جلد اول ۱۲۹۹ھ حیدری بمبئی) سوال میکنند ترا اے محمد عن الاہلۃ از ماہ ہاے نو معاذ بن جبل و ثعلبہ رض کہ از اعیان انصار بودند از حضرت رسالت پناہ پرسیدند کہ سبب چیست کہ جرم قرص ماہ گاہ گاہ باریک می نماید و بمرور ایام نور او تمام گردد و دیگر بارہ روے بتناقص مے نہد حق سبحانہ تعالیٰ بعلم ازلی میدانست کہ ایشان را حکمت نقصان و کمال ماہ دانستن مہم نیست جواب معرفت فائدہ آن فرستاد کہ قل ہی بگوے اے محمد کہ آن ہلالہا مواقیت نشانہا ہنگامہاے وقتہاے للناس براے مردمان در مزد مزدوران و عدت زنان و مدت حمل و زمان رضاع و فصال و اجال دین ہا و تحقیق شرطہا والحج و علامات و اوقات اند براے حج کہ موسم را بدان بداند (تفسیر حسینی جلد اصفحہ ۳۱ و ۳۲) (سوال از آسمان و جواب از ریسمان) ✣

**نمبر ۶۔ شہاب ثاقب۔ سورۃ الطارق۔** وَالسَّمَآءِ وَالطَّارِقِ وَمَآ اَدْرٰکَ مَا الطَّارِقُ النَّجْمُ الثَّاقِبُ **ترجمہ** قسم ہے آسمان اور رات آنیوالی کی اور کیا جانے تو کیا ہے تا چمکتا ہوا۔ تفسیر حسینی جلد دوم صفحہ ۵۲۴۔ آوردہ اند کہ شبے حضرت رسالت پناہ نشستہ بودند با عم خود ابیطالب ناگاہ ستارہ بدرخشید و شعلہ آتش عظیم ازوے ظاہر شد ابو طالب ترسید گفت این چہ چیز است۔ حضرت پیغمبر صاحب فرمود کہ ستارہ است کہ دیوان را از آسمان می راند و نشانہ ایست از قدرت الٰہی فی الحال جبرائیل نازل شد بدین سورۃ" اسی امر کی تائید صاف طور پر تفسیر حقانی مطبوعہ دہلی کے صفحہ ۳۴ سطر ۲۵ سے ظاہر ہے جس سے قرآنی علمیت سے کسی جاہل کو بھی انکار نہیں ہو سکتا ✣

**سورۃ الحجر۔** وَلَقَدْ جَعَلْنَا فِی السَّمَآءِ بُرُوْجًا وَّزَیَّنّٰھَا لِلنّٰظِرِیْنَ وَحَفِظْنٰھَا مِنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ رَّجِیْمٍ اِلَّا مَنِ اسْتَرَقَ السَّمْعَ فَاَتْبَعَہٗ شِھَابٌ مُّبِیْنٌ **ترجمہ** اور البتہ تحقیق ہم نے بیچ آسمان کے برج بنائے اور زینت دی ہم نے واسطے دیکھنے والوں کے اور محفوظ کیا ہم نے اُن کو ہر ایک شیطان راندہ شدہ سے مگر جس نے چورایا سُننے کو پیچھے لگتا ہے اُس کے شعلہ ظاہر۔ تفسیر حسینی صفحہ ۲۳۵ جلد اول از ابن عباس رض منقول است کہ از زبان آدم تا وقت عیسیٰ دیوان بر آسمان میرفتند و از ملائکہ کہ از اخبار لوح و رسمے نمودند بر آن اطلاع یافتہ سخنان می بودند و بہ زمین آمدہ بادوستان خود از کاہنان میگفتند چون ولادت باسعادت حضرت خاتم النبیین دست داد از ہمہ آسمانہا ممنوع گشتند و بجہت رجم ایشان شہاب ثاقب مقرر شد ابواب کہانت بکلی مسدود گشت" ✣

شہاب ثاقب کے بارہ میں جو کچھ قرآن و علماء قرآنی کہتے ہیں وہ اس لائق ہے کہ موٹے حرفوں میں تحریر کر کے سب جائے کلکتہ یونیورسٹی میں لگایا جاوے تاکہ کالجوں کے پرنسپلوں و طالب علموں پر عربی عقدہ حل ہو جائے اگر گورنمنٹ عالیہ مہربانی کر کے اپنے خرچ سے اس کام کو کرے اپنے بورڈ پر لکھوا کر لگوائے تو حضرت پر بڑا احسان کرے اور ہم کہیں۔ جانت بکلام و خدا یار باد۔

**نمبر ۷۔ زمین۔ سورۃ الرعد۔** وَھُوَ الَّذِیْ مَدَّ الْاَرْضَ وَجَعَلَ فِیْھَا رَوَاسِیَ **ترجمہ** اللہ وہ ہے جس نے کھینچا زمین کو اور کئے بیچ اُسکے پہاڑ۔ تفسیر حسینی داد است آنکہ بکشید بر روئے آب یعنے بسیط کرد بطول و عرض تا منقلب حیوانات باشد و بیافرید در آن کوہ ہائے

اسلام کس طرح پھیلا - تحفہ اثنا عشریہ میں ہے ان عائشۃ شرفت جاریۃ قالت لعلنا تصید بھا بعض فتیان قریش ترجمہ روایت است کہ عائشہ یک دختر خانہ پرورد خود را بیار است و گفت بعض جوانان قریش را بہ سبب این دختر آراستہ و پیراستہ شکار میکنیم و او را مشغول محبت این دختر کے میسازم کہ بے اختیار جوانان فسکل و شود در دام انقیاد من در آید" مصنف کتاب بن راعبین سنت قرار میدہد" دیکھو تحفہ اثنا عشریہ صفحہ ۲۳۶ نول کشور ۱۳۰۲ھ)

لطیفہ - جادو نام (دید انتی) ہندو از شاگردان او بود نفیسۃ الاسلام بلخ رفت باتفاقہ وز نارہ مسجد شد و او را گرفتند نزد قاضی بردند - قاضی او را باسلام خواند پاسخ داد کہ اگر مرا کدخدا کنی مسلمان شوم قاضی زن بیوہ خوش وضع را بد　　دپس جادو مسلمان شدہ بخانہ آن زن رفت چوں روزے چند گذشت باز ان گفت کہ این دختر راکہ از شوہر مردہ واری بمن دہ تا بفروشم و قیمت او را باہستگی صرف کنیم تا فرزندے دیگر آید - پس آن زاہد بیں گوتہ در معرض بیع آریم و پیشہ مرا این است و جز این حرفہ نمیدانم زن از وکنارہ گزید جادو فرصت یافتہ بکابل آمد (صفحہ ۱۷۸ دبستان مذاہب) باز بدستور ہندو ماند)

ڈاکٹر ولسن صاحب بہادر اپنی کتاب موسومہ موجودہ حالات ایران میں فرماتے ہیں کہ مسلمانوں میں لڑکوں کی شادی اُن کی چچیری بہنوں یا اسیطرح کے دوسرے رشتہ داروں سے ہوا کرتی ہے اور زیادہ تر قریبی عزیزوں میں شادیاں ہوتی ہیں - زن و شوہر ایام طفولیت میں ایک دوسرے کو جانتے رہتے ہیں - اور اس وجہ سے وہ بہت کم مانوس ہوتے ہیں" (دیکھو اودھ اخبار لکھنؤ صفحہ ۲۳۲ کالم ۱ مورخہ ۷ فروری ۱۸۸۷ء)

تواریخ سراسین انگریزی میں مسٹر سائمن آکلی صاحب فرماتے ہیں" ایک شخص بنام جان اُس وقت بہت عالم فاضل خیال کیا جاتا تھا خلیفہ (عمر) کی اُس کے ساتھ بہت دوستی تھی ایکدن جان نے خلیفہ سے کہا کہ آپ کتب خانہ کی کتابوں کا ملاحظہ فرمائیے اور کتابیں مجھے عنایت کردیں - خلیفہ نے اس بات کے واسطے اپنے افسر سے اجازت مانگی - افسر نے جواب دیا - کہ اگر کتب مطلوبہ کا مضمون قرآن مجید کی آیات اور احادیث کے مطابق ہے تو خیر ورنہ تمام کتابیں ردی میں پھینکدو - خلیفہ عمر کے ارشاد مبارک کے مطابق کچھ کتابیں لوگوں کو تقسیم کر دی گئیں اور باقی کی حاکم نے اپنے حمام خانہ کے کام میں جلادیں - اگرچہ بہت کچھ مبالغہ در بارہ اصل تعداد کتب مذکورہ بالا کے بیان کیا گیا ہے مگر روایت ہے کہ یہ کتابیں پورے چھ ماہ تک جلنے کے کام میں آتی رہیں - یہ کتب مصر کے قدیم بادشاہوں نے جمع کر رکھی تھیں" دیکھو تواریخ سراسین انگریزی صفحہ ۲۴۳ پیرا دوسرا ۱۸۴۷ء موجودہ لائبریری لاہور)

## قرآن کے رو سے خدا گمراہ کرتا ہے

نمبر ۱ - بقر یُضِلُّ بِہٖ کَثِیْرًا وَمَا یُضِلُّ بِہٖٓ اِلَّا الْفٰسِقِیْنَ ترجمہ گمراہ کرتا ہے اس سے بہت اور بہت گمراہ کرتا ہے انہیں کو جو بے حکم ہیں -

نمبر ۲ - اعراف وَمَنْ یُّضْلِلْ فَاُولٰٓئِکَ ہُمُ الْخٰسِرُوْنَ ترجمہ اور جسیا اللہ بہکاوے سو وہی ہے زیان میں -

نمبر ۳ - اعراف مَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَلَا ہَادِیَ لَہٗ وَیَذَرُہُمْ فِیْ طُغْیَانِہِمْ یَعْمَہُوْنَ ترجمہ جس کو اللہ گمراہ کرے اُسے کوئی نہیں راہ نما اور اُس کو چھوڑ دیتا ہے اُس کی شرارت میں بہکتے -

نمبر ۴ - مریم اَلَمْ تَرَ اَنَّآ اَرْسَلْنَا الشَّیٰطِیْنَ عَلَی الْکٰفِرِیْنَ تَؤُزُّہُمْ اَزًّا ترجمہ تو نے نہیں دیکھا ہم نے　　چھوڑ رکھے ہیں شیطان منکروں پر اچھالتے ہیں اُنکو ابھار کر -

نمبر ۵ - النحل لَا یَہْدِیْہِمُ اللّٰہُ وَلَہُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ترجمہ اُن کو اللہ راہ نہیں دکھلاتا اور اُن کو دُکھ کی مار ہے -

نمبر ۶ - النحل اُولٰٓئِکَ الَّذِیْنَ طَبَعَ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِہِمْ وَسَمْعِہِمْ وَاَبْصَارِہِمْ وَاُولٰٓئِکَ ہُمُ الْغٰفِلُوْنَ ترجمہ وہی ہیں کہ مُہر کر دی اللہ نے اُنکے دلوں پر - کانوں پر اور وہی ہیں بیہوش -

نمبر ۷ - کہف - وَمَنْ یُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَہٗ وَلِیًّا مُّرْشِدًا ترجمہ اور جس کو خدا گمراہ کرے پھر تو نہ پاوے اُس کا رفیق راہ پر لانے والا -

نمبر ۸ اعراف - تُضِلُّ بِہَا مَنْ تَشَآءُ ترجمہ خدا گمراہ کرے جس کو چاہے -

نمبر ۹ اعراف - یَطْبَعُ اللّٰہُ عَلٰی قُلُوْبِ الْکٰفِرِیْنَ ترجمہ مُہر کرتا ہے خدا کافروں کے دلوں پر -

نمبر ۱۰ قصص اِنَّ اللّٰہَ لَا یَہْدِی الْقَوْمَ الظّٰلِمِیْنَ ترجمہ بیشک راہ نہیں بتاتا اللہ ظالموں کی قوم کو -

نمبر ۱۱ - مومن وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَمَا لَہٗ مِنْ ہَادٍ ترجمہ بیشک اللہ نہیں راہ دکھلاتا فضول خرچ اور جھوٹے کو -

نمبر ۱۲ - مومن کَذٰلِکَ یُضِلُّ اللّٰہُ فَمَا لَہٗ مِنْ ہَادٍ ترجمہ اور جس کو غلطی میں ڈالے اللہ کو تو کوئی نہیں اُسکو سمجھانے والا -

نمبر ۱۳ مومن - کَذٰلِکَ یَطْبَعُ اللّٰہُ عَلٰی کُلِّ قَلْبِ مُتَکَبِّرٍ جَبَّارٍ ترجمہ اسی طرح مُہر کرتا ہے اللہ ہر غرور والے سرکش دل پر -

نمبر ۱۵ مومن - کَذٰلِکَ یُضِلُّ اللّٰہُ الْکٰفِرِیْنَ ترجمہ اسطرح گمراہ کرتا ہے اللہ کافروں کو

نمبر ۱۶ - زخرف وَمَنْ یَّعْشُ عَنْ ذِکْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَیِّضْ لَہٗ شَیْطٰنًا فَہُوَ لَہٗ قَرِیْنٌ ترجمہ اور جو کوئی آنکھیں چرائے رحمٰن کی یاد سے ہم اُس پر تعین کریں ایک شیطان پھر وہ ہے اُس کا ساتھی -

نمبر ۱۷ توبہ - وَاللّٰہُ لَا یَہْدِی الْقَوْمَ الْفٰسِقِیْنَ ترجمہ اور اللہ راہ نہیں دکھلاتا بدکاروں کو -

نمبر ۱۸ سورۃ نسا - تُرِیْدُوْنَ اَنْ تَہْدُوْا مَنْ اَضَلَّ اللّٰہُ وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَلَنْ تَجِدَ لَہٗ سَبِیْلًا ترجمہ کیا تم چاہتے ہو راہ پر لاؤں اُنکو جن کو اللہ نے گمراہ کیا اور جس کو اللہ گمراہ کرے پھر تو نہ پاوے اُس کے واسطے کہیں راستہ -

نمبر ۱۹ - سورۃ النسا وَمَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَلَنْ تَجِدَ لَہٗ سَبِیْلًا ترجمہ اور جس کو گمراہ کرے اللہ اس کے واسطے کوئی راستہ نہیں -

نمبر ۲۰ سورۃ بقر اللہ عدو للکافرین ترجمہ اللہ دشمن ہے کافروں کا -

نمبر ۲۱ سورۃ انعام مَنْ یَّشَاِ اللّٰہُ یُضْلِلْہُ ترجمہ جس کو چاہے اللہ گمراہ کرے -

نمبر ۲۲ بنی اسرائیل جَعَلْنَا بَیْنَکَ وَبَیْنَ الَّذِیْنَ حِجَابًا مَّسْتُوْرًا وَّجَعَلْنَا عَلٰی قُلُوْبِہِمْ اَکِنَّۃً اَنْ یَّفْقَہُوْہُ وَفِیْٓ اٰذَانِہِمْ وَقْرًا ترجمہ کرتے ہیں ہم بیچ میں تیرے اور اُن (کافر) لوگوں کے ایک پردہ ڈھکا اور رکھتے ہیں اُن کے دلوں پر اوٹ کہ اُس کو نہ سمجھیں (یعنے قرآن کو) اور اُنکے کانوں کے بوجھ -

## شیطان گمراہ کرتا ہے

نمبر ۱ سورۃ بقر - فَاَزَلَّہُمَا الشَّیْطٰنُ عَنْہَا ترجمہ پھر ڈگایا اُن کو شیطان نے اُس سے -

نمبر ۲ - سورۃ آل عمران انما استزلہما الشیطن ترجمہ اور کبھی بھلاوے تجکو شیطان -

نمبر ۳ - سورۃ انعام وامّا ینسینّک الشیطن ترجمہ اور کبھی بھلاوے تجھ کو شیطان -

نمبر ۴ - ص لاغوینہم اجمعین ترجمہ شیطان کہتا ہے میں گمراہ کرونگا ان سب کو -


نسخہ ضبط حمدیہ

والا بیمار تندرست ہوتا ہے۔

اہل عرب کی بے علمی اور وحشی پن کی شہادت بھی علمار اسلام کی تحقیقات سے ظاہر ہے چنانچہ مولوی الطاف حسین حالی مدو جزر اسلام میں فرماتے ہیں۔

نہ واں مصر کی روشنی جلوہ گر تھی — نہ یونان کے علم و فن کی خبر تھی
وہی اپنی فطرت پر طبع بشر تھی — خدا کے زمین بے جتے سر بسر تھے
پہاڑ اور صحرا میں ڈیرا تھا سب کا — تلے آسماں کے بسیرا تھا سب کا

قرآن سورۃ جمعہ خدا محمد کی تعریف کرتا ہے ھُوَ الَّذِیْ بَعَثَ فِی الْاُمِّیّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْھُمْ۔ ترجمہ خدا وہی ہے جس نے برپا کیا ان پڑھوں میں ان پڑھا پیغمبر سچ ہے ؎

کبوتر با کبوتر باز با باز — کند ہمجنس با ہمجنس پرواز

عربوں کی لیاقت کی تعریف بھی قرآن میں موجود ہے الحجرات قالت الاعراب اٰمنّا ترجمہ کہتے ہیں گنوار ہم ایمان لائے سورۃ فتح قل للمخلفین من الاعراب ترجمہ کہہ دے پیچھے رہ گئے گنواروں کو سورۃ توبہ ومن الاعراب من یؤمن باللہ والیوم الاخر ترجمہ اور بعضے گنوار وہ ہیں کہ ایمان لائے ہیں اللہ پر اور پچھلے دن ایسا ہی اور آیتوں میں مذکور ہے جبکہ خود اعراب کے معنے گنوار کے ہیں پس عرب کی جہالت میں کسی طرح کا انکار سزاوار نہیں۔

قرآن کے نزول کی وجہ بھی قرآن میں عمدہ لکھی ہے اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ترجمہ ہم نے رکھا اس کو قرآن عربی زبان کا شاید تم سمجھو وَكَذٰلِكَ اَوْحَیْنَاۤ اِلَیْكَ قُرْاٰنًا عَرَبِیًّا لِّتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰى وَمَنْ حَوْلَهَا وَتُنْذِرَ یَوْمَ الْجَمْعِ ترجمہ۔ اسی طرح اتارا ہم نے تجھ پر قرآن عربی زبان کا کہ تو ڈر سنا دے مکہ والوں کو اور گرد نواح (ملک) کے لوگوں کو اور ڈر سنا دے قیامت کے روز کی۔

سورۃ انعام وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ مُّصَدِّقُ الَّذِیْ بَیْنَ یَدَیْهِ وَلِتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰى وَمَنْ حَوْلَهَا ترجمہ یہ کتاب قرآن جو نازل کی برکت والی باور رکھنے والی جو کہ پہلے تھے تاکہ تو ڈرائے مکہ والوں اور اسکے گرد نواح (عرب) کو جاہل لوگ جو تلوار یا طمع کے زور سے ایمان لائے وہ تو بقول شخصے کہ دین بمفر بشند و دنیا خریدند۔ جو کچھ حضرت کہتے تھے آمنا و صدقنا کرتے تھے اور اہل علم میں سے رضا و رغبت سے تو کوئی مسلمان نہ ہوا مگر اہل ایران جو عمر کے خون فشاں صمصام سے مسلمان ہوئے تھے اور دولت وغیرہ کے طمع نہ رکھتے تھے اگرچہ محمدی بن گئے مگر جہادی بالکل نہ ہوئے اور نہ اس ظلمت کدہ میں کسی کو گرانے کی کوشش کی۔ چنانچہ خود مسلمان بھی اسکے شاہد ہیں لکھا ہے "واجماع اہل تواریخ است برانکہ از شیعہ ہیچکس جہاد کمر بستہ و ہیچ ملک ناصبیہ را از کفار بدست نیاوردہ و دار الاسلام نساختہ (دیکھو تحفہ اثنا عشریہ صفحہ ۲۰۵ کید یازدہم مطبوعہ ثمر ہند لکھنؤ ۱۲۹۵ھ)

عقل کو دخل دینا گناہ ہے۔ قیاس کرنا حدیث کے رو سے شیطان بننا ہے اور عقل کو دخل دینا ملعون ہونا چنانچہ ساق اللبیب کے صفحہ ۳۲ میں ہے لاتقیس فان اول من قاس ابلیس ذکر ہے کہ تحقیق طور پر آئمہ طاہرین عقل اور قیاس کو دخل دینا حرام جانتے ہیں۔ ایک دن امام ابو حنیفہ امام صادق کے پاس آئے جعفر صادق نے کہا کہ میں نے سنا ہے کہ تم قیاس کو دخل دیتے ہو حالانکہ ایسا نہ چاہیئے کیونکہ اول جس نے قیاس کیا وہ ابلیس تھا مولوی رومی بھی اس کی تائید کرتے ہیں۔

این قیاس خویش را ترک کن — کز قیاس تو شود رشتہ کہن
اول آنکس کہ قیاسک ہا نمود — پیش نور خدا ابلیس بود

چنانچہ خود مرزا صاحب بھی داناؤں اور عقلمندوں اور فلسفیوں کو گالی گلوچ ان الفاظ دیتے ہیں "میری رائے میں فلسفیوں سے بڑھ کر اور کسی کی ولی حالت خراب نہ ہو گی۔

اور بندہ میں وہ چیز جو بہت جلد جدائی ڈالتی ہے وہ شوخی اور خود بینی اور تکبری ہے سو وہ اس قوم کے اصول کو ایسی لازم پڑی ہوئی ہے کہ گویا انہیں کے حصہ میں آگئی ہے یہ لوگ خدا تعالیٰ کی قدرتوں پر حاکمانہ قبضہ کرنا چاہتے ہیں اور جسکے مونہہ سے اُس کے برخلاف کچھ سنتے ہیں اسکو نہایت تحقیر اور تذلیل کی نگاہ سے دیکھتے ہیں اور افسوس کا مقام یہ ہے کہ نوخیزوں کے عام خیالات اسی طرف بڑھتے چلے جاتے ہیں۔ (دیکھو سرمہ چشم صفحہ ۵۵ سطر ۲ سے ۶ تک)

پھر مرزا صاحب فرماتے ہیں کہ نبیوں کے بیان اور فلسفہ دانوں کے بیان میں بہت فرق ہے نبیوں کی بات صرف ایمان بالغیب و ثواب آئندہ سے خیال کر کے ماننی پڑتی ہے اور فلاسفیوں کی بات دلائل واضح اور ثبوت ظاہر سے ماننی پڑتی ہے چونکہ نبیوں کی بات کا ایسا ثبوت (یعنی کش برہان) نہیں اس واسطے فلسفیوں اور نبیوں کا اختلاف ہے (آگے مرزا صاحب) فلسفہ کو بہت برا انسانی ظلمت شیطانی رعونت تاریکی بدعقائد۔ بداعمال دنائتی خیال و ضلالت و ضماقت ملی ہوئی (فلسفیوں کو) متعصب و خود پسند اور غلط لکھکر کہتے ہیں کہ تمام تر سعادت تو اس میں ہے کہ غیب کی باتوں کو غیب کی صورت میں قبول کرے اور ظاہری حواس کی خواہ نخواہ شہادت طلب کرنے سے اور فلسفہ کے طول طویل اور لاطائل جھگڑوں سے حتی الوسع اپنے تئیں بچاوے۔ ؎

فلسفی را چشم حق بین سخت نابینا بود — گرچہ یکیں باشد و یا بوعلی سینا بود

(دیکھو سرمہ چشم کا صفحہ ۲۲ سے ۲۷ تک)

ا؎ حاشیہ۔ نحو۔ لغت۔ حدیث۔ اصول۔ فقہ فلسفہ کے امام و پیشوا اکثر عجمی ہیں علامہ ابن خلدون نے اپنے مقدمہ تاریخ میں ایک مستقل مضمون لکھا ہے جس کی سرخی یہ ہے حملۃ العلم فی الاسلام اکثرہم العجم یعنے اسلام میں علم کے حاملین اکثر عجم ہیں ہمارے اکثر اخوان جو عرب کی نسل سے ہیں اس بات کو رشک اور تعجب سے سنینگے مگر انکو ہشام و عیلی کی طرح صبر کرنا چاہیئے (دیکھو فتح المغیث صفحہ ۹۶ اور مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم صفحہ ۳ ۱۸۹۲ء لکھنؤ) پروفیسر محمد شبلی صاحب جنہیں ہم لکھ آئے ہیں کہ مسلمانوں نے علوم کی بنیاد مذہب کی زمین پر رکھی گئی اس کا لازمی نتیجہ یہ تھا کہ مذہبی پیشواؤں کی اجتہادی رائیں جس طرف رخ کریں علوم بھی انکا ساتھ دیں اسی وجہ سے مملکت اسلامی کے ہر گوشہ میں وہ کر فلسفہ کو صدمے اٹھانے پڑتے تھے معتضد باللہ خلیفہ عباسی نے جو ۲۷۹ھ میں تخت نشین ہوا پہلا ہی سال فرمان نافذ کیا کہ کتب فروش فلسفہ کی کتابیں نہ بیچنے پائیں (دیکھو تاریخ الخلفاء خلافۃ معتضد باللہ و مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم صفحہ ۶) حکیم ابن رشد کو اپنی فلسفی تصنیفات ہی کیلئے خود انکار کرنا پڑا کہ خاندان عبد المومن سلاطین مراکو نے اس جرم پر اس کو قید کر دیا تھا۔ اسی زمانہ میں اندلس کے ایک بادشاہ نے ایک نامور حکیم بن حبیب کو فلسفہ دانی کے جرم میں قتل کرا دیا (دیکھو نفح الطیب تاریخ اسپین مطبوعہ مصر جلد ثانی صفحہ ۱۲۵) سلطنت عثمانیہ میں بھی ایک مفتی صاحب نے فلسفہ کا درس بند کرا دیا۔ حافظ جلال الدین سیوطی نے علم منطق کے نا جائز ہونے پر ایک کتاب بھی تصنیف کر ڈالی جس کا نام القول المشرق فی تحریم الاشتغال بالمنطق ہے۔ علامہ ابن الصلاح نے بھی اس مضمون کا فتویٰ لکھا۔ علامہ ابن تیمیہ مامون الرشید پر ہمیشہ نفرین کرتا ہے کہ اس نے کیوں عرب میں فلسفہ کو رواج دیا (خدا اس سے مواخذہ کرتا ہے۔ اسپین میں امرا اور خواص فلسفہ کے حامی تھے۔ لیکن عوام کی برہمی کے خوف سے کبھی اس علم کو عام آزادی نہیں دی گئی تھی (دیکھو نفح الطیب جلد اول صفحہ ۶۳ و مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم صفحہ ۷ مطبع لکھنؤ) پروفیسر محمد شبلی صاحب فرماتے ہیں مسلمانوں نے جو کچھ دوسری قوموں سے سیکھا وہ منطق۔ الٰہی۔ ہندسہ۔ طبعی ہیئت تھی۔ حساب طب میں بھی انہوں نے زیادہ تر دوسری قوموں کی شاگردی کی اس بات کی بہت کم مثالیں ہیں کہ مسلمان علماء نے خود یونانی و سریانی زبانوں کی تحصیل کی ہو۔ در اصل کتابوں سے یہ علوم سیکھے ہوں۔ (دیکھو مسلمانوں کی گذشتہ تعلیم صفحہ ۸ ۱۸۹۲ء لکھنؤ)

جان[1] منشا اس اصولِ پاک کو — ان میں جا مزجان کر بھگوان کو
جو کہ ہے تعلیم قرآں مومنو — ظلم سے بھرتی ہے وہ نزدان کو
عقل کی دشمن ہے رہزن ہوش کی — سیر کر کے دیکھو عربستان کو
رہبری اُس کی ہے دشمن جان کی — جان کر ڈالو چاہ میں جان کو
آتا ہے وہ روز بھائیو عنقریب — جب خدا چھوڑو گے یا قرآن کو

صفحہ ۷۷ و ۷۸ حاشیہ ماسوا اسکے ہم یہ بھی کہتے ہیں کہ جزلا یتجزی دلائل عقلیہ اور ہندسیہ سے باطل ہے اور اُسکے ابطال پہ ایک آسان دلیل یہ ہے کہ۔ اگر جزلا یتجزی یعنے پرمانو (پرکرتی) کو دو چیزوں کے درمیان رکھا جاوے تو ضرور ہے کہ وہ دونوں چیزیں طرف مخالف سے اُس کو مس کرینگے۔ اور یہ امر تقسیم کو ثابت کرنے والا ہے دوسرا یہ کہ نقطہ بھی جزلا یتجزی ہے۔ اور بموجب اصول موضوعہ علم ہندسہ ہم کو اختیار ہے کہ ایک نقطہ سے دوسرے نقطہ تک خط مستقیم کھینچ لیں۔ مثلاً ہم مختار ہیں نقاط ا اور ب میں ا — ب ایک خط مستقیم کھینچ لیں جس کا مجموعہ گیارہ نقطے ہوں پھر بعد اسکے ہم یہ بھی اختیار رکھتے ہیں کہ بموجب شکل دہم مقالہ اول تحریر اقلیدس اُس خط محدود کی تنصیف کریں تو ظاہر ہے کہ اس خط کے دو ٹکڑے برابر کرنے سے درمیانی نقطہ (جو پرمانو ہے) منقسم ہو جاوے گا۔ اور یہی مطلب ہے۔ آریہ رزا کے اس بیان بلا سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اقلیدس (علم ریکھا گنت) کو اچھی طرح نہیں سمجھتا۔ اور اگر سمجھتا ہے تو بڑی غلطی سے بھی یہ دلیل نہ دیتا کیونکہ جس کو تقسیم کہتے ہیں وہ اصلی تقسیم نقطے کے نہیں ہیں۔ اور نقطے خواہ کیسے ہی چھوٹے تعین ہوں تقسیم نہیں ہو سکتے کیونکہ یہ محال ہے ورنہ اس صورت تقسیم میں نقطہ کی یہ تعریف نہ رہے گی۔ دیکھو اقلیدس پہلا مقالہ تشریح حدود۔ نقطہ وہ ہے جس کے لئے جگہ تو معین ہو مگر مقدار نہ ہو نقطہ کسی جگہ پر تو ہوتا ہے مگر اس میں طول و عرض و عمق نہیں ہوتا (۰) ایسے نشان کو مجازاً نقطہ کہتے ہیں کیونکہ درحقیقت اس سے چھوٹے چھوٹے نقطے ہو سکتے ہیں جیسے ...... اور تعریف نقطہ کی اُس پر صادق نہیں آتی لیکن اس طرح سے چھوٹے سے چھوٹا نقطہ فرض کریں تو وہی مطلب حاصل ہوگا یعنے اُسکے لئے جگہ تو معین ہوگی۔ مگر مقدار نہ ہوگی پس جبکہ مقدار نہ ہوئی تو لابد اُسکے اجزا بھی نہ ہونگے۔ ایسا نقطہ فقط مقام شے کا بتلاتا ہے۔ (دیکھو اقلیدس حصہ اول مطبوعہ ۱۸۷۹ء صفحہ ۱)

شکل دہم مقالہ اول بھی آپنے نہیں سمجھی کیونکہ اُس کا دعوے یہ ہے کہ ایک خط محدود کی تنصیف کیا چاہتے ہیں اور خط کی تعریف حد نمبر ۲ حدود اقلیدس میں یہ کی گئی ہے کہ جس میں طول تو ہو مگر عرض و عمق مطلق نہ ہو۔ پس اول تو بموجب حکم اس دسویں شکل کے خط کی تنصیف ہو سکتی ہے نہ کہ نقطے کی کیونکہ نقطہ میں طول نہیں حالانکہ خط میں طول موجود۔ آپ اقلیدس کی حدود مقررہ کو سینہ زوری سے توڑنا چاہتے ہیں اور ساتھ ہی دعوٰی الہام کا کرتے ہیں جس سے اپنے آپ کو نہیں بلکہ الہام دینے والے کو بھی حیران کر رہے ہیں غالباً آپ کی طرح وہ بھی علم ہندسہ سے محروم ہے حضرت۔ جب اس شکل دہم کے نقطہ ک پر دو خط تو ہوتے ہیں مگر وہ نقطہ نصف نہیں ہوتا کیونکہ اُس میں ا ب مقدار معین نہیں۔ اور نہ سوائے مقدار معین کے کوئی چیز نصف ہو سکتی ہے اس مقام پر آپ کی ہندسہ دانی پر سب تُف ہے افسوس سو افسوس ہے کہ آپ کو اقلیدس سے الف کو تو سمجھی نقطہ بھی نہیں آتا اور نہ پرمانو کی تعریف معلوم ہے۔ برائے خدا اس بارہ میں کسی مہندس یا اقلیدس دان سے کچھ سال تعلیم پائیے تب کسی آریہ کے مقابلہ میں آئیے۔

# باب ۵ پنجم

## سوامی جی کے متعلقہ اعتراضوں کا جواب

**غلام احمد ۶۴** - بھلا آپ ہی بتلاویں کہ یہ مسئلہ جو آپکے اُصول کے رو سے ستیارتھ پرکاش میں پنڈت دیانند صاحب نے لکھا ہے کہ روح انسانی اوس کی طرح گھاس پات وغیرہ پر گرتی ہے پھر اُس کو کوئی عورت کھا لیتی ہے۔ اُس سے بچہ پیدا ہوتا ہے یہ کس قدر عقل سے اور تمام اطبا اور فلاسفہ کی تحقیق کے مخالف ہے۔

**مرلیدھر ۶۵** - یہ ستیارتھ پرکاش میں کسی جگہ نہیں۔ اگر ہے۔ تو ستیارتھ پرکاش دیتا ہوں اُس میں سے نکال کر دکھلا دیں تاکہ سچ اور جھوٹ کی تسلی لوگ کر لیں۔

غلام احمد اسکے جواب میں اول تو میں نے یہ کہا کہ پہلے روز کی تقریر اسی روز کے ساتھ ختم ہو گئی۔ آپ پر لازم تھا کہ اُسی روز جھگڑا شروع کرتے۔ اب کیونکہ اس جلسہ بحث میں تحریک کے لائق ہے بلکہ از قبیل مشتے کہ بعد از جنگ باد آید ہے اگر آپ کو چار روز کی بات اب بھی یاد تو آپ بروقت شائع کرنے اپنے مضمون کے بطور نوٹ لکھدیں۔ کہ یہ حوالہ غلط ہے پھر دیکھا جائیگا۔ اور میں اب بھی کتاب نکال کر دکھلا دیتا ہوں لیکن مجھے پتہ یاد نہیں اور نہ میں ناگری پڑھ سکتا ہوں۔

**مرلیدھر** جبتک اس کا تصفیہ نہ ہو دوسری گفتگو نہیں کر سکتے کیونکہ پہلے روز بحث ختم نہیں ہوئی تھی۔ بلکہ بسبب کمی وقت کے اور روز پر ملتوی کی گئی تھی پس آپکو ضرور ستیارتھ پرکاش سے بتلانا چاہئے۔

**وکیل الٰہی بخش**[5] اس موقعہ پر گذشتہ قصوں کو لے بیٹھنا بیجا ہے۔ آج کے دن آج کی بحث ہونی چاہئے۔ بھلا اتنی بڑی کتاب جس کا پتہ و مقام خاص یاد نہیں۔ اگر کسی سے مہینہ بھی جائے تو کیا دو چار روز سے کم میں ختم ہو سکتی ہے علاوہ بران مرزا صاحب آپ کی کتاب سے نکال کر دکھلانے کے ذمہ وار نہیں ہیں

**مرلیدھر ۶۶** - کیا آپ عدالتوں میں ایسی ہی وکالت کیا کرتے ہیں یہ رعایت کی بات ہے۔

**تردید** - وکیل صاحب نے مرزا کے الہام سے انکار کر دیا۔ وہ تو الہامی ہیں۔ کیا علم لدنی سے نہیں بتلا سکتے انہیں بغیر پڑھے کے انگریزی میں الہام ہوتے ہیں تو کیا بغیر پڑھے کے ناگری۔ سنسکرت نہیں جان سکتے؟

**غلام احمد ۶۷** - جس کے لکھنے کا ماسٹر مرلیدھر صاحب کو وعدہ دیا گیا تھا۔ وہ یہ ہے ستیارتھ پرکاش ۱۸۷۵ء آٹھواں سمولاس صفحہ ۲۶۳۔

سوال جنم اور موت وغیرہ کس طرح ہوتی ہے۔ **جواب** - لنگ شریر یعنے جسم لطیف (روح) اور ستھول شریر جسم کثیف باہم ملکر جب ظاہر ہوتے ہیں تب اُس کا نام یعنے پیدائش ہوتا ہے۔ اور دونوں کی علیحدگی سے غائب ہو جانے کو موت کہتے ہیں۔ سو اس طرح سے ہوتا ہے کہ روح اپنے تناسخ سے گردش کرتی۔ اور اپنے افعال کی تاثیر سے گھومتے ہوئے پانی یا کسی اناج یا ہوا میں ملتی ہے۔ پھر جب ہوا یا پانی یا کسی بوٹی وغیرہ کے ساتھ مل جاتی ہے تو جیسے جس کے افعال کا اثر یعنے جتنا جس کو سکھ یا دکھ ہونا ضروری ہے خدا کے حکم کے موافق ویسی جگہ اور ویسے ہی جسم میں ملکے شکم مادہ میں داخل ہو جاتی ہے۔ پھر جب حیوان یا انسان میں وہ غذا کے ساتھ اندر چلی جاتی ہے اُس کے جسم کے حصہ کی کشش سے اُسکا جسم بنتا ہے۔ اسی طریقہ سے جو پرمیشر نے مقرر کر رکھا ہے روح کے نکلنے کے بعد آفتاب کی

[5] یہ صاحب ہوشیارپور کے وکیل ہیں ان کے بیان میں جس عبارت پر لکیر ہے مرزا جی نے ارادتاً چھوڑ دی تھی نہایتی ماسٹر جی کے درج کی گئی۔

[1] یہ آریہ سماج کا چوتھا اصول ہے سچ کے اختیار کرنے اور جھوٹ کے چھوڑنے میں ہمیشہ طیار رہنا چاہئے۔ صفحہ ۲۶ نیز خبط احمدیہ

نمبر ۵ - اعراف - فَاتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ترجمہ: پیچھے لگا اُسکے شیطان تو ہوا گمراہوں میں۔

نمبر ۶ - قصص - هٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ اِنَّهٗ عَدُوٌّ مُّضِلٌّ مُّبِيْنٌ ترجمہ یہ ہوا شیطان کے کام سے بیشک وہ دشمن ہے بہکانیوالا۔

نمبر ۷ - عنکبوت - وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ اَعْمَالَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ - ترجمہ اور رجھایا اُن کو شیطان نے اُن کے عملوں کو اور روک دیا اُنکو راہ سے -

نمبر ۸ - زخرف وَلَا يَصُدَّنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ترجمہ اور نہ روکے تم کو شیطان وہ تمہارا دشمن ہے صریح۔

نمبر ۹ - محمد - اَلشَّيْطٰنُ سَوَّلَ لَهُمْ وَاَمْلٰى لَهُمْ ترجمہ شیطان نے بات بنائی انکے دل میں اور کئی وعدے دیے۔

نمبر ۱۰ - مجادلہ - اِسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطٰنُ فَاَنْسٰهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ ترجمہ قابو میں کر لیا اُن کو شیطان نے پھر بھلا یا - اُن کو ذکر خدا کے۔

نمبر ۱۱ - مجادلہ اُولٰٓئِكَ حِزْبُ الشَّيْطٰنِ اَلَآ اِنَّ حِزْبَ الشَّيْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ترجمہ وہی ہے جتھا شیطان کا جو شیطان کا جتھا ہے وہی خراب ہوتے ہیں -

نمبر ۱۲ - نساء وَقَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ ترجمہ شیطان بولا کہ میں البتہ لونگا تیرے بندوں سے حصہ مقرر اور اُن کو بہکاؤں گا۔

نمبر ۱۳ - نساء وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ترجمہ اور جو توقع دیتا ہے اُن کو شیطان وہ سب دغا ہے۔

نمبر ۱۴ مائدہ رِجْسٌ مِّنْ عَمَلِ الشَّيْطٰنِ ترجمہ پلیدی ہے شیطان کے کام سے -

نمبر ۱۵ " اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّوْقِعَ بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ ترجمہ شیطان یہی چاہتا ہے کہ ڈالے تم میں دشمنی اور کینہ شراب سے جوئے سے اور روکے تم کو اللہ کی یاد سے -

نمبر ۱۶ - آل عمران اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا ترجمہ سو اُن کو ڈگا دیا شیطان نے کچھ اُن کے گناہ کی شامت سے -

نمبر ۱۷ البقر وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ترجمہ اور مت چلو قدموں پر شیطان کے وہ تمہارا صریح دشمن ہے -

نمبر ۱۸ - یٰسین وَلَا تَعْبُدُوا الشَّيْطٰنَ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ترجمہ نہ پوجو شیطان کو وہ تمہارا ظاہر دشمن ہے -

نمبر ۱۹ یٰسین - وَلَقَدْ اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا ترجمہ شیطان بہکا لے گیا تم میں سے بہت خلقت کو -

نمبر ۲۰ - صافات وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ترجمہ اور بچاؤ ہر شیطان سرکش سے -

نمبر ۲۱ - یوسف نَّزَغَ الشَّيْطٰنُ بَيْنِيْ وَبَيْنَ اِخْوَتِيْ ترجمہ شیطان نے میرے اور میرے بھائیوں کے درمیان نزاع کرادی -

نمبر ۲۲ یونس اَضَلَّ مِنْكُمْ جِبِلًّا كَثِيْرًا ترجمہ شیطان نے تم لوگوں سے بہتوں کو گمراہ کیا -

## نمونہ تعلیم قرآن

عجب حالت ہے طرفہ ماجرا ہے — خدا شیطان ہے اور شیطان خدا ہے
کیا گمراہ دونوں نے جہان کو — لکھا قرآن میں یہ برملا ہے

خدا سے ہے وہ بہکانے کو مامور — عبث شیطان ملزم بن رہا ہے
خدا کے حکم کی کرتا ہے تعمیل — خدا ہی سے شرارت کی بنا ہے
پڑھو آیات قرآنی بخوبی — نتیجہ مومنو سوچو کہ کیا ہے
خدا کے واسطے یہ کفر چھوڑو — عبث کیوں جان سے پیارا کیا ہے
نہ ہم کہتے ہیں خود کہتا ہے قرآن — خدا شیطان ہے اور شیطان خدا ہے

اے محمدی بھائیو آپ اس قرآن کی محبت میں ایسے مست و مدہوش کیوں ہو گئے ہو ؟ ! خدا داد عقل و ہوش کو کیوں یک لخت کھو بیٹھے ؟ ! اُس عقل کل نے جو تمہیں سمجھ کا مادہ دیا ہے اُسے تعصب و نخوت کے سبب کیوں بیکار رکھ چھوڑا ہے ؟ ! کرمک شب تاب کی روشنی کو آفتاب سمجھنا اور آفتاب کی طرف سے خفاش کی طرح مونھ پھیر لینا کیا آپ کی سعادتمندی کے نشان ہیں (زمزم کے کھارے پانی کو آب حیات جاننا - اور گنگا کو اس سبب سے کہ ہندوستان میں ہے) بُرا ماننا کیا اسلامی حکمت کے فلسفی بیان ہیں ؟ ! ہوشو - تغافل مت بڑھ آریہ سنتان ہو کر ہندوؤں سے رشتہ داری توڑ دو - غفلت میں سونے کا زمانہ نہیں ہے تعلیم ترقی پر ہے تمہاری اولاد کی آنکھیں کھل رہی ہیں اب قرآن پر عملدرآمد کرنے کا زمانہ نہیں ہے - قرآن کے ہر ایک خوشے کو بلا لحاظ مذہب کے آریہ سماجیں نہیں - بلکہ خود تعلیم سائنس کالجوں کی پڑھائی اور فلاسفی بیخ دین سے اُکھاڑ رہی ہے - اگر کم سے کم بیس سال تک تعلیم کی یہی روز افزوں حالت رہی تو قرآن و اسلام پر بہت جلد وبال آئے گا - حال کی ذریعت ایسی کم عقل والی نہیں ہے کہ ان کو بہشتوں کے سونے کے کنگن - کھجوروں کے باغ اور غلافی موتی غلمانوں کے رخسانے یا ۷۲ حوریں پسند خاطر ہوں یا دودھ و شہد و شراب کے قرآنی نہروں کی تعلیموں پر مولوی لوگ طفل تسلی دے سکیں کیونکہ قطعہ

وقت علم ست و عہد دانائی — دور عقل ست و فلسفہ دانی
کن خدا از رفاقت اعراب — بہر تو گفتہ ست ایرانی
گر تو قرآں بدیں نمط خوانی — ببری رونق مسلمانی - راجی

فخر الہند آنریبل سید احمد خان صاحب پہلے وحی کی بابت امام فخر الدین رازی کا قول تفسیر کبیر سے نقل کر کے فرماتے ہیں کہ یہ تقریریں ہمارے علمار قدیم کی اسی قسم کی تقریریں ہیں - جن پر آج لوگ ہنستے ہیں - اور قرآن مجید اور مذہب اسلام کو مثل اس تقریر کے لغو سمجھتے ہیں ،، (تفسیر احمدی صفحہ ۲۰ جلد اول سورۃ بقر ۱۲۹۵ھ علیگڈہ)

اب اسلام کے برخوردار بچوں کو دو حالتوں کا عنقریب سامنا آنے والا ہے بلکہ بہتوں کو آچکا - یعنی یا تو وہ تعلیم کے پلنے اور عقل کے حاصل کرنے اور علمی کتابوں کے دیکھنے سے اعرابی باپ دادوں کے خیالات کو یہ شعر پڑھ کر -

بعرب رفتنت مبارک باد — نہ چنیں رو کہ گاہے باز آئی

ٹھکانہ لگا دینگے بلکہ پارسل بنا کر بنام پوسٹ ماسٹر ڈاکخانہ اندرون بحر قلزم کے روانہ فرماوینگے - اور خود دہریہ ہو جاوینگے -

یا اگر خدا کی توفیق شامل حال رہی - اور عقل نے رہبری کی یا ستیارتھ پرکاش کا حصہ تعلیم قرآنی یا تکذیب براہین احمدیہ کو مطالعہ کیا یا نسخہ خبط احمدیہ کا استعمال کیا اور شراب و کباب سے فرصت ملی اور کچھ سعادت کا مادہ بھی موجود ہوا تو وید دلت پرماتما پرمیشر پر بھروسا رکھکر ست دھرم وید پر ایمان لاوینگے - اور آریہ بن جاوینگے - مگر دونوں صورتوں میں قرآن و عربوں کے پنجے سے نکل جاوینگے - آمین یا رب العالمین -

بات یہ واجب ہے ہر انسان کو — سوچنا چاہئے ضرور ایمان کو
جھوٹ ہووے گر جہاں میں مستحکم — چھوڑ دو ایمان سے بطلان کو

مرتک شرادھ و ترپن کو نہیں مانتے تھے دیکھئے وہ سندھیا کی پُستک جو سوامی جی نے بزبان سنسکرت بمبئی میں چھپوائی تھی اُس میں لکھا ہے۔ एनेषां सोम सदा दी-
नां श्रद्धया तर्प्यणां को यैर्विद्यमानानां श्रद्धया यत्क्रियते
तत् श्राद्धमत्ट स्य यं यत्क्रियते तत तत्र्प्पणां

ترجمہ سوم سدا بیٹھو بیچ وغیرہ صفات سے موصوف شردھا اور ترپت کے یوگ جو زندہ اور موجودہ بزرگوں کے واسطے جو شردھا سے کیا جائے وہ شرادھ ہے۔ اور جو ترپتی ارتھ کیا جائے۔ وہ ترپن ہے۔" (دیکھو سندھیا مطبوعہ بمبئی شروع سمت ۱۹۳۱ء انداپاہن مطبع رگناتھ کرشن جی صفحہ ۲۰ سطر ۱۸ جسکو آج ۱۵ سال ہوتے ہیں ستیارتھ اجراء ۱۸۷۵ء میں چھپا تھا جسکو آج ۱۳ سال ہوتے ہیں پس یہ پستک ستیارتھ پرکاش سے دو سال پہلے ہوا تھا۔

**جواب نمبر ۴۔** منشی کنہیا لال صاحب سوامی جی کے اوس لیکچر کی بابت جو شہر ہاتھرس ۱۸۷۶ء میں مردوں کے شرادھ کی تردید پر تھا لکھتے ہیں کہ وہاں پر تمام لوگ (برہمن) انکا اُپدیش سنکر اپنی آمدنی کم ہوجانے کے خیال سے ڈر گئے کہ انہوں نے ہمارے ہی قوموں کو کھویا اور ہماری چڑیوں کو جال سے نکالدیا (دیکھو اُن کا رسالہ ماہوار صفحہ ۱۳۱، ۱۸۷۶ء ستیارتھ پرکاش سے ایک سال پہلے۔

**جواب نمبر ۵۔** سنسکار ودھی مطبوعہ بار اول میں بھی مردوں کے شرادھ و پنڈ کرنے اور اُنکے پیچھے کی تردید موجود ہے چنانچہ وہاں لکھا ہے "تتہا جننک شوگ نورت نہ ہو۔ تب تک سرنیشٹ دو دانوں کے سنگ سے شوگ کو چھوڑ البوے اور اُن کو بھوجن آدمی سے پرسن کرے یہی پنڈ پردان اور شرادھ جاننا تتہا مرنے والا پورش جو دوسرا دان دھرم کے لئے کر گیا ہو۔ اُس کو دو بار برچار آدمی سے سو دنیش کہ ہت میں یتھاوت لگا دے۔ تتہا اوسکے مرے پیچھے جو کوئی دھرم ارتھ دیوے سو بھی اسے مارگ سے لگا دینا ہے" (صفحہ ۵۰ سطر ۱۴ سے ۲۰ تک۔

**جواب نمبر ۶۔** پھر اُسی سنسکار ودھی میں ہے کہ مرتک سنسکار سب کی سماپتی ہوتا ہے یعنی گربھا دہان سے لیکر اس سنسکار تک سولہ سنسکار ہوتے ہیں اسکے سوا کوئی سنسکار نہیں ہے" (صفحہ ۹ و ۱۴۰) اور پتر کا ترجمہ بھی زندہ گیانی لوگ کیا ہے (صفحہ ۱۲۹) جس کو آج ۱۲ سال ہوتے ہیں۔

**جواب نمبر ۷۔** وید بھاشیہ بھومکا میں بھی جو سمت ۱۹۳۳ میں تصنیف ہوئی تھی لکھا ہے۔ "اب تیسرا پتر یگ کہتے ہیں۔ اُس کے دو بھید ہیں ایک ترپن دوسرا شرادھ۔ ان میں سے جس کرم کرکے ودوان۔ دیو۔ رکھی۔ پتروں کو سکھ یکت (ترپت) کرتے ہیں سو ترپن کہاتا ہے۔ تتہا جو اُن لوگوں کی شردھا پورک سیوا کرتا ہے اسیکو شرادھ جاننا چاہئے۔ یہ ترپن آدی کرم ودمان (موجودہ زندہ) جیتے ہوئے پرتکش میں گھٹتا ہے مرے ہوؤں میں نہیں کیونکہ مرتکوں کا پرتکش ہونا اسمبھو ہے اسلئے انکی سیوا بھی نہیں ہو سکتی" (بھومکا صفحہ ۲۵۲ سطر ۲۳ سے ۲۷ تک۔ جس کو آج ۱۳ سال ہوتے ہیں۔

اسی طرح آریہ ابھی وِنے بالا مطبوعہ سمت ۱۹۳۲ کے صفحہ ۱۰ اور پنچ مہا یگیہ ودھی بھاشا مطبوعہ ۱۸۷۵ء کے ۴۷ و ۴۸ پر بھی مرتک پتروں کے شرادھ۔ ترپن کی تردید موجود ہے۔

علاوہ ازاں پہلا ستیارتھ پرکاش پورا نہیں چھپا بلکہ تین سمولاس آخری اُس میں نہیں ہیں حالانکہ آخری تیسرے سمولاس میں صاف لکھا ہے کہ وہ بیٹے جلانے کے پیچھے (بعد) مرتک (مردہ) کے لئے کچھ بھی نہ کرنا چاہئے" (دیکھو ۹ و ۵ نمبر ۳۰ ۱۸۸)

ان مندرجہ بالا سات جوابات سے ہر ایک سمجھ بوجھ والا جان سکتا ہے کہ سوامی جی درحقیقت مردہ پتروں کا شرادھ و ترپن جایز نہیں جانتے تھے اور نہ مانتے تھے۔ ہاں پوپ جی نے چالاکی سے ہمیں نقصان پہنچانے کے واسطے وہ درج کردیا تھا۔ جس کی بابت جلد سوامی جی کی طرف سے بر وقت معلوم ہونیکے تردید کیگئی اور آیندہ کیواسطے احتیاط مزید کی گئی۔

مگر واضح ہو کہ یہ اعتراض مرزا جی کی اسلامی عقل سے نہیں۔ بلکہ مسٹر شیو نرائن کی فضلہ خوری ہے دیکھو رسالہ ۱۸۸۰ء صفحہ ۱۷۔ اور اُس کا جواب اسرار برہم ۱۸۸۱ء صفحہ ۵۳ و ۵۴)

**غلام احمد۔** پھر شائد عرصہ ۱۲ سال کا یا کچھ کم و بیش ہوا ہوگا کہ پنڈت صاحب نے ایک اشتہار اپنا دستخطی کانپور میں مشتہر کیا تھا کہ اکیس شاستر ایشر کرت یعنے خدا کا کلام ہے پھر رفتہ رفتہ جیسے شاستروں کی خوبیاں پنڈت صاحب پر کھلتی گئیں اُن کو انسان کا کلام سمجھتے گئے یہاں تک کہ تھوڑے ہی عرصہ میں چار وید ایشر کرت رہ گئے اور باقی سب انسانی کتابیں ٹھہرائی گئیں۔ پھر اسکے بعد ویدوں کا حصہ جسکو برہمن کہتے ہیں انکی نظر میں صحیح ثابت نہیں ہوا۔ تو آخر اسکو بھی ایشر کرت سے باہر کردیا اور صرف اُسکے دوسرے حصہ سنگتا منتر بھاگ کو الہامی سمجھا گیا۔ کاش پنڈت صاحب ایک دو سال اور بھی جیتے۔ تا ان نوخیال آریوں کو چاروں ویدوں سے آزاد کر جاتے۔

**تردید۔** یہ بیان ملا یا بہتان ہے۔ جس میں راستی کا ذرہ نشان نہیں اسواسطے ہم دلایل ذیل سے اُسکا رد کرتے ہیں۔

**دلیل اوّل** جو مباحثہ مابین پنڈتان بنارس سری سوامی جی مہاراج کے کارتک سُدی ۱۲ سمت ۱۹۲۶ مطابق ۱۷ نومبر ۱۸۶۹ء کے بنارس میں ہوا تھا ایک لایق پادری صاحب اسکی کیفیت تحریر کرتے ہوئے بعنوان ہندو ریفارمر کے فرماتے ہیں جن جن کو وہ (سوامی دیانند) بطور شاستر کے مانتے ہیں۔ وہ تعداد میں اکیس ۲۱ ہیں نمبر ۱ سے ۴ تک چار وید نمبر ۵ سے ۸ تک چار اُپوید نمبر ۹ سے ۱۴ تک وید انگ نمبر ۱۵۔ اپ نشد نمبر ۱۶ شاریرک سوتر نمبر ۱۷ کاتیاین سوتر نمبر ۱۸ یوگ بھاشیہ نمبر ۱۹ واکوواک نمبر ۲۰ منوسمرتی نمبر ۲۱ مہابھارت منجملہ انکے ویدوں کو اسواسطے مانتے ہیں کہ وہ خود ایشور کے واکیہ ہیں اور باقی سب اسواسطے کہ یا وہ ویدوں پر مبنی ہیں یا اُن میں انکا ذکر ہے۔

اسی طرح وہ ہر ایک چیز مسئلہ کو جنکا ویدوں میں صاف نشیدھ ہے یا صریح طور پر اُنمیں اس کی اجازت نہیں۔ تردید کرتے ہیں" (دیکھو کرسچن انٹیلیجنسر کلکتہ جلد نمبر ۴۰ صفحہ ۳۰۴ سطر ۱۲-۱۳ انگریزی مطبوعہ مارچ ۱۸۷۰ء) جسکو آج ۲۰ سال ہوتے ہیں)۔

**دلیل دوم۔** اسی طرح شاستر ارتھ ہگلی مابین پنڈت تاراچرن شاستری اور سوامی جی کے سمت ۱۹۲۹ مطابق ۱۸۷۳ء میں ہوا تھا اُس میں سوامی جی نے ویدوں کو سناتن اور ایشوری دیا مانا ہے اور پنڈت جی کو مباحثہ میں قایل کرایا (دیکھو وگوجی آرگ حصہ اول صفحہ ۲۰ سے ۵۰ تک) جس کو آج ۱۷ سال ہوتے ہیں۔

**دلیل سوم۔** اسی طرح مباحثہ بمبئی جو مابین پنڈت رام لال جی شاستری کے پوری اور سوامی جی مہاراج کے سمت ۱۹۳۲ مطابق ۱۸۷۵ء ہوا تھا اُس میں سوامی جی نے ویدوں کو ایشور کرت اور ستا پرمان مانا ہے۔ (دیکھو وگوجی حصہ سوم صفحہ ۳۳۸ سے ۳۴۴ تک جس کو آج ۱۴ سال ہوتے ہیں)

**دلیل چہارم۔** ستیارتھ پرکاش مصنفہ ۱۸۷۵ء کے صفحہ ۸۳ کی سطر ۲ سے ۴ تک اور صفحہ ۸۴ کی سطر ۱ سے ۱۲ تک اور صفحہ ۱۸۴ سے ۲۵۲ تک نہایت عمدگی اور معقولیت سے ویدوں کو ایشور کا گیان ہونا مع تشریح دلائل و فضایل کے بیان کیا ہے۔ جس کو آج ۱۴ سال گذر چکے ہیں۔

کرنوں کے ساتھ اوپر کو کھنچی جاتی ہے۔ اور پھر دیاند کے نورئے ساتھ (اُس کی طرح) زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے۔ پھر بموجب طبقہ مذکورہ بالا جسم اختیار کرتی ہے۔"

یہ پنڈت صاحب کی عبارت ہے جو ہم نے ستیارتھ پرکاش سے نکالکر اسجگہ لکھی ہے اب ہم ماسٹر صاحب سے پوچھتے ہیں کہ کیوں صاحب ابھی سچ اور جھوٹ کی تمیز ہوتی یا نہیں اسوقت ذرا آپ فرمائیں تو سہی کہ آپکے دل کا کیا حال ہے کیا وہ آپکا قول سچ نکلا کہ مضمون مذکورہ بالا ستیارتھ پرکاش میں کسی جگہ نہیں افسوس۔

**تردید** یا افسوس صد ہزار افسوس مرزا صاحب جہلا کی آنکھ میں خاک ڈالکر دن کو اندھیر مچاتے ہیں۔ اور اسپر الہامی ہونے کا دعوےٰ ع چہ دلاور ست دزدے کہ بکف چراغ دارد۔ ستیارتھ پرکاش میں یہ عبارت اوس کی طرح بالکل نہیں ہرگز نہیں ہے وہاں کی اصل عبارت یہ ہے پیدایش جنم اور مرن آدک کسی پرکار سے ہوتا ہے اوتر لنگ شریر اور ستھول شریر کا سنجوگ سے پرگٹ کہ جو ہونا اُس کا نام جنم ہے۔ اور لنگ شریر تہا ستھول شریر کا ویوگ ہونے سے اپرگٹ کا جو ہونا اُس کا نام مرن ہے۔ سو اس پرکار سے ہوتا ہے کہ جیو اپنے کرموں کے سنسکاروں سے گھومتا ہوا جل۔ داکو ائی اوکھشدی میں اتھوا وایو میں ملتا ہے پھر جیسا جیسے کرموں کا سنسکار رہتا ہے سکھ دا دکھ جتنا جسکو ہونا اوشیہ ہے پرمیشور کی آگیا کے انکول ویسے ستھان اور ویسے ہی شریر میں ملکے گربھ میں پرویش ہوتا ہے۔ پھر جس میں وہ ملا اُسکے ادیوں کے اگر کہن میں شریر بنتا ہے جیسے کہ پرمیشر نے نیکتی رچی ہے۔ پھر جب مرن ہوتا ہے۔ تب استھول اور لنگ شریر کا ویوگ ہوتا ہے سو ستھول شریر سے لنگ سریر نکلکے باہر جو وایو اُس میں ملتا ہے پھر وایو کے ساتھ جہاں جہاں گھومتا ہے۔ کبھی سوریہ کے کرنوں کے ساتھ اونچی اور چندرماں کے کرنوں کے ساتھ نیچے آجاتا ہے۔ اہتو وایو کے ساتھ۔ نیچے اوپر۔ اور مدہ میں رہتا ہے پھر اوکت پرکار سے شریر دھارن کرلیتا ہے (دیکھو ستیارتھ پرکاش صفحہ ۳۰۴ سطر ۵ سے اخیر تک۔ اور ۳۰۶ کی سطر ۳ تک)

ناظرین خود ہی انصاف کریں کہ قرآنی تعلیم کی برکت سے حضرت نے کسقدر چالاکی کی۔ اور کہاں ہی الہامی کا بیدے سے اصل عبارت کو راستی سے صحیح صحیح نقل کیا اُن کی جس عبارت پر ہنسے خط کھینچے گئے ہیں۔ وہ بیشک ستیارتھ پرکاش میں ہے اور جن پر نہیں قطعی غلط ہیں حق و باطل (وید و قرآن) کی تمیز کے واسطے ہمنے اصل عبارت سرمہ ستیارتھ پرکاش کی درج کردی آنکھ والے اُنکی ایمانداری کا اندازہ کرسکتے ہیں بہت سی عبارت حضرت نے اپنی طرف سے لکھی از انجملہ یہ بھی کہ "اوس کیطرح زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے" نہ تو یہ عبارت ستیارتھ پرکاش میں ہے اور لنگ شریر کا ترجمہ روح ہے اگر مرزا درحقیقت راستی کا طالب ہے تو اس ایک بات پر ہی سچ اور جھوٹھ کی تمیز ہو سکتی ہے۔ اگر صادق ہو الہامی بیار و بیا ہم مرزا صاحب کو چیلنج کرتے ہیں کہ وہ اس کا ثبوت دیں کہ یہ ستیارتھ پرکاش میں کہاں ہے کہ روح اوس کی طرح زمین پر کسی بوٹی وغیرہ پر گرتی ہے۔ ہمیں غالب یقین ہے کہ مرزا صاحب یا اُنکے دوست وکیل۔ طبیب۔ ا ب س د وغیرہ اس کا جواب اسرافیل کے نرسنگا پھونکنے تک بھی نہیں دیسکیں گے۔

**غلام احمد ٦٩۔** چنانچہ پہلے اونہوں نے اپنے ستیارتھ پرکاش میں جو وید بھاشیہ کے مشتہر کرنے سے پہلے لکھی گئی ہے صفحہ ۴۱۲ میں لکھا تھا۔ کہ پتروں سے جو کوئی جیتا ہو اُسکی سیوا کرے۔ اور جتنے مرگئے ہوں اُن کا تو ضرور کرے۔ اور پھر چند ایک دلائل بھی بیان کئے ہیں لیکن پھر مدت کے بعد اونہوں نے اشتہار دیا کہ یہ سہو کاتب ہے گویا کاتب نے اپنی طرف سے ایک صفحہ مع دلائل و فوائد کے لکھ مارا۔ اور پنڈت صاحب سوتے رہے انہیں کچھ خبر نہیں۔

**تردید۔** پتروں کے تربن شرادہ کی بابت جو پہلے ستیارتھ پرکاش میں ہے اُس کی رد میں ہمارے پاس جوابات ذیل ہیں۔

**جواب نمبر ۱۔** سوامی جی اصل رہنے والے گجرات کاٹھیاواڑ کے تھے مادری زبان گجراتی ہونے کے کارن ۱۴-۱۵ سال تک برابر سنسکرت بولنے اور بھاشا کا ابھیاس کرنے کے سبب۔ ہندی اور خصوصاً برج بھاشا کا پربھاؤ (واقفیت) نہ ہونے کے باعث سے اُسکو کم سمجھتے تھے چنانچہ اس کا ثبوت ایک بڑے مشہور واقعہ سے بھی اچھی طرح ہوسکتا ہے کہ ایک دفعہ بنارس میں (سماجوں کے وجود سے بہت پہلے جبکہ ستیارتھ پرکاش کا خیال بھی نہ تھا) آپنے ویاکھیان دئیے۔ زبان صرف سنسکرت تھی۔ ویاکھیان کا مضمون مورتی پوجن اور مرتک شرادہ تربن کی تردید تھی۔ تین مہینہ روز ویاکھیان ہوتے رہے سامعین ہزاروں تھے۔ مگر ٹھیک سمجھنے والے فیصدی ایک دو پنڈت لوگ جب ویاکھیان ختم ہوتا تھا۔ پنڈت صاحبان عام لوگوں کو بھاشا میں سمجھا دیا کرتے تھے کہ سوامی جی مورتی پوجا کا ثبوت اور شرادہ تربن کی خوبیاں بتلاتے ہیں جس کو سنکر لوگ خوش و خرم ہو جاتے تھے۔ جب سوامی جی نے دیکھا کہ اُن کے ویاکھیانوں سے بنارس جیسے بیت الصنم میں لوگ زردہ نہیں ہوتے۔ تو حیران و متفکر ہوئے۔ کہ اس کا باعث کیا ہے۔ آخرالامر اُن پنڈتوں سے ایک حق پسند پنڈت نے جسکو اُنکے ویاکھیانوں سے بہت کچھ فائدہ ہوا تھا۔ سنسکرت میں عرض کی کہ مہاراج! آپ تو کچھ اور کہتے ہیں اور پنڈت صاحبان لوگوں کو الٹا سمجھا دیتے ہیں۔ تب سے سوامی جی نے وہاں ویاکھیان بند کرکے بھاشا کا استعمال شروع کیا مگر ایک مشکل پھر پیش آئی کہ کثرت سفر کی وجہ سے نہ تو خود ایک جگہ رہ سکے اور نہ پروف دیکھ سکے۔ چونکہ اُن دنوں بھاشا لکھنے والے اور مترجم بلکہ تمام درستی کرنے والے پوپ جی مہاراج تھے۔ اُنکے برخلاف پنڈت وائیں کا ہی انتظام دنگرانی پھر کسی جگہ تغیر و تبدل کرکے کمی و بیشی کردینا کونسا دشوار ہے اور کیا کوئی تھوڑی عقل والا بھی انکار کرسکتا ہے کہ ایسا ہونا محال ہے بقول سعدی۔ ؎

ملحد گرسنہ در خانۂ خالی بر خوان
عقل باور نکند کز رمضان اندیشد

کیا بیاس جی کے نام سے ان حیلہ پردازوں نے ۱۸ پوران ۱۸ اپ پوران نہیں بنالئے کیا بششٹ جی کے نام سے جوگ بششٹ اُنہوں نے نہیں بنایا؟ دور کیوں جاتے۔ ابھی ایک سو برس کا عرصہ بھی نہیں گذرا کہ نارد جی کے نام سے ان لوگوں نے ست نارائن کی کتھا بنالی۔ ابھی سوامی جی سے مباحثہ میں ہار کر گیا اونہوں نے آئندہ جاہلوں کے بہکانے کے واسطے یہ ماتما اپ نشد برہماجی کے نام سے نہیں بنائی۔ اگر یہ سب واقعات آفتاب کیطرح ظاہر ہیں تو پھر اس طرح کی جعلسازی کردینے میں کیا کوئی شک کرسکتا ہے۔

ہاں جن دنوں ستیارتھ پرکاش چھپ کر پہنچا تھا سوامی جی اندنوں چاند دکھ میں تھے اور اتفاقاً مرتک شرادہ کی تردید میں ویاکھیان تھا ستیارتھ پرکاش میں چھپے ہوئے اس غلطی کو دیکھکر نہایت افسوسناک ہوئے اور اُسی وقت اشتہار جاری کردئے کہ یہ کسی پوپ جی نے شرارت کی ہے غلطی سے چھپ گیا ہے چنانچہ اُسی اشتہار کی ایک نقل وید بھاشیہ کے انک نمبر ایک صفحہ پر چھپ کر مشتہر ہو گئی۔

**جواب نمبر ۲۔** سری مان راجہ جیکشن داس صاحب بہادر سی۔ ایس۔ آئی جن کی معرفت پانچ سو دیوگ سے ستیارتھ پرکاش دفعہ اول طبع ہوا تھا انہیں کیطرف سے اُسی ستیارتھ پرکاش کے دیباچہ میں اشتہار بھی ہے۔ چھاپنے میں شیگہرتا (جلدی) کے کارن بہت اشدھتا (غلطیاں) رہ گئی ہیں آشا ہے کہ سجن لوگ اس اپرادہ کو کہما (معاف) کرینگے (صفحہ ٹائیٹل پیج کی پشت)

**جواب نمبر ۳۔** اب یہ بتلاتا ہوں کہ ستیارتھ پرکاش سے پہلے ۱۸۷۵ء سے پہلے بھی سوامی جی

وکیل امرتسر میں بھی چھپی تھی۔ پھر اُسی اخبار میں لکھا تھا۔ کہ اب پنڈت صاحب فرماتے ہیں کہ اب میں نے عقیدہ تناسخ کو اختیار کر لیا ہے جو پہلے نہیں تھا۔

تردید۔ جیسا یہ بیان جھوٹ کا طوفان ہے ویسا ہی اسکا ثبوت بھی۔ کہ وکیل ہند اخبار میں ایکمرتبہ چھپی تھی۔ بھلا حضرت اُنکا اس سے تعلق کیا تھا۔ کیونکہ سوامی جی اردو۔ انگریزی فارسی۔ عربی تو جانتے نہ تھے۔ اور نہ پادری صاحب اڈیٹر وکیل ہند سنسکرت یا ناگری جانتے ہیں۔ پھر وہ اُس کی کارسپانڈنٹی کس طرح کر سکتے تھے۔ چونکہ کوئی حوالہ نہیں دیا۔ اس واسطے تمام بارِ ثبوت اِسکا آپکے ذمہ ہے۔ دیوانہ کی بڑ ہانکنے سے کچھ فایدہ نہیں مگر ہم آپکے اِس وسوسہ باطلہ کو بھی دور کرنا ضروری جانتے ہیں اس واسطے ثبوت ذیل پیش کرتے ہیں۔

(۱) ستیارتھ پرکاش مطبوعہ ۱۸۷۵ء میں بھی تناسخ کا ذکر موجود ہے اور سوامی جی کو اس کا اقبال ہے۔

(۲) مباحثہ چاندا پور میں بھی تناسخ کا صاف ذکر بلکہ ثبوت موجود ہے جو کہ سمت ۱۹۳۳ میں ہوا تھا۔

(۳)۔ ستیاستیہ ببیک مباحثہ بریلی میں بھی جو ۱۸۷۹ء میں ہوا تھا اس کا مفصل ثبوت موجود ہے۔

سوامی جی نے کبھی تناسخ کا انکار نہیں کیا بلکہ اس قدر معترف اعلےٰ اصول سے کبھی ہندو یا نرکو بھی انکار نہیں مگر سوامی جی نے تو اِس کا صدہا محمدیوں کو بھی قایل کر دیا۔ بس انکی نسبت آپکا یہ وسواس باطلہ سراپا ورگزاف اور حق کے خلاف ہے۔

غلام احمد ۱۷۳۔ بلکہ پنڈت دیانند کے دل نے بھی اس کو قبول نہیں کیا۔ لالہ شرمپت آریہ اسی جگہ قادیان کے رہنے والے نے میرے پاس بیان کیا کہ میں نے روحوں کی پیدائش کے بارے میں دیانندجی سے دریافت کیا۔ تو لگے باتیں بنانے اور فرمایا کہ پہلے جو ہو چکا سو ہو چکا آئندہ اگر پیدا کرنا ہی چلا جاوے تو اتنا بڑا وسیع مکان کہاں سے لائے جس میں جیو رہا کریں اب دیکھو کہ اس تقریر میں ناچار ہو کر دیانند نے اسقدر مان لیا کہ اول پرمیشر نے ضرور روحوں کو پیدا کیا تھا لیکن آیندہ اِس غرض سے پیدا کرنے سے دست کش ہے کہ کوئی ایسا بڑا مکان اُسکے پاس نہیں ہے۔

تردید۔ پہلے اِس کی تصدیق کے لئے ۱۵۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء کو لالہ شرمپت رائے صاحب کے نام ایک خط روانہ کیا۔ جس کا جواب (مورخہ ۵ دسمبر ۱۸۸۶ء) موصول ہوا۔ سچ اور جھوٹ کی تحقیق کے لئے ہم ہر دو خط بجنسہ نقل کرتے ہیں۔

مشفقی لالہ شرمپت رائے صاحب نمستے۔ غلام احمد نے سرمہ چشم کے صفحہ ۱۷۳ پر لکھا ہے کہ کہ لالہ شرمپت رائے نے میرے پاس بیان کیا کہ سوامی جی سے روحوں کی پیدائش کے بارہ میں میں نے دریافت کیا تو وہ باتیں بنانے لگے اور فرمایا کہ پہلے ہو چکا آیندہ اگر بھی چلی جائے۔ تو اتنا بڑا وسیع مکان کہاں سے لائے جس میں روحیں رہا کریں۔ چونکہ آپ دوست ہیں۔ امید کہ اِس بات کی اصلیت سے آگاہ فرما دیجئے۔ کہ اگر سوامی جی سے آپ کی باتیں ہوئیں تو وہ کیا تھیں بہت جلد جواب سے سرفراز فرما دیں۔ لیکھرام اڈیٹر آریہ گزٹ فیروزپور ۱۵۔ اکتوبر ۱۸۸۶ء

جناب مکرم و معظم پنڈت لیکھرام جی زاد عنایتہٗ۔

بعد نمستے۔ گذارش کہ کارڈ آپکا پہنچا حال معلوم ہوا۔ میرا لاہور میں مدام تبسیر چلے جانے کے سبب اور کچھ غفلت اور کچھ مشغول کاروبار کے باعث جواب میں دیر ہوئی۔ معاف رکھیں۔ پنڈت صاحب بعض لوگوں کا یہ اصول ہے کہ بپاسِ خاطر قوم یا مذہب کا سنبھلنا یا سنبھلنا خود انسان کے اختیار میں نہیں ہے (صرف کوشش شرط ہے) جس جگہ راستی ہوگی وہاں ہمیشہ فتح ہوگی۔ پھر انسان کیونکہ واقعہ کے برخلاف بیان کر کے گناہ کا بوجھ سر پر اٹھاوے جو لوگ قوم یا برادری کے خوش کرنے کے لئے راستی کی پرواہ نہیں کرتے سخت غلطی میں ہیں۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ کس کے خوش کرنے کے لئے اپنے پرمیشور مالک حقیقی کو ناراض کرتے ہیں مبارک ہے وہ شخص جس کا دل اور زبان ایک ہے۔ پنڈت صاحب آپکے سوال کا جواب لکھتا ہوں اگر میرے حافظہ میں غلطی نہیں ہے تو صحیح اس طرح پر ہے۔ پہلے پہل سوامی جی کے درشن مجھے امرتسر میں ہوئے تھے۔ کوٹھی میں تنہا ایک چارپائی پر بیٹھے ہوئے تھے میں نے عرض کی کہ مرزا غلام احمد ساکنہ قادیان نے کچھ کچھ اعتراض جیو انادی کے بارے میں اخباروں میں شایع کئے ہیں آپنے کچھ اُس کا جواب دیا ہے۔ فرمانے لگے کہ اگر ہم اس طرح عام لوگوں کا جواب دینے لگیں تو ویدبھاش کا کام درمیان ہی رہ جائیگا جو ہماری زندگی کا اعلےٰ مقصد ہے۔ میرے بعد تم کو کون دیگا وہ روبرو آ کر گفتگو کیوں نہیں کر لیتا۔ میں نے آگے کچھ جواب نہ دیا۔ اور پرش وغیرہ پوچھتا رہا۔ اسی وقت اُنکے لینے کے لئے گاڑی آگئی۔ پھر انہوں نے بگیہ میں جا کر گائے کے فوائد میں ویاکھیان دیا جس کو میں نے بھی جا کر سُنا۔ پھر دوسری مرتبہ کچھ عرصہ کے بعد لاہور میں سوامی جی کو میں بہت تلاش اور ڈھونڈھ کر ملا۔ میں نے عرض کی کہ مرزا غلام احمد کے اعتراضوں نے جو جیو انادی کے بارہ میں ہیں بعض ممبران سماج قادیان کے دلوں میں کچھ وسوسہ پیدا کر دیا ہے۔ پنڈت صاحب اصل میں مجھے ہی خود منظور تھا ایک شخص اور میرے ساتھ شریک تھا فرمانے لگے کہ اگر ایسے واہی تباہی اعتراضوں پر ممبران آریہ سماج کا یہ حال ہے۔ تو پھر ترقی سماج ہو چکی یہ عاجز پھر خاموش رہا شاید اُسوقت بھی تنہا سوامی جی کوٹھی میں حقہ پی رہے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد میں وہاں سے چلا آیا۔ زیادہ اس سے مجھ کو کچھ علم نہیں ہے مرزا صاحب نے جو کچھ لکھا ہے یہ اُن کی سینہ زوری ہے۔ راقم خاکسار شرمپت رائے از قادیان مورخہ ۵ دسمبر ۱۸۸۶ء۔

غلام احمد۔ پنڈت دیانند کو اپنی عمر کے آخری حصہ میں وید کی ایسی ایسی تعلیموں کی نسبت بہت کچھ شکوک اور شبہات پڑ گئے تھے بلکہ رسالہ دھرم جیون ۱۵ جولائی ۱۸۸۳ء میں لکھا ہے کہ پنڈت صاحب نے [illegible] وقت اشاروں کنایوں سے بھی معزز برہمو صاحبان کو سمجھا گئے۔ کہ اب میرا ایمان ویدوں پر نہیں رہا میں کہتا ہوں۔ کہ پنڈت صاحب تو پنڈت صاحب ہی تھے۔ ایسے وید پر کسی منصف مزاج کا ایمان نہیں رہ سکتا بلکہ کون آدمی ایسا دل کا اندھا ہے جس کو یہ موٹی بات بھی سمجھ میں نہ آسکے۔

تردید۔ اے ناظرین دیکھئے یہ کیسا صریح جھوٹ از قبیل دروغ گویم بر روئے تو ہے۔ سوامی جی کا لاہور تشریف لاتا اور ایک عرصہ تک ٹھہرنا۔ اور ہر روز ویاکھیان دینا اور خود برہمو مندر میں کئی ویاکھیان دینا۔ اکثر برہموؤں کا اُنکے مبارک اور سچے اُپدیش سن کر آریہ ہو جانا اور ایک سخت ماتم برہمو سماج میں برپا ہونا۔ اور آریہ سماج کا قیام ظہور میں آنا لاہور میں اُن کی موجودگی میں ہوا مگر کسی نے سوائے مسٹر شیونراین اڈیٹر دھرم جیون کے اس بات کا ذکر تک نہیں کیا۔ سوامی جی کا خاص برہمو مندر میں یہ لیکچر ایک ویدوں کے کلام الٰہی ہونے پر اور دوسرا ثبوت تناسخ پر دینا ہزاروں لاہوری اسی جانتے ہیں جس سے خود ہی مسٹر مذکور کے بیان کی تردید ہو رہی ہے علاوہ برآں ایسے لچر اعتراضوں کے دنداں شکن جواب رسالہ مسٹریز آف برہموازم یعنی اسرار برہم پنتھ میں ہمارے مہربان دوست نے دیدیئے ہیں ہر ایک شخص مطالعہ کر سکتا ہے یہ اعتراض ایسا ہی ہے جیسے کوئی پادری کہے کہ محمد صاحب مرتے وقت چند معزز عیسائیوں کو کان میں کہہ گئے تھے کہ دین اسلام مجموعہ خطا ہے اور قرآن سراپا افترا مسیح فرزند کبریا ہے اور میرا اُس پر دلی بھروسہ ہے بائبل پر میرا ایمان ہے اور قرآن سراپا بہتان ہے اور کوئی یہودی کہے کہ محمد صاحب تو محمد صاحب ہی تھے۔ اسلام و قرآن پر کسی منصف مزاج کا ایمان نہیں رہ سکتا بلکہ کون ایسا دل کا اندھا آدمی ہے جس کو ایسی موٹی باتیں (اغلاط قرآن) بھی سمجھ میں نہ آسکیں غالب یقین ہے کہ کوئی محمدی ایسی بات کو نہ مانے گا۔

غلام احمد ۱۷۴۔ حاشیہ پنڈت دیانند قائم الرائے آدمی نہ تھا اور فطرت سے اُسکو ایک موٹی عقل ملی تھی جسکی وجہ سے وہ دوسروں کی بات کو تو کیا سمجھتے اپنی رائے کے آخری نتائج سے بھی اکثر بے خبر رہتے تھے یہی وجہ تھی کہ اُنکے خیالات ایک ہی مرکز پر قایم نہیں رہ سکتے تھے۔

**دلیل پنجم**۔ دس اُپ نشد خود ویدوں کو ایشور کرت مانتے ہیں۔ شاستر وید کو الہام کے قایل ہیں۔ تمام دھرم شاستر بھی ویدوں کو سوتہ پرمان مانتے ہیں۔ مہابھارت و راماین وغیرہ ہمارے بیان کے مصداق ہیں۔ پس سوامی جی جو وید مقدس کے رشی (فاضل اکمل) تھے کب ممکن ہے کہ ایسا کہہ سکیں (مفصل دیکھو صداقت اصول و تعلیم آریہ سماج نمبر ۱)

**دلیل ششم**۔ چاروں برہمن خود ویدوں کو سچا الہام اور ایشور کا گیان فرماتے ہیں اور خود رشی کرت اور ویدک تفسیر ہونے کے قایل ہیں (دیکھو شت پت برہمن کانڈ ۱۴ برہمن ۷ وانک ۷ سے ۱۱ تک)

**دلیل ہفتم**۔ علاوہ براں وہ اشتہار بوجوہات ذیل بے اعتبار ہے۔

(۱) اُس میں غلطیاں ہیں اور کوئی غلط چیز قابل اعتبار نہیں بلکہ غلط ہے (دیکھو اُسی رسالہ کا صفحہ ۸۴)

(۲) ماسٹر مرلیدھر صاحب نے خط اور ایک جسٹری کارڈ شیونراین کے نام بھجوایا خط لیلیے اور کارڈ رجسٹری فارورڈ کر دیا جس میں درج تھا کہ اگر کوئی اشتہار ہے تو تاریخ اشتہار یا سوامی جی کے قلمی دستخط اُس میں ہیں یا نہیں اور آپ چند معزز آدمیوں کے سامنے بتلا سکتے ہیں یا نہیں مگر جواب کسی کا بھی نہ دیا یا غالباً نہیں دیسکے جس سے خود ظاہر ہے کہ کچھ فریب ضرور ہے پس قابل اعتبار نہیں۔

(۳) صفحہ ۹۸ پر خود معترض نے بھی اقبال کیا ہے کہ آریہ سماج قایم کرتے وقت صرف منتر بھاگ کو ایشور کی تصنیف بتلا گئے"! اور سوامی جی نے پہلا سماج بمبئی میں قایم کیا جسکو آج ۱۵ سال گزر گئے پس اگر خدانخواستہ اس اشتہار کو صحیح بھی مان لیں حالانکہ خود شیونراین بھی غلط مانتا ہے تو بھی آریہ سماج کے وجود پر کچھ بھی اعتراض نہیں ہو سکتا کیونکہ آیالیان آریہ سماج نو سوامی جی کو خدا یا خدا کا اوتار یا پیغمبر نہیں مانتے بلکہ آچاریہ یا اپدیشک جانتے ہیں حالانکہ وہ ابتدائی زندگی سے کبھی برتی پوجک کبھی طالب علم کبھی نیایک کبھی ویدانتی رہے اور آخرکار اچھی طرح سوچ بچار کر سب کی خرابیاں جانکر اور کامل غور و پڑتال کے بعد ست دھرم کو مانکر جگت اُدھار پر کمربستہ ہوئے آپکے بندوں کی طرح پیغمبر ہو کر خود غرضی یا بیہوش ہو کر ایسا نہیں کیا پس وہ بیشک سچے پرمیشور کے بندے راستی پر کاربند آریہ رشی تھے اُن کی اوپکار و صداقت کے اظہار کو ؎

اگر ہر موئے من گردد زبانے ۔۔۔ از و رانم ہر یک داستانے

نیارم گوہر شکر او سفتن ۔۔۔ ہر موئے ز احساں او گفتن

سوامی جی چاروں ویدوں کو ہی ایشور گیان مانتے تھے۔ اور انہیں کو دنیا کی رہنمائی کا ذریعہ۔ کبھی کسی اور گرنتھ کو ایشور کرت نہیں مانا۔ بلکہ نہایت معقولیت سے بحوالہ خود وید مقدس کے اوروں کی تردید کر کے راستی کا اثبات فرمایا۔ اور ہندوستان کو ضلالت سے نکالکر راہ راست پر لایا۔ ہم قانون قدرت ذوالجلال کے شاکی نہیں ہیں جو اور نہ انتظام ایشور میں کسی قسم کا عذر کرتے ہیں ورنہ بقول آپ کے ایک دو سال اور بقول لایق جینی کے ۷ یا ۸ سال

حاشیہ ۵؎ برہمنوں کی نسبت الہامی ہونیکا دعوے ایسا ہی بے بنیاد ہے جیسا کہ فیضی کی بے نقط کتاب سواطع الالہام و موارد الکلام کو فیضی کا قرآن جاننا حالانکہ سوائے چند جہلاء کے کوئی عالم اسکا قایل نہیں یعنے یہی برہمن ناطب وید خود ویدوں کی تفسیر کہلاتے ہیں اور ایک جگہ بلکہ صدہا جگہ قایل ہیں مگر خود غرض لوگ انہیں خدانخواستہ وید بناتے ہیں جو سراپا محال ہے۔

۶؎ یہ جینی صاحب لالہ ستارام جی رئیس نکوڑ ضلع سہارنپور ہیں آپ جین دھرم کے واقفکار اور ہر طرح پکے جینی ہیں۔ سوامی جی کی وفات سے چند روز بعد آپ پنڈت منگل سین جی رئیس انبہٹہ ضلع سہارنپور کو ملے اور سوامی جی کی خیر و عافیت پوچھی۔ انہوں نے درجواب کہا کہ وہ مہاراج تو ۳۰ اکتوبر ۸۳ء کو مقام اجمیر فوت ہو گئے ہیں۔ آپنے نہایت افسوس کیا۔ اور کہا کہ اب دید دھرم کا تنزل نہیں ہوگا

اور زندہ رہتے تو مورتی پوجا کا خاتمہ اور اسلام کا فاتحہ۔ اور جینی دھرم میں ایک سخت جلجلہ آجاتا اور خود غرض برہمنوں کا اگو پہلے ہی سے بوریا بندھنا ہو چکا ہے) ملیا میٹ ہو جاتا اور وید ودیا کی وہ روز افزوں ترقی ہوتی کہ جو موافق و مخالف کو حیران کرتی جس کام کو آج ہم لاکھوں آریہ کر رہے ہیں۔ وہ ایک ہی مرد میدان رضا کافی تھا۔ ہاں اگر حضرت عثمان جامع القرآن چند سال اور تخت خلافت پر قایم رہتے تو پھر قرآن کی خیر نہ تھی غالباً مہر باقی کر کے مثل اور صحائف کے اس مصحف کو بھی تقویم پارینہ کیطرح منسوخ کر جاتے۔ یا اگر محمد صاحب زندہ رہتے تو بس منسوخ ہوتے ہوتے تمام قرآن کا خاتمہ بالخیر ہو جاتا اور بلکہ لشیا بس صفحہ سے نجات پا تا یہ اعتراض بھی دھرم جیون کا وز ویدہ شیونراین کی یا وہ گوئی کا ریزہ چکیدہ (دیکھو دھرم جیون جنوری ۱۸۸۶ء صفحہ ۵ کا آخری نوٹ اور اُسکے رسالہ مطبوعہ ۱۸۸۷ء کا صفحہ ۸۴)

**غلام احمد ۷**۔ اتھرون وید کا قصہ تو جلد پاک ہو جاتا۔ کیونکہ اُس کی نسبت تو پہلے ہی بعض ہندوؤں کا خیال ہے کہ وہ برہمن پتک ہے اور تین بیدوں میں اسکا کہیں ذکر نہیں۔

**تردید**۔ اگرچہ ہم چاروں وید و نیز اتھرون کا الہامی ہونا ہر اتکذیب براہین احمدیہ میں اچھی طرح ثابت کر چکے ہیں۔ اور معقول دلایل سے بتلا چکے ہیں کہ اس قسم کے بے بنیاد الزام ناکارہ ہی نہیں بلکہ بات بات میں ناکام ہیں مگر اس جگہ ہم ایک ور منتر یجر وید کا درج کرنا مناسب سمجھتے ہیں۔ یجر وید ادھیا ۱۹ منتر ۵۰۔

अङ्गिरसो नः पितरो नवग्वा अथर्वाणो भृगवः सोम्यासः ।
तेषां वयं सुमतौ यज्ञियानामपि भद्रे सौमनसे स्याम ॥

य॰ अ॰ १९ मं॰ ५०

ترجمہ۔ جو برہمانڈ (تمام جگت) کی زمین وغیرہ حصوں کے ودیاؤں کے جاننے والے اور ودیا کو پڑھ کر اُن سے اپنک پدرکار کے نیکے فائدہ حاصل کرنیوالے۔ پراودیا رکی۔ اتھرون وید کے عالم۔ گیان وان اپاسنا میں شانت چت یگ کرنے والے بنرزرگ ہوں اُن ہی سے سیکھ کر اور لوگ بھی کلیان کو پراپت ہوں کیونکہ بغیر ودیا اور شانت چت اور ست اپدیش کے کلیان نہیں ملتی۔

اسی طرح دیکھو چھاندوگیہ اُپ نشد پرپاٹھک ۷ کھنڈ ۱ و ۲ و ۳ اور وراح اسیتی کوش مطبوعہ کلکتہ ردلیف رگ صفحہ ۱۸۱ سے ۱۸۴ تک چاروں کا مفصل بیان ہے یہ خیال اس قسم کا ہے جیسا کہ ہزاروں مسلمان یہ ایمان رکھتے ہیں کہ سورۃ یوسف خارج از قرآن ہے حضرت عثمان وغیرہ کسی نے ملا دی ہے۔ اسی واسطے محقق طوسی جیسا فاضل اخلاق ناصری میں لکھتا ہے "در احادیث آمدہ است کہ زنان را از آموختن سورۃ یوسف منع باید کرد۔ کہ استماع امثال آں قصہ موجب انحراف ایشان باشد از قانون عفت" (دیکھو فصل مقالہ ۲ صفحہ ۲۰۵) نہیں معلوم کہ پھر جاہل مسلمان عورات کو کیوں قرآن پڑھانے کی ضرورت جانتے ہیں جبکہ محدث اور عالم لوگ صاف فرماتے ہیں کہ اسکے پڑھانے سے عصمت و عفت کی خیر نہیں۔

**غلام احمد ۸**۔ اوایل میں اُن کی یہ رائے تھی کہ تناسخ باطل ہے چنانچہ یہ رائے انکی ایک مرتبہ

بقیہ حاشیہ

پنڈت جی نے سبب پوچھا فرمایا کہ سوامی جی اپنی زندگی میں کبھی بھی مباحثہ میں نہیں ہارے۔ بلکہ جینی ہندو سکھ محمدی عیسائی پارسی جو انکے مقابلہ میں آیا آخر کو اپنے دعوے سے ہاتھ اُٹھا بیٹھا ہزاروں مذاہب مجمعہ سے بیزار ہو کر آریہ ہو گئے عقلمندی میں وہ ہوئے وفات پائی اس واسطے مبارک شاہ آریوں کے دلوں میں ہمیشہ رہیگا اگرچہ سات سال اور بھی زندہ رہتے تو بہت کچھ سدھار ممکن تھا ایسے مہاتما کے جانے کا ہمیں بہت افسوس ہے"

کا پیشہ و روزگار ہے بلکہ انہیں خونوں کے وسوسات سے حضرت کے توہمات ہیں اور انہیں کے سہارے سارے الہامات۔ الکبی شاستروں والا پترین والا۔ برہموؤں ویدوں والا اسیطرح پڑنے والا۔ بری موہجو نوالہ وغیرہ تمام وہی الزامات ہیں جو شیو نراین سنے دھرم جیون ۱۸۸۶ء اور نیا نیتہ مرتی پر کئے اور آریوں نے اسرار برہم ہیں انکے دندان شکن جواب دئے اور آریہ ہندو ہستے۔ قدامت وغیرہ اعتراضات ڈاکٹر ہنری مارٹن وٹامس ہادل وکھڑک سنگہ پادریوں کے ہیں جو مرزا صاحب نے اپنے معلومات وسیع جتلانے اور کراماتی بدبو پھیلانے کے واسطے تا ترشحۂ حق میں درج کرئے جس کے جواب آریہ گزٹ ماہ اگست ۱۸۸۸ء سے دسمبر ۱۸۸۸ء تک اور رسالہ صداقت اصول و تعلیم آریہ سماج میں کافی طور پر دئے جا چکے ہیں مگر ہم مرزا صاحب کو انکے الفاظوں کیطرف توجہ دلاتے ہیں کہ اپنے اوہام فاسدہ کا محققین آریہ زہر ہم سے علاج طلب کرنا اور خائین عناد پیشہ کو اپنا سمجھ بیٹھنا سراسر بے راہی جس سے طالب حق کو پرہیز کرنا چاہئے۔ افسوس کہ الہامی صاحب اپنے قول و اقرار سے پھر گئے حق سے روپوش ہوکر جہالت سے دوستی کی اسواسطے انکو شرمسار ہونا پڑا۔

# باب ششم

## خالصہ دھرم کی بابت اعتراض

**غلام احمد ۱۶۸۔** آریہ سماج والو نمیں نانک صاحب کے چیلے بھی کچھ کچھ داخل ہیں انہیں ہم بطور خاص نصیحت کرتے ہیں کہ تمہارے گورو نے جابجا وید سے مخالفت کی ہے اور جہانتک ان کی علمی حیثیت تھی انہوں نے دین اسلام کے عقائد کو پسند کیا ہے۔

**تردید۔** یہ حکمت عملی اور ایلہ فریبی مرزا نے سنگھ بھائیوں کے ورغلانے کے واسطے کی ہے چونکہ ان کا خیال ہے کہ اگر خالصہ اور آریہ شامل ہوگئے (حالانکہ اب بھی یکتائی کر پاسے تمام تعلیم یافتہ شامل ہیں) تو دین اسلام کا خاتمہ ہوگا۔ کیونکہ جہالت کے سامنے تو اسلام قدم جماتا ہے۔ نامعقولیت وصداقت کے روبرو شرمسار ہو جاتا ہے۔ بابا نانک صاحب نے کہیں بھی اسلام کی تائید نہیں کی اور نہ راستی کی مخالفت ہیں امداد دی۔ بلکہ وہ تو اسلام کے ظلم و جور سے بچانے واسطے جیتے جی کو شاں رہے اور جہانتک ہوسکا دھارمک صحت کے نگراں رہے۔ تواریخ و تعلیم دونوں شاہد ہیں کہ جب سے گورو صاحب کی تعلیم عام ہوئی تب سے ہی اسلام کی ترقی تمام ہوئی کیونکہ محمد یوں اور کھوں کے حسب حال سعدی کی یہ مثال ہے۔

گرچہ شاطر بود خروس بجنگ — چہ زند پیش باز روئین چنگ

گربہ شیر ست در گرفتن موش — لیک موش ست در مصاف پلنگ

چنانچہ انکے پیچھے بیر و سروار ہری سنگہ صاحب بہادر کا نام ابھی تک مسلمانوں کو نہیں بھولا اور کابل کی نواح کی عورتوں تک یہ عام مقولہ ہے خفتہ شو بچہ ہریا آمد۔

**غلام احمد ۱۶۹۔** ایک صاحب نراین سنگہ نام گرنتھہ خواں واعظ نے ایک سو سے زیادہ آدمیوں کے مجمع میں ہمارے روبرو بیان کیا کہ وہ بعض اوقات اعمال عبادت بھی اسلام کے طور پر بجا لاتے تھے جس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ در پردہ حق کے قبول کرنے کے لئے بہت کچھ تیار ہو گئے تھے۔

**تردید۔** ہمیں کسیطرح یقین نہیں کہ یہ بات درست ہو اور ایسا امر واقعی ہوا ہو۔ کیونکہ کوئی جاہل سے جاہل سکھ بھی ایسا اعتقاد نہیں رکھتا غالباً ایسا ہی گواہ ہوگا جیسا کہ آپ نے قادیان کے ہندوؤں کی گواہی براہین احمدیہ میں درج ہے اور جس قدر واقعی تردید تکذیب براہین احمدیہ میں کرتی ہے مگر واضح ہو کہ جہانتک ہم نے اس کی بابت امرتسر میں دریافت کیا ہے کسی معزز سنگھ نے اسکے گرنتھہ خوان یا واعظ ہونے کی شہادت نہیں دی بلکہ بعض کی زبانی تو یہانتک ظاہر ہوا کہ وہ گرنتھہ صاحب کو پڑھ بھی نہیں سکتے اور اس بات کے سارے ہندوستان کے خالصہ صاحبان گواہ ہیں بابا نانک جی کے اعمال عبادت اسلام کے طور پر بجا لانیکا ثبوت

اور کیا ہوگا کہ انکے پیروؤں نے پیچھے گورو کے اپدیش سے سینکڑوں سجبوں کے ست گروہ بنا دئے چنانچہ خود قادیان میں بھی مرزا جی کے ہمسایہ ایک ست گروہ موجود ہے۔

**غلام احمد ۱۶۹ء۔** وہ اپنے گرنتھہ میں فرماتے ہیں کہ جو ہمیشہ خود بخود بغیر کسی پیدایش کے چلا آیا ہے وہی پرمیشور رہی ان کا شبد ہے "تھاپیا نہ جائکیتا نہ ہو آپے آپ نرنجن سو"۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ وید کی تعلیم کو جس جگہ نانک صاحب نے قبول نہیں کیا اور جا بجا یہ بھی بتلا دیا۔ کہ میں ویدوں کی تعلیم سے ناواقف نہیں اور نہ بے علم ہوں۔ بلکہ چاروں کو میں نے پڑھا اور خوب کہنہ کیا ہوا ہے سو اتنے بڑے مصنوئی سے نانک صاحب کا اس وید کے اصل الاصول سے دست بردار ہو جانا صاف دلالت کرتا ہے کہ نانک صاحب ویدوں کے اس بھاری عقیدہ سے جو مدار تناسخ ہے اپنی زندگی میں بیزار ہوچکے تھے۔

**تردید۔** ہمارے چالاک مرزا نے یہاں بھی لوگوں کی ایک قسم کا دھوکا دینا چاہا ہے نہیں معلوم کہ انہوں نے یہ ترجمہ کس کا کر لیا۔ ہر ایک باتمیز اور سمجھ بوجھ والا آدمی جانتا ہے کہ اس کا ارتھ کیا ہے۔ تھاپیا نہ جائکیتا نہ ہو۔ آپے آپ نرنجن سو یعنے جس کو کسی نے کسی خاص جگہ میں تھاپن (قایم) نہ کیا ہو اور نہ جو تھاپن کرنے سے رک جاوے وہ آزاد مطلق (نرنجن) پرماتما ہے "۔

بیشک یہ تعریف بالکل ٹھیک ہے کیونکہ تمام روحوں کو پرماتما نے کرموں انوسار قالبوں میں تھاپن کیا ہے اسی واسطے کوئی روح پہل ہو گئے ہیں اسو تنتر افعل مختار نہیں مگر روح کے انادی ہونے کی بابت اس میں کوئی حرف نہیں روح کو حادث اور پیدا شدہ ماننا صریحاً دہریہ پن ہے کیونکہ اگر روحوں کو خدا سے نکلا ہوا مانو گے تو ہر ایک روح خدا ٹھہریگی جس سے معاذاللہ بیشمار خدا تمہارے ہو جاوینگے۔

ہاں اگر ہر ایک روح کو انادی کال سے فاعل اپنے فعلوں کا اور فعل مختار مانا جاوے تب ہی تو خدا خدائی کا مالک ٹھہرتا ہے ورنہ خدائی کے نہ ہونے سے خود خدا بھی نہ ہوتا ہے۔ آپکا یہ کہنا کہ انہوں نے گرنتھہ کے اکثر مقامات میں صاف صاف کہتے ہیں کہ میں نے وید پڑھا ہوا ہے اور چاروں ویدوں کی تعلیم مجھ سے پوشیدہ نہیں ہے۔ یہ آپکا سراسر جھوٹھ اور بابا صاحب کی نسبت افترا جو محض خطا اور ناروا ہے کیونکہ انہوں نے ایسا واک کہیں نہیں لکھا کہ میں نے وید مقدس پڑھے ہیں۔ بلکہ ان کا پردہت بھی چاروں وید یا ایک وید نہ جانتا تھا۔ پس اس قسم کی تحریرات آپکی اندرونی ایمانداری کے ثبوت ہیں جزاک اللہ۔ ہم مرزا صاحب کو انکے رسول امی اور حضرت عرش آشیانی کی قسم دیتے ہیں کہ وہ ضرور ہمیں گورو صاحب کا واک بتلا دیں کہ وہ کونسا ہے اور کہاں ہے اگرچہ ہمیں یہ بھی معلوم ہے کہ مرزا صاحب مثل اپنے حضرت کے گورمکھی کی بھی لیاقت نہیں رکھتے بلکہ محض امی ہیں مگر ہم ان کو صلاح دیتے ہیں کہ وہ ضرور الہام اور مکاشفات اور رمل دا نیالی کی مدد سے ثبوت پہنچا دیں اور دعوےٰ کو اثبات فرما دیں۔

**غلام احمد ۱۷۰۔** نانک صاحب روحوں کے مخلوق ہونے کے بارہ میں اپنے گرنتھہ میں کافی ثبوت دئے گئے ہیں چنانچہ وہ ایک جگہ فرماتے ہیں ایتے کیتی ہور کرے۔ تا آکھ نہ سکے کیتی کی۔ یعنے اس قدر ارواح اور اجسام جو پہلے خدا تعالیٰ پیدا کر چکا اور پیدا کرے تو وہ کر سکتا ہے اور اس کی قدرتوں کے مقابل اور بمقدم تعریفیں چل نہیں سکتیں یہ مقولہ نانک صاحب کا بالکل قرآن شریف کی ایک آیت کا ترجمہ ہے اور سراسر اسکے مطابق چونکہ نانک صاحب اکثر دلی اخلاص سے علماء اسلام کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے تھے اور دینی باتیں سنتے تھے اس لئے کسی مولوی صاحب کی زبانی انہوں نے یہ مضمون آیت کا سن لیا ہوگا مسلمانوں سے اکثر انکی صحبت رہتی تھی۔ چنانچہ لکھا ہے کہ بعض اوقات وہ نماز بھی پڑھ لیا کرتے تھے اور پھر اسکے بعد انکا یہ شبد ہے جو نیچے لکھا جاتا ہے جو دو ٹہہاوے تے وڈو ہو۔ نانک کا سا جاسو

**تردید** - چونکہ جتنے آپنے اعتراض کئے تھے ہم نے سب جوابات عرض کردئے ہیں اس واسطے سوامی جی کی قایم الرائے ہونے کا ہم نے ثبوت دیدیا - اب سوامی جی کی دانشمندی وفضیلت کا ثبوت ایک ذبیا چھوڑ کر اسلام کے بڑے بڑے نبیوں کی غلطیاں موشگاف عرض کرتا ہوں بقول رومی -

اگر خدا خواہد کہ پردہ کس درد میلش اندر طعنہ پاکاں برد

ابوالبشر مسلمانوں کے جد امجد بھی قایم الرائے آدمی نہ تھے باوجود اسکے کہ فطرت سے نیک پیدا کئے گئے تھے مگر اپنی عقل سے چاہ جہالت میں گرے - اور دانائی سے فارغ خطی حاصل کر ملعون ہوئے - باپ پر بیٹا تخم پر گھوڑا بہت نہیں پر تھوڑا تھوڑا اثر ضرور ہونا چاہئے تھا اس واسطے اُن کی اولاد یعنے محمدی لوگ قایم الرائے نہ رہے گویا فطرتاً انہیں ایسی موٹی عقل ملی جس کی وجہ سے وہ دوسرے حکما یا فضلا کی باتوں کو کیا سمجھتے - اپنی رائے کے آخری نتائج سے بھی اکثر بے خبر رہے اور حضرت ختم المرسلین بھی جو بقول غلام احمد کے نبوت کی دیوار کی آخری اینٹ ہیں " - اُس فطرتی موٹی عقل کی آنچ سے محفوظ نہ رہ سکے - بلکہ سب سے زیادہ شعلہ انہیں پر بھڑکا -

## ثبوت

**نمبر ا - آدم** - حدیث میں ہے اِنَّ اللّٰہَ خَلَقَ اٰدَمَ عَلٰی صُوْرَتِہٖ خدا نے پیدا کیا آدم کو اپنی صورت پر دیکھو کیمیائے سعادت -

**توریت** میں ہے - تب خدا نے کہا کہ ہم انسان کو اپنی صورت پر اور اپنی مانند بناویں اور خدا نے انسان کو اپنی صورت پر پیدا کیا خدا کی صورت پر اُس کو پیدا کیا اور خدا نے اوسکو برکت دی توریت پیدایش باب ۱ آیت ۲۶ و ۲۷ خدا نے آدم کو لیکے باغ عدن میں رکھا کہ اُس کی باغبانی اور نگہبانی کرے اور خداوند خدا نے آدم کو حکم دیکر کہا کہ تو باغ کے ہر درخت کا پھل کھایا کر لیکن نیک و بد کی پہچان کے درخت سے نہ کھانا کیونکہ جس دن تو اُسسے کھائیگا تو ضرور مریگا - توریت پیدایش باب ۲ آیت ۱۵ سے ۱۷ تک - خدا نے آدم سے کہا اسواسطے کہ تو نے اپنی جورو کی بات سنی اور اُس درخت سے کھایا جس کی بابت میں نے تجھے حکم دیا تھا کہ اُسسے مت کھانا - زمین تیرے سبب سے لعنتی ہوئی اور تکلیف کے ساتھ تو اپنی عمر بھر اُس سے کھائیگا - (توریت پیدایش باب ۳ -

اور یہی ذکر بہت جگہ قرآن اور تفسیر وحدیث میں بھی آیا ہے محدث ابن قیم ولذا عوقب ابو البشر بالاخراج من الجنۃ باکل الشجرۃ طمعاً فی الخلود انہا یعنے یہی وجہ تھی کہ آدم نے جب درخت کے کھانے کے باعث نافرمانی کی - تو اُس کو جنت سے نکال دینے کی سزا ہوئی - اس لئے کہ آدم کو اُسکے کھانے سے جنت میں ہمیشہ رہنے کی طمع تھی اور یہ ذکر تکذیب براہین احمدیہ میں بھی موجود ہے اور یہی حال آدم کا داؤد سے عمر کی بابت ہے جو کہ وہ بھی اُسکے حق میں باعث ندامت ہے

فاُدولیہم رجل اضوئہم او من اضوئہم قال یارب من ھذا قال ھذا ابنک داؤد الخ یوں گہا کہ اُن میں ایک شخص تھا روشن تر لوگوں سے آدم نے کہا اے میرے رب یہ کون ہے فرمایا رب نے یہ تیرا بیٹا داؤد ہے الخ - اور تحقیق لکھی میں نے واسطے اُس کے عمر ۲۰ ۹ سال کہا آدم نے اے رب میرے اسسے زیادہ کر عمر اُس کی فرمایا رب نے یہ وہ چیز ہے کہ لکھی میں نے واسطے اُسکے کہا آدم نے اے رب میرے تحقیق دی میں نے واسطے اُس کے عمر اپنی سے ۶۰ سال فرمایا تو جانے اور تو پیچھے داؤد کے پھر رہا بہشت میں آدم جب تک کہ چاہا اللہ نے پھر اُتارا گیا بہشت سے اور آدم گنتا تھا واسطے اپنے عمر کو تا کہ عمر اُس کی ۹۴۰ برس کی ہوئی - پس آیا اُسکے پاس ملک الموت پس کہا آدم نے اُس کو تحقیق جلدی کی تو نے - تحقیق لکھی گئی واسطے میری عمر ۱۰۰۰ سال کہا فرشتے البتہ ولیکن تو نے دی ہے اپنے بیٹے داؤد کو ۶۰ سال - پس انکار کیا آدم نے - پس انکار کی اولاد اُس کی اور بھول گیا آدم پس بھولتی ہے اولاد اُس کی پس اُس روز سے واسطے

لکھنے کے اور شہادت کے قاعدہ ہوا ہے یہ لکھا ترمذی نے " (دیکھو مشکوۃ ربع چہارم) باب اسلام فصل ثالث اور یہی ذکر مدارج النبوت رکن دوم باب سوم فصل دوم صفحہ ۲۵۱ - مطبوعہ نولکشور ۱۲۸۶ھ درج ہے) اُس کی اولاد سے محمد صاحب بھی اُسی مٹی کے خمیر کے تھے پہلے کعبہ کی طرف سجدہ کرتے تھے - مدینہ میں جا کر بپاس خاطر یہود بیت المقدس کیطرف سجدہ کرنے لگے (دیکھو قرآن سورۃ بقر اور تفاسیر)

خرما کے بارے میں رائے دیکر پھر غلطی کا اقرار کیا - حدیث مسلم میں ہے کہ عرب میں ایام جاہلیت سے دستور مروج تھا کہ درخت خرما نر و مادہ کی شادی کیا کرتے تھے - جب محمد صاحب نے اولاً اس رسم قدیم کے ادائیگی کی اجازت چاہی تو حاصل نہ ہوئی اُس سال خرما بہت کم پیدا ہوا اس واسطے آنحضرت کی خدمت میں آکر لوگوں نے پھر اجازت چاہی محمد صاحب نے فرمایا کہ انتم اعلم بامور دنیا یعنے دنیا کے کاموں میں تم میری نسبت زیادہ دانا ہو (دیکھو رسالہ تیرھویں صدی جلد اول نمبر ا - مشکوۃ کتاب الایمان فصل ا صفحہ ۱۳۹۰)

اور اس کا سبب خاص بھی ہے جیسا کہ یوروپ کے مشہور عالم اسلامی کتابوں و عربی زبان کے فاضل ملک جرمن کے لایق و محقق ڈاکٹر ویل صاحب بہادر فرماتے ہیں کہ قرآن اور عربی کتابوں سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ محمد نے اوایل حال میں گمان کیا کہ فی الحقیقت خدا نے اُسے بھیجا ہے کہ عربستان میں سچا دین مقرر کرے - وہ ان خواب و خیالات سے جو کبھی اُسے دکھائی دئے اپنے اُس گمان کی تائید پاتا رہا - لیکن یہ خواب و خیالات صرع (مرگی) کی بیماری کا ہے چنانچہ کتاب انسان العیون میں لکھا ہے کہ ابن اسحاق نے اپنے مشائخوں سے نقل کی ہے کہ نزول قرآن سے پہلے جن ایام میں کہ محمد مکہ میں تھا - نظر بد کے رفع ہونے کا اُس کا علاج کیا گیا اور جب کہ قرآن نازل ہوا تو پھر اُس کی وہی حالت ہوگئی - ایسا کہ آنکھیں بند ہو گئیں اور منہ سے کف نکلی اور جوان اونٹ کی سی آواز دی " (دیکھو ان کی کتاب مطبوعہ حیدرہ و میزان صفحہ ۲۳۳ سنہ ۱۸۴۶ء)

مگر سوامی جی راستی پر ہمیشہ قایم الرائے تھے ملک کا اپکار کرنا اُن کا پختہ ارادہ تھا اور ہر طرح کی تعلیم پا کر پرماتما کی کرپا سے اس ارادہ کو پورا کیا - باوجود ہزاروں تکالیف کے اس رائے سے نہ پھرے - تین چار دفعہ زہر دیگئی ایک دفعہ ایک دشمن نے اُن کے قتل پر تلوار اٹھائی - علاوہ بریں صدہا طرح کی تکالیف اٹھا کر ست دہرم کا پرکاش کیا اُنکا اصول تھا کہ ست کے اختیار کرنے اور جھوٹ کے چھوڑنے میں ہمیشہ طیار رہنا چاہئے خود انصاف کیجئے کہ قایم الرائے کون تھا اور دُلوال ڈول طبیعت والا کون دانا طبیعت اور ماہر علمیت و فلسفیت کون تھا اور موٹی عقل والا اجب کون ؟

مرزا صاحب اپنے اشتہار معیار الاخیار میں جو رسالہ سرمہ کے اخیر صفحہ ۲۶۰ سے آگے ہم صفحہ کا تحریر کرتے ہیں -

چونکہ آجکل اکثر ہندوؤں اور آریوں کی یہ عادت ہو رہی ہے کہ وہ کچھ کچھ کتابیں عیسائیوں کی جو اسلام کی نکتہ چینی میں لکھی گئی ہیں دیکھکر اور بغیر پورا پورا اطمینان کرنے کے اپنے دل میں خیال کر لیتے ہیں کہ حقیقت میں یہ درست اور واقعی ہیں اُس لئے قرین مصلحت سمجھ کر عام اشتہار کے ذریعہ سے اطلاع دیجاتی ہے کہ اول تو عیسائیوں کی کتابوں پر اعتماد کر لینا اور براہ راست کسی فاضل اہل اسلام سے اپنی عقیدہ کی کشائش نہ کرنا اور اپنے اوہام فاسدہ کا محققین اسلام سے علاج طلب نہ کرنا اور خائنین عیسائیہ کو اپنا سمجھ بیٹھنا سراسر بے راہی ہے - جس سے طالب حق کو پرہیز کرنا چاہئے -

**آریہ** - جہاں تک ہم مرزا صاحب کی کتابوں کو مطالعہ میں لاتے ہیں اسی تمام الزام کا انہیں کو ملزم پاتے ہیں - جنکے تمام اعتراض فقط جوری یا سینہ زوری پر مبنی ہیں کہیں پادریوں کی چیزوں سے نکتہ چینی کا شغل رہے اور کہیں برہمنوں کے پنیل سے ذکر ہائی کا



نسخہ ضبط احمدیہ

لیکھا ہوئے تاں لکھئے لیکھے ہوئے وناش

اگر محدود ہو تو حد باندھی جاوے اور حد باندھنے سے وناش ہوتا ہے اسلئے وہ محدود نہیں بلکہ سرب بیاپک ہے اور وہ اصل ارشاد وید مقدس کا یہ ہے۔

वेदाहमेतं पुरुषमहान्तं मादित्यवर्णं तमसः परस्तात् त्वमेव विदित्वा मृत्युमेति नान्यः पन्था विद्यतेऽयनाय। य॰ अ॰ ३१ म॰ १८

غلام احمد ۱۳۹۔ بابا نانک صاحب تو سب پورانوں اور شاستروں کو وید کی طرح ایشر کرت یعنے خدا کا کلام ہی جانتے ہیں جیسا کہ وہ اپنے گرنتھ میں لکھتے ہیں قدرت بید پوران کتیبال قدرت سرب بچار یعنے بید پوران شاستر سب خدا کا کلام ہی ہے۔

تردید۔ اگرچہ پوران کا بھی مثل قرآن کے کذب البیان ہونا صدہا دلایل سے ثابت ہے اور خود انہیں لایق فاضل پنڈت بھی آریہ سماج کے ستیا پدیش سے ہزاروں پرانوں سے دست بردار ہو بیٹھے ہیں۔ پورانوں کی بابت ایک سالہ پوران پریکیا ہمارے ایک مہربان تیار کرنے والے ہیں پس اسوقت ہم پورانوں کی تردید چھوڑ کر اصل مطلب کیطرف رجوع کرتے ہیں کہ باباصاحب نے گرنتھ میں اکثر جگہ وید کی عظمت تحریر کی ہے اور بیسیوں جگہ اسکو ایشور کرت کہا ہے چنانچہ نمونہ کے واسطے چند شہادتیں عرض کرتے ہیں۔

(۱) اسنگھ گرنتھ مکھ وید پاٹھ۔ (جپ جی)

(۲) اڈرک بھال نہ کے وید کہن اک بات۔ پہنس اٹھارہ کہن کتیباں اصلوں اک دہات (جپ جی)

(۳) گاون تدہ نوں پنڈت پڑھن رکھیشر جگ جگ ویداں نالے (جپ جی) پوڑی ۲۷

(۴) جت بھار دھیرج سنیار دہ اہرن مت وید ہتھیار۔ (جپ جی)

(۵) تم سب ہی تے رہت نرالم۔ جانت بید بھید در عالم (رہراس محلہ ۱۰)

(۶) وید میں نام اوتم سو سنی ہیں پھر بن جوں ہتیا لیا نا لیئے تک جن پیچ بچیا کو ڈالا گے تم ہم کو مار با دانند جی

(۷) گورکھ بیرچی بید بچارے۔ گورکھ پرچے انتری تارے (سدہ گوسٹ)

(۸) چارے بید ہوئے سچیار۔ پڑھے گوڑھے تن چار بچار۔
بھاؤ بھگت کر پنچ سدا وے نوہ نانک موکش انتر پاوے

(۹) ایک اونکار و بید پڑھی۔ گورمکھ نا دتگ گورمکھ وید ہگ۔ گورمکھ رہیا سماہی (پوڑی جپ جی)

(۱۰) چچا چار وید جہ ساجی چارے کھانیں چار جگان۔

اب مقام غور ہے کہ جب باباصاحب ویدوں کی اسقدر تعظیم و تکریم کرتے ہیں تو اس ایک واک کے ان سب کے مخالف کس طرح وہ معنے ہو سکتے ہیں جبکہ وہ خود تو وید بھی کرتے ہیں۔ ویل نہ پایا پنڈتاں جے لکھے لیکھ پران۔

اس واسطے ہم مناسب سمجھتے ہیں کہ اس کا صحیح صحیح ارتھ بیان کریں اور وہ یہ ہے قدرت بید پران کتیباں قدرت سرب بچار یعنے قدرت کا ہی بیدوں اور دیگر پورانے کتب یعنے براہمن گرنتھوں میں سب بچار ہے ایشور کی قدرت کے سوا اُن میں جھوٹے قصہ کہانی نہیں ہیں۔

غلام احمد ۱۷۰۔ پس جبکہ نانک صاحب بتعلیم قرآن شریف خدا کو خالق اور رب العالمین ہونے پر ایمان لے آئے تھے اور ویدوں کی ایسی تعلیموں کو انہوں نے یکلخت چھوڑ دیا تھا تو صاحبوں کی خدمت میں جو نانک صاحب کے سکھ ہو کر اور کشن سنگھ بشن سنگھ نارائن سنگھ بھگوان سنگھ وغیرہ نام لکھوا کر پھر اپنے گورو کے گرنتھ سے باہر چلے جاتے ہیں با ادب تمام عرض کرتے ہیں کہ وہ بھی ویدوں کی ایسی تعلیموں سے دست کش ہو جائیں۔

آریہ۔ نانک جی نے کہیں بھی قرآن کی تعلیم کو قبول نہیں کیا بلکہ ہمیشہ اُس کی تردید کرتے رہے ہاں اُنکے تردید کرنے کا عابدانہ ڈھنگ تھا اور نہ گورنمنٹ برطانیہ کے عہد معدلت مہد جیسی اُسوقت آزادی تھی اسلامی بادشاہوں کے ظلم کے زمانہ تھے اسواسطے وہ عموماً صلح کل مسائل پر بحث کرتے تھے

ہاں اکثر جگہ صداقت باطنی کے سبب راستی کا اظہار بھی مسلمانوں کے ساتھ اس عمدگی سے کیا کہ اُن کے طوطے بہلا دئے ست دھرم کو وہ کبھی ہاتھ سے نہ دیتے تھے مکہ کی بابت جو کچھ اُنہوں نے مردانہ کو کھایا اور اُس نے دین محمدی سے دست کش ہو کر عمل کیا اور ایمان لایا۔ وہ کیا کافی ثبوت اُن کے آریہ ہونے کا نہیں ہے۔ بحالت واپسی از عرب وقت مردانہ جیسا کا مسلمان حال خالصہ دھرم کا پیرو بمقام خوجہ مر گیا۔ باباجی نے وہاں ہی اُس کا بسم انت سنسکار کیا اور جلا دیا۔ چنانچہ مفصل ذکر اُسکا جنم ساکھی میں موجود ہے پھر گرنتھ میں ہے۔

نمبر ۱۔ سنگھ کور باکوڑے پھیریں۔ اسنگھ ملیچھ مل بھکر کھائیں (جپ جی)

نمبر ۲۔ مٹی مسلمان کی پیڑی پئے کمہار گھڑ بھانڈے اٹاں کیاں جلتے کرے پکار

نمبر ۳۔ دشٹ جتی ڈھ اُت اُت پاپا۔ سگل ملیچھ ہر دل رنگ ہاتا

نمبر ۴۔ ہوم جگیا نج گورو سے کرے۔ سبھ بھیریں کو آج سنگرے۔

نمبر ۵۔ بھوگ سکھ ہمارے نا ہٹے۔ پیچ پیچ ننشٹ دھماراما ہٹے (رہراس محلہ ۱۰)

جنھوں نے مسلمانوں کو بھی اپنی صحبت سے آریہ یا خالصہ دھرم پر چلایا۔ جنھوں نے صدہا مسلمانوں قاضیوں کو مباحثہ سے قایل کرایا۔ جنھوں نے مسلمانوں کو آگ میں جلایا۔ جن کے ست اپدیش سے کئی محمدیوں نے خالصہ دھرم پر ایمان لایا۔ جنھوں نے مسجدوں کو ست گڑھ بنایا۔ کیا معاذاللہ وہ مسلمانوں کی طرح اعمال عبادت ادا کرتے تھے !!!

نہ کہ صدہا مسلمانوں کو حرکت بیجا کی نماز چھڑا دی۔ بوگ کی لذت چکھنے کی خونخواری اور گوشتخوری مٹا دی۔ بلکہ بہا نتک کہ مسلمانوں کو نانک بخش وغیرہ سے اور محمد اسنگھ و رسولا سنگھ بنایا اُن کی نسبت ایسے گمان ایں خیال است و محال است و جنون۔

غلام احمد ۱۷۰۔ تو پھر خواہ مخواہ ایک ٹوکرا کبیوں کا سر پر اٹھائے رکھنا اور حرارت اور عفونت کی تکلیفیں اٹھانا ضرورت ہی کیا ہے۔

تردید۔ یہ آپ کی تعصبانہ حرارت اور الہامی عفونت ہے جو خواہ مخواہ جہالت و نادانی کے سبب تل دکھانے کو برا نہیں سمجھتے جو جب نہ دیا جو راد بہ پر خاش در ہم کشید گرا۔ چونکہ آپ علم حکمت معجزہ سے سراسر محروم ہیں اسواسطے میں آپکو رسالہ کیسوں کے فوائد مطبوعہ قانونی ہند ۱۸۸۶ء کی طرف متوجہ کرتا ہوں کہ دیکھیے کہ قانون قدرت اور حکمت نظری و عملی کے رو سے کیسوں میں کتنے فوائد ہیں اور اسمیں کیا کیا حکمتیں ہیں میں آپ کو ایک موٹی سی بات بتلاتا ہوں جسکو آپ غالباً اچھی طرح سمجھ سکتے ہونگے۔

کہ افغانستان و پنجاب یا ہند کے وہ مسلمان جو سر بالکل منڈاتے ہیں اُنہیں سے غور فرمائیے کہ فیصدی کتنے گنجے ہیں اور کیا جہالت و نادانی کے نتیجے میں مبتلا ہیں۔ باقی رہے بلوچستان یا غزنی کے مسلمان انہیں سے گنجے النادر کالمعدوم ہیں اور سکھوں میں تو بالکل نہیں ہیں۔ آپکے سید بھی اکثر سر پر بال رکھتے ہیں اور انکو فخر سمجھتے ہیں (دیکھو گلستان سعدی باب اول کی حکایت) پھر سورہ روم قرآن میں ہے فطرت اللہ التی فطر الناس علیہا لا تبدیل لخلق اللہ ذالک الدین القیم ولکن اکثر الناس لا یعلمون۔ ترجمہ دیکھو بناوٹ اللہ کی جس پر بنایا لوگوں کو بدلنا نہیں اللہ کے بنائے کو یہی ہے دین سیدھا لیکن بہت لوگ نہیں سمجھتے۔ تم قرآنی تعلیمات سے بھی آگاہ نہیں ہو افسوس (تحفۃ الہند مطبوعہ فاروقی دہلی۔ بعضے ہندو نانک پنتھی یہ گمان کرتے ہیں کہ ہم شرک سے خالی ہیں اور ہمارے بابا نانک اور دوسرے گورو وٹوں نے شرک نہیں کیا اور بابا نانک کے کلام میں توحید کا بیان بہت ہے۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ اگر بقول تمہارے بابا نانک نے شرک نہیں کیا لیکن مشرکوں سے بیزار ہو کر علیحدہ کیوں نہیں ہو گیا۔

تردید۔ آپ صلیت سے قطعی ناواقف ہیں باباصاحب نے شرک بالکل نہیں کیا وہ مشرکوں اور محمدیوں سے بالکل بیزار رہے چنانچہ فرماتے ہیں۔

ایک چھوٹا جو دو جے لگے ڈوبے سو وچ ناجڑ یا۔

باغ میں شاداب سرسبز درخت ہیں دودھ اور شراب و شہد کی ندیاں بہ رہی ہیں ہر قسم کا میوہ کہانے کو موجود ہے ساقی اور ساقنیں نہایت خوبصورت چاندی کے کنگن پہنے ہوئے جو ہمارے رہیاں کی گہونسنیں پہنتی ہیں شراب پلا رہی ہیں ایک جبشی کا ہاتھ جس کے گلے میں ہاتھ ڈالے پڑا ہے ایک کے ران سر پر دھرا ہے ایک چھاتی سے لپٹا رہا ہے ایک لب جان بخش کا بوسہ لیا ہے تو کوئی کسی کو نہ میں کچھ کر رہا ہے اور کوئی کسی کو نہ میں کچھ۔ ایسا بیہودہ پن ہے جس پر تعجب تو ہے کہ اگر بہشت یہی ہو تو بے مبالغہ ہمارے خرابات اُس سے ہزار درجہ بہتر ہیں" (دیکھو تفسیر سید صاحب صفحہ ۲۳۸ و ۲۳۹ جلد اول سورۃ بقر ۱۸۹۷ء)

نمبر ۱۰- کبیر صاحب کی رائے لکھا ہے کہ محمد صاحب کی نجات نہیں ہوئی۔ پھر پیدا ہونگے تب ست گورو کے اپدیش سے نجات پاوینگے" (دیکھو پستک محمد بودھ اور رسالہ تناسخ صفحہ ۶ مطبوعہ ۱۸۹۲ء)

نمبر ۱۱- بابا نانک صاحب کی رائے۔ بابا صاحب جب مکہ میں گئے اور وہاں مردانہ نے محمد صاحب کا حال دریافت کیا تب کہا کہ محمد صاحب پندرہ سو برس تک جنت میں رہ کر پھر شودر کے گھر میں جنم لینگے۔ تب وہ گورو کی سیوا کریگا اور اس جنم میں ست گورو کے وسیلے سے اُن کی نجات ہوگی۔ (دیکھو جنم ساکھی و رسالہ مذکور صفحہ ۶۸ ۱۸۸۴ء لاہور)

اب مرزا صاحب خود ہی فیصلہ کریں۔

نمبر ۱۲- حجت الاسلام میں امام محمد غزالی صاحب کہتے ہیں ولذت بہشت لذت شکم و فرج و چشم بیش نیست کہ در بستانے تماشا میکند و طعامے خوش مے خورد و در سبزی و آب رواں و نگارین مے نگرد و ایں شہوت باشد کہ ہم دریں جہان رجنب شہوت ریاست و استیلا و فرمان دادن حقیر و مختصر شود۔ تا بلذت معرفت چہ رسید۔ کہ رہبان باشد کہ صومعہ بر خود زندان کند و ہر روز بقدر یک طعام بیش نخورد و ند شرہ جاہ و قبول ولذت آں۔ پس لذت جاہ و قبول در بہشت دوست تر میدار و چہ لذت بہشت بیش از لذت شکم و فرج و چشم نیست پس لذت جاہ کہ ہمہ شہوات را مختصر کرد در لذت معرفت فرو رود" (صفحہ ۲۴۲ کیمیائے سعادت رکن چہارم اصل چہارم)

نمبر ۱۳- سید احمد صاحب فرماتے ہیں۔ "اور ایک کوڑ مغز ملا یا شہوت پرست زاہد یہ سمجھتا ہے کہ درحقیقت بہشت میں ان گنت حوریں ملیں گی شرابیں پینگے میوے کہاوینگے دودھ اور شہد کی ندیوں میں نہاوینگے اور جو دل چاہیگا وہ مزے اڑاوینگے اور اس لغو اور بیہودہ خیال سے دن رات اوامر کے بجا لانے اور نواہی سے بچنے میں کوشش کرتا ہے" (تفسیر سید احمد صاحب جلد اول سورۃ بقر صفحہ ۴۰ مطبوعہ ۱۸۹۵ء علیگڑھ)

نمبر ۱۴- ایک لائق پادری عربی زبان کا فاضل فرماتا ہے۔ "پھر قرآن کے اکثر مضامین انسانی کی نفسانی خصلت کو خوش کرتے ہیں چنانچہ بہشت کی چار خوشیوں کا بیان ہے یعنی شراب باغیچے ابریشمی پوشاکیں عورتیں اور لونڈے بیشک تمام عیاش و بدکرداروں کو ایسی ہی خوشیاں بہت ہی پسند آتی ہیں (ینابیع دسیر صفحہ ۳۵ ۱۸۸۶ء)

اب ہر ایک دانا سمجھ سکتا ہے کہ عقل کے موافق قانون قدرت کے مطابق رنتی و صداقت کے ترین لذائذ جسمانی اور شہوت نفسانی سے اعلےٰ ترین کون سی نجات ہے آیا یہ کہ جسکو وید مقدس نے خدا و ند طریقہ پر معقول دلائل اور پاکیزہ وسائل سے ارشاد فرمایا بلکہ ثبوت پہنچایا ہے۔ یا وہ نفسانی اور جسمانی بلکہ عشرت کدۂ حیوانی۔ جو عقل کے خلاف۔ دور از انصاف بعید از قیاس اور روحانیت کی ستیاناس کرنیوالی شیطان کی ماوا و ملجا حوروں اور غلمانوں کی حرم سرا قرآنی جنت ہے جس کی مشرح کیفیت ہمنے آیات قرآنی سے جتلادی ہے۔ ہوشمند اور فاضل مولوی صاحبان ذرا غور فرماویں کہ کیا ایسی معقول نجات پر کوئی فلسفی برہان قایم ہو سکتی ہے یا خود یہ قرآنی نجات معقولیت کے سامنے ٹھہر سکتی ہے۔

# باب ہشتم

## دور ویش یا نترا

غلام احمد ۲۳۴- آریوں کے شتر بے مہار رہنے کی یہی وجہ ہے کہ عبودیت اور پرستش کے پاک طریقے اور تزکیہ نفس کی خالص تدبیریں وید میں ہرگز نہیں ہیں"

تردید۔ بکلٌ شیٔ یرجع الی اصلہ کی عربی کہاوت کیا عمدہ زیبا ہے اور آپکے عین مدعا۔ شتر کو عرب اور اسلام سے حقیقی نسبت ہے اور ہر دو کو اُس سے الفت و محبت۔ کیونکہ شیطان دونوں کے کندہ ہو پر سوار ہے اور ابلیس ہر دو کا یار غمگسار۔ حدیث گواہ ہے اور ہر ایک مولوی آگاہ جرانی میں ہے ما من بعیر الا فی ذروتہ شیطان۔ ترجمہ نہیں کوئی اونٹ مگر یہ کہ بلند ہی اُس کی کے شیطان ہے۔

علاوہ بران خود قرآن بھی راوی ہے۔ اور اُسکی شہادت بھی حدیث کے مساوی۔ کہ ہر ایک مسلمان کے دل میں شیطان وسوسہ ڈالتا ہے اور پنیجے اُن کی گود میں پالتا۔ چونکہ ہر دو یک جان و دو قالب ہیں اسی واسطے ایک ہی شیطان دونو پر غالب (دیکھو قرآن سورۃ الناس اور کیمیائے سعادت عنوان اول صفحہ ۱۰ ۱۸۹۲ء)

اب غور فرماکر بمہار کو منسوب کیجئے۔ یا بے مہار رہنے و یکھئے عبودیت یعنے نماز کیوقت اُٹھنے بیٹھنے کی قواعد پر غور فرمایئے اور تقلید پرستی پر ایمان لائے پھر دیکھئے کہ یہ تمام اونٹ کی نقل ہے یا حضرت کی عقل۔ ہم حیران ہیں کہ آپ اونٹ کو کس کروٹ بٹھلاتے ہیں اور بیچا شتر کینہ کہاں چھپاتے ہیں۔ کیونکہ موسیٰ نے شیطان سے توحید حاصل کی اور داد شاگردی نبی آپ کے حضرت نے بروقت معراج موسیٰ سے تعلیم پائی۔ جس طرح موسیٰ کو حضرت سے نسبت ضروری ہے اسیطرح آپکو شتر یا شیطان کی ہر وقت حضوری۔ تمام پاک طریقہ اُسی کی علامات ہیں اور شتر کی معمولی حرکات کے نشانات۔ چہ سود از حرکت بیجا کہ بنشینی و برخیزی۔ جہاد و قتل و خونریزی و جفاکاری کے بغیر اور جو صفائی باطنی و انوار روحانی کے آثار ہیں وہ تمام تر وید مقدس میں نمودار ہیں حقیقی عبودیت کی معقول بنیاد ہے اس کل وید میں کماحقہٗ ارشاد ہے۔ مگر جہاد و فساد کا نام و نشان نہیں۔ البتہ قرآن میں تزکیہ نفس کا نام و نشان نہیں (دیکھو باب نجات) حضرت اگر وید میں تزکیہ نفس کے پاک طریقے نہیں تو اور کہاں ہیں۔ کیا قرآن میں ہیں یا لوح محفوظ میں ہیں۔ ہم مرزا صاحب مشک آنست کہ خود ببوید نہ کہ عطار بگوید۔ ایسی زبان درازی سے آپکے حق میں خاموشی بہتر ہے۔

غلام احمد ۲۳۵- پرستش کی جزو تلاوت کلام الٰہی ہے کیونکہ محبوب کا کلام اگر پڑھا جاوے تو ضرور ہے محب کے لیے محبت انگیز ہوتا ہے اور شورش عشق پیدا کرتا ہے مگر آریہ لوگ اس سے کوسوں دور ہیں۔ اگر وید کو پڑہیں تو اُنہیں اُس کی حقیقت بھی معلوم ہو۔

تردید۔ بے شک ہم صداقت سے کوسوں بلکہ منزلوں دور ہو گئے تھے اور ہماری حالت ست دھرم کی بالکل برخلاف تھی ہم گنگا و جمنا کے کنارے کہڑے اُنہیں سراب جان سمجھتے تھے۔ ہمیں جہالت و جہلی کے سبب ملتان کے سراب و ربت اللحم کے کہارے تالاب شیرین معلوم ہوتے تھے۔ بیتسمہ جلو بہر پانی کے ہم پیاسے تھے مگر گنگا و برہم پتر کے آبحیات سے محض ترستے تھے۔ آب زمزم یعنے کعبہ کی کہاری

۵۱- دیکھو روضۃ الصفا ذکر معراج اور صحیح بخاری کی حدیث مع ترجمہ مندرجہ رسالہ تائید الاسلام ماہ رمضان ۱۳۰۹ھ جلد اول و دوم مطبوعہ نیر اعظم مراد آباد صفحہ ۳۳ سے ۳۴ تک۔

۵۲- اتقان کے نوع ۱۶ میں ابن سعد کی روایت عائشہ سے منقول ہے اذا نزل علیہ الوحی یغطہ فی راسہ "جب محمد صاحب پر وحی نازل ہوتی تھی تو وہ اونٹ کی بولی بولتا تھا اپنے سر میں" (دیکھو صفحہ ۵۳ مطبوعہ ناظری لاہور ۱۸۸۶ء)

کے بادشاہی خاندان میں بیاہی گئی تھی۔ جو سارس فتح قسطنطنیہ کی دیتی تھی۔ (دیکھو تاریخ ہند ۱۸۵۲ء کلکتہ صفحہ ۸۸)

نمبر ۱۶- وہی مؤرخ فرماتا ہے کہ ہم اس بات کو ثابت کر سکتے ہیں کہ بہت مدت نہ گذری ہوگی کہ آریہ جب تک سندھ کے پار ہو جاتے تھے اور اپنے دشمنوں سے بدلہ لیتے تھے۔ سو اٹک کے پار جانا اور جہاز پر چڑھنے کی مخالفت جدید ہے۔
اس سے پہلے جب تک کہ برہمنوں نے چھتریوں پر فتح نہ پائی تھی اور بدھ مذہب کو خارج نہ کیا تھا۔ تب تک آریہ بہت شجاع تھے اور اکثر مہم پر جایا کرتے تھے اغلب کہ یہ وہی وقت تھا جس میں کہ انہوں نے اٹک سے پار ہو کر تاربہ پر حملہ کیا تھا اور جہاز پر بیٹھ کر یوروپ کے جزیروں میں گئے تھے اور وہاں اپنے مذہب کو پھیلایا تھا۔ یہ بات چند مدت کی ہے کہ ہندو تعصب کے سبب بے عزم و مجہول ہو گئے ہیں۔ اور اپنی ولایت سے اس اندیشہ کے سبب باہر نہیں جاتے کہ شاید غیر مذہب والوں سے ملکر ان کی ذات نہ جاتی رہے" (تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۵۲ء صفحہ ۴۴)

نمبر ۱۷- مہاراجہ دھرتراشٹر والی ہستناپور کی شادی امیر افغانستان کی لڑکی سے ہوئی تھی۔ ان دنوں افغانستان کی دارالسلطنت قندھار تھی۔ اسی رانی گندھاری کے شکم سے مہاراجہ دریودھن متولد ہوئے (دیکھو مہابھارت آدی پرب)

نمبر ۱۸- ملک جرمن خصوصاً بہانگے برہمنوں کا آباد کردہ ہے اور اسی ملک میں آجکل سنسکرت کا بھی زور رہے۔ واضح ہو کہ یہ نام سنسکرت زبان کا ہے۔ شرما سنسکرت میں برہمن کو کہتے ہیں جرمنی زبان اور سنسکرت میں ج۔ ی۔ س بدل ہوتے ہیں۔ جیسے آریہ- آریہ- آرشیہ اصل میں شرما سے شرمن جیسے آریہ سے ایرین بنا اور وہی جرما یا جرمن ہے۔ جس کی تصدیق خود میکس مولر صاحب بھی کرتے ہیں (دیکھو رگوید مطبوعہ لندن کے اول صفحہ کا آخری نوٹ)

نمبر ۱۹- ایک مؤرخ فرماتا ہے کرن کے بعد چھ راجے منوانتر چلے گئے جنھوں نے یہ خاندانی لقب پایا کرن اور اسکے چھوٹے جانشین کرن کہلاتے تھے۔ البتہ اتنا معلوم ہوتا ہے کہ کرن کے نام کو ہندوستان میں مشرق کے جزیروں میں بہت ادب سے یاد کرتے ہیں۔ اس سے یہ خیال ہو سکتا ہے کہ راجہ کرن نے جہاز بھی تیار کئے ہوں اور یوروپ کے جزیروں میں اپنا دخل کیا ہو" (تاریخ ہند صفحہ ۴۸ ۱۸۶۱ء کلکتہ)

نمبر ۲۰- میرو کی اتر کی طرف بجروپر کی راجدھانی ہے وہاں کے راجہ کے لڑائی میں مارے جانے کے سبب کرشن چندر جی کے پوتے بیشیتر دھن سنگھ ساتھیہ معہ اور فاضل برہمنوں کے بذریعہ اڑن کھٹولے وہاں جا کر راج کرنے لگے جو کہ کرشن چندر جی کی خبر وفات سنکر پھر ایک دفعہ دوارکا میں آئے تھے (دیکھو ہری ونش۔ وشنو پرب ادھیائے ۹۶)

نمبر ۲۱- مؤرخ لیتھبرج فرماتے ہیں کہ آریا قوم کی قدیم زبان سنسکرت تھی اور قدیم یونانی و رومی پارسی انگریز۔ جرمن۔ فرانسیسی اس میں شامل تھے قدیم زمانہ میں یہ سب لوگ مثل ایک قوم کے بود و باش کرتے تھے" (تاریخ لیتھبرج ہندوستان صفحہ ۱۹ ۱۸۷۶ء)

نمبر ۲۲- حال کی تحقیقات سے جب کہ روسی زبان سیکھنے کا ہندوستان میں چرچا ہوا اور کلکتہ میں ایک سکول بھی کھولا گیا تو معلوم ہوا کہ ملک روس کی زبان بھی سنسکرت سے ملتی ہے اور جیسے یونانی و لاطینی وغیرہ سے اسکا تعلق ہے ان سے زیادہ روسی زبان سے تعلق ہے چنانچہ تجربہ سے معلوم ہوا کہ سنسکرت دان آدمی روسی جلد سیکھ سکتا ہے۔

نمبر ۲۳- کرنل الکاٹ صاحب فرماتے ہیں کہ مصریوں کی تاریخ سے ظاہر ہے کہ وے سپنت نامے ایک پوتر بھومی سے آئے جو کہ معلوم ہوا کہ ہند کے ساگر کے کنارے کہیں ہے۔ اس دیش کو وہ اپنے دیوتاؤں کی پرانی جگہ بتلاتے تھے آدی استھان کو مصر والے (پانٹ) پوتر کہتے تھے۔ اب پیدا ہو گیا کہ وہ سیتاپرت کی پوتر بھومی نہیں ہے دارالبحری استھان میں رانی ہتشاپ کی سمادھی کے پتھر دن اور چند آیت لکھو کہ مطلب سے صاف ظاہر ہو گیا ہے کہ وہ مقدس زمین بھارت ورش (ہندوستان) ہے۔ بیان ترکال درشا صفحہ ۵ ۱۸۶۳ء مدراس انگریزی۔

نمبر ۲۴- پروفیسر میکس مولر صاحب فرماتے ہیں کہ پارسی لوگ بھی آریہ ورت سے اٹھکر ایران میں آباد ہوئے تھے (دیکھو سائنس آف دی لنگویج صفحہ ۲۸۲)

نمبر ۲۵- اترا یہ راجا پرہ واسے جیتے ایورا جا کی نسبت چین اور تاتار کے جینیا لوجسٹ کہتے ہیں کہ وہی ہمارا مورث اعلےٰ تھا (تاریخ راجستان صفحہ ۴۳ و ۵۳ جلد اول ۱۸۲۹ء)

نمبر ۲۶- مورخ ٹاڈ صاحب فرماتے ہیں کہ پرانے زمانہ میں آریہ لوگ اپنی حد سندھ تک نہیں سمجھتے تھے۔ بلکہ کوہ قاف کی طرف تک ان کی حد تھی (مطلب از تاریخ راجستان صفحہ ۴۶)

نمبر ۲۷- شہر شونت (جو ملک مصر کے متعلق تھا) وہاں کے راجا بان نام کی لڑکی اوکھا نام سے کرشن چندر جی کے فرزند زادہ انرودھ جی کا بیاہ ہوا تھا۔ اور وہاں ست دھرم کا پرچار برابر ہوتا تھا (ہری ونش وشنو پرب ادھیائے ۱۱۶ سے ۱۲۸ تک)

نمبر ۲۸- منوسمرتی ادھیائے ۸ شلوک ۱۵۷۔

समुद्रपानकुशला देशकालार्थदर्शिनः । स्थापयन्ति तु याम्वृद्धिं सा तत्राधिगमम्प्रति १५

ترجمہ- سمندری سفروں سے واقف جہاز رانی سے آگاہ لوگ جو ملکوں اور وقتوں اور بیوپاروں کے جاننے والے ہوں ایسے واقفکار جو بیاج مقرر کریں وہی رائج ہونی چاہئے۔

نمبر ۲۹- منوسمرتی ادھیائے ۸ شلوک ۴۰۶۔

दीर्घाध्वनि यथादेशं यथाकालं तरो भवेत् । नदीतीरेषु तद्विद्यात् समुद्रे नास्ति लक्षणम् ४०६

ترجمہ- دریا کے راستہ سے دور جانے میں دریا کی تیز روی و قیام آب و موسم گرمی اور برسات وغیرہ کا لحاظ کر کے کشتی کی اجرت مقرر کرنی چاہئے مگر سمندر میں جہاز کے واسطے یہ قاعدہ نہیں ہے بلکہ جب تاجر بحر اعظم میں جا کر بیوپار کر کے تجارتی اشیا کو فروخت کر کے اور وہاں سے کچھ خرید کر لیکر واپس آئے اسکے بعد جتنا فائدہ ہو اس سے پچاسواں حصہ راجہ لے۔

نمبر ۳۰- منوسمرتی ادھیائے ۷ شلوک ۱۸۵۔

संशोध्य त्रिविधं मार्गं षड्विधं च बलं स्वकम् । सांपरायिककल्पेन यायादरिपुरं शनैः १८५

ترجمہ- تین پرکار کے راستوں زمینی سمندری اور آکاس کو بیخوف و خطر بنا کر زمین میں رتھ گھوڑے ہاتھی سے جل میں کشتی اور جہاز سے آکاس میں بیمان آدی سے جاوے۔

نمبر ۳۱- آریہ ورت کے چند فضلا کا ایک گروہ (جن میں پانڈو بھی تھے) دیش دیشانتر دو میں اپدیش کیواسطے گئے تھے چنانچہ یہ سفر دو مرتبہ ہوا۔ پہلی بار برہما سیام چین تبت سے کیلاس تک اور کیلاس سے اوپر کچھ حصہ شمالی کوہ التائی کا پھر کر تاتار ہو کر (ایرجا) ایران میں گئے۔ وہاں سے ہرات پھر کابل اور وہاں سے قندھار میں جو دھرتراشٹر کے سسرال تھے۔ اور بلوچستان سے گذر کر آریہ ورت میں پہنچے دوسری بار سنگلدیپ کے راستہ جہاز عرب ہو کر ملک مصر میں گئے اور وہاں سے سویت پربت یعنے جبل القمر یعنے علاقہ زنگبار تک پھر کر اسی طرح اپدیش کرتے ہوئے واپس آئے (مفصل دیکھو مہابھارت سبھا پرب ادھیائے ۲۶ سے ۲۸ تک)

نمبر ۳۲- سری نارد منی جی (جو علم موسیقی میں بھی شہرہ آفاق تھے) ہمیشہ اپنی تمام زندگی میں ملک بملک اپدیش کرتے رہے اور دور دراز ملکوں جزیروں میں ست دھرم کو پھیلایا۔ (رامائن بال کانڈ سرگ ۱ سلوک ۱ تک)

نمبر ۳۳- تذکرہ ۶ مردم چین بلشکیا و اشوف نامند این مذہب ملک تاتار و ترکستان رفت و ند کہ اکنون آنرا ہندوستانی نامند مردم چین بر پنج عنصر قائل اند و اہل مذہب بدھ کیا ہستگو ہستند کہ جمیع موالید عالم سفلی ازین عنصر مرکب اند و عالم ہمیشہ بدین رسم و بہ تناسخ قائل اند و مطلقاً گوشت جانداران نخورند



نسخہ حنیط احمدیہ

स्वाहा वैश्वानरं ज्योति स्वाहा गमो भेषा। दिव्य दिवन्तेथू मोग त स्वज्योतिः पृथिवी स्म समना पृणा स्वाहा। यजुर्वेदे। संहिता। अध्याय ६ मंत्र २१।

ترجمہ۔ ہے نارمک پرش تو اکھی یان (سٹیمر) جہاز بنا کر سمندر کو جا۔ اور بمان (ببلون) گنگول کی پرکاش کرنیوالے بنا کر انتر کھشم اکاس میں جا اِن ودیا باتی سے یکت ہو کر پرکاش ان سب جگت کے اُتپن کرنیوالے پرمیشور کیطرف متوجہ ہو مہید اور وید و کتابوں کی ابھیاس سے پران اور اپان کو جان نینے یوگ ابھیاس کر جوتش ودیا سے یکت ہو کر دن اور رات کی ماہیت کو جان وگیان سہت بانی سے رگ۔ یجر۔ سام اتھرو ویدوں کو مطالعہ کر بھومی یان (ھوا کا س یان (بوان) سے زمین اور عالم بالا کو جان اور پراپت ہو سنسکرت بانسری سے یگیہ کو پراپت ہو وید کی ودیا سے اونشدھی سموہ کو جان۔ جل کے گن اپ گن ظاہر کرانے والی ودیا سے بیوپار میں لانے یوگ پوتر جل کو دریافت کر کلا یکت ہونے کے لئے بجلی اور اگنی اچھی طرح جان اور سیری آگیا انوسار ست دھرم کا اپدیش کر بتری کلاوں والے بمانوں کے دہوئیں کا اس انترکھ کو پراپت ہوں اور اُمنیں کاشٹ وغیرہ کو بھسم کر اور اُن کی بھسم سے پرتھوی کو ڈھانپ دے۔

اور رگوید میں بھی اکثر شرتیوں میں جہاز بنانے اور دور دراز ملکوں میں جانے کی اجازت وارشاد فرمودہ ہے "کہ دھرمک رشی اور قدیم آریہ لوگ سیاحت اور ست اپدیش و ویدوکت ہدایت پھیلانے کو دور دراز ملکوں میں جاتے تھے اور ست دھرم کا اُپدیش فرماتے۔ نمبر ۲

तच्चक्षुर्देवहितं पुरस्ताच्छुक्रमुच्चरत पश्येम शरदः शतं जीवेम शरदः शतं शृणुयाम शरदः शतं प्रब्रवाम शरदः शतमदीनाः स्याम शरदः शतं भूयश्च शरदः शतात्। यजुर्वेद संहिता अध्याय ३६ मंत्र २४

ترجمہ۔ جو برہم سب کا درشٹا اور دھارمک لوگوں کو نجات کا رکھشک رات سروپ ورتمان ہے اُسی برہم کو ہم لوگ سو ورش تک گیان نیتروں سے دیکھیں اور اسی کی آگیا پالن کرتے ہوئے جیویں اُسی کے گنا نواد سنیں اُس کی برہم ودیا کا سب کو سدا اپدیش کریں سکی کر پالتے کسی کے محتاج نہ رہیں اور جبتک جیویں سو ورش سے ادھک اُسی کی آگیا کا پالن کریں۔ سنیں اور اپدیش کریں اُسی کی اُپاسنا کرنی واجب ہے۔ نمبر ۳ یوگ شاستر

जातिदेशकालसमयानवच्छिन्नाः सार्वभौमा महाव्रतम्। योग सूत्र पाद २ सू० ३१।

مہابرت یعنے ست دھرم وہی ہے جو سب جاتیوں (یعنی بنی نوع انسان کے مختلف گروہوں) میں تمام ملکوں میں ہر ایک زمانہ میں اور سب سمیوں میں پرچلت ہو سکے اور ایسے ہی دھرم کا پالن کرنا انسان کے واسطے ضروری ہے۔ نمبر ۴۔ منوسمرتی ادھیا ۲ شلوک ۲

एतद्देशप्रसूतस्य सकाशादग्रजन्मनः। स्वं स्वं चरित्रं शिक्षेरन् पृथिव्यां सर्वमानवाः ॥२०॥

تمام دنیا کے لوگ اِس ملک آریہ ورت کے فضلا سے تعلیم حاصل کریں اور یہاں کے لوگ مختلف ملکوں میں جا کر ست دھرم اور ودیا کا پرچار کریں۔ نمبر ۵ منوسمرتی ادھیا ۱۰ شلوک ۴۳۔

शनकैस्तु क्रियालोपादिमाः क्षत्रियजातयः। वृषलत्वं गता लोके ब्राह्मणादर्शनेन च ॥४३॥

ترجمہ۔ آہستہ آہستہ کریا کے لوپ ہو جانے سے یہ کھتریوں کی جاتیاں پراگندہ اور پتت ہو کر برہمنوں سے دور چلی گئیں ممالک ذیل میں۔ نمبر ۶ منوسمرتی ادھیا ۱۰ شلوک ۴۴

पौण्ड्रकाश्चौड्रद्रविडाः काम्बोजा यवनाः शकाः। पारदापह्लवाश्चीनाः किराता दरदाः खशाः ॥४४॥

ترجمہ ممالک ذیل پونڈرک (مصر) اوڈر ور ڈور (جزائر برطانیہ) کا مبوج (جزیرہ نما ہند چینی) یونان (یونان) شک (اٹلی) پارد (پہلو) پارس یا ایران) چینا (چین) کرات (بلوچستان) درد (داردستان یا چینی تاتار) کھشا (روس) سے بانفسے آریہ ورت سے جا کر وہاں آباد ہوئے۔

نمبر ۷۔ بھارت شانتی پرب موکش دھرم ادھیا ۳۲۵ شلوک ۱ سے ۱۰ تک صاف لکھا ہے کہ ویاس جی معہ سکھ دیو کے امریکہ گئے تھے اور وہاں عرصہ تک رہے بعدہ از اں سکھ دیو جی وہاں سے بسواری بیلون کے ہیرو دیش میں اپدیش کرتے ہوئے براہ چینی تاتار چین سے گذر کر آریہ ورت پہنچے اِس تمام سفر میں ان کے تین سال منقضی ہوئے۔

نمبر ۸۔ امریکہ کے راجا کارو ویم کی لڑکی الوپی کے ساتھ ارجن جی کا بیاہ ہوا تھا جس کے حمل سے ایک بہادر اور شور بیر لڑکا بلوان نام پیدا ہوا (دیکھو بھارت بھیشم پرب ادھیا ۹۰ شلوک ۷ سے ۶۵ تک)

نمبر ۹۔ ارجن نے واسطے ست اپدیش کے ایکدفعہ معہ چند فضلا کے سمندر کا سفر کیا۔ اور مفصلہ ذیل جزائر میں گئے۔ اگست تیرتھ۔ سوبھدر تیرتھ۔ پولوم تیرتھ کارندھم تیرتھ بھارد واج تیرتھ۔ ارجن کے ست اپدیش سے لوگوں کو بہت لابھ پہنچا (دیکھو بھارت آدی پرب ادھیا ۱۲۶)

نمبر ۱۰۔ پارسیوں کی کتاب میں بھی بیاس جی و سری جیمنی جی کا نام مقام بلخ جانا اور زرتشت سے مباحثہ کرنا صاف درج ہے جو اُن کی کتاب کے باب ظہور سیزدہم نامہ منثور میں مفصل ذکر ہے (دیکھو باب ۱۳۔ آیت ۶۵ و ۶۶)

نمبر ۱۱۔ سری رامچندر جی و سیتا جی کا ایک مشہور میلہ اصلی باشندگان امریکہ میں سالانہ ہوتا ہے جیسا کہ آریہ ورت میں دسہرہ اُس روز کو وہ مبارک سمجھتے ہیں اور اُن کی تعظیم بجا لاتے ہیں اور فتحیابی کا نشان بتلاتے ہیں (دیکھو رسالہ تھیوسافسٹ ۱۸۸۴ء اور ہولی و یلاز انگریزی ۱۸۸۴ء صفحہ ۱)

نمبر ۱۲۔ مہاراجہ سگر جی (جن کی کئی پشتوں بعد رامچندر جی ہوئے) کی بابت ایک مؤرخ لکھتا ہے۔ سگر ایک بڑا زبردست بادشاہ تھا جنے سمندر پر جہازوں کے وسیلہ سے بڑی مہمیں سر کیں ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ بہت مدت سے یوروپ کیطرف کے جزیروں میں آریہ مذہب نے رواج پایا ہے۔ وہ جزیرہ بالی میں جو کہ جاوا کے نزدیک ہے بدستور رائج ہے جو جاترا کرتے اور برہمنوں کو مانتے ہیں اسی واسطے یہ بات اغلب ہے کہ سگر کے وقت میں آریوں نے پہلے سمندر کے پار جا کر ان جزیروں میں اپنا دخل کیا۔ اور اپنے مذہب کو رواج دیا ہو۔ ان جزیروں میں ہوا اور دیوتاؤں کے سگر کو سمندر کا دیوتا قرار دیتے ہیں (دیکھو تاریخ ہند کلکتہ ۱۸۶۵ء صفحہ ۲۷ و ۲۸۔ اور بالمیکی رامائن بال کانڈ سرگ ۴۰ شلوک ۲)

نمبر ۱۳۔ راجہ بکرماجیت کے زمانہ میں برہمنان ہند یوروپ گئے تھے علاوہ بر اں خود مہاراجہ صاحب بھی صدہا جہاز ہمراہی فوج لیکر روم و یونان کیطرف گئے تھے اور عموماً یوروپ جایا کرتے تھے اور اُنکے واسطے کسی طرح کی بندش یا رکاوٹ نہیں تھی (دیکھو کتاب ان گریجی باب چہارم اور جیوتر ودابھرن کا سنسکرت گرنتھ)

نمبر ۱۴۔ شاہ سلوکس والی بابل نے اپنی بیٹی کی مہاراجہ چندر گپت سے شادی کی تھی" دیکھو تاریخ ہند ۱۸۵۲ء صفحہ ۶۴۔

نمبر ۱۵۔ اس بات میں اور بھی متفق ہیں کہ نوشیرواں والی بغداد کی ایک بیٹی اودے پور

خصوصاً کسی اُسوقت کے موجودہ شخص یا سردار بادشاہ کیواسطے ہے نہ کہ بعد کے واسطے کیونکہ آیت ہم امیں ہے۔ "اُن چیزوں کو جو میں نے بادشاہ کے حق میں بنایا ہے بیان کرتا ہوں" بس یہ بیان کسی اور کا داؤد کے واسطے ہے نہ کہ خود داؤد کا کسی کے واسطے (نمبر ۳) مرزا صاحب نے دوسری آیت تو صحیح لکھی مگر تیسری میں غلطی کردی اور اسیطرح چوتھی وغیرہ میں بھی لہر یہ غلطیاں دیدہ دانستہ ہیں نہ کہ سہواً۔ ناظرین جان سکتے ہیں کہ مرزا نے کس قدر زبور کی عبارت بے ترتیب اور غلط لکھکر دھوکا دیا یہی حال اُسکا اور اور حوالوں میں بھی ہے مگر کسی طرح یہ زبور محمد کے حق میں موزون نہیں بلکہ معاملہ واژگون ہے ہاں اگر سنگھ سبھائی خیال فرماویں اور بر سر انصاف آویں تو ہم اسکو سری مان گورو گوبند سنگھ جی کی نسبت لگاتے اور خود محمدیوں اور عیسائیوں کو منصف بناتے ہیں ورنہ حاجت مشاطہ نیست روئے دلارام را +

اور وہ یہ ہے سنگھ و ربہا ور اور پہلوان تینوں نام بالکل مترادف ہیں پس ڈیڈ کہتا ہے کہ اے گورو گوبند سنگھ جی تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہے اور یہ بات بالکل محتاج بیان نہیں کیونکہ گورو صاحب حسن ظاہری و باطنی سے آراستہ تھے مگر محمد صاحب کی نسبت سر جارج سیل صاحب فرماتے ہیں کہ محمد رنگت میں معمولی عربوں کی رنگت جیسا کہ تھا (دیکھو انگریزی قرآن کا دیباچہ صفحہ ۲۹)

تیری لبوں میں نعمت بٹائی گئی ہے" جس محبت و اخلاق سے اُنکا دنیا میں برتاؤ تھا اسکے بیان کرنے کو بھی کوئی زیادہ فصیح چاہئے اور اسی واسطے تھوڑے عرصہ میں ہا لوگ اُنکے پیرو ہوگئے۔ مگر محمد صاحب کے دین کی نسبت ایک فاضل یورپین فرماتا ہے کہ محمد کا دین للشان کا ایجاد ہے کیونکہ جور و ظلم سے لوگوں کو گرویدہ کیا گیا تھا

اے پہلوان اپنی تلوار جو تیری حشمت اور بزرگواری ہے حمایل کرکے اپنی ران پر لٹکا اور اپنی بزرگواری سے سوار ہو۔ اے پہلوان یعنے بہادر سنگھ اپنی تلوار یعنے کھنڈے کو حمایل کرکے ران پر لٹکا اور گھوڑے پر سوار ہو۔ اور ست دھرم کے مخالفوں سے لڑ۔ بزرگواری کی سواری نہ تو مسیح کے نصیب ہوئی اور نہ محمد کے کیونکہ اول کی سواری گدھا اور دوسرے کی براق جو گدھے سے بڑا اور گھوڑے سے چھوٹا غالباً خچر یا دراز گوش ہوگا۔ مگر گورو صاحب گھوڑے پر سوار تھے سو اور سچائی اور ملائمت اور صداقت کے واسطے اقبالمندی سے آگے بڑھ تیرا دہنا ہاتھ تجھ کو مہیب کام سکھلاویگا" دہنے ہاتھ سے مراد بڑا بیٹا ہے جس نے کام جنگ میں مہیب کام دکھلائے۔

تیرا تخت اے خدا ابدالآباد ہے" یعنے اے خدا (گوبند) تیرا تخت (انچلا نگر) ابدالآباد ہے ہمیشہ رہیگا مگر محمد اور عیسےٰ کا کوئی تخت نہیں۔

"اس سبب سے خدا تیرے خدا نے تجھ کو خوشی کے عطر سے تیرے مصاحبوں سے زیادہ مسح کیا" یعنے تیرا فیض اوروں سے زیادہ ہے اور عطر یار وغن یا پھلیل کا لگانا بھی سنگھوں میں زیادہ رواج ہے نہ کہ محمدیوں یا عیسائیوں میں۔ تیرے سارے لباس سے مُر اور عود او رتج کی خوشبو آتی ہے۔ یہ اشارہ اُس عالیشان بھون کی طرف ہے جو گورو جی نے ہمالیہ پہاڑ کے دامن میں ویدک قاعدہ کے مطابق کیا جسکی سامگری زبور والے نے اتنے عرصہ پہلے بیان کردی اور تفسیر فتح العزیز کی جلد اول میں ہے کہ امیر المومنین علی نے کہا کہ زمین ہندوستان دوسری زمینوں کی نسبت زیادہ تر خوشبو والی کسواسطے ہے اور خوشبو کے اقسام عود اور جوز و قرنفل وغیرہ زمین ہند کے ساتھ کیوں مخصوص ہیں وجہ اسکی یہ ہے کہ جس وقت آدم جنت سے ہندوستان میں گرا تھا اُسکے بدن پر بہشت کے درختوں کے پتے لپٹے ہوئے تھے ہوانے اُن پتوں کو چاروں طرف پراگندہ کردیا جس درخت پر

۵۱ محمد صاحب کی سواری میں بھی اکثر ایک گدھا یعفور نام تھا جو عربی پڑھا ہوا تھا (دیکھو کشف ردیف صفحہ ۴۰)
۵۲ دیکھو بیتی کی انجیل ۵۳ دیکھو معارج النبوۃ رکن چہارم باب پنجم فصل ششم صفحہ ۵۳ اور رسالہ معراج صفحہ [illegible]
مطبوعہ [illegible] ۵۴ دبستان مذاہب صفحہ ۵۶ تعلیم یازدہم سطر ۱)

کہ کوئی پتا اُن پتوں میں سے پہنچا اُس درخت میں ہر رنگ کرتے خوشبو پیدا کردی اور حاکم و بیہقی محدث بھی یہی رائے ہے۔ مگر محمد و عیسےٰ کے یہ بات کہاں نصیب تھی۔ بلکہ یہ چیزیں عرب میں نادر ہیں۔ پس ناظرین خود ہی سوچ لیں کہ یہ پیش گوئی اگر ہے تو کس کی نسبت زیادہ موزون ہے عیسیٰ یا محمد یا گورو گوبند سنگھ کی۔ **قولہ**۔ اسیطرح یسعیاہ نبی نے آنحضرت کی جلالیت وعظمت کے بارے میں اپنے صحیفہ کے باب ۴۲ میں بطور پیشگوئی کے وحی پاکر بیان کیا ہے۔

**اقول**۔ اس عبارت میں بھی کوئی بات نسبت حضرت کے درج نہیں اور تاویل سے کہیں کہیں کی بات چلی جاتی ہے مگر ایک آیت ضرور غور طلب ہے جسکا مطلب ہم نہیں سمجھتے کہ اس جگہ خدا کو دردِ زہ شروع ہے اور حاملہ عورت کی مانند چلا رہا ہے چنانچہ "دیکھو میں خاموش ہو رہا اور آپکو روکتا گیا پر اب میں اس عورت کیطرح جسے دردِ زہ ہو چلاؤنگا۔ اور ہانپونگا اور زور زور سے ٹھنڈی سانس بھی لونگا۔ نہیں معلوم کہ خدائے محمدیان کو کونسی مصیبت پڑی ہے اور اس مزاج خدا سے کیا بہتری کی امید ہو سکتی ہے۔ **قولہ** ایسا ہی یوحنا نبی نے آنحضرت کی جلالیت وعظمت ظاہر کرنے کے لئے بطور پیشگوئی گواہی دی جو انجیل متی باب سوم میں اس طرح درج ہے میں تو تمہیں توبہ کیلئے پانی سے بپتسمہ دیتا ہوں لیکن وہ جو میرے بعد آتا ہے مجھ سے قوی تر ہے کہ میں اسکی جوتیاں اُٹھانے کے لائق نہیں وہ تمہیں روح القدس اور آگ سے بپتسمہ دیگا"۔ اس پیشگوئی پر محض نادانی کی راہ سے عیسائی لوگ حکومت کرتے ہیں کہ یہ حضرت مسیح کے حق میں ہے مگر یہ دعوے سراسر باطل ہے۔ **اقول**۔ اس تمام دعوے کا سو اور بطلان (کہ آیا محمد کے حق میں ہے یا مسیح کے) ہم خود انجیل سے بتلاتے ہیں اور مرزا صاحب کو صداقت کی طرف بتلاتے ہیں خدا اُنہیں ہدایت دیوے۔ یوحنا نے اُنہیں جواب دیا اور کہا میں پانی سے بپتسمہ دیتا ہوں پر تمہارے بیچ میں ایک کھڑا ہے جسے تم نہیں جانتے ہو۔ میرے پیچھے آنے والا جو مجھ سے مقدم ہوا ہے جس کی جوتی کا تسمہ کھولنے کے لایق نہیں ہوں۔ وہی ہے۔ یہ بیت عبرا کے یردن کے پار ہوا جہاں یوحنا بپتسما دیتا تھا دوسرے دن یوحنا نے یسوع کو اپنے پاس آتے دیکھا اور کہا دیکھو خدا کا برہ جو دنیا کا گناہ اُٹھا لیجاتا ہے۔ یہ وہی ہے جسکے حق میں میں نے کہا کہ ایک وہ میرے پیچھے آتا ہے جو مجھ سے مقدم ہوا کیونکہ مجھ سے پہلے تھا" (دیکھو یوحنا کی انجیل باب ۱ آیت ۲۶ سے ۳۰ تک)

**قولہ**۔ انجیل برناباس میں تو صریح نام (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم) جو محمد ہے درج ہے۔ اور اُسکے ٹالنے کے لئے یہ ناکارہ عذر پیش کیا جاتا ہے کہ مسلمانوں نے کسی زمانہ میں یہ نام نبی کا کتاب برناباس میں درج کردیا ہوگا۔ یا خود کتاب تالیف کرلی ہوگی یا مسلمان لوگ کسی رات کو اتفاق کرکے مسیحی کتب خانوں میں جا گھسے اور اپنی طرف سے برناباس کی انجیلوں میں جا بجا محمد نبی کا نام درج کردیا ایک انگریز جارج سیل صاحب جو اکابر علماء عیسائیوں سے ہے اس کا ترجمہ قرآن شریف جو اُن کی طرف سے شائع ہو کر مطبع لنڈن فریڈرک وارن اینڈ کمپنی میں چھپا ہے اُسکے پہلے دیباچہ میں مؤلف موصوف نے یہ تحقیق کرکے کہا کہ ایک بزرگ راہب نے انجیل برناباس پڑھکر اور اُسمیں پیشگوئی ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے بارے میں کھلے کھلے طور پر پاکر مسلمان ہوگیا تھا بیان کیا ہے (دیکھو صفحہ دہم سطر چہارم ترجمہ قرآن) **اقول**۔ اس تمام بیان میں بھی مرزا صاحب نے حق سے بہت مخالفت کی ہے اور جہاں تک ہو سکا راستی کے چھپانے میں کسر نہیں رکھی۔ یہ کتاب ہمارے پاس موجود ہے اور ہم نے اسکے حوالے بھی جا بجا درج کئے ہیں مرزا صاحب نے چالاکی کرکے صفحہ ۱۰ کی تین سطریں اور اسیطرح صفحہ ۹ کی جن سے دلیل لقط ہوتی ہے ارادتاً چھوڑ دی ہیں۔

چنانچہ جارج سیل صاحب نے جو فرمایا ہے وہ یہ ہے کہ "انجیل برنباس پوری تاریخ مسیح کی تا معراج ہے اور بہت سی باتیں چاروں اصل انجیلوں کی اس میں پائی جاتی ہیں مگر اُن میں بہت سی چالاکی سے اسلام کے موافق جعلی ہوئی معلوم ہوتی ہیں سب کتاب کا

مغارند۔ نقش الاموات سید احمد۔" (تاریخ چین فارسی صفحہ ۹۰ و ۹۱)

نمبر ۳۴۔ ایک اور مؤرخ فرماتا ہے کہ برہمن سلطنت عرب و عجم و سیستان و شیراز و اصفہان تک ہیں (اقوام الہند صفحہ ۷ نولکشور)

نمبر ۳۵۔ پادری راجندر صاحب فرماتے ہیں" بیاس جی اور شسٹ جی اور بہنوں اور کیلوں نے مختلف زبانوں میں بھی وعظ کیا ہے۔ (اعجاز قرآن مطبوعہ سکندرہ صفحہ ۲۵۴ فصل ششم)

نمبر ۳۶۔ شہر اصطخر میں جو ایک مکان ویران موجود ہے اسے وہاں والے تخت جمشید کہتے ہیں اُس مکان ویران پر بہت قدیم کتبے موجود ہیں جو بکوشش میجر الیس صاحب پڑھے گئے ہیں وہ سنسکرت سے ملتے ہیں جن لوگوں نے ایران اور آریہ ورت کی تواریخ سلف بخوبی دیکھی ہے اُنکے دلمیں اُنکی صورت و شکل و نقش کو دیکھکر یقین کلی ہو جاتا ہے کہ اُس زمانہ میں آریہ ورت اور ایران کے چال چلن۔ مذہب طور طریق وغیرہ میں کچھ بڑا فرق نہ تھا (بدیع ہندوستان صفحہ ۱۸ و ۱۹)

نمبر ۳۷۔ ذات کا امتیاز ایک مدت سے چلا آتا ہے اور اُسکی پابندی صرف ایشیائی ملکوں ہی بلکہ اکثر اور ملکوں میں بھی تھی۔ جیسے مصر اور یونان وغیرہ میں اور یہ بھی نہیں کہ صرف پرانی ہی دنیا کی آبادی میں ہو بلکہ امریکہ میں بھی پیرو اور میکسیکو والوں کے ہاں اس امتیاز کے آثار پائے جاتے ہیں اور اس امتیاز کا اصل منشا سب جگہ ایک ہی معلوم ہوتا ہے (اخبار انجمن پنجاب نمبر ۲ جلد ہشتم)

نمبر ۳۸۔ آریہ بھٹی نامے پستک جو علم نجوم کے متعلق ہے اُس میں یہ شلوک ہے۔

लङ्कापुरेऽर्कस्य यदोदयः स्यात तदा दिनार्धं यमकोटि
पुर्यां अधस्तदा सिद्धपुरेऽस्तकालः स्याद्रोमके रात्रिदल

ترجمہ۔ جب لنکا میں آفتاب طلوع ہوتا ہے یعنے خط استوا پر تو جاوا میں دوپہر امریکہ میں وقت غروب شمس اور روم میں آدھی رات ہوتی ہے۔

نمبر ۳۹۔ زمانہ قدیم میں آریہ لوگ امریکہ میں جاتے تھے جسکے صدہا نشانات۔ تقریبًا مذاہب۔ عمارت رنگت۔ وغیرہ کے امریکہ میں موجود ہیں۔ آریہ لوگ آریہ ورت سے بسواری جہاز براستہ جاوا اور بالی کے میکسیکو۔ پیرو۔ وسط امریکہ جزیرہ نما یوکٹن کے شہروں اور ملکوں میں جایا کرتے تھے (ہندو سویلزیشن ان اینشنٹ امریکا مطبوعہ ۱۸۸۳ء صفحہ ۱ سے ۳۰ تک)

نمبر ۴۰۔ زمانہ حال کی تحقیقات نتیجہ جو مغربی محققوں اور علم سائنس کے لٹریچر میں ہر لوگوں نے کی ہیں اُنسے صاف ظاہر ہوتا ہے۔ کہ میتھالوجی اور فلاسفی اور مذہبی خیالات اور راہ و رسم قدیم یونانیوں اور اٹلیوں اور مصری لوگوں کے ایشیائی تھے خاصکر کے ہندوستانی اصلیت سے۔

مجھکو اس سوال پر یہاں بحث کرنیکی کوئی ضرورت نہیں ہے کیونکہ میرا مدعا اس کتاب میں یہ ہے کہ دکھایا جاوے کہ سویلزیشن قدیم میکسیکو۔ یوکٹن۔ وسط امریکہ اور پیرو کی ہندو اصلیت سے تھی روایتیں قصے اور قدیم کہانیاں اور معماری و سنگتراشی کی طرز وغیرہ قدیم امریکہ کے کامل طور پر ثابت کرتے ہیں کہ وہ آریہ ورت اور آریہ کی اصلیت سے تھی اور ان قصہ کہانیوں کی عجیب مطابقت آریوں کے قصہ کہانیوں سے ہے جو کسیطرح کے لائق ہے ایسا فرض نہیں کیا جاسکتا۔ کہ اتفاقیہ طور پر ہوگئی ہو (ہندو سویلزیشن ان اینشنٹ امریکہ کا صفحہ ۱ و ۲) نمبر ۴۱۔ آریہ ورت کے مشہور فاضل سوامی بھاسکر آچاریہ جی بھی ست اپدیش کیواسطے انکے روم تہذیب تشریف لیگئے تھے اور وہانسے واپس آکر دو کمسد ہانت کتاب لکھی جس میں مفصل حال اُنکے سفر کا درج ہے۔ جس قدر ثبوت پیش کیے ہیں اُن سے کسی کا انکار نہیں ہو سکتا بلکہ ہر ایک سلیم العقل مان سکتا ہے کہ مرزا صاحب کے دعوے بے دلیل سے کسقدر ذلیل ہونیکے لائق ہیں بطور نمونہ ہمکو بھی کہنا پڑا کہ تم بھی ثابت نہ کر سکا کہ امریکہ کوئی ملک ہے یا وہاں آبادی انسانوں کی ہے بلکہ خدا قرآنی کو بھی خبر نہ ہوئی اور نہ قرآن نے ہی اس کی خبر دی۔ ہاں صحیح ہے کہ امریکہ والے کچھ خدا کے بندے تو نہیں تھے کہ خدا اُن کے واسطے کوئی نبی بھیجتا یا خدا کو وادیہ عرب میں لٹیرے بدوؤں سے مقابلہ کرتے ہوئے فرصت نہ ملی فقط۔

# باب نہم

## محمدی پیشگوئیوں کا رد

### سرمہ کے صفحہ ۲۳۱ سے ۲۴۰ تک

**قولہ**۔ تمام نبیوں سے عہد و پیمان لیا گیا کہ تم پر واجب و لازم ہے۔ کہ عظمت و جلالیت شان ختم الرسل پر جو محمد ہیں ایمان لاؤ اور اُنکی اس عظمت و جلالیت کے اشاعت کرنے میں بدل و جان مدد کرو اسی وجہ سے حضرت آدم صفی اللہ سے لیکر حضرت مسیح کلمۃ اللہ تک جسقدر نبی و رسول گذرے ہیں وہ سب اُنکی عظمت و جلالیت آن حضرت کا اقرار کرتے آئے ہیں۔ **اقول** چونکہ محمد صاحب محض اُمّی تھے اسی سبب سے بغیر دیکھے بہا کتابوں کے سُنے سُنائے کسی شخص شاہدی اتکرہ خور عیسائی یا یہود سے بہ بھوے کردیا ورنہ ایسا ہونا بالکل نا ممکن ہے۔ نہ توریت سے لیکر انجیل تک کہیں بھی کوئی صریح پیشگوئی مذکور۔ بلکہ لفظ پیشگوئی خود بھی صداقت سے دور ہے ہاں محمد صاحب جیسے آدمی سے ایسا دعوے کچھ بھی مشکل نہیں۔ کیونکہ اُنھوں نے یہ بھی تو دعوٰی کیا تھا کہ یہود کہتے ہیں عزیر ابن اللہ ہے قرآن تو بہ دلالت الیہود عزیر ابن اللہ مگر بالکل نہ بائیبل اور نہ کسی اور کتب میں موجود ہے پس ایسے دعوے سراپا بے معنے ہیں پیشگوئی سے انکا کوئی تعلق نہیں **قولہ** حضرت موسیٰ نے توریت میں یہ بات کہکر کہ خدا سینا سے آیا اور سعیر سے طلوع ہوا اور فاران کے پہاڑ سے اُنپر جلوہ گر ہوا صاف جتلا دیا کہ جلالیت الٰہی کا ظہور فاران پر آکر اپنے کمال کو پہنچ گیا اور آفتاب صداقت کی پوری پوری شعاعیں فاران پر ہی آکر ظہور پذیر ہوئیں اور وہی توریت ہمکو یہ بتلاتی ہے کہ فاران مکہ معظمہ کا پہاڑ ہے اور ہمارے مخالف بھی جانتے ہیں کہ مکہ سے بجز آنحضرت کوئی رسول نہیں اُٹھا۔ سو دیکھو حضرت موسیٰ نے کیسی صاف صاف شہادت دیدی ہے۔ **اقول** یہ عموماً قاعدہ ہو گیا ہے کہ معجزاتی مذاہب ہمیشہ نا دلیلوں سے کام چلا کر اصلی حقیقت کو چھپاتے ہیں ہر ایک عقلمند جان سکتا ہے کہ یہ بیان کتاب استثنا کے باب ۳۳ آیت ۲ کی نسبت ہے مگر اُسمیں کہیں اشارتًا یا کنایتًا محمد کا نام نہیں ملا اصل عبارت یہ ہے۔ "اور اُسنے کہا کہ خداوند سینا سے آیا اور شعیر سے اُنپر طلوع ہوا فاران ہی کے پہاڑ سے وہ جلوہ گر ہوا۔ وہ ہزار قدسیوں کے ساتھ آیا اور اُسکے داہنے ہاتھ ایک آتشی شریعت اُنکے لئے تھی (توریت مطبوعہ مرزا پور ۱۸۶۹ء) ہر ایک عقلمند اور باخبر آدمی جسکو ذرا بھی علمی و عقلی معاملات میں دسترس ہے وہ بخوبی سمجھ سکتا ہے کہ یہ کسی گذشتہ واقعہ کی بابت ہے نہ کہ آئندہ کے متعلق کیونکہ موسیٰ اپنے وقت میں کہتا ہے کہ اُسکے داہنے ہاتھ میں ایک آتشی شریعت اُنکے لئے تھی نہ کہ ہوگی۔ مرزا صاحب چالاکی دیکھئے کہ بلا حوالہ اصلی عبارت کے خود ہی خلاصہ اُسکا بخیال خود نکال کر لکھا اور بیجا حاشیہ چڑھا کر محمد صاحب کی نبوت ثابت کرنی چاہی جو سراسر غلط ہے کوئی نادان عیسائی اگر دھوکا کھا بھی جاوے تو کیا عجب ورنہ کوئی دانا پڑھا لکھا عیسائی بھی اس آیت سے گمراہ نہیں ہوسکتا چہ جائیکہ کوئی آریہ۔ جن کے سامنے اس پیشگوئی کا تمام مخرج ہی بے حقیقت ہے **قولہ**۔ اسی طرح حضرت داؤد بھی آنحضرت کی جلالیت عظمت کا اقرار کرکے زبور ۴۵ میں یوں بیان کیا ہے (۲) تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہے۔ تیرے لبوں میں نعمت بنائی گئی ہے۔ اس لئے خدا نے تجھ کو ابد تک مبارک کیا (۳) اے پہلوان تو جاہ و جلال سے اپنی تلوار حمائل کرکے اپنی ران پر لٹکا (۴) امانت اور حلم اور عدالت پر اپنی بزرگواری اور اقبالمندی سے سوار ہو کہ تیرا داہنا ہاتھ تجھے ہیبت ناک کام دکھاویگا (۵) بادشاہ کے دشمنوں کے دلوں میں تیرے تیر تیزی کرتے ہیں۔ لوگ تیرے سامنے گر جاتے ہیں (۶) اے خدا تیرا تخت ابدالآباد ہے۔ تیری سلطنت کا عصا راستی کا عصا ہے (۷) تو نے صدق سے دوستی اور شر سے دشمنی کی۔ اسی لئے خدا نے جو تیرا خدا ہے خوشی کے روغن سے تیرے مصاحبوں سے زیادہ تجھے معطر کیا۔ **اقول** ۔ یہ بیان ہر طرح زبور کے برخلاف ہے (نمبر ۱) یہ داؤد کے منہ سے نہیں بلکہ بنی قرح کی غزل ہے جو معشوق کی بابت ہے جو سوسنوں کے سر پر گائی جاوے (دیکھو زبور مذکور کا آغاز) پس داؤد کی طرف اسکے اقرار کا دعوٰی محض بے بنیاد ہے (نمبر ۲) اس باب کی پہلی آیت خود بھی نثر معنی سے منسوب کرتی ہے نہ کسی اور سے پس

کامل اور مقدس گیان کی پستک ہیں۔ آریہ ورت ہی سے تمام ملک نے فضیلت سیکھی آریہ لوگ ہی سب کے استاد اول ہیں کیونکہ تواریخ سے بھی اسکا ثبوت ملتا ہے آریہ ورت سے باہر جو بقول سائنسدانوں کے ایک لاکھ جو بیس ہزار پیغمبر ۵-۶ ہزار سال میں آئے ہیں اور توریت۔ زبور۔ انجیل۔ قرآن معجزہ نما کتب لائے ہیں جن کو میں یقیناً جھوٹی پستکیں مطالعہ کر لینے اور سمجھنے سے زیادہ تر اُن باتوں کے جو وید مقدس سے اپنی نسلوں یا شاستروں میں درج ہیں اُنکی تمام مذہبی ہدایتوں کو بناوٹی اور جعلی اصلی الہام کے بنام کرنیوالی تحریریں خیال کرتا ہوں میرا پورا یقین ہے کہ ایشور کا سچا الہام یا گیان نہیں بدلتا۔ اور اسمیں غلطی یا دھوکا یا ظلم نہیں ہوتا ہے اسواسطے اسمیں کمی بیشی کو بھی راہ نہیں مگر چونکہ توریت زبور انجیل قرآن باہمی ناسخ و منسوخ اور تغیر و تبدل سے بھری ہوئی غلطیوں سے مملو اور جور و ستم کے ہادی ہیں اُن کی سچائی کی دلیل سوا طمع یا نادانی یا تلوار کے اُنکے پاس کوئی نہیں اسواسطے وہ سچے نہیں ہیں کیونکہ راستی لاتغیر ہوتی ہے اور کتب جنکا مقام پر تغیر و تبدل ہے ناراستی کے پھیلانے والا اور جھوٹ کو ترقی دینے والا سچا کبھی نہیں ہو سکتا۔

چونکہ سچائی ویدوں سے نکلتی ہے اور وید آریہ ورت میں ظہور پذیر ہوئی پس سچا اتندیر تھا کا کامل گیان بھی علم سب سے پہلے آریہ ورت میں ہوا ابتدا ازل اور ملکوں نہیں پھیلا اور رشی لوگ بھی متفرق اوقات دور دراز ملکوں نہیں جا کر ست دہرم کا اپدیش سناتے اور بنجر آباد ویرانوں کو آباد بناتے رہے۔ جیسا کہ اب سوامی دیانند جی مہاراج نے کیا ملک امریکہ میں بھی جانیکا ارادہ تھا مگر آریہ ورت کی مذہبی اصلاح نے اُنہیں فرصت نہ دی جسطرح میں اُن راستی کے برخلاف باتوں کو غلط سمجھتا ہوں ایسا ہی میں قرآن اور اُسکے اصولوں و تعلیموں کو جو وید کے مخالف ہیں یا راستی اور علمیت کے قطعی رو دہ۔ اُنکو غلط اور جھوٹا جانتا ہوں۔ لیکن میرا دوسرا فریق مرزا غلام احمد ہے وہ قرآن کو خدا کا کلام جانتا ہے اور اُسکی سب تعلیموں کو درست اور صحیح سمجھتا ہے خواہ وہ راستی و معقولیت اور علمیت کے کس قدر برخلاف ہوں جس طرح میں قرآن معجزہ کو پڑھ کر غلط سمجھتا ہوں ویسے وہ اُمی محض سنسکرت سے اور ناگری سے محروم مطلق عربی کے گھمنڈ میں بھولا ہوا بغیر پڑھے یا نیکھنے ویدوں کو غلط سمجھتا ہے جس طرح میں فضلاء اسلام کے ترجمے سے اُسے ملزم بناتا اور قرآن کی اصلی عبارت کو سنا تا ہوں ویسے ہی وہ غیر مذاہب کے غیر مستند ترجموں کو خود بخود پڑھکر نہیں بلکہ سنے سنائے یا افواہی طور پر لکھکر بے بنیاد حوالوں سے چھپواتا ہے اور لوگوں کو دہوکے میں پھنساتا ہے۔ اے پرمیشور ہم دونوں میں سچا فیصلہ کر اور جو تیرا ست دہرم ہے اُسکو نہ تلوار سے بلکہ پیار سے معقولیت اور دلائل کے اظہار سے جاری کر اور مخالف کے دل کو اپنے ست گیان سے پرکاش کر تاکہ جہالت و تعصب و جور و ستم کا ناش ہو کیونکہ کاذب صادق کی طرح کبھی تیرے حضور میں عزت نہیں پا سکتا۔

راقم آپ کا ازلی بندہ لیکھرام شرما۔ سبھاسد آریہ سماج پشاور

میں غلام احمد ولد غلام مرتضیٰ صاحب مرحوم مؤلف براہین احمدیہ خداوند کریم کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں اکثر حصہ ہنبی وجد ایز کا تحقیق دین جس جس نے کیا ہے مگر آریہ دہرم کی ایک کتاب بھی نہیں دیکھی اُن ہی کے مطالعہ سے ثابت کر لیا ہے کہ دنیا میں سچا اور منجانب اللہ مذہب دین اسلام ہے اور حضرت محمد صلعم خدا تعالیٰ کے رسول بلکہ افضل الرسل ہیں اور قرآن شریف اللہ کا پاک اور کامل کلام ہے جو تمام صداقتوں اور سچائیوں پر مشتمل ہے اور اللہ وحدہٗ لاشریک ہے اور سب مخلوق کا خالق نیستی سے ہستی میں لانیوالا کوئی مادہ روح یا قدیمی پرمانو اُسکے پاس نہیں ہے وہ دنیا کے پیدا کرنے سے پہلے محض ننگا بے بضاعت تھا اُسکے پاس کچھ بھی نہ تھا۔ سب صفات اُس کی ہمیشہ سے نکمی اور ناکارہ تھیں بلکہ نہیں تھیں ۵-۶ ہزار سال سے اُسمیں اتفاقاً کہ آتش فشاں کی طرح مادی جوش اُٹھا اور دنیا اپنے اندر وہی روح نے حصہ کر کے سب جسم بنائیں و اللہ گویا خود ہی مختلف قالبوں میں آگیا اُسکو خدا نا مکمل ہے اور علاوہ بریں عادل بھی نہیں ہے اور حاکم ہے قیامت کے روز تخت پر بیٹھیگا اور سزا و جزا دیگا صادق اور وفادار ایماندار ونکو ہمیشہ کیلئے نجات دیگا۔ اور ایمانداری جہاد و شہادت و قتل و خونریزی اور سورۃ انفال کی تعلیم اور گوشت خوری ہے اور نجات سے مراد بہشت میں جانا ہے جہاں حوریں ہونگی خوبصورت لونڈے ہونگے شراب پیا کرینگے اور جانوروں کا گوشت ہوگا۔ ہر ایک مومن کو بہتر بہتر حوریں ملینگی اور باغ عشق سایہ دار درختوں کے نیچے نہروں کے کنارے پر رہینگے۔ بہتر کھجور و انگور۔ انار وہاں میوے ہونگے خدا رحمٰن و رحیم توبہ قبول کرنیوالا ہے خواہ کوئی کتنے ہی گناہ کرے صرف توبہ کرنے سے بغیر سزا کے بخش دیگا۔ بیٹر حکم

اور بھی تعلیمات جو قرآن میں درج ہیں وہ سب بلفظ صحیح مانتا ہوں خدا براہ راست بھی مجھکو الہام سے اور اپنے پاک کلام سے مشرف کیا ہے جو ان سچا ہو گا وہ محض بنوت سے۔ فی الحقیقت تمام موجودات کا موجد اور تمام ارواح و اجسام کا نیستی سے ہستی میں لانیوالا۔ اور شیطان کو تمام مخلوق کے گمراہ کرنیکے واسطے بھیک دینے والا اور ہر قسم کی خیر و شر و فیض کا خدا منبع ہے اور اُسکے پاک رسول محمد پر فلاح آخر ہی موقوف ہے۔ جو شخص اُس کی پیروی نہ کی خواہ خدا کی کتنی عبادت کرے ہرگز اُسکی نجات نہ ہوگی لیکن میرا مخالف پنڈت لیکھرام شرما جو اسوقت میرے مقابلہ میں موجود ہے یہ دعویٰ کرتا ہے کہ جناب محمد صاحب سچے نبی نہیں ہیں اور نہ اُنکے قرآن میں سچا الہام ہے اور وہ یہ بھی کہتا ہے کہ بہشت مذکورہ قرآن ہستی نہیں ہے اور نہ ہوگی۔ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ بے سہارا رکھو اُسکے اعمالوں سے کم و بیش پھل نہیں ملیگا اور جو کہ وید مقدس میں الہام موجود ہے وہ اسی کو برحق سمجھتا ہے۔ وہ قرآن کو جتنا راستی کے برخلاف ہے (خواہ کل ہی ہو) جھوٹا جانتا ہے۔ اے خدا خیر الماکرین۔ اے رب المکر اے جبار و قہار تو ہم دونوں فریقوں میں سچا فیصلہ کر اور ہم دونوں میں سے جو شخص اپنے عقائد میں جھوٹا اور تعصب یا کسی غرض نفسانی سے اپنی باتیں منہ پر لاتا ہے نہ گنہ پر یقین کرنے کی کوئی قطعی دلیل اُس کے پاس نہیں ہے اور اُسکا دل نور یقین سے بھرا ہے اُسپر تو اے قادر کبیر ایک سال تک اپنا کوئی عذاب نازل کر اور محنت سے تھکا ہوا دکھ کی مار ایسے شخص کو پہنچا جو دانستہ سچائی سے دور اور ناراستی کا دوست بن رہا ہے کیونکہ سب قدرت اور انصاف تیرے ہاتھ میں ہے۔ راقم ۵-۶ ہزار سال سے تراشیدہ غلام احمد ساکن قادیان۔

# تمت بالخیر

## قطعہ تاریخ از نتائج طبع وقاد جناب منشی رام پرشاد صاحب متخلص شاد ممبر آریہ سماج سہارنپور

| | |
|---|---|
| ہے شکر کا مقام چھپا آج وہ کلام | جسکی تھی اک عرصہ سے ہم آریوں کو چاہ |
| مضمون دل پسند معانی درست و چست | جس کی ثنا میں محو ہیں ہر اک گدا و شاہ |
| ظاہر ہوئی ہیں جس کی اُس سے فضیلتیں | کا ہیدہ دشمنوں کا ہوا تن بر رنگ کاہ |
| الحق کہ کر دیا حق و ناحق میں امتیاز | سب کے دلوں سے دور ہوا جو تھا اشتباہ |
| ہے بحر بحر گوہر مقصود سے بھرا | یہ ہے وہ بحر فیض کہ جس کی نہیں ہے تھاہ |
| دروازہ کشادہ مو کش کاتے ہیں جوق جوق | جنکو کہ آج تک کی ہے آرزو و چاہ |

### قطعہ

| | |
|---|---|
| وہ راہ سیدھی آریہ دھرم کی ہے صاحبو | کہتا ہوں راست جھوٹ نہیں ہے خدا گواہ |
| تاریکی جہل کی ہوئی بالکل جہاں سے دور | پرکاش دھرم اب ہوا روشن چو مہر و ماہ |
| دل سے کریں جو دور تعصب تو دیکھ لیں | ہے ملک معرفت کی یہی سیدھی شاہراہ |
| حل ہو گئے ہیں عقدۂ لاحل ہزار ہا | انصاف سے کتاب کی صنعت کریں نگاہ |
| بین السطور کی یہ سفیدی ہے عیاں | دھوکے گئے ہیں صاف عدو کے دل سیاہ |
| ملک نجات کا یہی رستہ ہے بیگمان | اس راہ سے جو پھرا وہ ہوا ہر طرح تباہ |
| یہ وہ جمال پاک ہے شائق ہے اک جہاں | یوسف کی طرح سب کے دلوں کو ہے اسکی چاہ |
| وصف کتاب شاد کروں تا کجا رقم | دل نے مرے گواہی یہی دی خدا گواہ |

سال طبع دل نے کہا ہے سر زباں

ہر شخص کی زباں سے نکلتا ہے واہ واہ

۱۸ ۹۹

مقصد اور نگر ایربت مجوسیاں اور عبارات ہیں جہاں کو بشی گوئی محمد کے نام سے کی گئی ہے بطور سو محمد بحث بڑی تبلیغ سے محمد کو یسوع کے سہو کو پورا کرنیکا منافقانہ جعل معلوم ہوتا ہے کہ یہ کسی مسلمان شدہ عیسائی نے کہ جسکو پورا علم اسلام کا نہ تھا چالاکی کی ہے کہ ایک جگہ بلکہ کئی جگہ محمد کو مسیح کا لقب دیا ہے جبکہ لقب قرآن میں حضرت یسوع کو دیا گیا ہے اور اُنکے نبی یعنی محمد کو کبھی نہیں"

اسی سے ناظرین جان لیں کہ مرزا نے کس طرح حق سے روپوشی کر کے گندم نمائی جو فروشی کی ہے دوسرے ان انگریزی الفاظ کا جن کو ہم نے بجنسہٖ نقل کر دیا ہے ۔ مرزا صاحب یہ ترجمہ کرتے ہیں اور مسیح نہ چاہا کہ ایسی نعمت کو آستین کے نیچے چھپا رکھو (سرمہ ۲۴۰ حاشیہ)
uesoripleotnot he hide his pricsan his alei

ترجمہ کہ اُنہوں نے آستین میں اس نعمت کو (کتاب) کے چھپانے میں ذرہ بھی پس و پیش نہیں کیا جو نبی ہر ایک شخص جانتا ہے کہ جس آدمی کا ایسا چال چلن ہوگا وہ کیونکر مسلمان نہ ہو جاویگا)

ہم مرزا صاحب سے پوچھتے ہیں کہ کیا عیسائیوں کو اپنی نجات منظور نہیں ؟ کیا عیسیٰ کے قول پر انکو اعتبار نہیں ؟ پس ہاں دیکھئے کہ اناجیل اربعہ میں کوئی پیشگوئی محمد صاحب کے حق میں نہیں ہے اور نہ بائبل میں ہے ۔ جو عیسیٰ نے صاف صاف محمد کے نام کی پیشگوئی (معاذ اللہ) کی ہوتی تو عیسائیوں کا کیا عذر تھا مگر اس انجیل برناس میں جو مسیح سے سینکڑوں برس بعد کی تصنیف ہے محمد ہونا تلاش کرنا گویا صحرائے افریقہ میں سرگردان مرنا ہے کیونکہ عیسائی اسکو نہ الہامی مانتے ہیں اور نہ اسے ایمان کہتے ہیں جو نسبت گلستان کو قرآن سے ہے وہی برناس کو اصل اناجیل سے ہے ۔ جب مرزا صاحب اس روشنی کے زمانہ میں دھوکا دہی سے باز نہیں آتے تو اس عربیت کے تاریک زمانہ میں کیا لوگ ایسے یعنی حکایت سے باز آئے ہونگے

قولہ ۔ بعض آثار میں آیا ہے کہ حضرت مریم صدیقہ والدہ حضرت مسیح علیہ السلام عالم آخرت میں زوجہ مطہرہ آنحضرت صلعم کی ہوگی یہ قول غالباً اسی مناسبت سے بیٹے اور باپ پیدا ہوا کہ جب عالم تمثیل میں حضرت بطور بیٹے کے ٹھہرے تو انکی والدہ بطور زوجہ کی ہوئی (دیکھو صفحہ ۲۴۲ سرمہ چشم حاشیہ در حاشیہ)

محمد عربی بادشاہ ہر دو سرا | کرے ہے روح قدس جسکے در کی دربانی
اُسے خدا تو نہیں کہہ سکوں پہ کہتا ہوں | کہ اُسکے مرتبہ دانی میں ہے خدا دانی

اقول ۔ جسکو مرزا صاحب بڑی پیشگوئی جانتے ہیں اور جسے اعلیٰ مرتبہ کی کرامت کا آثار راسخ ہیں وہ عیسائیوں کے حق میں سخت گالی ہے اور گالی بھی ایسی جس سے بڑھ کر ہو ہی نہیں سکتی ہمیں دہرانا منظور نہیں جو عیسائی فاضل اس کا جواب دیوینگے ۔

جو محبت نماند جفا جوے را | بہ پرخاش در ہم کشد روے را

اب ہم آخر میں مرزا صاحب کی دو پیشگوئیاں درج کر کے مضمون کو ختم کرتے ہیں ۔ سنیں مرزا صاحب ایک معزز شیعہ صاحب کو اپنے ایک خط میں (جو اصل ہمارے پاس موجود ہے) ذیل میں فقرات لکھتے ہیں مجھکو خدا تعالیٰ نے اپنے الہام میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے مشابہت دی ہے اور علی سے کچھ کم جبر پر فضل نہیں کیا ۔ بلکہ جیسا اُس نے علی پر فضل کیا ایسا ہی اور اُسکے برابر مجھ پر کیا ۔ اگر علی زندہ ہوتا تو وہ میری بہت تعظیم کرتا سو لازم ہے کہ جو اسکی سچی اولاد ہے وہ بھی میری تعظیم کرے علی کو شرف محبت جناب رسول اللہ سے جو حاصل ہے وہ چھوڑ کر سب کمالات کو ظلی طور پر اللہ جلشانہ نے مجھ کو عطا کیا اور بارہا بذریعہ الہام فرما دیا ہے کہ ہر ایک شخص سید یا کوئی اور ہو جو تیری اطاعت اور فرمانبرداری غلامی کی طرح کریگا اُسی پر میرا فضل ہوگا مگر درحالت انحراف و حسد سید ہونا کسی کام نہیں آئیگا ۔ غرض ایکے لئے سید ہونیکی نشانی یہی ہے کہ میرے فرمانبردار و مومنین داخل ہو جاویں ایسا ہی اللہ تعالیٰ نے مجھے الہام سے مطلع کیا ہے سو خدا کرے کہ آپ میں سچے سادات کی سچی نشانی پائی جاوے میں دیکھتا ہوں کہ سید ہا سید نیک بخت میری گفتش برداری پر فخر کرنے میں اور اپنی سعادت سمجھتے ہیں ۔ سو خدا کرے کہ آپ میں بھی یہ سچی نشانی سید ہونیکی پیدا ہو جاوے مورخہ ۱۱ ۔ اپریل ۱۸۸۶ء ۔ راقم غلام احمد

نمبر ۲ ۔ اُس خدائے قادر مطلق نے مجھے فرمایا کہ اس شخص کی دختر کلاں کے نکاح کیلئے سلسلہ جنبانی کر اور انکو کہدے کہ تمام سلوک و مروت تم سے اسی شرط پر کیا جاویگا اور یہ نکاح تمہارے لئے موجب برکت

اور رحمت کا نشان ہوگا اور اُن تمام برکتوں اور رحمتوں سے حصہ پاؤگے جو اشتہار ۲۰ فروری ۱۸۸۶ء میں درج ہیں لیکن اگر نکاح سے انحراف کیا تو اُس لڑکی کا انجام نہایت ہی برا ہوگا اور جس کسی دوسرے شخص سے بیاہی جائے گی وہ روز نکاح سے اڑھائی سال تک اور ایسا ہی والد اس دختر کا تین سال تک فوت ہو جاویگا اور خدا تعالیٰ ہر ایک روک دور کرنے کے بعد مکتوب الیہ کی دختر کلاں کو انجام کار اسی عاجز کے نکاح میں لاویگا " (دیکھو انکا اشتہار ۱۰ جولائی ۱۸۸۸ء صفحہ ۹۹)

(علمائے اسلام خدا کے واسطے توجہ فرماویں)

**خاتمہ و مباہلہ**

غلام احمد ۲۵۰ ۔ اور اگر پھر بھی (مرزا) باز نہ آئیں تو آخر الحیل مباہلہ ہے جسکیلئے ہم پہلے لکھ آئے ہیں مباہلہ کیلئے وید خواں ہونا ضروری نہیں ہاں باتمیز اور ایک عزت اور موآریہ ضرور ہے جسکا اثر دوسروں پر بھی پڑ سکے سو سب سے پہلے لالہ مرلیدھر صاحب اور پھر لالہ جیونداس صاحب سکرٹری آریہ سماج لاہور اور پھر کوئی دوسرے صاحب آریوں میں سے جو معزز اور ذی علم تسلیم کئے گئے ہوں مخاطب کئے جاتے ہیں ۔ ا

آریہ ۔ چونکہ ہمارے مکرم و معظم ماسٹر مرلیدھر صاحب و منشی جیونداس صاحب بسبب کثرت کام سرکاری کے عدم الفرصت ہیں تو ناچار اُن دونوں نے اجازتاً اور اُنکے ارشاد سے اس خدمت کو بھی تیار ہو کے اپنے ذمہ لیا ۔ پس کسی دانا کے اس مقولہ پر کہ دروغگو را تا بدروازہ باید رسانید عمل کر کے مرزا صاحب کی اس آخری التماس کو منظور کرتا ہوں و مباہلہ کو یہاں پر طبع کرا کر مشتہر ہوں ۔

میں نباز الیا ۔ لیکھرام ولد پنڈت تارا سنگھ شرما مصنف تکذیب براہین احمدیہ رسالہ ہذا اقرار صحیح بدرستی ہوش و حواس کر کے کہتا ہوں کہ میں نے اول سے آخر تک رسالہ سرمہ چشم آریہ کو پڑھ لیا اور ایکبار نہیں بلکہ کئی بار اور اسکے دلایل کو بخوبی سمجھ لیا ۔ بلکہ اُنکے بطلان کو بر دست خود رسالہ ہذا شایع کیا میرے دل میں مرزاجی کی لیلوم کچھ بھی اثر نہیں کیا اور نہ وہ راستی سے متعلق ہیں ۔ میں سچے جگت پتا پرمیشر کو ساتھ جان کر اقرار کرتا ہوں کہ جیسا ہر چہار وید مقدس میں اپدیش و ہدایت بُنیاد ہے اُسپر میں پختہ یقین رکھتا ہوں کہ میری روح اور تمام ارواح کو کبھی نیستی یعنی قطعی ناش نہیں ہے اور نہ کبھی ہوا اور نہ ہوگا ۔ میری روح کو کسی نے نیست سے ہست نہیں کیا بلکہ ہمیشہ سے پرماتما کی انادی قدرت میں ہے اور رہیگا ۔ ایسا ہی جسمی ہو یعنی پرکرتی یا پرمانو بھی قدیمی یا انادی ہے پرماتما کے قبضہ قدرت میں موجود ہیں کبھی مفقود نہیں ہونگے اور تمام جگت کا رچن ہار ایک ہی کرتا ہے ۔ سر کوئی نہیں ہیں پرمیشر کی طرح تمام دنیا کا مالک یا صانع نہیں ہیں اور نہ سرب بیاپک ہیں اور نہ انترجامی بلکہ اس مہان شکتی مان کا ایک ادنے سیوک ہوں ۔ مگر ان کے گیان اور شکتی میں ہمیشہ سے ہوں عدم کبھی نہیں ہوا اور نہ کوئی عدم خانہ کہیں ہے بلکہ کسی چیز کو عدم نہیں ایسا ہی وید کی اس انصافانہ تعلیم کو بھی میں تسلیم کرتا ہوں کہ مکتی یعنی نجات کرموں کے مطابق پھر جسم انسانی لینا پڑتا ہے محدود کرموں کا بے حد پھل نہیں ہے میں وید و نکے ان سب تعلیموں کو دلی یقین سے مانتا ہوں کہ پرمیشور جزو نہیں اور نہ جزو جگت پرمیشور ہے اور نہ پرمیشور کی ذات سے یہ جگت بطور حصہ کے بنا ہے اور کن فیکون سے ۔ بلکہ پرمیشور کے قبضہ میں سرب شکتی مان ہے یہ وہ جگت کا ہمیشہ سے ہے اور رہیگا کبھی کوئی شے ناش مطلق نہیں ہوتی ہاں شکلیں حالتیں اور کیفیتیں بدلتی ہیں اور اصلیت مادہ کی کبھی نیست نہیں ہوتی میں یہ بھی مانتا ہوں کہ پرمیشور گناہوں کو بالکل نہیں بخشتا ہے بلکہ انصاف قدیم سے سب کو مطابق اعمال کے جزا و سزا دیتا ہے اور کسی کی شفاعت یا سفارش پر بھروسہ نہیں کیونکہ میں خلاق کو اشتی ظالم نہیں جانتا اور میں وید سے رو اس بات پر کامل و صحیح یقین رکھتا ہوں کہ چاروں وید ضرور ایشور کا گیان ہے اُنمیں ذرہ بھی غلطی یا جھوٹ یا کوئی قصہ کہانی نہیں اُنکو ہمیشہ ہر نئی دنیا میں پرماتما جگت کی ہدایت عام کیلئے پرکاش کیا کرتا ہے ۔ اس سرشٹی کے آغاز میں جب انسانی خلقت شروع ہوئی پرماتما نے دیدونکو شری اگنی شری وایو شری آدت شری انگرہ جیو چار رشیوں کے آتما میں الہام دیا ۔ مگر جبرئیل یا کسی دیگر پیغمبر یا رسول کی معرفت نہیں بلکہ خود ہی کیونکہ وہ آسمان یا عرش پر نہیں بلکہ سرب بیاپک ہے میں یہ بھی مانتا ہوں کہ پرمیشور کامل ہے پس اسکا الہام بھی کامل زبان میں ہونا چاہئے ۔ چند ہا فضلا و علمائے ممالک کی شہادت سے بھی ثابت ہو چکا ہے کہ سنسکرت سب سے کامل ہے پس وید بھی سب سے

تیرے ذمہ ہے۔ میں نے اپنی لونڈی تجھے دی اور اب جو اس نے اپنے کو حاملہ دیکھا تو میں اسکی نظروں میں حقیر ہوگئی۔ میرا اور تیرا انصاف خداوند کرے ابراہیم نے سری سے کہا کہ تیری لونڈی تیرے ہاتھ میں ہے جو تیری نگاہ میں اچھا ہو سو اس کے ساتھ کر۔ تب سری نے اُس پر سختی کی اور اس کے سامنے سے بھاگ گئی" (پیدائش ۱۶ باب) اگر کوئی سختی کے معنے نہ سمجھے تو تکذیب براہین احمدیہ جلد اول صفحہ [illegible] ملاحظہ فرمائے۔ توریت میں اسماعیل کی تعریف لکھی ہے۔ وہ وحشی آدمی ہوگا اُس کا ہاتھ سب کے اور سب کے ہاتھ اس کے برخلاف ہونگے (۱۶/۱۲) اِس سے زیادہ بحث ہم نے اِسی مسلہ پر حجۃ الاسلام میں کی ہے۔ پس یہ کوئی فخر کی بات نہیں۔ اور نہ اسماعیلی گھرانا دیوتاؤں کا گھرانا ہے اور اگر دیوتے وحشی ہوتے ہیں تو ٹھیک ہے۔

۵-۶- مولوی۔ اور پستک سنادروں کی دسویں اسکند میں بھی آپ (محمد صاحب) ہی کی مہمان (تعریف) برنن (بیان) ہوئی ہے۔ بطور پیشین گوئی کے۔ "[illegible] وتی مدھیے روے نہ ودریتا ہے پیشن ننک ہری چندن کرلو کم پترم گتی۔ دہا پر بختی دم ابنی سنارم برہار تم سوری پری پورتم اُتار نہ ایتاد"۔ ترجمہ زمین کے بیچوں بیچ (شہر مکہ) میں سورج کی طرف (یہ سمت نکلی ہے) بڑے خاندان میں خدا کا اوتار ہوگا۔ اور اس ملک کا پیتر یہ ہے کہ (ریگ) پتے دست لانیوالے (رنائی) ہوگی۔ لوگ بوسیلہ اس نیر پاک ہوں گے۔ حاصل کریں گے نجات گناہوں سے۔ بڑا دریا (بحر عرب) اُلانگ کر (جہاز پر سوار ہوکر) پار اتر ینگے (زیارت کعبۃ اللہ کے واسطے) اور اس سرزمین میں جہاں پیارا اللہ کا خدا کے قدموں کو چھوڑ کر گریگا انسان (سناتی وغیرہ) کے پہاڑ ہوں گے اسکا قول ہے۔ یعنی محمد صاحب کا کہہ دیا کرو نہیں تو لڑو۔ ہماری بات مانو خدا کا نام ہے۔ اُسکے پاس وہ ایک دفعہ خدا کے پاس جائیگا (معراج میں) پھر اُتریگا کاٹنے والا گنا ہونگا۔

آریہ۔ یہ بھی کوئی پستک آریہ دھرم یا ہندو مذہب کی نہیں ہے۔ اور ہمارا جھوٹے کے گھر کے سوا کہیں نہیں ہے ہماری کتاب کے ناظرین میں سے کسی نے ایسا غلط نام بھی کسی پستک کا نہ سنا ہوگا۔ اور نہ یہ سنسکرت کا نام ہے۔ بنا براں یہ دعوے بھی نہایت پوچ اور فضول ہے۔ اور جب یہ دونوں کتابیں معدوم ہیں تو فضائل احمدی کسقدر بے وقعت اور موہوم ہوگئے۔ جب شہادتیں تردی ہوگئیں۔ شاہد دروغگو ٹھہرایا گیا۔ تو جسکی بابت شہادتیں ہیں کیا وہ صداقت سے نہیں گرا؟ ضرور گرا۔ یہ مولوی صاحب کا قصور نہیں۔ دین محمدی کی تعلیم اس قسم کی ہے۔ جھوٹ بولنے کو یہ لوگ رونق ایمان جانتے ہیں۔ سعدی جیسے قرآن کے ترجمون نے بھی صاف لکھا ہے

ع دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز

کیمیائے سعادت میں امام غزالی نے حدیث کے حوالہ سے دروغگوی کی ہدایت کی ہے۔ مولوی اسماعیل بانی مبانی فتنہ وفساد نے روسندو میں فرضی پوتھیون کے نام لکھ ہندوؤں کو گمراہ کرنا ایمان سمجھا جیسے جمنادتی و گنگادتی و سیرادتی اسلام کے ایک مشہور اور عظیم الشان فرقہ میں تقیہ جائز ہے۔

پس اگر مولوی رحمت حسن صاحب واعظ اسلام نے ایسا لکھا تو کوئی نئی بات نہیں کی۔ بلکہ بزرگان اسلام کی تقلید کی۔ مگر افسوس کہ انہوں نے ایسی بیہودہ تقلید پرستی کی خرابی کو مثنوی رومی میں نہیں دیکھا ہے

خلق را تقلید شان برباد داد
کہ دو صد لعنت براں تقلید باد

۶-۷- مولوی۔ اور ست آپ ہی کے چار یار اور امام مہدی[۱] کی مہمائیں تلسی داس جی نے پوتھی راماسنگرام کے چھٹے کانڈ بارھویں اسکند کی ٹیکا میں حاشیہ پر بڑی چوپائی سے یہ شعر لکھے ہیں۔

| | |
|---|---|
| یہاں نکچھ بات کچھ راکھون | دید پراں مت مت بھاکوں |
| برکھ ہنس دس سندرم ہوئی | تہ گے بعد نہ پاوے کوئی |
| دیس عرب برکھ لتا سہائے | سو تھل بہوم گت سنو کہلگ رائے |
| سمبو سمت تاکر ہوئے | سندرم رام اویش تہتہ ہوئے |
| سمت بکرم کے دو انگا | مہاکوک نس چتر بنگا |
| راج نیت بہو پرپ دکھاوے | اپنا مت سب کو سمجھاوے |
| چتر سندرم ست آچاری | تکے بنس ہوئے بہو بہاری |
| نگم اگم سوئے پنچ اُپارا | [illegible] سمت منجھارا |
| تب لگ سندرم چھٹے کوئی | [illegible] ہوئے |
| جتسی مانس جنت بکھاری | [illegible]رت نام ہو ویں برت وہاری |
| بن آچار بچار دھینتا | بھیں جائے ترے کلیشا |
| سو سانچ مکت نہ پاویں | ہر درا اسکر دیہ بکھانیں |
| تب ہوئے سنگھ اوتارا | مہدی کہیں اس کل سنسارا |
| پھر سندرم تمان نہیں ہوئے | تلسی بچن ست ست کوئی |

آریہ۔ راماسنگرام کی پوتھی سے مراد تلسی صاحب کی رامائن معلوم ہوتی ہے مگر اُس میں یہ چوپائی بالکل نہیں۔ اور اگر کسی اور کتاب سے مطلب ہے۔ تو آپ جانیں کسی اہل ہنود کو اس پستک سے مطلق خبر نہیں۔ اور نہ کسی مطبع میں طبع ہوئی ہے۔ اور اس کے جھوٹ ہونے کی شہادت خود آپ ہی کی تحریر سے بھی ظاہر ہے۔ وہ چھٹے کانڈ بارھویں اسکند کی ٹیکا میں حاشیہ پر بڑی چوپائی سے یہ شعر لکھے ہیں" مگر تلسی داس کی رامائن میں تو اسکند بالکل نہیں ہیں۔ مگر یہ تو وہ جانے جو کچھ پڑھ سکتا ہو۔ جو بیچارے اور نہ کی کہوٹی پر کو دتے ہیں وہ ان باتوں کو کیا سمجھیں۔ اور نہ تلسی داس کی رامائن اور نہ بفرض محال راماسنگرام کوئی آریہ دھرم کی پستک ہے۔ افسوس کہ ایسے جھوٹے حوالہ دیکر لوگ اپنے دین کی تلقین کرنا چاہتے ہیں۔ اور سب سے زیادہ اس حوالہ کے باطل ہونے کی یہ وجہ ہے کہ ان شعروں

[۱] ان حوالوں کی بابت جہاں تک ہم نے تحقیقات کی کوئی صحیح پتہ نہ لگا اور ان تین وہمی اور بیہودہ کتابوں کا کہیں سراغ نہ مل سکا تو لاچار ہوکر ہم نے مولوی صاحب کے نام ایک خط ارسال کیا جس کا مضمون یہ ہے۔ جناب مولوی صاحب نمستے۔ آپ نے جو بشارات احمدیہ حصہ دوم صفحہ ۳ و ۵ و ۶ پر تین کتابوں بھیل پران۔ بھادوروں۔ راماسنگرام کے حوالے دیئے ہیں۔ جہاں تک مجھے معلوم ہے۔ یہ کوئی کتابیں نہیں ہیں اور نہ آریہ دھرم کی پستکیں ہیں اگر آپ ایسا ان کتابوں کو صفحہ ہستی پر موجود سمجھتے ہیں تو اُن کی ایک ایک کاپی میرے پاس بذریعہ ویلیو پے ایبل کے ارسال فرماویں اور اگر آپ کے پاس موجود نہوں تو بتلائیے کہ کہاں فروخت ہوتی ہیں۔ اور کس سال میں کس مطبع میں طبع ہوئی ہیں۔ برائے خدا جواب سے جلد مطلع فرمائیے۔ ۱۴ جون ۹۳ء لیکھرام آریہ مسافر از کہوٹہ ضلع راولپنڈی۔

